۱۳۱۷ ف

# غرائب الجمل

هذا کتاب محکم فی حقائق الفن الاکمل

(۱۸۲۹ نو روز)

یہ کارآمد کتاب دو ابواب پر شامل ہے (۱۳۱۴ بنگلہ) پہلا باب متضمن

باصول فن وقوانین اہل جمل (۱۹۶۴ سمت) دوسرا باب

منقسم براقسام ودقائق عمل (۱۳۲۵ ہجری)


لشمس العلماء احمد عبد العزیز النواب عزیز جنگ بہادر ولا

۱۳۲۵





قد طبع باہتمام عزیز فی عزیز المطابع

بحیدرآباد

۱۳۳۷ محمدی

# اِعزازِ ڈیڈیکیشن

ہماری اس تالیف کو یہہ اعزاز مایۂ افتخار و ناز ہے

کہ حضرت آقای ولی نعمت ۔ قدر قدرت ۔ قوی شوکت

اعلیٰ حضرت حضور پر نور بندگانعالی متعالی مدظلہ العالی

آصف جاہ نظام الدولہ نظام الملک میر محبوب علیخان بہادر

فتح جنگ جی ۔ سی ۔ یس ۔ آئی ۔ جی ۔ سی ۔ بی

فرمانروائے سلطنت آصفیہ حیدر آباد دکن صانہ اللہ

عن الشرور و الفتن نے کمال شفقت اور مہربانی

سے اجازت عطا فرمائی کہ ہم اس کتاب کو

حضرت کے نام نامی سے معنون کریں دام اللہ ظلالہم و اجلالہم ابداً ابدا

(نمک پروردۂ دولت فدوی عزیز جنگ مؤلف)

# فہرست مضامین کتاب غرائب الجمل

۲۱۷

۱۳۱۷ف

# غرائب الجمل

هذا کتاب محکم فی حقائق الفن الاکمل

(۱۸۲۹ نو روز)

یہ کارآمد کتاب دو ابواب پر شامل ہے (۱۳۱۴ بنگلہ) پہلا باب متضمن

باصول فن وقوانین اہل جمل (۱۹۶۴ سمت) دوسرا باب

منقسم براقسام ودقائق عمل (۱۳۲۵ ہجری)

## لشمس العلماء احمد عبد العزیز النواب عزیز جنگ بہادر




قد طبع باہتمام عزیز فی عزیز المطابع

# بحیدرآباد

۱۳۳۷ محمدی

## ابتدائی الکلام

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

۱۳۲۵ ہجری

جمل الحمد للہ النبیل واضع الجمل - تعالیٰ شانہ

۱۳۲۵ ہجری

وجلیل برھانہ عز وجل - والصلوٰۃ دائماً علی

۱۳۲۵ ہجری ۱۳۱۷

النبی سید المرسلین - وعلیٰ آلہ العوالی و

فصلی ۱۳۱۷

خلفائہ وصحبہ اجمعین - وشکراً لولی النعمۃ

فصلی ۱۳۳۶

العلیا - الذی اعطی المؤلف نوالاً احسن العطا

محمدی ۱۳۳۶ محمدی محمدی

إِنَّ حِكْمَهُ يَطْرَحُ الْعَدُوَّ كَالْجُمَلِ الْأَصْغَرِ - وَيَرْفَعُ

۱۹۰۸ عیسوی

مَرَاتِبَ الْوَافِي وَالْمَدَارِجَ كَالْبَسْطِ وَالْجُمَلِ الْأَكْبَرِ

۱۹۰۸ عیسوی

ذَاتُهُ مِصْبَاحٌ وَمُشَرَّفٌ وَوَسِيطٌ - وَسِمَاطُهُ

۱۹۶۴ سمت

الْمَرْضِيُّ بِأَلْوَانِ النِّعْمَةِ بَسِيطٌ - نِظَامُ مُلْكِهِ أَشْرَفُ

۱۹۶۴ سمت ۱۸۲۹

وَقَوِيمٌ - فَوَقَعَ خِطَابُهُ عَدِيمُ الْبَدَلِ فِي أَحْسَنِ تَقْوِيمٍ

نوروز ۱۸۲۹ نوروز

ضَاعَفَ اللّٰهُ قِوَامَهُ وَإِقْبَالَهُ - وَمَدَّ ظِلَالَهُ

۱۳۱۴ بنگلہ ۱۳۱۴

وَكَبَّرَ إِجْلَالَهُ - بِإِحْسَانِهِ الْمُجَدَّدِ وَفَضْلِهِ

بنگلہ ۱۳۱۵

الْقَدِيمِ - وَبِحُرْمَةِ سُلْطَانِ الْأَنْبِيَاءِ نَبِيِّنَا

فصلی ہند ۱۳۱۵

الْكَرِيمِ -

فصلی ہند

**امابعد** ۔ بندۂ ہیچمدان احمد عبدالعزیز ولاؔ تخلص بن جناب مولوی حاجی محمد نظام الدین مغفور نایطی ۔ شافعی مدراسی جسکو سرکار نظام نے اسکے خدمات کے صلہ مین وظیفہ حسن خدمت اور خطاب خان بہادر عزیز جنگ سے سرفرازی بخشی ہے ۔ اور گورنمنٹ آف انڈیا نے اس کے مشاغل علمی کے اعتراف مین خطاب شمس العلما کا اعزاز عطا فرمایا ہے ۔ طالبین وشائقین فن جُمّل کی خدمت مین باادب عرض پرداز ہے کہ اگرچہ ہندوستان نے اس فن لطیف کو متقدمین عجم سے لیا ہے ۔ اور عجم نے عرب سے ۔ لیکن کیسے افسوس کی بات ہے کہ نہ زبان فارسی مین اس فن کی کوئی مبسوط کتاب پائی جاتی ہے ۔ اور نہ زبان اردو مین کوئی جامع رسالہ۔ عربون کے پاس جوکچھہ ذخیرہ اس فن کا رہا ہوگا وہ آج زمانہ سے معدوم ہے بلاد عرب اور مصر وغیرہ کے مطابع اپنی فہرستون مین اس فن پر صفر رکھتے ہین ۔ اور شاہی اور پبلک کتب خانون مین کسی کتاب کا پتا نہین چلتا ۔ اسمین کچھہ شک نہین کہ عربون کے لٹریچر مین اس فن کا ذخیرہ ضرور رہا ہوگا اور ممکن ہے کہ کتابین بھی ہون لیکن یا تو زمانہ کی بے قدری نے اسکو پردۂ خفا مین جگہ دی ہے یا لیل ونہار کی گردش نے اسکو صفحۂ روزگار سے مٹادیا ہے ۔ جو کچھہ اسکی بوباس باقی رہ گئی ہے وہ صرف بعض بزرگون کی احتیاط اور دلچسپی کا نتیجہ ہے کہ انہون نے اپنی لاثانی تصانیف مین کہین کہین ۔ کچھہ نہ کچھہ اس کا ذکر ضمناً کردیا ہے ۔ جن مین بعض حضرات نے اختصار کے ساتھہ کہین کچھہ قواعد بھی لکھدیے ہین ۔ اور بعض نے کسی موقع پر بعض اصطلاحات کی تعریف کردی ہے ۔ اور بعض نے کسی بحث کے ضمن مین اختلاف مذاہب جمل سے بحث کی ہے ۔ غرض خال خال جو کچھہ ہے وہ ایسا مختصر ہے کہ گویا کچھہ نہین ہے ۔

اور جس قدر بھی ہے وہ انہین کا صدقہ ہے۔

فارسی کے بعض متقدمین نے اگرچہ اس فن مین علمی طور پر قدم رکھا ہے۔ اور متأخرین کے تاریخی کلام سے اونکی اعلیٰ دلچسپی کا اندازہ معلوم ہوتا ہے لیکن علمی ذخیرہ کی حفاظت مین انہون نے کچھہ نہین کیا۔ ہماری معلومات کی حد تک ہم کہہ سکتے ہین کہ علمای عرب نے تو فنون غیر کے ضمن مین کچھہ نہ کچھہ اس کا ضمنی تذکرہ کر کے اصول فن کو بچا لیا ہے۔ لیکن فارسیون نے یا تو اس کو معمولی چیز سمجھہ کر چھوڑ دیا یا زحمت پسندی سے کنارہ کیا آفرین ہے ہمارے ہندوستان جنّت نشان پر کہ اسنے عجمیون سے زیادہ اس کی قدر اور حفاظت کی۔ میر غلام علی آزاد بلگرامی نے اپنی متعدد تصانیف مین اس فن کے متعلق عرب کی پیروی کی ہے یعنی خال خال مضامین کو اپنے مختلف تصانیف مین ضمناً بیان کیا ہے۔ اور جلال لکھنوی نے ۱۲۹۲ھ ہجری مین ایک مستقل رسالہ افادۂ تاریخ کے نام سے لکھا جو ۳۳ صفحہ پر شامل ہے اور چھپ چکا ہے۔ پھر منشی انوار حسین سہسوانی نے فارسی زبان مین ایک اچھی کتاب لکھی جو مخلص تسلیم سے موسوم ہے۔ یہ کتاب ۱۳۰۰ھ ہجری مین تالیف ہوئی۔ اور ۱۳۰۱ھ ہجری مین چھپی ہم کو معتبر ذرائع سے معلوم ہوا ہے کہ امیر مینائی مرحوم نے بھی اس کے متعلق کوئی کتاب لکھی تھی جس کے مبیضہ کی نوبت نہین آئی جو آپ کے صاحبزادہ کی حفاظت مین ہے۔

ہمارے استاد مولانا نجم الدین حسن مغفور مدراسی افضل تخلص نے بھی ایک جامع رسالہ کی بنیاد قائم کی تھی۔ اور اوسکو معدن الجواہر سے موسوم کیا تھا لیکن اس کے مقالۂ اوّل متعلق بہ حقیقت حروف کو ختم فرما کر مقالۂ دوم متعلق بہ فن جمل کو نصف سے زیادہ لکھنے نہ پائے تھے کہ دنیا سے چل بسے۔ اون کی ادھوری محنت بھی آج اون اوّل الذکر دونون

کتابون سے فائق ہے۔ غرض اہل ہند و دکن نے اس کے متعلق عجمیون کے مقابلہ مین اگرچہ بہت کچھ کیا لیکن حقیقت یہ ہے کہ جو کچھ ہوا ہے اوسکے سوا اور بہت کچھ درکار ہے
جلال لکھنوی کا رسالہ بے شک مفید رسالہ ہے اور بیچارے مؤلف نے جہانتک اونکو ذخیرہ مل سکا اوس کے ذریعہ سے اچھی کتاب لکھی ہے جو مختصر مفید کا حکم رکھتی ہے لیکن اس کے اختصار کی وجہ سے اکثر چیزین اس مین قابل اضافہ ہین نیز اسکی تخصیص صرف تاریخگوئی سے ہے۔ لائق مولف نے اصول فن سے قطع نظر فرمائی ہے۔
ملخص تسلیم۔ مؤلفۂ منشی انوار حسین سہسوانی بہ نسبت کتاب اول الذکر کسیقدر مبسوط ہے اور منشی صاحب نے اصول فن کے بیان کی بہت کچھ کوشش کی ہے لیکن اس وجہ سے کہ غالباً اونکو عربی کتابون کا ذخیرہ بہت کم ملا ہے وہ اپنے مقصد مین کم کامیاب ہوے ہین۔ اگر یہ کتاب زبان فارسی مین نہ ہوتی تو بلاشک اس سے ہندستان کو بہت نفع پہونچتا اور اب بھی جس قدر امداد شائقین فن اور فارسی دانان ہند کو اس کتاب سے ملتی ہے وہ بہت قیمتی امداد ہے طرز بیان اور ترتیب کی شان مؤلف کے مذاق طبیعت سے متعلق ہے۔ ان بزرگ کی مہربانی سے اگر یہ کتاب مرتب اور شائع نہ ہو جاتی تو آج ہمارے جمع کئے ہوے ذخیرے مین ایک بہت بڑا نقصان رہجاتا منشی صاحب کی طبّاعی نے بعض اختراعات کا اضافہ بھی کیا ہے۔
اگرچہ اس کتاب کا ایک حصّہ جلال لکھنوی کی تردید کے نذر ہوا ہے اور یہ اختلاف مذاہب جمل کا نتیجہ ہے لیکن تاہم اس کتاب کی مجموعی حیثیت سے یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ منشی صاحب نے اس کی تالیف مین محنت شاقّہ اوٹھائی ہے اور ہماری رائے مین وہ اپنے مقصد مین ایک حد تک کامیاب ہوئے ہین۔

صاحب معدن الجواہر کی اگر حیات مستعار وفا کرتی اور یہ رسالہ کامل ہوجاتا اور اشاعت کے درجہ مین آجاتا تو بے شک اس کا مرتبہ ماقبل الذکر رسائل سے فائق ہوتا افسوس ہے کہ یہ کتاب ادہوری رہ گئی۔ اس ادہورے حصہ سے یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ مولانا نے اصول فن جمل کی تحقیق مین بڑی ہی جانکاہی کی ہے بعض دوستون نے ہم سے کہا کہ ہم اس کتاب کو کامل کردین اگرچہ یہ بات آسان تھی لیکن اس وجہ سے ہم نے اس راے سے اختلاف کیا کہ طرز ترتیب اور طرز بیان مین ہر ایک مؤلف کا مذاق جدا ہوا کرتا ہے۔ مسائل مختلفہ جمل مین لائق مؤلف کی راے سے اکثر مقامات پر ہمکو اختلاف ہے۔ نیز آپ نے اس کا آغاز زبان فارسی مین فرمایا ہے۔ ہمکو اس کی تکمیل کے بعد اس کا ترجمہ بہی اردو زبان مین کرنا پڑتا ورنہ ہندوستان کو اس سے چندان فائدہ حاصل نہ ہوتا۔ انہین تمام وجوہ سے ہم نے یہی مناسب خیال کیا کہ اپنی ڈیڑہ اینٹ کی مسجد جدا قائم کرین اور لائق مؤلفین کے آرا سے استناد اور اپنی راے کا بہی اظہار کرین

ہم نے جہان تک ان کتابون کی سیر کی اوس سے یہ نتیجہ حاصل کیا کہ لائق مؤلفین نے ان کتابون کے اکثر حصہ مین اجمال بیان سے زیادہ کام لیا ہے اور تعریفات مین تاریخی نظائر کی پابندی بہت کم کی ہے۔ اور صنائع تاریخ مین بہی انتخاب اور اختصار کو ملحوظ رکہا ہے۔ اختلاف مذاہب مین فریقین کے دلائل کے ساتہ اپنی قطعی راے کے اظہار مین احتیاط کی ہے۔ ترقیم سے بالکل قطع نظر فرمائی ہے جو جمل کا ایک شعبہ ہے۔ اور ہر ایک بیان مین امامان جمل اور محققین سلف کے اقوال سے بہت کم استناد فرمایا ہے۔

یہی تمام وجوہ ہین جن کے لحاظ سے ہم نے اس کتاب مستقل کی تالیف کی ضرورت

خیال کی اور اس مہتم بالشان کام کا بیڑا اوٹھایا۔ ہم بخوبی واقف ہین کہ ہندوستان کی موجودہ حالت اور اس فن کے ساتھ اس کی دلچسپی اس درجہ مین نہین ہر کہ پبلک اس کتاب کی قدر کرے اور مصنف کو اس کی محنت کا صلہ یا کم سے کم مصارف طبع سے جلد سبکدوش ہونے کا موقع دے۔ لیکن ہم نے اس خیال سے اپنی ہمت کو پست ہونے نہ دیا کہ ہماری محنت کا قدردان ہمارا آقاے نعمت ہے۔

ہماری خوش قسمتی ہے کہ ہم ایک ایسے فرمان روا کے سایۂ عاطفت مین فارغ البال اور وظیفۂ حسن خدمت سے خوشحال ہین جس کی تمامتر توجہ اشاعت علوم و فنون کی جانب مبذول ہے۔ سچ یہ ہے کہ اس کی ذات ستودہ صفات ہی کا صدقہ ہے کہ مصنفین و مؤلفین اس درجہ مین آچکے ہین کہ اپنی معیشت سے بے فکر ہوکر علمی خدمات کے ذریعہ سے پبلک کو فائدہ پہونچاوین اور ذخیرۂ علوم کی تکمیل کرین۔

ہم نے اس کتاب کو **غرائب الجمل** سے موسوم کیا ہے۔

یہ کتاب دو باب اور ایک خاتمہ پر شامل ہے۔ اور ہر ایک باب مین دو فصل ہین۔

**باب اوّل**۔ علم۔ یعنی اصول فن جمل سے متعلق ہے۔ جس کی پہلی فصل مین امور ابتدائی کا بیان ہے۔ یعنی (۱) جمل کی تعریف (۲) فن جمل کی تاریخ۔ (۳) غایت جمل کا بیان۔

اور دوسری فصل متعلق بموضوع جمل ہے جس مین (۱) حروف و اعداد جمل۔ (۲) الفاظ جمل کی کیفیت (۳) اختلافات مذاہب جمل (۴) اقسام جمل۔ (۵) قواعد و ضوابط جمل بیان ہوئے ہین۔

**باب دوم**۔ عمل۔ یعنی فروع جمل سے متعلق ہے جسکی پہلی فصل تاریخ سے مخصوص

ہے یعنی (۱) تاریخ کی تعریف (۲) تاریخ کے اقسام (۳) تاریخ کے محاسن۔
(۴) صنائع و بدائع تاریخ۔ اس مین ۲۹ صنعتون کا مفصّل بیان ہے اور صرف
اونتیسوین صنعت کے ۲۸ اقسام بیان ہوے ہین۔ ہر ایک صنعت کی تعریف کے ساتہ
تاریخی تمثیل پیش ہوئی ہے اور پہر ہر ایک مثال کو صنعت متعلقہ کے ساتہ مطابق کرکے
دکہلایا گیا ہے اور حتی الامکان اس امر کی کوشش کی گئی ہے کہ اس صنعت کے
متعلق تاریخی واقعات بہی بیان ہون۔

اور دوسری فصل ترقیم سے مخصوص ہے جس مین عرب اور عجم کے طریقہ عمل کا
بیان اور سنسکرت کے طریقہ ترقیم کی صراحت ہے۔

**خاتمہ** کو بہی دو حصص پر شامل رکہا ہے۔ حصّہ اول مین سنین مختلفہ کی تاریخ
اور حقیقت کا بیان ہے۔ یعنی سنۂ آدمی۔ سنۂ ابراہیمی۔ سنۂ
داؤدی۔ سنۂ موسوی۔ سنۂ عیسوی۔ سنۂ محمدی۔ سنۂ ہجری
سنۂ مہدوی۔ سنۂ ترکی۔ سنۂ فصلی۔ سنۂ آلہی۔ سنۂ
جلالی۔ سنۂ بنگلہ۔ سنۂ فارسی و یزدجردی۔ سنۂ ساکا و سمّت
سنۂ رومی۔ و سنۂ نوروز۔

دوسرے حصّہ مین متاخرین و متقدمین و معاصرین کے تاریخی کلام کو بہم
ناظرین کیا ہے اور نوعیت ہاے مختلفہ کو جدا جدا عنوان کے ساتہ دکہلایا ہے
جیسے قصائد نعتیہ تاریخی۔ تواریخ ولادت۔ تواریخ بسم اللہ خوانی۔ تواریخ
تقریب ختان۔ تواریخ شادی کدخدائی۔ تواریخ سالگرہ و جوبلی۔ تواریخ غسل
صحّت۔ تواریخ جلوس و فرمان روائی۔ تواریخ فتوح۔ تواریخ وزارت۔

تواریخ خطابات۔ تواریخ تقرر خدمات و جانشینی۔ تواریخ خیر مقدم۔ تواریخ شکار تواریخ تالیف و تصنیف و طبع کتب۔ و تواریخ بنا و تعمیر۔ تواریخ سزا۔ تواریخ فراغ حج۔ تواریخ رہائی از قید و تواریخ وفات۔

**شکریۂ ولی نعمت** ہم اپنے آقاے ولی نعمت۔ والی سلطنت۔ قدر قدرت قوی شوکت۔ اعلی حضرت۔ حضور پر نور بندگا نعالی متعالی مدظلہ العالی آصف جاہ نظام الدولہ نظام الملک **میر محبوب علیخان بہادر** فتح جنگ۔ جی۔ سی۔ ایس۔ آئی۔ جی۔ سی۔ بی۔ فرمان روای سلطنت آصفیۂ حیدرآباد دکن صانہ اللہ عن الشرور والفتن کے دل سے شکر گزار ہین جس کی ریاست ابد قرار مین ہمارا نشو و نما ہوا اور جس کی ملازمت کا اعزاز ہمکو ملا اور دیرینہ تابعداری کے بعد آج ہم اس کے شاہی خزانہ سے وظیفہ یاب حسن خدمت اور دعاگوے دولت ہین۔ اسی بادشاہ ذیجاہ نے ہمکو خطابی اعزاز سے سرفراز فرمایا اور ہماری ہر ایک گزشتہ تالیف کا صلۂ تالیف عطا فرماکر ہمارا حوصلہ بڑھایا۔

ہماری تمام تالیفات ماضیہ مین اس کتاب کو یہ خاص امتیاز حاصل ہے کہ اولوالعزم فرمانروا نے کمال شفقت و مہربانی سے ہمکو اس بات کی اجازت عطا فرمائی کہ ہم اس کو اوس قدردان علم و ہنر کے نام نامی سے معنون کرین۔ ادام اللہ اقبالہم واجلالہم ابداً ابدا۔

## قصیدۂ مدحیہ

جس کے کل اعداد یا ہر ایک شعر یا ہر ایک مصرعے یا ہر لفظ ابتداے مصرعہ یا ہر حرف آخر مصرع اول یا ہر مصرع کے حروف معجمہ یا مہملہ یا حروف مہملۂ مصرع اول و معجمۂ مصرع ثانی

یا معجمہ مصرع اوّل و مہملہ مصرع ثانی کے اعداد مکمّلہ سے بصنعت عامۃ الورد تاریخ طبع کتاب حاصل ہوتی ہے بشرطیکہ ان اعداد کو ۳۰ پر ضرب دیں اور حاصل ضرب پر ۲۱ بڑھا دیں اور مجموعہ کو ۱۵ پر تقسیم کریں اور کسرات باقیماندہ کو ۲۲ پر ضرب دیں

من در شب زلف تو ندیدم خط لب را
تا شمع رخت شانہ نزد کاکل شب را

گر آبلۂ پا بشکست آب سفر کرد
جویاے تو پروانہ کند رنج و تعب را

ہر تشنہ کہ جویاے خمار نگہہ تست
از جوہر تیغ تو خورد آب عنب را

تیغ نگہت در حرم خاطر عشّاق
دیدیم کہ بر طاق نہد پاس ادب را

تشبیب تو تطویل سخن را نہ پسندد
پیچد بخم کاکل پر پیچ سبب را

(گریز)

ہشدار کہ چشم شہ خوبان نگران است
جور تو بفریاد برد شکوہ بلب را

محبوب بنام است و لقب آصف دوران
ترجیح بنامش نبود حسن لقب را

صیبت لقبش گوش بدل دارد و نامش
در گوشۂ دل جلوہ دہد قدرت رب را

شاہے کہ گرانباری لطفش بتقابل
پیوستہ بیک پلّہ نشاند جد و آب را

ای خسرو اقلیم دکن آصف ذیجاہ
ذات تو شرف داد حسب را و نسب را

محبوب ید اللّٰہی وزین وجہ گہ جنگ
بر فتح تو نازست شجیعان عرب را

بر مصحف روی تو عیان آتش و آب است
سیمای تو تفسیر کند حلم و غضب را

از شربت ذوق سخن آن لب جان بخش
بیمار تو پروانہ کند حدّت تب را

تا آئینہ را کرد رخت پشت بدیوار
آئینۂ روے تو کشد عکس عجب را

صنعت بحقیقت نشود مدّ مقابل
رخسار تو جوہر شکند صنع حلب را

| | | |
|---|---|---|
| در عہدِ تو اقدام شود سدِّ جرائم | | چشمِ عسس ملکِ تو داند نقب را |
| حاجت بہ طبیبے نبرد شکوۂ بیمار | | کو بر در رنجور گشادہ است مطب را |
| قدرِ تو چہ دانند حریفانِ سخن ساز | | جاہل چہ کند منزلتے فنِّ ادب را |
| تو طوطیِ شکّر شکنِ باغِ کلامی | | حنظل خورِ ہامون چہ کشد ذوقِ رطب را |
| آوازِ گدا رونقِ دربارِ کریم است | | لب بستنِ من شہرہ دہد شور و شغب را |
| پا مردیِ تو تا نزند دست بدو شم | | از دامنِ دولت نہ کشم دستِ طلب را |
| از وسعتِ مضمونِ ثنا قافیہ تنگ است | | آن بہ کہ ردیفم نکشد حدِّ ادب را |
| نطقم بزبان کردہ ودیعت املِ دل | (دعا) | دستم بدعا عرضہ دہد حسنِ طلب را |
| در حیّزِ حکمِ تو شود گنبدِ گردان | | در رقبۂ ملکِ تو بود مسکنِ غبرا |
| در ظلِّ ہمایونِ تو آسودہ شود خلق | | ز انسان کہ سرِ چتر کشد سایۂ رب را |
| ہر سال بصفر گردشِ عمرِ تو دہ چند | | تا گوہرِ مہ سبحہ کشد رشتۂ شب را |

**فہرست کتب مستندہ** ذیل میں ہم نے ایک فہرست اون کتابون کی لکھی ہی جن سے ہمکو اس کتاب کی تالیف مین ایک حد تک ضرور مدد ملی۔

| نام مصنف | نام کتاب | ردیف | نشان سلسلہ |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۳ | ۲ | ۱ |
| مرزا محمد جعفر اوج لکھنوی | ارمغان (مقیاس الاشعار) | الف | ۱ |
| جلال لکھنوی | افادہ تاریخی | " | ۲ |
| خیر الدین رملی | الفتاوی الخیریہ | " | ۳ |
| نصر ہورینی | المطالع النصریہ للمطابع المصریہ | " | ۴ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | الف | الواح الجواہر | حکیم افلاطون |
| ۶ | ت | تاج العروس من جواہر القاموس | امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ |
| ۷ | " | تاریخ | امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ |
| ۸ | " | تفسیر درّ منثور | امام سیوطی رحمۃ اللہ علیہ |
| ۹ | ج | جفر جامع | لا ادری |
| ۱۰ | " | جواہر خمسہ | محمدؐ غوث گوالیاری رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۱ | ح | حاشیہ تحفۃ المنہاج | شروانی |
| ۱۲ | " | حاشیہ تفسیر بیضاوی | حافظ اسمعیل قنوی |
| ۱۳ | " | ایضاً | عبدالحکیم سیالکوٹی |
| ۱۴ | خ | خزانہ عامرہ | میر غلام علی آزاد بلگرامی |
| ۱۵ | ر | رسائل عبدالجلیل | میر عبدالجلیل بلگرامی |
| ۱۶ | س | سبحۃ المرجان فی آثار ہندوستان | میر غلام علی آزاد بلگرامی |
| ۱۷ | " | سیرۃ | ابو محمدؐ عبدالملک بن ہشام |
| ۱۸ | " | ایضاً | امام محمدؐ بن اسحاق رحمۃ اللہ علیہ |
| ۱۹ | ش | شرح الورد السحری | بکری |
| ۲۰ | " | شرح جواہر خمسہ | شنّاوی |
| ۲۱ | " | شمس المعارف | شیخ احمدؐ بونی رحمۃ اللہ علیہ |
| ۲۲ | " | شواہد الافکار | امام سیوطی رحمۃ اللہ علیہ |
| ۲۳ | ص | صراح من الصحاح | ابوالفضل محمد بن عمرو بن خالد |

| نمبر | حرف | نام کتاب | مصنف |
|---|---|---|---|
| ۲۴ | ع | عقد الجواہر | شلّی باعلوی |
| ۲۵ | غ | غزلان الہند | میر غلام علی آزاد بلگرامی |
| ۲۶ | 〃 | غیاث اللغات | مولوی غیاث الدین رامپوری |
| ۲۷ | ف | فتح الجواد بشرح الارشاد | ابن حجر مکی |
| ۲۸ | 〃 | فرہنگ رشیدی | رشید تتوی |
| ۲۹ | ق | قاموس المحیط | مجد الدین محمد فیروزآبادی شیرازی |
| ۳۰ | 〃 | قوانین دستگیری | مولوی غلام دستگیر مدراسی |
| ۳۱ | ک | کتاب المداخل | لا ادری |
| ۳۲ | 〃 | کلمات الشعرا | سرخوش |
| ۳۳ | 〃 | کلیات داغ | نواب فصیح الملک داغ دہلوی |
| ۳۴ | 〃 | کلیات قدر | میر غلام حسین قدر بلگرامی |
| ۳۵ | م | محاضرۃ الاوائل ومسامرۃ الاواخر | علی دده |
| ۳۶ | 〃 | معدن الجواہر | مولوی نجم الدین حسن افضل مدراسی |
| ۳۷ | 〃 | مغنی المحتاج بشرح المنہاج | خطیب شربینی |
| ۳۸ | 〃 | مفتاح الاستخراج در جفر | لا ادری |
| ۳۹ | 〃 | ملخص تسلیم | منشی انوار حسین سہسوانی |
| ۴۰ | 〃 | منتخب اللغات شاہجہانی | میر عبد الرشید تتوی |
| ۴۱ | 〃 | مؤید الفضلا | مولوی محمد لاد |
| ۴۲ | ن | نتایج الافکار | قدرت علیخان گوپاموی |

| ۴۳ | ن | نقش خاطر در تکسیر | لا ادری |
| --- | --- | --- | --- |
| ۴۴ | ۵ | حاشیہ مقدمہ تاریخ ابن خلدون | نصر ہورینی |
| ۴۵ | " | ہفت قلزم | مولوی قبول محمد |

معزز ناظرین غالباً ان کتابون کے نامون کو پڑھ کر متعجب ہون گے کہ باستثنائے ایک دو رسائل کے باقی کل کتابون کو فن جمل سے کیا تعلق ہے لیکن بات وہی ہے جس کو ہمنے وجہ تالیف مین عرض کر دیا ہے کہ فاضل مصنفین اور مؤلفین نے ضمناً کہین کہین اس فن کے کلیات یا جزئیات کا خال خال تذکرہ اپنی بیش بہا تصانیف مین کر دیا ہے جس سے ہمنے اپنا مطلب حاصل کیا ہے۔ افسوس ہے کہ ہمکو رسالۂ میزان التاریخ نہین ملا جس کا تذکرہ جناب مرزا اوج لکھنوی نے اپنی تالیف ارمغان مین فرمایا ہے وہ ہمسے بالمشافہ فرماتے تھے کہ میزان التاریخ عربی زبان مین ایک قلمی رسالہ تھا جو پچاس ساٹھ صفحات پر شامل تھا جس کو آپ کے والد ماجد مرزا دبیر مغفور کے زمانہ حیات مین اون کے کسی دوست نے مستعار دیا تھا اور آج اوس کا پتہ نہین چلتا اگرچہ اس کا ذکر ہمنے اس کتاب مین کیا ہے لیکن اس کا نام ہمنے اس فہرست مین اس لئے لکھنا مناسب نہ جانا کہ وہ ہماری نظر سے نہین گزرا۔ باقی رسائل مندرجہ فہرست بالا سے بعض تو ہمارے کتاب خانہ مین موجود ہین اور اکثر ہمارے اوستاد مغفور مولوی نجم الدین حسن مدراسی کے کتب خانہ مین اللہم اغفرہ

# باب اوّل متعلق باصول جمل

## فصل اول متعلق بمراتب ابتدائی

## (۱) جمل کی تعریف

جُمَّل یا جُمَل بضم جیم وتشدید میم مفتوح یا بدون تشدید بفتح میم۔ زبان عربی کا لفظ ہے جس کے معنیٰ۔ حروف تہجی کو اعداد کے مقابلہ مین قائم کرنے کے ہین۔ جیسے الف مساوی قرار دیا جاوے ایک کا۔ یا بے کو مساوی قرار دیا جاوے دو کا۔

صاحب فرہنگ آصفیہ نے جیم اور میم دونون کو مضموم لکھا ہے اور فرمایا ہے کہ جُمُل سے حروف ابجد کے اعداد کا حساب مراد ہے۔ منشی انوارحسین سہسوانی نے بہی اپنی تالیف مخص تسلیم مین بضم جیم تازی ومیم مضموم مشدد ونیز بہ تخفیف لکھا ہے۔ آپ فرماتے ہین کہ جُمُل حساب اعداد ابجد کو کہتے ہین۔ صاحب غیاث اللغات کا قول ہے کہ جمل بضم جیم وتشدید میم مفتوح بمعنی حساب اعداد حروف ابجد و بالمعنی بہ تخفیف میم نیز آمدہ منتخب اللغات شاہجہانی مین مذکور ہے کہ جمل بضم جیم وفتح میم جملہا و بہ تشدید میم حساب ابجد و بہ تخفیف نیز آمدہ چنانکہ مشہور است۔ وبقول منتہی الارب فی لغات العرب الجُمَّل کسکّر د وقد یخفف حساب ابجدست۔ اور صاحب قاموس کا بہی یہی قول ہے لیکن اوس کی شرح تاج العروس من جواہر القاموس مین کسیقدر صراحت کے ساتہ اس کا بیان ہے الحاصل لفظ جمل کے اعراب مین اتفاق اسی پر ہے کہ میم مفتوح ہے خواہ مشدّد ہو یا غیر مشدّد۔ صاحب فرہنگ آصفیہ۔ اور مخص تسلیم نے غالباً صحت اعراب پر کم التفات فرمایا ہے۔

## (۲) فن جمل کی تاریخ

صاحب معدن الجواہر کا قول ہے کہ فن جمل عربون کے اسلام سے پیشتر بہی

مستعمل تہا جیسا کہ ایک حدیث شریف سے اس کا پتا چلتا ہے یعنی امام محمد بن اسحٰق المطلبی المعروف با بن اسحٰق نے کتاب سیرۃ مین اور امام محمد بن اسمٰعیل البخاری نے کتاب التاریخ مین اور شیخ ابو محمد عبد الملک بن ہشام الحمیری نے کتاب سیرۃ مین اور نیز دوسرے محققین نے اپنی تصنیفات مین اس حدیث مبارک کا ذکر فرمایا ہے۔

قاضی بیضاوی اور نیز دوسرے مفسرین نے سورۂ بقرہ کے حروف مقطعات کی تفسیر مین فرمایا ہے کہ علماے یہود نے نبینا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سے سوال کیا اور آپ نے تعداد سنین کو اعداد حروف مقطعات سے مطابق فرما کر جواب دیا۔

شیخ الحدیث جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے حاشیۂ تفسیر بیضاوی مین جو شواہد الافکار سے موسوم ہے اور نیز تفسیر درّ منثور مین کتب معتبرۂ حدیث کے حوالہ سے اس کا تذکرہ کیا ہے۔

عبد الرحمن بن خلدون نے بہی مقدمۂ تاریخ مین لکہا ہے۔

شیخ شہاب الدین احمد خفاجی نے حاشیہ تفسیر بیضاوی مین لکہا ہے کہ

وقیل انہٗ معروف فی اللغات القدیمۃ کالعبرانیۃ وہو کثیر فی التوراۃ کما فی رسالۃ فضائح الیہود للغزالی (انتہیٰ) (ترجمہ) حساب جمل کی نسبت کہا گیا ہے کہ وہ قدیم زبانون کا (جیسے عبرانی زبان ہے) مشہور فن ہے۔ اور توریت مین کثرت سے مستعمل ہوا ہی جیسا کہ امام غزالیؒ نے اپنی کتاب فضائح الیہود مین ذکر کیا ہے

ابن خلدون نے مقدمۂ تاریخ مین لکہا ہے کہ دلالۃ ہذہ الحروف علیٰ تلک الاعداد لیست طبیعیۃً ولا عقلیۃ وانما ہی بالتواضع والاصطلاح الذی یسمونہ حساب الجمل نعم انہ قدیم مشہور (انتہیٰ) (ترجمہ) دلالت ان حروف کی ان

اعداد پر طبعی نہین ہے اور نہ عقلی ہے بلکہ یہ دلالت وضعی واصطلاحی ہے جسکا اصطلاحی
نام حساب جمل ہے بے شک یہ قدیم اور مشہور اصطلاح ہے۔

میر غلام علی آزاد بلگرامی نے کتاب سبحۃ المرجان فی آثار ہندستان مین لکھا ہے کہ
ما وقفت علی من وضع قاعدۃ الجمل وقرّر حروف الہجار بازار الاعداد۔ یعنی مین
واقف نہین ہون کہ قاعدۂ جمل کا واضع کون ہے اور کس نے حروف تہجّی کے
مقابلہ مین اعداد کو قائم کیا ہے۔

صاحب معدن الجواہر فرماتے ہین کہ جمل صغیر کا واضع خداوند کریم ہے جلّ جلالہٗ
وعمّ نوالہ جیساکہ علی دده نے کتاب محاضرۃ الاوائل ومسامرۃ الاواخر مین لکھا ہے
کہ اول کتاب انزل اللہ من السمار ابو جاد ذکرہ السہیلی عن ابن عباس رضی اللہ عنہما (الخ)
یعنی پہلی تحریر جس کو خدا نے آسمان سے اتارا وہ ابجد ہین اس کو سہیلی نے
ابن عباسؓ سے ذکر کیا ہے۔

اسی طرح شیخ احمد بونی نے کتاب شمس المعارف مین لکھا ہے کہ اما ابجد
فانّہا سریانیۃ انزلت علی آدم علیہ السلام و ادریس و نوح و موسیٰ و عیسیٰ
صلوٰۃ اللہ علیہم اجمعین یعنی ابجد سریانی زبان کے الفاظ ہین جو نازل ہوئے
آدم ادریس نوح موسیٰ عیسیٰ علیہم السلام پر۔

جُمّل صغیر کا پتا تو اسقدر چلتا ہے جس کا ذکر اوپر ہوا۔ لیکن جمل وسیط اور
جمل کبیر وغیرہ کا واضع کون ہے البتہ اس کی تحقیق نہین ہوسکی۔ بعض متقدّمین کا قول
ہے کہ جمل وسیط اور جمل کبیر وغیرہ فن جمل کے اقسام فروعی ہین۔ اور ان سب کی
اصل جمل صغیر ہے۔ یعنی جمل صغیر ہی سے یہ سب اقسام پیدا ہوئے ہین (الخ)

ہم کہتے ہین کہ جمل صغیر کو فن جمل کی ایک قسم قرار دینا چاہیئے ۔ ان اقسام کی تعریف اور اون کا باہمی فرق اور نیز یہ کہ جمل صغیر کو اس مقام پر اصل کا قائم مقام کیون قرار دیا گیا ۔ ان تمام امور کو ہم اسی فصل کے ایک خاص بیان مین جو اقسام فن جمل سے موسوم ہوگا ذکر کرین گے انشاء اللہ تعالیٰ ۔

کتاب محاضرۃ الاوائل مین مذکور ہے کہ حکیم فیثاغورث نے جو (ہرمس اول کا شاگرد تہا) اسرار حروف واسماے روحانیہ کی نسبت محققانہ بحث کی ہے اور طلسمات کا واضع بہی یہی شخص ہے اور علم وفق بہی (جس کی بنا علم جمل پر قائم ہے) اسی کا وضع کیا ہوا ہے ۔ اسی کے متعلق تاریخ حکماء مین ذکر ہے کہ اول من علم الوفق وعمل منہ العجائب فیثاغورث المذکور ولہ فی الاوفاق العددیۃ عجائب (انتہی) یعنی پہلا شخص جس نے علم وفق کو بنایا اور اوس سے عجائبات کو پیدا کیا وہ فیثاغورث ہے اور فنون اوفاق مین جو اعدادی فن ہے عجیب چیزین اسی سے منسوب ہین ۔

بعض رسائل مین اس کا ذکر ہے کہ زبر و بیّنات کے قاعدہ کا واضع حکیم ارسطاطالیس ہے ۔ صاحب معدن الجواہر فرماتے ہین کہ ایسا کہنا درست نہین ہے اس لئے کہ زبر اور جمل صغیر دونون ایک ہین ۔ اور جمل صغیر کی نسبت یہ بات پایۂ تحقیق کو پہونچ چکی ہے کہ اس کا واضع حق جل شانہ ہے پس اس کو ارسطاطالیس سے منسوب کرنا عقل سے بعید ہے ۔

ہم یہ عرض کرتے ہین کہ جن اہل تحقیق نے زبر و بیّنات کی ایجاد کو حکیم ارسطاطالیس سے منسوب کیا ہے وہ قابل حرف گیری نہین ہین ۔ اگر مان لیا جاے کہ ہر ایک

حرف کے مقابلہ مین عدد کے قائم کرنے کا واضع خداوند کریم ہے تو قاعدۂ زبر و بیّنات
کی ایجاد سے اس مین کوئی نقصان نہین آتا اس لئے کہ ہر ایک حرف کی ملفوظی شکل
یعنی اسم حرف کے اعداد کو زبر و بیّنات کہتے ہین مثلاً (ا) جس کی ملفوظی شکل (الف) ہے
اس کے عدد بقاعدۂ جمل (۱۱۱) ہین پس شکل ملفوظی کے پہلے حرف کے عدد کو اصطلاح
جمل مین (زُبر) کہتے ہین اور باقی کے اعداد کا نام (بیّنات) ہے یعنی (الف) مین حرف
اول (ا) کا عدد (۱) زبر کہلاوے گا۔ اور حروف باقیہ۔ ل۔ ف۔ کے اعداد (۱۱۰)
بیّنات سے موسوم ہون گے۔ اسی طرح (ب) کا ملفوظ (با) ہے جس مین (ب) کا
عدد (۲) زبر ہے۔ اور (ا) کا عدد (۱) بیّنات ہے۔ اور واضعان اقسام جمل نے
(زبر) ہی کو جمل صغیر کہا ہے۔ اور (بیّنات) کو جمل وسیط سے موسوم کیا ہے۔
اس حالت مین اگر ہم قاعدہ زبر و بیّنات کی وضع کو کسی حکیم سے منسوب کرین تو
ہمارا یہ کہنا اوس امر مسلّمہ کے مغائر نہین ہے کہ جمل کا واضع حکیم مطلق ہے۔ اس لئے
کہ جمل اصل ہے اور اس کے تمام اقسام اس کے فروع۔

ہماری تحقیق اور رائے مین حکیم مطلق کو واضع جمل صغیر کہنا بہی من وجہ درست
نہین ہے جیسا کہ صاحب معدن الجواہر نے فرمایا ہے بلکہ اوس کو مطلقاً جمل کا واضع
کہنا چاہیئے۔ لائق مصنف موصوف کے ذہن مبارک مین یہ اشکال اسی لئے پیدا
ہوئی ہے کہ آپ نے حکیم مطلق کو واضع جمل صغیر تسلیم کرنے مین زیادہ غور نہین فرمایا
ہم بلحاظ تعریفات اقسام و اقوال صاحبان تحقیق یون کہہ سکتے ہین کہ جمل کا واضع
حکیم مطلق ہے۔ اور واضع جمل صغیر و کبیر (یعنی زبر و بیّنات) حکیم ارسطاطالیس
واللہ اعلم بحقیقۃ الحال۔

اسی طرح بعض اہل تحقیق نے لکھا ہے کہ جمل کبیر کا واضع بھی حکیم ارسطا طالیس ہے۔ اور صاحب معدن الجواہر نے اس تحقیق پر بھی اپنا اختلاف ظاہر فرمایا ہے۔

ہم کہتے ہین کہ اس کے تصفیہ کے لئے بھی ہمارا وہ بیان کافی ہے جو گزرا جس کے بعد کوئی محل اشکال باقی نہین رہتا۔

علماے سنسکرت کا قول ہے کہ واضع حروف مقطعات ہی واضع جمل ہے اس فن کے متعلق سنسکرت مین متعدد کتابین ہین اور خاص خاص علوم کو متقدمین نے قاعدۂ ترقیم مین لکھا ہے (قاعدہ ترقیم کا ذکر ہمنے اس کتاب کی فصل دوم متعلقہ باب دوم مین کیا ہے —) سنسکرت مین ایک لاکھ اسی ہزار الفاظ ایسے ہین جنکے لئے اعداد مقرر ہین یعنی اعداد حروف کے سوا اعداد الفاظ کا بھی قاعدہ مقرر ہے اعداد حروف مین سنسکرت نے عدد ہزار پر قناعت نہین کی ہے بلکہ مرتبۂ الوف کے بعد ایک حرف کا عدد لاکھ ہے اسی طرح ایک حرف کا عدد کرور ہے اور یہ سلسلہ ختم تعداد حروف تک مسلسل چلا گیا ہے بدین وجہ کہ سنسکرت مین حروف تہجی کی تعداد ۲۸ اسی یا ۸۲ ہے لہذا اعداد کے مراتب بھی زیادہ ہین اور اعداد الفاظ کا قاعدہ اختصار کے لئے قائم ہوا ہے اور دنیا مین اسپر عمل سات ہزار سال سے بیان ہوا ہے اور اس کی وضع کا سہرہ مخلوق سے کسی کے سر نہین ہے یعنی اون کے پاس بھی خلاق اکبر جل جلالہ واضع جمل ہے۔

فن جمل کو سنسکرت مین سنکیت ودّیا کہتے ہین اور اس کا رتبہ حروف سے مقدم مانا گیا ہے یعنی حروف سے دنیا کی حاجتین اس قدر نہین پوری ہوتین جس قدر قاعدۂ ترقیم کر

اوراعلی علوم کی اکثر کتابین قاعدۂ ترقیم مین لکھی گئی ہین ۔ مگر نقل نویسی نے قاعدہ ترقیم مین غلطیون کا طومار باندہ دیا ۔ اور غلط نگارون کی بدولت ہندسون کی شکل کچھہ سے کچھہ ہوگئی ۔ اور ترقیم مین قواعد کثیرہ کی تدوین اور اون کی تعریفات کے بخل نے صدہا کتابون کو لاینحل قرار دیا ۔ آج ہم ان کو صرف دیکھتے ہین اور پڑہ نہین سکتے ۔ تاڑکے پتون پر ایسی چیزین بہت سی ہین اور بعض کی نسبت یہ پتا بہی چلاہے کہ فلان فن مین لکھی گئی ہین ۔ لیکن کاتب نے اس تحریر کے آغاز مین قواعد ترقیم کا کوئی اشارہ نہین کیا جس سے ہم اون کے مطالب سے فائدہ حاصل نہین کرسکتے ۔

## (۳) غایت جمل کا بیان

اس فن لطیف سے اہل جفر و نجوم و تکسیر وغیرہ کی جو کچھہ بہی غایت رہی ہی لیکن اہل جمل نے اس سے دو طرح پر کام لیاہے ۔

(۱) ہندسونکا کام حروف سے ۔ (۲) حروف کا کام ہندسون سے ۔

نمبر (۱) کا استعمال عرب مین اس طرح پایا گیاہے کہ ابتدا مین کل حسابی مقاصد حروف ہی سے حاصل کئے جاتے تہے یعنی رقمی ہندسون کی ایجاد سے پہلے تمام حساب کتاب حروف ہی مین بقاعدہ جمل ہوا کرتا تہا ۔ اوراق کتب پر شمار کے نمبر بہی حروف ہی مین لکھے جاتے تہے ۔ بعض پرانی کتابین ہماری نگاہ سے بہی گزری ہین جن کے صفحات پر حروف ہی سے شمار قائم تہا ۔ بقول بعض اہل تاریخ کے جب عربون نے باغراض حسابی ہندسون کو ایجاد کیا تو اعداد کی مختصر شکل سے اونکو تسکین نہ ہوئی اس لئے کہ اکثر ہندسون کی شکل سہل التغیر ہے خصوصًا صفر ۔ پہر عربون نے نقدی کا رواج

کے لئے رقمی ہندسے ایجاد کیے جن کی شکلین معنی خیز اور حروف سے مرکب ہین۔
ہمنے اپنی تالیف سیاق دکن مین ان ہندسون کی حقیقت تفصیل کے ساتھ لکھی ہے۔ لیکن رقمی ہندسون کے وضع ہونے کے بعد بہی وہ حسابی کاروبار جو رقمی معاملات کے سوا تہا حروف ہی مین قائم رہا۔ ہمنے بعض عربی ایسے کتب بہی دیکہے ہین جو سنہ چارسو ہجری کے بعد لکہے گئے ہین جن کے صفحات کا شمار بہی حروف ہی مین پایا گیا۔
بعض محققین نے اس کا ذکر کیا ہے کہ توریت مین بضمن احوال یعقوب علیہ السلام ۶۱۳۔ احکام کی تعداد کو (تریع مصدوب) کے الفاظ مین بیان کیا گیا ہے اور اس مین عین کا عدد بعوض ۰ ے کے ۷۰ لیا گیا ہے۔ یہ عددی اختلاف تو اختلاف مذاہب کا نتیجہ ہے جس کا بیان ہم فصل دوم کے آخر مین ایک خاص مقام پر کرین گے۔
بہر حال یہ امر مسلمہ ہے کہ واضع جمل کی غایت اس فن کے وضع کرنے سے یہی تہی کہ کتابت کے اغراض کے ساتھ حسابی ضرورت بہی حروف ہی سے پوری ہو اگر یہ مقصد نہ ہوتا تو واضع حروف۔ حروف کے ساتھ ساتھ ہندسون کے اشکال بہی وضع کرتا کیونکہ دنیوی کاروبار مین غرض کتابت حروف و حساب ایک دوسری کی لازم و ملزوم ہے۔
اہل تاریخ نے ہر ایک زبان کے ہندسون کے وضع کی تاریخ مختلف طریقونپر لکہی ہے لیکن کسی نے ہندسون کی قدامت کو حروف کے ساتھ مساوی نہین تسلیم کیا ہے۔
جب ہر ایک زبان کے ہندسون کا واضع کوئی نہ کوئی شخص مانا گیا ہے اور یہ کہا گیا ہے کہ اس سے پہلے ہندسون کا وجود نہ تہا تو اس سے یہی قیاس قائم ہوتا ہے کہ ہر ایک زبان مین ہندسون کی ایجاد سے قبل حروف ہی سے حسابی کام لیا جاتا تہا۔

پس واقعات کی یادگار کے لئے چند ایسے حروف کا جمع کر دینا جن کے مجموعی اعداد سنہ واقعہ کے مساوی ہون اسی پہلی غایت مین داخل ہے۔ ہمنے بہت کچھ تلاش کی لیکن ہمکو عربی زبان ن قدما کے کلام سے کوئی ایسے الفاظ تاریخی ہاتہ نہ آے جو معنی دار بہی ہون اور نفس واقعہ کے ساتہ تعلق رکھتے ہون۔ ہم اس کا تفصیلی بیان اس کتاب کے دوسرے باب مین بضمن (تاریخ) کرین گے انشاء اللہ۔

حاصل یہ ہے کہ حروف سے ہندسون کا کام لینا فن جمل کی پہلی غایت ہے اور اسکو غایت اصلی سمجھنا چاہیئے۔

نمبر (۲) یعنی دوسری غایت کو غالباً اطبّاعون نے اپنے زور طبیعت سے پیدا کر لیا ہے اور سمجھا جاتا ہے کہ یہ طریقہ کتابت راز کے لئے بہت مفید ہے۔ اہل تکسیر وفوق و دعوت نے تو اپنے قواعد کے مطابق اس سے کام لیا ہے لیکن عموماً خط و کتابت کا ہندسون ہی مین کرنا اختراع اطبّا عان عجم کہا گیا ہے جس کو ہم اس کتاب کی فصل دوم متعلقہ باب دوم مین بیان کرین گے۔ اس موقعپر دوسری غایت کے اظہار مین ہم اسی قدر بیان پر قناعت کرتے ہین کہ اصطلاح جمل مین اسی کا نام ترقیم ہے اور قاعدۂ ترقیم سے بہ نسبت اور زبانون کے سنسکرت نے زیادہ کام لیا ہے ہندوستان مین بہی فی زمانا اس پر عمل درآمد ہے۔ جس اصول پر ٹلگراف یعنی تار برقی کا کام جاری ہے وہ قریب قریب اسی کے ہے۔ اگرچہ اُس مین اعداد حروف جمل کی مطابقت نہین ہے۔

## فصل دوم متعلق بہ موضوع جمل

### (۱) حروف واعداد حروف کا بیان

(۱) عربی زبان کے متعلق صاحب قاموس فرماتے ہین کہ لفظ حرف کا اطلاق صرف لغوی

یعنی حرف ہجا پر ہے جو کلمہ کا مادہ ہے اور نیز حرف اصطلاحی یعنی حرف معنوی پر جو کلمہ کے اقسام سہ گانہ سے ایک قسم ہے۔ حرف کی جمع حروف اور احرف آئی ہے اور یہ عربی زبان کا لفظ ہے۔

حروف ہجا کو حروف تہجی اور حروف مبانی اور حروف معجم اور حروف منفردہ اور مفردات اور حروف منفصلہ و مقطعات بھی کہتے ہین۔

علامہ بونی نے شمس المعارف الکبریٰ مین فرمایا ہے کہ ان سر کل امۃ فی کتابہا و سر کتاب اللہ تعالیٰ فی الحروف والحروف مختلفۃ الاشکال الخ یعنی تحقیق ہر ایک امۃ کا بھید اوس کی کتاب مین ہے اور کتاب اللہ کا بھید حروف مین اور حروف مختلف اشکال رکھتے ہین۔

شیخ اکبر نے فتوحات مکیہ مین ارشاد فرمایا کہ (؎) ان الحروف ائمۃ الالفاظ، شہدت بذلک السن الحفاظ ،، (ترجمہ شعر) بہ تحقیق حروف ائمہ ہین الفاظ کے اور گواہی دیتی ہین اسپر حفاظ کی زبانین۔

کتب معتبرہ سے یہ بات ثابت ہے کہ زبان عربی کے حروف تہجی سب سے پہلے ابوالبشر آدم صفی اللہ علی نبینا وعلیہ السلام پر نازل ہوے جن کا مجموعہ الفاظ ذیل مین ہے۔ اَبتَث۔ جَحَخَد۔ ذَرِزَس۔ شَصِضَط۔ ظَعِغَف۔ قَکلم۔ نَوہی

شیخ علی دوہ نے کتاب محاضرۃ الاوائل ومسامرۃ الاواخرین تفسیر الفصول سے نقل کیا ہے کہ اولُ ما نزلَ علی آدم علیہ السلام عَشَرَ صُحُفٍ۔ اول لیلۃ من شہر رمضان وکان فیہا سورۃ مقطعۃ بحروف (الخ) وکان فی الصحف الحروف التسعۃ والعشرون (انتہی) یعنی پہلے جو چیز آدم علیہ السلام پر شہر رمضان کی پہلی رات مین

نازل ہوئی وہ دس صحیفے ہیں۔ اور انہیں میں تھا سوہ حروف مقطعہ اور اون صحیفوں میں ۲۹ حروف تہجی

علّامہ بونی نے شمس المعارف میں بحوالہ بحراالوقوف لاحمدالبونی فرمایا ہے کہ

اول کتاب انزل علی آدم علیہ السّلام حروف المعجم الخ یعنی پہلی کتاب جو آدم علیہ السلام پر نازل ہوئی وہ حروف معجم ہیں۔

پھر آپ ہی نے ذکر کیا ہے کہ لما سئل صلی اللہ علیہ وسلم عن حروف المعجم

فقال ا ب ت ث ج ح خ د ذ ر ز س ش ص ض ط ظ ع غ ف ق ک ل م ن و ہ لا ی۔ یعنی جب سوال کیا گیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے حروف معجم کا تو آپ نے فرمایا کہ حروف معجم ا ب ت ث (الخ) ہیں۔

پھر علامہ موصوف کا قول ہے وہی عربیۃ فسماہا عربیۃ وفیہا اسرار جمیع الکتب والصحف المنزلۃ وزیادۃ علیہا واما الابجد فسریانیۃ (الخ) یعنی چونکہ وہ حروف عربی ہیں لہذا آپ نے اون کا نام عربی حروف رکھا اور انہیں حروف میں تمام نازل شدہ کتابوں اور صحیفوں کے اسرار ہیں اور اون کے علاوہ اور اسرار بھی ہیں۔ لیکن ابجد سریانی ہے۔

شیخ الحدیث جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب المظہر میں لکھا ہے کہ

قال عبدالملک ابن حبیب کان اللسان الاول الذی نزل بہ آدم من الجنۃ عربیاً الی ان بعد العہد وطال حُرّف وصار سریانیاً وہو منسوب الی ارض سورتۃ وہی ارض الجزیرۃ بہا کان نوح علیہ السلام وقومہ قبل الغرق (الخ) یعنی فرمایا عبدالملک بن حبیب نے کہ پہلی زبان جس کے ساتھ آدم علیہ السلام جنت سے اترآئے عربی

تہی۔ زمانہ دراز کے بعد تحریف ہوکر سریانی ہوگئی اور وہ منسوب ہے ملک سوران
کی جانب۔ اور ملک سوران ایک جزیرہ تہا۔ جس مین تہے نوح علیہ السلام اور
اون کی قوم غرق ہونے سے پہلے

جس قدر ہمنے اوپر عرض کیاہے اس کا ماحصل یہ ہے کہ حروف تہجی عربی کا
معلم اول اور منزل۔ خداوند کریم ہے جل جلالہ۔ اور ابوالبشر آدم علیہ السلام پہلے
شخص ہین جنپر حروف عربیہ نازل ہوے جن کی صراحت نبینا علیہ السلام نے فرمائی
ابجد آدم مین جس کے الفاظ کا ذکر اوپر ہواہے انہین حروف عربیہ کا
سلسلہ ہے اور ابجد معروفہ ومروجہ مین حروف تو وہی ہین لیکن اون کا سلسلہ
اور اون کی ترتیب اور اس ابجد کے الفاظ سریانی زبان کے ہین اور اسی ابجد کو
بعض محققین نے ابجد نوحی کہاہے۔ جو نوح علیہ السلام سے منسوب ہے۔

بعض اہل تحقیق نے حروف تہجی کی تعداد ۲۹ بیان کی ہے۔ اور لا کو
ایک حرف قرار دیاہے اور بعض نے اس سے اختلاف کیاہے۔ اور بعض نے ہمزہ کو
بہی حروف مین شمار کیاہے اور اس طریقہ سے ۲۹ کی بھرتی کی ہے لیکن اس مین
بہی بہت کچھہ اختلاف رہاہے۔ اہل جمل و وفق و دعوت و سیمیا وغیرہ کا اتفاق
اسپر ہے کہ ہمزہ کو تعداد حروف تہجی مین شمار نہ کرنا چاہیئے اور حروف تہجی کو ۲۸
تسلیم کرنا چاہیئے۔ چنانچہ۔

---

جاربردی نے بہی شرح شافیہ مین لکہاہے کہ وکان المبرد یعدہا ثمانیة
وعشرین ویترک الہمزة ویقول الہمزة لا صورة لہا وانما تکتب تارة واوًا
وتارة یاءً وتارة الفًا فلا اعدہا مع الحروف التی اشکالہا محفوظة ومعروفة انتہی

یعنی مُبّرد نحوی نے حروف تہجی کو ۲۸ شمار کیا ہے اور ہمزہ کو ترک کیا ہے۔ اس لیئے کہ ہمزہ کر لیئے کوئی صورت نہین ہے یعنی وہ کبھی واؤ کی شکل مین ہوتا ہے اور کبھی یا کی شکل مین اور کبھی الف کی۔ لہذا ہمزہ کو اون حروف مین شمار نہین کیا جن کی شکلین محفوظ اور معروف ہین۔

الحاصل واضع جمل نے ۲۸ حروف تہجی عربی سے بسلسلۂ ترتیب ابجد ہوّزی ہر ایک حرف کے لیئے ایک عدد خاص قرار دیا ہے پس اعداد کے سلسلہ اور ترتیب مین پہلا درجہ آحاد کا ہے یعنی اکائیون کا۔ اور دوسرا درجہ عشرات یعنی دہائیونکا اور تیسرا درجہ مات کا یعنی سیکڑے۔ اور چوتہا درجہ الوف کا جس مین صرف ایک حرف کے ایک ہزار عدد ہین۔ اس لئے کہ مجموعی تعداد حروف مین گنجایش اسی قدر تہی۔

ہم اس موقعپر ابجد آدم سے قطع نظر کرتے ہین جو کہ متروک ہے اور بدینوجہ کہ ابجد ہوّزی مقبول و مروّج ہی صرف اسکو ہدیۂ ناظرین کرتے ہین۔ اور یہ بات ہم کو متحقق نہ ہوسکی کہ ابجد آدم کو جس کے حروف کی ترتیب مروجہ حروف تہجی کے ساتہ مطابق تہی کیون فروغ نہ ہوا۔

الغرض واضع جمل نے ۲۸ حروف تہجی سے ۹ حروف کو آحاد کے لئے مخصوص کیا اور نو کو عشرات کے لئے۔ اور نو کو مات کے لیئے۔ اور ایک حرف کو الُف کے لئے ملاحظہ ہو نقشۂ ذیل جس کو ہم نے نقشۂ (الف) سے موسوم کیا ہے جس سے یہ چارون مدارج مع ہر ایک حرف کے عدد مقررہ کے ظاہر ہوتے ہین

## نقشۂ الف

| احاد | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
| عشرات | ی | ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص |
| اعداد | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ |
| مآت | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ |
| اعداد | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ |
| الف | غ | | | | | | | | |
| عدد | ۱۰۰۰ | | | | | | | | |

اسمعیل بن محمد القنوی نے حاشیہ تفسیر بیضاوی مین انہین چار مراتب کا ذکر کیاہے اور ہر ایک حرف کے مقابل انہین اعداد کو قائم کیاہے جو نقشۂ بالا مین لکھے گئے ہین اور کہا گیاہے کہ یہ مذہب مشارقہ کاہے۔ مغاربہ کو اس سے کسی قدر اختلاف ہے جس کا تفصیلی بیان اسی فصل مین آوے گا۔

بعض اہل جمل نے لکھاہے کہ کل حروف تہجی کو اون کے اعداد کے ساتھ دو سطرون مین لکھنا چاہیئے۔ سطر اول کا نام اصطلاح جمل مین اساس ہے اور سطر دوم کا نام نظیرہ۔ اس اعتباری عمل سے اعداد حروف مین کوئی فرق نہین آتا۔ ہم نقشۂ ذیل مین جس کو نقشۂ (ب) سے موسوم کرتے ہین۔ اس ترتیب کو بھی ہدیۂ ناظرین کرتے ہین۔

## نقشۂ ب

| | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اساس | ا | ب | ج | د | ه | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| نظیره | س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

اساس ۔ زبان عربی کا لفظ ہے ۔ بفتح اول وثانی بمعنی بنیاد (کذا فی منتہی الارب)
اور لفظ نظیرہ بہی عربی ہے ۔ بقول صاحب منتہی الارب کسفینہ ۔ بمعنی مہتر قوم
و دیدبان و نگہبان لشکر ۔ اور نظیر کے معنی مثال کے بہی ہین ۔ اور اس اصطلاح مین
تاے تانیث صرف بلحاظ جمع حروف ہے ۔

صاحب ملخص تسلیم نے ان دونون اصطلاحی نامون کو انہین دونون سطرو نکے
مقابل لکہا ہے جس کی نقل ہمنے نقشۂ (ب) مین کی ہے ۔ لیکن بعض اہل تحقیق کے
قول سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ صاحب ملخص تسلیم یا کاتب مطبع نے دوسری
سطر کے بعض حروف کو صرف اصول تنصیف پر سطر اول مین شامل کر دیا ہے
درحقیقت (نقشۂ الف) ہی کی پہلی سطر کا نام اساس ہے جس مین کل حروف
متعلق بہ احاد ہین اور ظاہر ہے کہ احاد بنیاد ہین عشرات اور مآت اور الف کی
دوسری سطر مین اون حروف کو لکہنا چاہیئے جو عشرات اور مآت و
الف سے متعلق ہین جو نظیرہ ہین سطر اول کے ۔ پس ہماری تحقیق مین نقشۂ
صحیحہ (ب) حسب ذیل ہوگا ۔

## نقشۂ صحیحۂ ب

### سطر اول یعنی اساس

| حروف | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |

### سطر دوم یعنی نظیرہ

| حروف | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

(۲) **فارسیون اور ہندیون کا عمل جمل** صاحبان تحقیق پسند نے فرمایا ہے کہ جب فارسیون نے اس فن کو اپنی زبان مین مروج کیا تو اون کو ضرورت پیش آئی کہ زبان فارسی کے مخصوص حروف پ چ ژ گ کے اعداد قائم کرین پس اونہون نے پ کو ب کا قائم مقام قرار دیا۔ اور چ کو ج کا قائم مقام تجویز کیا۔ اور ژ کو ز کا عدیل۔ اور گ کو ک کا مساوی۔

جب ہندوستان مین یہ فن شائع ہوا تو ہندیون نے فارسیون کی پیروی کی ٹ۔ ڈ کو ت۔ د کا قائم مقام کیا۔ اور ڑ کو ر کی جگہ دی۔ اس تصرف جائز کی تصویر ہم نقشۂ ذیل مین ہدیۂ ناظرین کرتے ہین۔ جس کو ہمنے نقشۂ (ج) سے نامزد کیا ہے۔

## نقشۂ ج

| حروف | ا | ب پ | ج چ | د ڈ | ہ | و | ز ژ | ح | ط |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عشرات | ی | ک گ | ل | م | ن | س | ع | ف | ص |
| | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ |
| مآت | ق | ر ڑ | ش | ت ٹ | ث | خ | ذ | ض | ظ |
| | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ |
| الوف | غ | | | | | | | | |
| | ۱۰۰۰ | | | | | | | | |

(۳) زبان سنسکرت کا جمل | سنسکرت کے بعض عالمون کا قول ہے کہ عربون نے طریقۂ جمل کو زبان سنسکرت سے اخذ کیا ہے اور اس کے متعلق ہم اپنی تحقیق کو ایک حد تک فصل اول مین بیان کر آے ہین۔ سنسکرت کے کل حروف مقطعات (۳۶) ہین (پنڈت جگت پرشاد و دیابھوشن ترکہ سرومنی۔ انتخاب ہند) سے سچ کہا ہے کہ الوف کے درجہ مین حروف سنسکرت متعدد ہین اور عربون نے قلت حروف کی وجہ سے صرف غ کے عدد ۱۰۰۰ پر قناعت کی ہے پس سنسکرت مین کثرت حروف کی وجہ سے مرتبہ الوف بھی مثل اور مراتب کے کامل ہے۔

الغرض حروف سنسکرت اور اون کے اعداد مقررہ کی صراحت ہم نے نقشۂ ذیل مین کی ہے جس کو نقشہ (د) سے موسوم کرتے ہین۔

جس طرح ابجد نوحی مین سلسلہ حروف تہجی باغراض جمل بدلا ہوا ہے اسیطرح سنسکرت مین بھی باغراض جمل حروف کا سلسلۂ اصلی قائم نہین ہے۔ اور جسطرح ابجد آدم مین بمقابلہ ابجد نوحی اعداد مقررہ مین اختلاف ہے اس طرح سنسکرت مین کوئی خاص ابجد بلحاظ ترتیب حروف ابجد آدم کے قائم مقام نہین ہر۔

| احاد | | | عشرات | | | مآت | | | الوف | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| صورت حرف | تلفظ | اعداد | صورت حرف | تلفظ | اعداد | صورت حرف | تلفظ | اعداد | صورت حرف | تلفظ | اعداد |
| प | پا | ۱ | ने | نے | ۱۰ | तु | تو | ۱۰۰ | टो | ٹو | ۱۰۰۰ |
| र | را | ۲ | ज | جم | ۲۰ | ठा | ٹھا | ۲۰۰ | ग | گا | ۱۰۰۰۰ |
| दे | دے | ۳ | घे | گھے | ۳۰ | री | ری | ۳۰۰ | छा | چھا | ۱۰۰۰۰۰ |
| श | شا | ۴ | अ | آ | ۴۰ | सु | سون | ۴۰۰ | ओ | او | ۱۰۰۰۰۰۰ |
| क | کا | ۵ | ब | وا | ۵۰ | ढा | ڈھا | ۵۰۰ | उ | وُ | ۱۰۰۰۰۰۰۰ |
| था | تھا | ۶ | ल | لا | ۶۰ | ड | ڈا | ۶۰۰ | श्री | سوی | ۱۰۰۰۰۰۰۰۰ |
| वि | وی | ۷ | भ | بھا | ۷۰ | ह | ہا | ۷۰۰ | ई | ئی | ۱۰۰۰۰۰۰۰۰۰ |
| च | چا | ۸ | धा | دھا | ۸۰ | ई | ئی | ۸۰۰ | औ | آؤ | ۱۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰ |
| ख | کھا | ۹ | य | یا | ۹۰ | फ | پھا | ۹۰۰ | फ | پھا | ۱۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰ |

اور بدین وجہ کہ عربی مین ابجد آدم خود متروک ہے اور ابجد نوحی ہی پر عمل ہے لہذا سنسکرت کو عربی کے ساتھ اس خاص باب مین اتحاد کامل ہے ۔ ہمارے اس بیان کو ناظرین اوس وقت سمجھ سکین گے جب کہ آیندہ بیان (الفاظ جمل) سے ابجد آدم اور ابجد نوحی کے فرق پر قادر ہون ۔

(۴) رومیون کا جمل | رومیون نے بھی اس فن کی جانب توجہ کی ہے اور اسکی غایت پر غور کرکے اپنی زبان کے صرف ۷ حروف کے لئے اعداد قرار دئے ہین اور انہین ۷ حروف کی تکرار سے حسابی کل مراتب مین کام لیا ہے ۔ ہمکو کسی تاریخ کے اس کا پتا نہین ملا کہ اس کا واضع کون ہے ۔ اور کس زمانے سے اون کے پاس یہ عمل جاری ہے ۔ ان کی ایجاد کے اعلی قدر دان اس وقت مغربی قومین ہین جن مین سے ایک انگریز بھی ہین جن کے پاس ۔

(۱) حرف ائی کا ایک عدد محسوب ہوتا ہے اور
(۲) حرف وِی کا عدد پانچ ہے اور
(۳) حرف ایکس کا عدد دس ہے اور
(۴) حرف ایل کا عدد پچاس ہے اور
(۵) حرف سی کا عدد سو ہے اور
(۶) حرف ڈی کا عدد پانسو ہے اور
(۷) حرف ایم کا عدد ہزار ہے ۔

ان کے اہل تاریخ لکھتے ہین کہ عربی ہندسون کی ایجاد ہونے سے قبل رومی طریقہ سے کام لیا جاتا تہا اور یورپ کا طرز عمل یہی تہا کہ ہندسون کے عوض انہین

بے حروف سے حسابی کاروبار کرتے تھے۔ اور ہندسوں کے وضع ہونے کے بعد بھی بعض خاص کاموں میں اعداد کے عوض حروف سے کام لیا جاتا ہے۔

زمانہ حال کے ایک طبّاع انگریزی شاعر نے حافظ شیراز کی تاریخ وفات (خاک مصلّی۔ ۷۹۱) کو انگریزی زبان میں اس خوبصورتی کے ساتھ ترجمہ کیا ہے کہ اگر اوس میں سے صرف حروف بالا کے اعداد شمار ہوں تو اون اعداد کے مجموعہ سے سنہ وفات حاصل ہوتا ہے۔ اس سے یہ بات ظاہر ہے کہ انگریزی شعرا بھی فن جمل اور اوس کی غایت نمبر (۱) سے دلچسپی رکھتے ہیں۔ حافظ شیراز علیہ الرحمۃ کا جو دیوان یورپ میں چھپا ہے اس کے خاتمہ پر تاریخ متذکرہ عنوان موجود ہے

اگر طبّاع لوگ ہر ایک زبان میں جس میں فن جمل رائج نہ ہو ابجد آدم کی اصول پر تاریخ لکھنا چاہیں تو برابر لکھہ سکتے ہیں اور اون کی یہ جدّت اس زبان کے لٹریچر پر احسان کرے گی کہ ایک لطیف فن کو انہوں نے اس میں داخل کیا۔

جن زبانوں میں فن جمل نہیں ہے اون میں اس فن کا دخل صرف باصول ابجد آدمؑ ہو سکتا ہے ورنہ سلسلہ حروف مقطعات کو تہ و بالا کرنے کے لئے کوئی مستحکم اصول موجود نہیں ہے اور نہ یہ بات پایۂ تحقیق کو پہونچی ہے کہ واضع جمل عربی و سنسکرت نے حروف تہجی کے سلسلہ کو کس اصول اور کس بنیاد پر تہ و بالا کیا ہے۔ اس موقع پر پہونچکر ہم ابجد آدمؑ کو بہت قدر کی نگاہ سے دیکھتے ہیں و اسمیں یہ بڑی خوبی ہے کہ غیر زبانوں میں جمل کو رواج دینے کے لئے ابجد آدمؑ ہی رہنما ہے

## (۲) الفاظ جمل کا بیان

بیان عام | صاحب معدن الجواہر نے لکھا ہے کہ ترتیب حروف تہجی کی لئے بانی اغراض

جمل چند الفاظ موضوع اور مقرر ہین بعض نے اون الفاظ کو الفاظ ابجد یہ کہا ہے اور ابجد باوجودیکہ سریانی زبان کا لفظ ہے لیکن عربون کے پاس بقاعدہ عربی اسکی جمع ابوجاد آئی ہے جیساکہ شیخ علی دوہ نے کتاب محاضرۃ الاوائل مین لکھا ہے ۔

قال السہیلی ۔ قدجری ابوجاد علی لفظ لایجوز الاان یکون عربیا تقول ہذا ابوجاد ورایت اباجاد ومررت بابی جاد واختلف فی معناہ (الخ) یعنی کہا ہے سہیلی نے کہ ابوجاد ایک ایسے لفظ پر مستعمل ہوا ہے جس کے لیئے جائز نہین ہے مگر یہ کہ ہووے عربی ۔ کہا جاتا ہے ۔ ہذا ابوجاد ۔ رایت اباجاد ۔ ومررت بابی جاد ۔ اور اختلاف کیا گیا ہے اس کے معنی ہین ۔

صاحب شمس اللغات نے لفظ ابو دجاد کا ذکر کیا ہے اور لکھا ہے کہ وہ ابجد ہے ۔ اور صاحب مؤید الفضلا لفظ ابوجاد پر فرماتے ہین کہ اس سے ابجاد مراد ہے ۔ پس ابجد کی جمع ابجاد اور ابوجاد متحقق ہے ۔ بڑی حیرت اسپر ہے کہ لغات عرب اس سے ساکت ہین ۔

بعض محققین نے الفاظ ابجد نوحی کی نسبت لکھا ہے کہ وہ معنی دار ہین ۔ جو کچھ اون کا خیال ہے ہم اوس کو اسی بیان مین اس کے موقع پر ہدیہ ناظرین کرین گے ۔

اہل تحقیق کا اسپر اتفاق ہے کہ مختلف اعتبارات سے الفاظ جمل کے مختلف اقسام ہین ۔ صاحب ملخص تسلیم نے بھی چند اقسام کا ذکر فرمایا ہے ۔ اور صاحب معدن الجواہر نے مع شئی زاید انکی تعریف کی ہے لیکن طرز بیان مین کچھ ایسی گڈ بڈ ہوگئی ہے کہ شائقین فن سمجھنے کر اشتیاق مین سر ٹکر کر رہجاتے ہین ۔ لہذا ہمنے اون کی ترتیب نہ صرف بیان اقسام کے طور پر قائم کی ہے بلکہ جابجا اس بات کے سمجھانے کی بھی کوشش

کی ہے کہ کونسی قسم مورخ کے لئے کس موقعپر کام آتی ہے۔ بنیاد اعداد کے لحاظ سے مقدم تو وہی ابجد نوحیؑ ہے جس کو ہمنے اپنی اس ترتیب مین دوسرا نمبر دیا ہے۔ لیکن قدامت کا سہرا باوا آدمؑ کی ابجد کے سر ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اسکو ہم سب سے پہلے عرض کرتے ہین۔

(۱) ابجد آدمؑ | سب سے قدیم اور پرانی ابجد کے الفاظ جن کو بعض محققین نے ابجد آدم کہا ہے (۷) ہین۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| (۱) | ابتث | جس مین حروف | ا | ب | ت | ث | | ہین |
| (۲) | جحخد | جس مین حروف | ج | ح | خ | د | | ہین |
| (۳) | ذرزس | جس مین حروف | ذ | ر | ز | س | | ہین |
| (۴) | شصضط | جس مین حروف | ش | ص | ض | ط | | ہین |
| (۵) | ظعغف | جس مین حروف | ظ | ع | غ | ف | | ہین |
| (۶) | قکلم | جس مین حروف | ق | ک | ل | م | | ہین |
| (۷) | نوہی | جس مین حروف | ن | و | ہ | ی | | ہین |

ان الفاظ کے متعلق ہم کچھ زیادہ نہین لکھین گے اس لئے کہ ہم گزشتہ حصہ کتاب مین بیان کر آئے ہین کہ یہ ابجد متروک ہے۔ اگر یہ مروج رہتی تو اعداد مروجہ و مخصوصہ حروف ابجد نوحیؑ مین بھی کایا پلٹ ہوجاتی اور اس کا باوا آدمؑ ہی نرالا ہوتا اور اس کا نام بعوض ابجد کے ابتث رکھا جاتا اور اسکی اشاعت مین اعداد و مراتب حروف حسب نقشۂ ذیل قرار پاتے۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آحاد | ا | ب | ت | ث | ج | ح | خ | د | ذ |
| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
| عشرات | ر | ز | س | ش | ص | ض | ط | ظ | ع |
| | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ |
| مآت | غ | ف | ق | ک | ل | م | ن | و | ہ |
| | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ |
| الوف | ی | | | | | | | | |
| | ۱۰۰۰ | | | | | | | | |

بعض اہل تحقیق نے ابجد آدم کی تعریف کی ہے اس لئے کہ حروف تہجی کی مروجہ ترتیب اس مین قائم ہے۔ صاحب ملخص تسلیم نے لکھا ہے کہ اس ابجد کے ہر ایک لفظ مین پہلا حرف مفتوح ہے اور دوسرا مکسور اور تیسرا مضموم اور چوتہا ساکن۔

ہم نے اس کا ذکر صرف تاریخی طریقہ پر کر دیا ہے۔ جمل مروجہ مین اس کو کچھہ دخل نہین ہے۔ لیکن اگر کوئی مورخ اس صراحت کے ساتھ کہ ہمنے ابجد آدم پر عمل کیا ہے۔ تاریخ لکھے تو اسپر کوئی اعتراض نہین ہوسکتا۔ ہماری رائے مین وہ خلف الرشید کہلانیکا مستحق ہوگا۔ اس لئے کہ اسنے باوا آدم کی ابجد کو زندہ کیا۔

صاحب معدن الجواہر نے ابجد آدم کا ذکر فرمایا ہے لیکن اس کے اعداد مین آپ سے غالباً تسامح ہوا ہے۔ آپ کا مرتبہ نقشہ حسب ذیل ہے۔

| حروف | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| حروف | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| اعداد | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |

حروف تہجی کا سلسلہ اس کا متقاضی نہین ہوسکتا کہ ہم اعداد مین بھی سلسلہ قائم رکھکر مراتب کے اصل مقصد سے قطع نظر کرین۔ اگر ابجد آدم کے آخری عدد کا خاتمہ ۲۸ پر ہوجاوے تو باوا آدم پر بہت بڑا اعتراض وارد ہوگا۔

(۲) ابجد نوحی | ابجد نوحی کا دوسرا درجہ اس لئے غیر موزون نہین ہے کہ اس کی نسبت کہا گیا ہے کہ اس کا نزول نوح علیہ السلام پر ہوا ہے جن کا لقب آدم ثانی تہا۔ اہل تحقیق کا اتفاق ہے کہ اس کے الفاظ سریانی زبان کے ہین جن کو ہم ذیل مین عرض کرتے ہین ۲۸ حروف مقطعات یعنی حروف تہجی سے اس کے لئے آٹھہ الفاظ وضع ہوے ہین جو بقول بعض اہل لغت معنی دار ہین۔

(۱) ابجد (۲) ہوّز (۳) حُطّی (۴) کلمن
(۵) سعفص (۶) قرشت (۷) ثخّذ (۸) ضظّغ

صاحب غیاث اللغات فرماتے ہین کہ ابجد کنایت از حروف مفردات کہ الف با تا ثا۔ باشد تا آخر و ہشت کلمۂ معروف کہ بحساب جمل بجہت ترتیب اعداد حروف تہجی داشتہ اند۔ آپ ہی کا قول ہے کہ صاحب مدار الافاضل نے فرمایا ہے کہ (۱) اَبجَدَ بمعنی ابی وَجدِ فی المعصیۃ یعنی باوا آدم پاے گئے گناہ مین یعنی گناہ اون سے سرزد ہوا۔

(۲) هَوَّزْ بمعنی اتّبع هواہ۔ یعنی پیروی کی آدم نے ہوای نفسانی کی

(۳) حُطّی بمعنی حُطّ ذنبہ بالتوبۃ والاستغفار۔ یعنی محو کیا گیا اوس کا گناہ توبہ اور استغفار کی وجہ سے۔

(۴) کَلِمَن بمعنی تکلم بکلمۃ فتاب علیہ بالقبول والرحمۃ۔ یعنی کلام کیا ایک کلمہ سے پس قبول ہوئی اوس کی توبہ پروردگار کی رحمت سے۔

(۵) سَعفص بمعنی ضاق علیہ الدنیا فافیض علیہ۔ یعنی تنگ ہوئی دنیا اسپر پس بہائی گئی اسپر یعنی بہت دی گئی۔

(۶) قرشت بمعنی اقرّ بذنبہ فتشرف بالکرامۃ۔ یعنی اعتراف کیا اپنے گناہ کا پس مشرف بکرامت ہوا۔

(۷) ثخذ بمعنی اخذ من اللہ قوۃ۔ یعنی حاصل کی اللہ سے قوت

(۸) ضظغ بمعنی سدّ عنہ نزغ الشیطان بالعزیمۃ۔ یعنی جاتا رہا اوس سے شیطان کا دباؤ بسبب کلام حق اور توحید کے

بعض محققین نے صرف اس قدر لکھا ہے کہ یہ آٹھون لفظ زبان سریانی کے ہین صاحب غیاث ہی کا قول ہے کہ بقول بعض اباجاد نام ایک بادشاہ گزرا ہے اور اسی کا مخفف ابجد ہے اور باقی سات کلمے اوس کے فرزندون کے نام ہین۔

پھر آپ نے فرمایا ہے کہ بعض نے کہا ہے کہ مرامر نام ایک شخص تھا جس نے خط لکھنے کی ایجاد کی اور یہ آٹھون لفظ اوس کے آٹھ فرزندون کے نام ہین۔

پھر آپ ہی نے بحوالہ ضوابط عظیم لکھا ہے کہ ان آٹھون الفاظ کے خاص معنی ہین۔ یعنی (۱) **ابجد** آغاز کیا (۲) **ہوّز** لگیا (۳) **حطّی** واقف ہوا (۴) **کلمن** سخنگو ہوا (۵) **سعفص** اس سے سیکھا (۶) **قرشت** ترتیب دیا (۷) **ثخّذ** نگاہ رکھا (۸) **ضظّغ** تمام کیا۔

ان آٹھون الفاظ کے متعلق صاحب معدن الجواہر کا قول ہے کہ یہی ابو البشر ہی پر اول نازل ہوئے پھرا ور انبیا علیہم السلام پر۔ بعض علما محققین نے ان کو بامعنی خیال کیا ہے اور بعض کے پاس بے معنی ہین یعنی اعلام۔ بعض آخر الذکر نے ان کو شیاطین اور سلاطین کے نام سے تعبیر کیا ہے جیسا کہ صراح و منتخب اللغات اور منتہی الارب مین مذکور ہے۔ آخر پر آپ فرماتے ہین کہ جب یہ بات پایۂ تحقیق کو پہونچی ہے کہ یہ الفاظ صحف اور کتب سماویہ کے ذریعہ سے انبیا علیہم السلام پر نازل ہوے ہین اور اون کا واضع حق جلّ شانہ ہے تو وضع اول کو بے معنی نہین خیال کر سکتے اور وضع ثانی مین اونکو اعلام مین داخل کر لینا زمانیون کا اختیاری امر ہے اور اس وقت ہمارا اونکو بے معنی کہنا ہمارے قلّت و نقص علم کے سوا اور کچھہ نہین انتہی۔

الحاصل الفاظ ابجد کے جتنے اقسام اسی سلسلہ مین آنے والے ہین اون سب کا ماخذ یہی ابجد نوحی ہے اور اون الفاظ کے حروف باعتبار عدد اسی ابجد نوحی کے تابع ہین اہل فنون نے خصوصیات خاص اور اپنی اپنی ضرورت پر اون کے اقسام کو جدا جدا قائم کیا ہے۔ یہ ابجد زمانے مین کچھہ ایسی مرغوب ہوئی کہ اولاد آدم نے باوا آدم کے ابجد کو ترک کر کے اسی کو اختیار کیا۔

نقشۂ ذیل مین الفاظ ابجد نوحی کے حروف کو عددون کے ساتھ ہم نے ہدیۂ

ناظرین کیا ہے ۔ **نقشۂ ابجد نوحی**

| الفاظ | ابجد | | | | ہوز | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | |
| اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | |
| الفاظ | حطی | | | کلمن | | | | |
| حروف | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن | |
| اعداد | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | |
| الفاظ | سعفص | | | | قرشت | | | |
| حروف | س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت |
| اعداد | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ |
| الفاظ | ثخذ | | | ضظغ | | | | |
| حروف | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | | |
| اعداد | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ | | |

(۳) **ابجد ترفع وتنزل**۔ الفاظ ابجد کی تیسری قسم ابجد ترفع ہے جو نو لفظون پر شامل ہے ۔ انہین الفاظ اور ادن کے اعداد سے اہل علم جفر وغیرہم نے بھی کام لیا ہے اور بلحاظ قواعد قبض وبسط اعداد حروف وبہ نسق مراتب احاد وعشرات اپنا مقصد حاصل کیا ہے ۔ صنائع تاریخ سے صنعت بسط ترفع مین اسی ابجد سے کام لیا جاتا ہے ۔

(۱) **ایقغ** (۲) **بکر** (۳) **جلش** (۴) **دمت** (۵) **ہنث**

(۶) وسخ (۷) زعذ (۸) حفض (۹) طصظ

ان لفظون کے معنی سے کچھہ سروکار نہ رکھنا چاہیئے۔ اگر ہم لغات مین ان کے معنی ڈھونڈنے بیٹھین اور کسی لفظ کے کچھہ معنی نکل بھی آوین تو واضع کے مقصود سے ان کو کچھہ تعلق نہ ہوگا۔ ان الفاظ کے ہر ایک حرف کے وہی عدد ہون گے جو ابجد نوحی نمبر ۲ مین بیان ہوے ہین۔

ان الفاظ کا ایک نقشہ ہم نے ذیل مین دیا ہے جس کے ملاحظہ سی معلوم ہوگا کہ ہر ایک لفظ مین پہلا حرف احاد کا ہے اور دوسرا حرف اسی مرتبہ کے عشرات کا اور تیسرا حرف اسی مرتبہ کے آات کا۔ اسی طرح صرف لفظ اول مین چوتہا حرف اسی مرتبہ کے الوف کا ہے۔

مثلاً (ایقغ) اس کے پہلے حرف کا عدد ایک ہے تو دوسرے حرف کا عدد ایک صفر کی زیادتی سے دس اور تیسرے حرف کا عدد دو صفر کی زیادتی سے سو اور چوتھے حرف کا عدد تین صفر کی زیادتی سے ہزار۔ وقس علیہ البواقی۔

اس نرالی ابجد کا فائدہ صنائع تاریخ مین پہونچکر معلوم ہوگا جس کو نسق مراتب اعداد اور بسط کہا گیا ہے۔

اگر اس فن کا مبتدی اس قسم کی حقیقت سے آگاہ نہ ہولے تو وہ صنائع تاریخ کو آسانی کے ساتھ نہین سمجھہ سکتا۔

نقشۂ ذیل کے ہر ایک خانہ کے حروف کو اوپر سے نیچے کی جانب یعنی کھڑا پڑھیئے تو ابجد ترفع حاصل ہوگی۔ اور سطرون کے اصول پر سلسلہ وار آڑا پڑھیئے تو ابجد نوحی کے الفاظ حاصل ہون گے جن کا بیان نمبر (۲) پر گزر چکا ہے۔

بدین وجہ کہ ہر ایک لفظ مین ایک ہی عدد کے مراتب اعلی کے کل حروف جمع ہوے
ہین اس کو ابجد ترفع کہنا بیجا نہین ہے۔ اسی ابجد سے تنزل کا مقصد بھی
حاصل ہوتا ہے یعنی اسی ابجد کے ہر ایک لفظ کو الٹا دین تو اسکو ابجد تنزل کہا
جا سکتا ہے جیسے (ایقغ) کا عکس (غقیا) اور (بکر) کا عکس (رکب)
ہم نے نقشہ ابجد ترفع کے بعد۔ ابجد تنزل کا بھی ایک نقشہ ہدیہ ناظرین کیا ہے
اہل جمل نے اس ابجد کا ذکر تو کیا ہے لیکن اس کا کوئی نام نہین رکھا۔
بدین وجہ کہ ابجد نمبر (۱) و (۲) کے نام ہین۔ ہم نے اون کے سکوت کو کم ترک
الاول للآخر کا مصداق سمجھا۔

واضح ہو کہ متقدمین نے ابجد تنزل کا بھی ذکر نہین کیا ہے در حالے کہ
صنائع تاریخ مین۔ بسط تنزل حرفی۔ بسط تنزل عددی۔ بسط تنزل طبعی۔
بسط تنزل بالطبع۔ بسط تنزل اوتار۔ بسط تنزل ازواج کی صنعتین موجود ہین
جن سے تمامتر ابجد تنزل کا تعلق ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ہمنے الفاظ ابجد مین
یہ جدت کی ہے کہ ابجد ترفع کے ساتھ ابجد تنزل کا بھی بیان کر دیا ہے۔

ابجد تنزل کے الفاظ سے پہلے لفظ کا پہلا حرف الوف کا ہے۔ اور
دوسرا حرف مآت کا۔ اور تیسرا حرف عشرات کا۔ اور چوتھا حرف
آحاد کا۔ باقی ۸ الفاظ سہ حرفی ہین جن مین حرف اول متعلق بہ مآت
ہے۔ اور حرف دوم متعلق بہ عشرات۔ اور حرف سوم متعلق بہ آحاد

## نقشہ ابجد ترفع

| | مراتب | مرتبہ اول | مرتبہ دوم | مرتبہ سوم | مرتبہ چہارم | مرتبہ پنجم | مرتبہ ششم | مرتبہ ہفتم | مرتبہ ہشتم | مرتبہ نہم |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | الفاظ ابجد ترفع | ایقغ | بکر | جلش | دمت | ہنث | وسخ | زعذ | حفض | طصظ |
| آحاد | حروف | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط |
| | اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
| عشرات | حروف | ی | ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص |
| | اعداد | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ |
| مئات | حروف | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ |
| | اعداد | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ |
| الوف | حروف | غ | • | • | • | • | • | • | • | • |
| | اعداد | ۱۰۰۰ | • | • | • | • | • | • | • | • |

## نقشہ ابجد تنزل

| | مراتب | مرتبہ اول | مرتبہ دوم | مرتبہ سوم | مرتبہ چہارم | مرتبہ پنجم | مرتبہ ششم | مرتبہ ہفتم | مرتبہ ہشتم | مرتبہ نہم |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | الفاظ ابجد تنزل | غقیا | رکب | شلج | تمد | ثنہ | خسو | ذعز | ضفح | ظصط |
| آحاد | حروف | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط |
| | اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
| عشرات | حروف | ی | ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص |
| | اعداد | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ |
| مئات | حروف | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ |
| | اعداد | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ |
| الوف | حروف | غ | • | • | • | • | • | • | • | • |
| | اعداد | ۱۰۰۰ | • | • | • | • | • | • | • | • |

بعض محققین جمل نے نقشہ اول سے یہ بات پیدا کی ہے کہ اصطلاح جمل مین احاد وعشرات ومآت والوف کے پہلے مرتبہ کا نام (ایقغ) رکھہ دیا ہے۔ اسی طرح دوسرے مرتبہ کا نام (بکر)۔ تیسرے مرتبہ کا نام (جلش) چوتھے مرتبہ کا نام (دمت) پانچوین مرتبہ کا نام (ہنث)۔ چھٹے مرتبہ کا نام (وسخ)۔ ساتوین مرتبہ کا نام (زعذ) آٹھوین مرتبہ کا نام (حفض)۔ نوین مرتبہ کا نام (طصظ) ان الفاظ کے نہ کوئی معنی ہین اور نہ وجہ تسمیہ کے ساتہ اون کو کوئی معنوی تعلق۔

(۴) ابجد سبعہ اہل تنجیم اور وفق وتکسیر و دعوت وغیرہم نے اپنے اپنے اغراض خاص کے لحاظ سے الفاظ ابجد نوحی مین تصرف کیا ہے۔ اور ایک خاص ابجد قرار دی ہے جس کے الفاظ (۷) ہین۔

(۱) ابجد (۲) ہوزح (۳) طیکل (۴) منسع
(۵) فصقر (۶) شتثخ (۷) ذضظغ۔

اس تغیر لفظی کا اثر اعداد مروجہ ومقررہ پر کچھہ نہین پڑتا۔ ہر ایک حرف کے لئے جو عدد بقاعدہ جمل وابجد نوحی معیّن ومقرر ہے۔ وہی قائم ہے۔ انھون نے کل حروف کو ایام ہفتہ اور سبعہ سیّارہ پر تقسیم کیا ہے۔ اور ہر ایک دن اور ہر ایک ستارہ سے کئی کئی حروف کو مخصوص کیا ہے۔ اگر مورخین کو ان الفاظ اور اون کی حقیقت سے آگہی رہے گی تو وہ تاریخ گوئی مین صنائع وبدائع سے کام لے سکین گے یہی وجہ ہے کہ ہمنے ان الفاظ کو بھی ایک خاص نمبر پر قائم کیا ہے۔ نقشہ ذیل مین ہمنے حقیقت الفاظ کی صراحت کی ہے۔ بدین وجہ کہ اس ابجد کا تعلق سات دن اور سبعہ سیّارہ سے ہے لہذا اس کو اہل فن نے ابجد سبعہ کہا ہے۔

| [illegible] | [illegible] | [illegible] | حروف واعداد | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| زحل | شنبه | ابجد | ا | ب | ج | د |
| | | | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ |
| مشتری | پنجشنبه | ہوزح | ہ | و | ز | ح |
| | | | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ |
| مریخ | سہ شنبه | طیکل | ط | ی | ک | ل |
| | | | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ |
| شمس | یکشنبه | منسع | م | ن | س | ع |
| | | | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ |
| زہرہ | جمعہ | فصقر | ف | ص | ق | ر |
| | | | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ |
| عطارد | چارشنبه | ششتثخ | ش | ت | ث | خ |
| | | | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ |
| قمر | دوشنبه | ذضظغ | ذ | ض | ظ | غ |
| | | | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

(افادہ) واضح ہو کہ بقاعدہ نجوم ہر ایک دن مین وقت طلوع سے اُس سیّارہ کی بادشاہت کا آغاز ہوتا ہے جو اوس دن کے لئے مقرر ہے۔ ایک گھنٹہ تک اُس کی بادشاہت بدون وزارت مستقل ہوتی ہے۔ دوسرے گھنٹہ مین بادشاہ کی حکومت کے ساتھ ایک دوسرے ستارہ کی وزارت شروع ہوتی ہے۔

اسی طرح ہر ایک گھنٹہ میں وزیر بدلتا رہتا ہے ۔ مثلاً شنبہ کا بادشاہ زحل ہے فرض کرو کہ طلوع کا وقت صبح کے ۶ بجے ہے تو ۶ سے ۷ بجے تک زحل کی بادشاہت بلاشرکت وزیر ہے ۔

۷ سے ۸ تک اسی زحل کی بادشاہت اور مشتری کی وزارت ۔
۸ سے ۹ تک اسی زحل کی بادشاہت اور مریخ کی وزارت ۔
۹ سے ۱۰ تک اسی زحل کی بادشاہت اور آفتاب کی وزارت ۔
۱۰ سے ۱۱ تک اسی زحل کی بادشاہت اور زہرہ کی وزارت ۔
۱۱ سے ۱۲ تک اسی زحل کی بادشاہت اور عطارد کی وزارت ۔
۱۲ سے ایک گھنٹہ تک اسی زحل کی بادشاہت اور قمر کی وزارت ۔
۱ سے ۲ تک پھر پہلے گھنٹہ کی کیفیت ہوگی یعنی زحل کی بادشاہت بدون وزیر مستقل رہے گی ۔
۲ سے ۳ تک اسی زحل کی بادشاہت اور مشتری کی وزارت ۔
۳ سے ۴ تک اسی زحل کی بادشاہت اور مریخ کی وزارت ۔
۴ سے ۵ تک اسی زحل کی بادشاہت اور آفتاب کی وزارت ۔
۵ سے ۶ بجے شام تک اسی زحل کی بادشاہت اور زہرہ کی وزارت ۔
۶ سے ۷ بجے رات تک اسی زحل کی بادشاہت اور عطارد کی وزارت ۔
۷ سے ۸ بجے شب تک اسی زحل کی بادشاہت اور قمر کی وزارت ۔
۸ سے ۹ بجے شب تک اسی زحل کی بادشاہت مستقل بدون وزیرت ۔
۹ سے ۱۰ بجے شب تک اسی زحل کی بادشاہت اور مشتری کی وزارت ۔

۱۰ سے ۱۱ بجے شب تک اسی زحل کی بادشاہت اور مریخ کی وزارت۔
۱۱ سے ۱۲ بجے رات تک اسی زحل کی بادشاہت اور آفتاب کی وزارت۔
۱۲ سے ایک بجے رات تک اسی زحل کی بادشاہت اور زہرہ کی وزارت۔
ا سے دو بجے شب تک اسی زحل کی بادشاہت اور عطارد کی وزارت۔
۲ بجے سے ۳ بجے رات تک اسی زحل کی بادشاہت اور قمر کی وزارت۔
۳ بجے سے ۴ بجے شب تک پہر اسی زحل کی بادشاہت مستقل بلا وزیر۔
۴ بجے سے ۵ بجے شب تک اسی زحل کی بادشاہت اور مشتری کی وزارت۔
۵ بجے سے ۶ بجے صبح ثانی تک اسی زحل کی بادشاہت اور مریخ کی وزارت۔

۶ بجے صبح یکشنبہ سے زحل کی بادشاہت جاتی رہے گی۔ اور سلسلہ وزارت مین چون کہ شمس کا درجہ تہا لہذا وہی اس دن کا بادشاہ رہے گا۔ اور اوس کی بادشاہت کے لئے وزرا کا وہی دور تسلسل رہیگا جو بطور تمثیل روز شنبہ کے لئے بیان ہوا۔

اب اس قدر اور جاننا چاہیئے کہ سبعہ سیارہ مین بقاعدہ نجوم ۴ سعد مانے گئے ہین اور ۳ نحس۔

سعد مین پہلا درجہ مشتری کا ہے۔ اور دوسرا درجہ زہرہ کا۔ اور یہہ دونون ہر حالت مین سعد ہین۔ اور تیسرا درجہ قمر کا جو زوال ماہ مین نحس کہلاتا ہے۔ اور چوتہا درجہ عطارد کا ہے۔ لیکن اس مین یہ نقص ہے کہ اگر خود بادشاہ ہے تو مسعود ہے اور با وجود وزرا نحس کے اپنے مسعود اثر کو قائم رکھتا ہے۔ لیکن اگر کسی غیر مسعود بادشاہ کے دن اس کی وزارت آجاوے تو غیر مسعودی مین بادشاہ کا

تابع ہوجاتا ہے۔ برخلاف مشتری اور زہرہ کے یعنی یہ دونون اگر غیر مسعود بادشاہ کی
حکومت مین وزیر ہون تو اپنے سعد اثر سے بادشاہ کی غیر مسعودی کو کم کرینگے
اور خود اوس کے تابع نہ ہون گے۔
جس طرح چار سیّارے سعد ہین اسی طرح ۳ سیّارے غیر سعد مانے گئے
ہین۔ اوّل درجہ مین زحل۔ دوسرے درجہ مین مریخ۔ تیسرے درجہ مین آفتاب۔
معزز ناظرین ہمکو معاف فرماوین کہ ہمنے اس مضمون معترضہ مین ان کا وقت
ضائع کیا اور فن جمل سے غیر متعلق چند امور کو اس موقع پر بیان کیا لیکن غور فرمایا
جاوے تو ہر ایک اس شخص کو جو فن جمل سے واقف ہونا چاہتا ہے باغراض خاص
نجوم کے اس قدر کلّیون سے واقف ہو رہنا فائدہ سے خالی نہین ہے اس لئے کہ
فرض کرو ہم ایک لڑکے کی ولادت کی تاریخ لکھنا چاہتے ہین اور چونکہ
اس کی ولادت بروز شنبہ وقت ۸ ساعت صبح واقع ہوئی ہے۔ ہم واقف
ہین کہ روز شنبہ کا بادشاہ زحل ہے۔ اور روز شنبہ۔ اور زحل کے حروف۔
ا۔ ب۔ ج۔ د۔ ہین۔ اور ۸ بجے صبح سے ۹ تک مریخ کی وزارت ہے جس کے
حروف۔ ط۔ ی۔ ک۔ ل۔ ہین۔ اور ہم تاریخ کے لکھنے مین اس کی پابندی
کرین گے کہ مادّہ کا مصرع ایسے الفاظ مین واقع ہو جو حتّے الامکان انہین آٹھ
حروف سے مرکب ہون تو ہمارا ایسا مادّہ تاریخ بہت زیادہ قابل تعریف ہوگا۔
یا اگر ہمنے اس لڑکے کو مریخ یا زحل سے استعارہ کرکے یا ایسے کنایہ سے جس کا اشارہ
مریخ یا زحل کی جانب ہوتا ہو مادّہ تاریخ تجویز کیا تو ایسا مادّہ قابل تعریف ہوگا۔
الغرض اس بیان کا حقیقی کا لطف ناظرین کتاب کو اوسی وقت حاصل ہوگا جبکہ وہ

صنائع تاریخ گوئی کی سیر اس کتاب کے باب دوم سے فرمادین ۔
(۵) ابجد عناصر اہل فنون مذکورۃ الصدر نے بلحاظ تعلق عناصر یعنی ۔ آتش خاک ہوا ۔ آب ۔ اونہین الفاظ کو جو نقشۂ متذکرہ ابجد نمبر (۴) مین بیان ہوئے ہین چارون عناصر سے متعلق کیا ہے یعنی ہر ایک عنصر سے کئی کئی حروف متعلق کئے ہین ۔
ہمنے نقشۂ ذیل مین اس مقصد کو ہدیۂ ناظرین کیا ہے ۔

| الفاظ | ابجد | ہوزح | طیکل | منسع | فصقر | تثتثخ | ذضظغ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف آتشی | ا | ہ | ط | م | ف | ش | ذ |
| | ۱ | ۵ | ۹ | ۴۰ | ۸۰ | ۳۰۰ | ۷۰۰ |
| حروف خاکی | ب | و | ی | ن | ص | ت | ض |
| | ۲ | ۶ | ۱۰ | ۵۰ | ۹۰ | ۴۰۰ | ۸۰۰ |
| حروف ہوائی | ج | ز | ک | س | ق | ث | ظ |
| | ۳ | ۷ | ۲۰ | ۶۰ | ۱۰۰ | ۵۰۰ | ۹۰۰ |
| حروف آبی | د | ح | ل | ع | ر | خ | غ |
| | ۴ | ۸ | ۳۰ | ۷۰ | ۲۰۰ | ۶۰۰ | ۱۰۰۰ |

نقشۂ بالا کی کہڑی سطرین مسلسل پڑہی جاوین تواون سے ابجد نوحی کے مروّجہ الفاظ ہی حاصل ہوتے ہین ۔ اور وہ خاص الفاظ ہی جن سے متعلق یہ بیان ہے اسی نقشہ سے واضعان فن کے مقرر کئے ہوے چار ایسے الفاظ حاصل ہوتے ہین جن کو ہر ایک عنصر سے تعلق ہے ۔ یعنی
(۱) نقشہ کی سطر اول کے حروف سے اہطمفشذ

(۲) نقشہ کی سطر دوم کے حروف سے بوینصتض
(۳) نقشہ کی سطر سوم کے حروف سے جزکسقثظ
(۴) نقشہ کی سطر چارم کے حروف سے دحلعرخغ

اگرچہ یہ چارون الفاظ بے معنی اور صرف حروف کا مجموعہ ہین لیکن محققین فن نے ان کو اس لیئے قائم کر دیا ہے کہ یاد رکہنے مین آسانی ہو۔

اہل فن نے پہلے لفظ کو آتشی کہا ہے۔ اور دوسرے لفظ کو خاکی۔ اور تیسرے لفظ کو ہوائی۔ اور چوتہے لفظ کو آبی۔

کتاب المداخل مین لکہا ہے۔ کہ حروف آتشی مفتوح کہلاتے ہین۔ اور حروف خاکی مجزوم۔ اور حروف ہوائی مضموم۔ اور حروف آبی مکسور۔

حروف چارگانہ باعتبار عناصر کا ذکر مقدمہ تاریخ ابن خلدون مین ہے اور صاحب معدن الجواہر نے بہی کیا ہے۔

ان حروف اور ان الفاظ کی ضرورت صنائع تاریخ مین پڑے گی جن کا بیان اس کتاب کے دوسرے باب مین آوے گا۔ انشاءاللہ

صاحبان جمل نے اس ابجد کا کوئی نام نہین رکہا۔ اور یہ کبہی درست نہ تہا ہم نے اس کو ابجد عناصر سے موسوم کیا ہے۔ جو وجہ تسمیہ پر حاوی ہے

(۶) ابجد طبیعی | مقدمۂ تاریخ ابن خلدون مین مذکور ہے۔ اور صاحب معدن الجواہر نے بہی اس کا ذکر کیا ہے کہ علمائے جفر وغیرہم کے پاس بلحاظ طبائع مرکبہ۔ حروف ابجد چار اقسام پر منقسم ہین

(۱) حروف حارّہ (۲) حروف باردہ (۳) حروف رطبہ (۴) حروف یابسہ۔

حروف حارّہ - ۱۴ ہین - ا - ہ - ط - م - ف - ش - ذ
ج - ز - ک - س - ق - ث - ظ - ان حروف سے الفاظ اہطمفشذ
جزکسقثظ - بنائے گئے ہین - لفظ اول آتشی ہے - اور لفظ دوم ہوائی
جیساکہ بیان ماضیہ مین گزرا - اسیطرح
حروف باردہ - بہی ۱۴ ہین ج ز ک س ق ث ظ
د - ح - ل - ع - ر - خ - غ - ان حروف سے الفاظ جزکسقثظ
دحلعرخغ - بنائے گئے ہین - لفظ اول ہوائی ہے - اور لفظ دوم آبی
جیساکہ بیان ماضیہ مین گزرا - اسیطرح
حروف رطبہ - ۱۴ ہین - د - ح - ل - ع - ر - خ - غ
ب - و - ی - ن - ص - ت - ض - ان حروف سے الفاظ دحلعرخغ
بوینصتض - بنائے گئے - لفظ اول آبی ہے - اور لفظ دوم خاکی -
جیساکہ بیان ماضیہ مین گزرا - اسیطرح
حروف یابسہ - ۱۴ ہین - ا - ہ - ط - م - ف - ش - ذ
ب - و - ی - ن - ص - ت - ض - ان حروف سے الفاظ اہطمفشذ
بوینصتض - بنائے گئے ہین - لفظ اول آتشی ہے اور لفظ دوم خاکی جیساکہ بیان ماضیہ مین گزرا
ہم خیال کرتے ہین کہ متقدمین نے اس بیان مین صرف بنظر اختصار ان ہین چار الفاظ
مرکبہ سے کام لیا ہے جو بیان ماضیہ مین گزرے ہین - اس بیان کی خاص ابجد کا
ذکر نہین کیا - اور اصول بیان اس کا متقاضی ہے کہ اس کی خاص ابجد بیان کیجائے
جس کا نام ابجد طبیعی ہونا چاہیئے - اور ان الفاظ اور نام کی وضع کو متقدمین نے

(۷) ابجد ابدان | علماے جفر وغیرہم نے بلحاظ اعضاے جسمانی انسان ایک خاص ابجد وضع کی ہے۔ جس کا تعلق اعضاے جسمانی انسان سے ہے۔

اس کے ۷ الفاظ وہی ہین جو ابجد سبعہ نمبر (۴) پر گزر چکے ہین۔

بدین لحاظ کہ آیندہ بیان کے سمجھنے مین ناظرین کتاب کو آسانی ہو ہم پہلے ایک نقشہ پیش کرتے ہین

| مجموعہ حروف ابجد ابدان | اہطمفشذ | | بوینصتض | | جزکسقثظ | | دحلعرخغ | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ذضظغ | ذ | ۷۰۰ | ض | ۸۰۰ | ظ | ۹۰۰ | غ | ۱۰۰۰ |
| شتثخ | ش | ۳۰۰ | ت | ۴۰۰ | ث | ۵۰۰ | خ | ۶۰۰ |
| فصقر | ف | ۸۰ | ص | ۹۰ | ق | ۱۰۰ | ر | ۲۰۰ |
| منسع | م | ۴۰ | ن | ۵۰ | س | ۶۰ | ع | ۷۰ |
| طیکل | ط | ۹ | ی | ۱۰ | ک | ۲۰ | ل | ۳۰ |
| ہوزح | ہ | ۵ | و | ۶ | ز | ۷ | ح | ۸ |
| ابجد | ا | ۱ | ب | ۲ | ج | ۳ | د | ۴ |
| الفاظ ابدان | [illegible] | | [illegible] | | [illegible] | | [illegible] | |

اکثر رسائل علم جفر مین اس کا ذکر ہے ۔ ان ساتون الفاظ سے پہلے حرف کا تعلق انسان کے سر و مایتعلق بہ سے ہے اور حرف دوم کا تعلق اوس حصہ جسم انسانی سے ہے جو مقعد سے قدمین تک ہو ۔ اور تیسرے حرف کا تعلق رگ گردن سے سر فواد تک ۔ اور چوتھا حرف سر فواد سے سر ذکر تک ۔

متقدمین نے اس ابجد کے لئے کوئی نام تجویز نہین کیا ۔ ہماری رای مین اس کو ابجد ابدان کہنا چاہیئے ۔

عالمان فن نے چار مرکب الفاظ وضع کئے ہین ۔ اور ہر ایک لفظ کو جسم کے ایک حصہ کے ساتھ مخصوص فرمایا ہے ۔ اور یہ چارون الفاظ نقشہ صدر کے آخر خانے مین بیان ہوے ہین ۔ صاحب معدن الجواہر فرماتے ہین کہ للراس وما حولہ فیل (اہطمفشذ) وللمقعد الی الافخاذ والقدمین (بوینصتض) و للاوداج الی راس الفواد (جزکسقثظ) و لراس الفواد الی راس الذکر (دحلعرخغ) یعنی سر اور اوس کے متعلقات کے لئے لفظ نمبر (۱) ہے ۔ یعنی اس لفظ مین جتنے حروف ہین وہ سر و مایتعلق بہ سے متعلق ہین ۔ اور مقعد سے قدمین تک کے لئے لفظ نمبر ۲ ۔ علی ہذا رگ گردن سے سر فواد تک کے لئے لفظ نمبر ۳ ۔ اسی طرح سر فواد سے سر ذکر تک کے لئے لفظ نمبر ۴ ۔

اور یہ چار الفاظ مرکبہ بھی وہی ہین جن کا ذکر ابجد عناصر مین ہوا ہے ۔ اس ابجد کو بھی صنائع تاریخی سے بہت کچھ تعلق ہے ۔

## (۳) اختلاف مذاہب جمل کا بیان

صاحب معدن الجواہر کا قول ہے کہ اہل جمل کے دو مذہب ہین ۔ ایک مذہب مشارقہ

جس کے پیرو ون سے امام محمد غزالی اور شیخ احمد بونی وغیرہما ہین۔ دوسرا مذہب مغاربہ جس کو شیخ اکبر محی الدین ابن عربی اور شیخ ابوالحسن شاذلی اور ابن خلدون وغیرہم نے اختیار کیا تہا اوران دونون مذاہب کا اختلاف صرف چہہ حروف مین ہے۔ جس کو ہمنے نقشۂ ذیل مین دکہلایا ہے۔

| نمبر شمار | حروف | عدد حسب مذہب مشارقہ | عدد حسب مذہب مغاربہ |
|---|---|---|---|
| ۱ | س | ٦٠ | ۳۰۰ |
| ۲ | ص | ۹۰ | ٦٠ |
| ۳ | ش | ۳۰۰ | ۱۰۰۰ |
| ۴ | ض | ۸۰۰ | ۹۰ |
| ۵ | ظ | ۹۰۰ | ۸۰۰ |
| ٦ | غ | ۱۰۰۰ | ۹۰۰ |

نصر الوفائی الہورینی نے مقدمہ تاریخ ابن خلدون پر جو کہ مصر مین طبع ہوا ہے بضمن تصحیح لکہا ہے کہ ترتیب طبائع الحروف عند المغاربۃ غیر ترتیب المشارقۃ منہم الغزالی کما ان الجمل عندہم مخالف فی ستۃ احرف فان الصاد عندہم بستین والضاد بتسعین والسین المہملۃ بثلث مائۃ والظاء بثمان مائۃ والغین بتسع مائۃ والشین بالالف انتہی) یعنی ترتیب طبائع حروف کی مغاربہ کے پاس برخلاف مشارقہ ہے۔ اور امام غزالی مشارقہ مین داخل ہین جیساکہ ٦ حروف کے اعداد مین اختلاف ہے۔ پس صاد کے عدد مغاربہ کے پاس ٦٠ ہین

اور ضاد کے ۹۰ اور سین مہملہ کے ۳۰۰ اور ظا معجمہ کے ۸۰۰ اور غین کے ۹۰۰ اور شین کے ۱۰۰۰۔

صاحب معدن الجواہر نے بحوالہ کتاب المطالع النصریہ للمطابع المصریہ فی اصول الخطیہ لکھا ہے کہ ان ماذکرہ المحشی فی ترتیب الابجدیۃ من الشعر وغیرہ انما ہو علی طریقۃ المغاربۃ دون ما علیہ امام المشارقۃ الغزالی وغیرہ ویبتنی علی اختلاف الطریقتین الاختلاف فی اعدادہا بالجمل والخلاف بینہما فی اعداد ستۃ احرف وہی السین والصاد المہملتان والشین والضاد والظاء والغین المعجمات فالسین عندنا (ای عند المشارقۃ بستین وعندہم (ای عند المغاربۃ) بالثلث مائۃ التی ہی عدد الشین المعجمۃ عندنا وہی عندہم آخر الحروف بالالف الذی ہو عدد الغین عندنا وہی عندہم بالتسع مائۃ التی ہی عدد الظاء عندنا وہی عندہم بالثمانمائۃ التی ہی عدد الضاد عندنا وہی عندہم بالتسعین الذی ہو عدد الصاد عندنا وہی عندہم بستین عدد السین التی ابتدا رنا بہا (انتہی) یعنی یہ تحقیق جو کچھہ ذکر کیا ہے محشی نے ترتیب حروف ابجد کے متعلق خواہ وہ شعر مین ہو یا غیر شعر مین سوا اس کے نہین ہے کہ وہ مغاربہ کا طریقہ ہے برخلاف مشارقہ کے جس مین امام مشارقہ غزالی وغیرہ ہین اور اختلاف اعداد جمل کا مبنی ہے ان دونون طریق کے اختلاف پر جو صرف چھہ حروف مین ہے اونہین مین سے ہے سین اور صاد مہملہ اور شین اور ضاد اور ظا اور غین معجمہ۔ پس سین کے عدد ہمارے یعنی مشارقہ کے پاس ۶۰ ہین اور مغاربہ کے پاس ۳۰۰ اور یہ ۳۰۰ ہمارے پاس شین کے عدد ہین اور یہی

شین حرف آخر اور ہزار عدد کا ہے مغاربہ کے پاس اور ہزار عدد کا حرف ہمارے پاس غین ہے اور اسی غین کے عدد مغاربہ کے پاس ۹۰۰ ہین جو ہمارے پاس ظار کے عدد ہین اور اسی ظار کے عدد انکے پاس ۸۰۰ ہین جو ہمارے پاس ضاد کے عدد ہین اور اسی ضاد کے عدد ان کے پاس ۹۰ ہین جو ہمارے پاس صاد کے عدد ہین اور اسی صاد کے عدد ان کے پاس ۶۰ ہین جو ہمارے پاس سین کے عدد ہین جس سے ہم نے اس تحریر کی ابتدا کی (انتہیٰ)

ہم نے اختلاف مذاہب کا بیان صرف ناظرین کتاب و شائقین فن کی بصیرت بڑہانے کے لئے کیا ہے۔ فی زماننا جمہور متاخرین کا اتفاق مذہب مشارقہ پر ہے اور اسی سے کام لینا چاہیئے۔

حاصل یہ ہے کہ مذہب مشارقہ کی ابجد تو وہی ابجد نوحی ہے جسپر کل کا اتفاق ہے۔ اور مذہب مغاربہ کی ابجد باختلاف املا بعض الفاظ ابجد ہوّز۔ حطی۔ کلمن۔ سعفض۔ قرست۔ ثخذ۔ ظغش۔ ہے

ہم نقشۂ ذیل مین دونون کا مقابلہ کرکے دکہلاتے ہین۔ اور یہ صرف ناظرین کتاب کی تفریح طبع کے لئے ہے۔

| مذہب مشارقہ | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| مذہب مغاربہ | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |

| مشارقہ | س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | ٦٠ | ٧٠ | ٨٠ | ٩٠ | ١٠٠ | ٢٠٠ | ٣٠٠ | ٤٠٠ | ٥٠٠ | ٦٠٠ | ٧٠٠ | ٨٠٠ | ٩٠٠ | ١٠٠٠ |
| مغاربہ | ص | ع | ف | ض | ق | ر | س | ت | ث | خ | ذ | ظ | غ | ش |
| | ٦٠ | ٧٠ | ٨٠ | ٩٠ | ١٠٠ | ٢٠٠ | ٣٠٠ | ٤٠٠ | ٥٠٠ | ٦٠٠ | ٧٠٠ | ٨٠٠ | ٩٠٠ | ١٠٠٠ |

اس نقشہ سے یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ اختلافِ مذاہب صرف سطر دوم مین ہے یعنی بعض عشرات و مآت و الف مین ۔

اب ہم حیران ہین کہ یا اللہ یہ اختلاف آخر کسی نہ کسی اصول پر مبنی ہونا چاہیئے تہا۔ اور کوئی ایک اصول اس اختلاف کا نہ اب تک ہماری سمجہ مین آیا ہے اور نہ مغاربہ نے اس کا اشارہ کیا ہے ۔ ہم اس کتاب کے گزشتہ حصہ مین بذیل الفاظ جمل بیان کر آئے ہین کہ بعض اہل تحقیق نے ابجد آدم علیہ السلام کے الفاظ۔ ابجد نوحی کے سوا بیان کئے ہین۔ پس خیریت یہ ہوئی کہ کوئی خاص فرقہ ابجد آدم کا پیرو نہ بنا ورنہ ایک تیسرے اختلاف کیلئے ماخذ اور مادّہ موجود تہا اور اس کے پیرو خلف کہلانے کے مستحق ہوتے اس لئے کہ اون کی پیروی باوا آدم کی ابجد کو رواج دیتی ۔

حاصل یہ ہے کہ مشارقہ ہون یا مغاربہ دونون پر ناخلفی کا الزام ضرور عائد ہوتا ہے ۔ کیونکہ باوا آدم کی ابجد کو چہوڑ کر آدم ثانی کی پیروی مین لڑے ہین ۔ لیکن مغاربہ یہ ضرور کہین گے کہ ہمنے اس اختلاف کو آدم ثانی ہی سے سیکہا ہے کہ اونہون نے باوا آدم کی خود پیروی نہین کی ۔ لیکن وہ یہ نہین جانتے کہ چہوٹے باوا بہی اوستاد ازل کے شاگرد تہے جس نے بڑے

با واکی تعلیم کی تہی ۔

اگرچہ اہل جمل کے پاس یہ الفاظ اور اون کے حروف کے یہ اعداد متروک ہین لیکن اگر کسی نے اس قاعدہ پر عمل کر کے اس کی صراحت کر دی تو وہ عمل قابل اعتراض نہ ہوگا ۔ اس لئے کہ بے شک ایک صحیح اصول پر اس کی بنیاد ہے ۔

اور جنکی زبانون مین فنّ جمل جاری نہین ہے وہ اسی کی مدد سے فن جمل کو اپنی زبان مین جاری کر سکتے ہین اور ہمنے حروف ابجد کے بیان مین اسکی جانب اشارہ بہی کیا ہے ۔

ایک اور اختلاف ہے جو بعض حروف کے اعداد مین اسوجہ سہی پیدا ہوا ہے کہ رسم الخط نے اشکال حروف مین ضرورت کے لحاظ سے تبدیل کی ہے جیسے تاے مدوّرہ جو بعض مواقع مین بشکل ہاے ہملہ لکھی جاتی ہے یا الف ممدودہ پر۔ رسم الخط عربی نے ایک کہڑا زبر بشکل الف ۔ اور فارسیون نے مد بڑہا یا ہے ۔ بعضون نے ہمزہ کا ایک عدد محسوب کیا ہے وغیرہ وغیرہ ۔ الحاصل ان امور مین بہی مختلف مذاہب ہو چکے ہین ۔ لیکن ہم خیال کرتے ہین کہ یہ اختلافات اصولی نہین ہین بلکہ فروعی ہین ۔ اور ہمارا یہ بیان اصولی اختلافات سے مخصوص ہے ۔ لہذا ہم اون فروعی اختلافات کو قواعد جمل کے ذیل مین بیان کرنا پسند کرتے ہین جہان ہر ایک حرف کے رسم الخط اور اعداد سے بحث کی گئی ہے ۔

## (۴) اقسام جمل کا بیان

بیان عام | اگرچہ بعض صاحبان تحقیق نے جمل کے صرف دو اقسام کا ذکر فرمایا ہے ایک جمل کبیر ۔ دوسری جمل صغیر ۔ اور بعض دقیقہ سنجون نے ایک تیسری قسم بھی

پیدا کر کے اوسکو جمل وسیط سے موسوم کیا ہے۔ لیکن غور و تامل سے معلوم ہوتا ہے
کہ درحقیقت جمل کے پانچ اقسام ہین (۱) جمل اصغر (۲) جمل صغیر (۳) جمل وسیط
(۴) جمل کبیر (۵) جمل اکبر۔ صاحب معدن الجواہر نے اقسام جمل مین ایک اور
قسم بہی پیدا کی ہے اور اس کو جمل تہجی سے موسوم فرمایا ہے لیکن ہم کو اس چہٹی
قسم سے اختلاف ہے۔ یہ وہی جمل ہے جس کو جمل آدم کہتے ہین جس کا ضروری
بیان ہم بیان الفاظ جمل مین تفصیلاً اور اختلاف مذاہب جمل مین اجمالاً کر آئے ہین
یعنی اہل تحقیق نے جس جمل کو ابوالبشر آدم علیہ السلام کی جانب منسوب کیا ہے جسمین
حروف تہجی کا سلسلہ مروجہ قائم رکہہ کر اوس کے عدد اسی سلسلہ سے لئے جاتے ہین
وہی جمل آدم ہے اسی کو صاحب معدن الجواہر نے جمل تہجی کہا ہے۔ لیکن ہر گاہ جمل
تہجی یا جمل آدم کو اولاد آدم مین مقبولیت کا درجہ نصیب ہی نہین ہوا اور آدم
ثانی نوح علیہ السلام کے جمل نوحی کا رواج قرار پا گیا تو ہم کو اس باب مین جو اقسام
جمل نوحی سے متعلق ہے جمل آدم کو اس کی ایک قسم قرار نہ دینا چاہیئے اس لئے کہ
جمل آدم یا جمل تہجی اصول مین اصل ہے اور یہ بیان ذیلی ہے۔
اگر ہم اپنی کتاب کو صرف جمل تہجی ہی سے متعلق کرین تو بہی تمام اقسام اسکے ذیل مین
بہی بیان ہو سکین گے۔ یہی وجہ ہے کہ ہم نے جمل آدم کا ذکر الفاظ جمل و اختلاف
مذاہب کے بیان مین کیا۔ اور اقسام جمل کے بیان کو صرف جمل نوحی یعنی جمل مروجہ
کے ذیلی اقسام سے مخصوص رکہا ہے۔ پس پانچون اقسام متذکرۂ بالا کو ہم ذیل مین
جدا جدا بیان کرتے ہین۔

(۱) جمل اصغر | ہمکو جمل اصغر کے بیان مین صاحب معدن الجواہر کی رائے کے ساتھ

پورا اتفاق ہے کہ جمل اصغر درحقیقت وہی ہے جس کو اہل حساب جفر وغیرہ نے جمل کبیر سے موسوم کیا ہے یعنی انہون نے جمل نوحی اور جمل مروجہ کے حروف ابجدی کے اعداد مین یہ التزام کیا ہے کہ جن حروف کو احاد سے تعلق ہے وہ انکو بحال خود چھوڑ دیتے ہین اور حروف متعلقۂ عشرات و مآت والف کے اعداد کو ۱۲ یا ۹ پر تقسیم کرتے ہین اور بعد تقسیم جو کسر باقی رہجاتی ہے اوسکو حرف مذکور کا عدد قرار دیتے ہین مثلاً (ی) کے عدد ۱۰ ہین جس کو ۹ پر تقسیم کرنے سے ایک عدد بچ رہتا ہے تو (ی) کو ایک کا مساوی خیال کرتے ہین یعنی ی کا عدد بھی مثل الف کے ایک قرار دیتے ہین۔

اسی طرح ک کے عدد ۲۰ کو ۱۲ پر تقسیم کرتے ہین اور آٹھہ کی کسر جو بچ رہتی ہے اوسی کو ک کا عدد خیال کرتے ہین۔

پہلی صورت یعنی ۹ کو طرح دینے یا ۹ پر تقسیم کرنے کا بیان حاشیۂ اسمٰعیل قونوی متعلق بہ تفسیر بیضاوی مین ہوا ہے اور ابن خلدون نے مقدمۂ تاریخ مین اسکا ضابطہ لکھا ہے۔

دوسری صورت یعنی ۱۲ کو طرح دینے یا ۱۲ پر تقسیم کرنے کا بیان بھی حاشیۂ قنوی مین مذکور ہے پس جب کہ ان دونون طریقون سے اصل عدد حروف ابجد کا گھٹ کر ایک اقل تعداد پر باقی رہجاتا ہے تو اوس کو جمل اصغر کہنا مناسب ہے نہ جمل کبیر اس نام مین ہمارا اور اون کا اختلاف صرف اعتباری ہے اور بس۔

ذیل مین الف اور ب کے نام سے دو نقشے دیئے جاتے ہین جن سے جمل اصغر کے اعداد ہر ایک حرف ابجدی کے مقابلہ مین معلوم ہو سکتے ہین۔

### نقشۂ الف متعلق بہ طرح ۹

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد ابجد بطرح ۹ | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط |
| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
| عدد ثانیات و ثالثات از حروف بطرح ۹ | ی | ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص |
| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
| | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ |
| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
| | غ | | | | | | | | |
| | ۱ | | | | | | | | |

### نقشۂ ب متعلق بہ طرح ۱۲

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ابجد بطرح ۱۲ | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی |
| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ |
| بعد طرح ۱۲ | ۰ | ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | ۰ |
| | | ۸ | ۶ | ۴ | ۲ | ۰ | ۱۰ | ۸ | ۶ | |
| | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | ۰ |
| | ۴ | ۸ | ۰ | ۴ | ۸ | ۰ | ۴ | ۸ | ۰ | |
| | غ | | | | | | | | | |
| | ۴ | | | | | | | | | |

ان دونون نقشون کے ملاحظہ سے معلوم ہوا کہ جمل اصغر مین بعض حروف کے عدد تو بحال خود قائم رہے جیسے نقشۂ (الف) مین ا ب ج د ہ و ز ح ط اور نقشۂ (ب) مین ان حروف کے سوا حرف ی بھی بحال خود رہا۔

اس کی وجہ ظاہر ہے کہ ان حروف کے اعداد مین ۹ کے طرح دینے کی گنجایش ہی نہ تھی اور نہ ۱۲ کا طرح دینا ممکن تھا۔

اسی جمل اصغر مین اکثر حروف کے اعداد بعد طرح ۹ یا ۱۲ گھٹ کر عشرات اور مآت اور آلف کے درجہ سے احاد مین آگئے جیسے نقشۂ (الف) مین ی سے آخر تک۔ اور نقشۂ (ب) مین ۔ک ۔ل ۔ م ۔ ن ۔ع ۔ ف ۔ص ۔ ق ۔ ر ۔ ت ۔ ث ۔ ذ ۔ ض ۔ غ ۔

اسی جمل اصغر سے بعض حروف کے اعداد ۱۲ کے طرح دینے کے بعد کچھہ نہ رہے۔ جیسے نقشۂ (ب) مین ۔س ۔ش ۔خ ۔ظ ۔

اس عمل کا نتیجہ یہ ہوگا کہ اگر ہم جمل اصغر کے قاعدہ سے کوئی تاریخ لکھین تو ہمکو بعض حروف کے عدد ہی لینے ہونگے اور باقی ماندہ حروف کے عدد عموماً احاد ہی لینی پڑینگے بعض ناظرین کے دل مین یہ خیال ضرور آویگا کہ صرف احاد سے سنہ تاریخکا حاصل ہونا بہت دشوار ہوگا۔ ہم اون کو اطمینان دلاتے ہین کہ اس کتاب کی فصل اول متعلقہ باب دوم مین صنائع تاریخ کے پڑہنے کے بعد اونکو تسکین ہو جاوے گی کہ صرف احاد سے بہی تاریخ لکھی جا سکتی ہے۔ یا اگر ہم کو کوئی مبسوط تاریخ نثر مین لکھنے کا اتفاق ہو تو اوس وقت بہی جمل اصغر سے بخوبی کام لیا جا سکتا ہے۔ اس لئے کہ تاریخ صرف نظم سے مخصوص نہین ہے۔

اس موقعپر البتہ ایک بات کھٹکتی ہے کہ نقشۂ (الف) مین ط کا عدد ۹ کیونکر قائم رکھا گیا۔ اور نقشہ (ب) مین ۔س ۔ش ۔خ ۔ظ ۔ کو عدد سے کیون محروم کیا گیا۔ اگر ۔س ۔ کے عدد ۔ ۶۰ ۔ کو ۱۲ پر تقسیم کرنے یا ۱۲ کو اسمین طرح دینے

کے بعد اس کی کسرات کچھہ نہ باقی رہی اور اس وجہ سے اس کو بے عدد قرار دیا گیا تو۔ ط۔ کے عدد مین ۹ کو طرح دینے کے بعد بہی وہی نتیجہ حاصل ہوتا تہا یعنی ط کو بہی بے عدد قرار دیا جاسکتا تہا درحالے کہ نقشہ (الف) مین ط کا عدد ۹ قائم کیا گیا ہے۔ اور نقشہ (ب) مین۔س۔ ساقط العدد ہے۔ اس کے متعلق ہم بجز اس کے اور کچھہ نہین کہہ سکتے کہ واضع قاعدہ نے ایسا ہی حکم دیا ہے اور ایسا ہی عمل کیا ہے اگر آج ہم اپنی رائے سے اس قاعدہ مین ترمیم کرنے پر آمادہ ہون تو ط کو بہی ساقط العدد قرار دے سکتے ہین۔

ہماری ذاتی رائے ط کی نسبت بہی یہی ہے کہ بقاعدہ جمل اصغر اس کو ساقط العدد قرار دینا چاہیئے۔ اگرچہ صاحب معدن الجواہر اس جزئیہ مین ساکت ہین۔ اور متقدمین کا مذہب بہی اس کے خلاف ہے۔

(۲) جمل صغیر | جمل صغیر کو متقدمین نے زُبر بہی کہا ہے۔ زُبر بضمتین زبان عربی کا لفظ ہے زبور کی جمع اور زبور بفتح اول بمعنی نوشتہ و کتاب در اصطلاح اہل جمل مین زُبُر یا جمل صغیر اسم حرف کے پہلے حرف کے عدد کو کہتے ہین جس کا نام مسمّٰی ہے مثلاً ب کا اسم ملفوظ با ہے اور ج کا اسم ملفوظ (جیم) اور دٓ کا اسم ملفوظ (دال) پس لفظ جیم سے صرف حرف ج اور لفظ دال سے صرف حرف د کا عدد تو زُبر ہے اور مابقی دو حروف یعنے ی م یا ا۔ل کے اعداد کو بیّنات کہتے ہین۔ بیّنات کا تفصیلی بیان جمل وسیط مین ہوگا انشاء اللہ تعالے۔ جمل صغیر کو اقسام جمل کی تعریفات کے لحاظ سے درحقیقت فن جمل کا ایک اصول عام مانا گیا ہے لیکن بدین وجہ کہ اقسام جمل مختلف اعتبارات سے جدے جدے بیان ہوے ہین ہمنے جمل صغیر کو بہی جمل اصغر کے بعد بطور قسم

جمل بیان کر دینا مناسب سمجھا۔ اور یہ تقسیم اور تعریفات خود اس بات کی تقاضی ہین
کہ جمل صغیر کو دوسرے درجہ مین بیان کرین۔ اگر اس تقسیم اور تعریفات مختلفہ اقسام
جمل سے قطع نظر کی جاوے۔ اور اون اقسام کو صنائع جمل مین شامل کیا جاوے تو خود
اصل فن کا نام جمل صغیر قرار پاوے گا۔ لیکن چونکہ متقدمین نے جمل صغیر کے مقابلہ
مین جمل وسیط و کبیر کو بھی بیان کیا ہے لہذا ہم اصول تقسیم مین اونہین کی پیروی کرتے
ہین۔ اور جمل صغیر کو اقسام جمل ہی مین شمار کرتے ہین۔

میر عبدالرشید تتوی نے منتخب اللغات شاہجہانی مین اور صاحب غیاث
اللغات نے لفظ بیّنات کے ضمن مین اور نیز صاحب معدن الجواہر نے اس کا ذکر کیا ہے
(ا ۱ ۰ د) میر غلام علی آزاد بلگرامی نے سبحۃ المرجان مین فرمایا ہے کہ فالزبر عبارۃ
عن کلمۃ فصاعداً مساویۃ لکلمۃ اخرے فی حساب الجمل کالصلح والنزاع والصباح
والمساء (الی آخرہ) صاحب غزلان الہند نے لکھا ہے اور قریب قریب تحریر آزاد
بلگرامی کا یہی ترجمہ ہے کہ زبر بزائے معجمہ مضمومہ و باے موحدہ مفتوحہ و راے مہملہ عبارت
ہے دو کلمہ مساوی الاعداد سے یا دو مساوی الاعداد زائد از کلمہ سے جیسے لفظ کل
جس کے عدد (۵۰) ہین اور لفظ ہمہ جس کے عدد بھی (۵۰) ہین یا (اول من آمن)
جس کے عدد ۲۱۸ ہین اور (علی ابن ابی طالب) اس کے عدد بھی ۲۱۸ ہین۔

ہم عرض کرتے ہین کہ لفظ زبر کے یہ دوسرے معنی ہین اور فن جمل ہی سے اسکا
بھی تعلق ہے اور اس خاص بیان مین صرف اس قدر عرض کر دینا کافی ہے کہ جمل
صغیر کی تعریف کے لحاظ سے لفظ زبر باعتبار اپنے پہلے معنی کے جمل صغیر کا مرادف ہے
اور دوسرے معنی کا ذکر بطور افادہ کے کیا ہے۔

بعض استادون نے اسی قاعدۂ زبر سے اپنے ممدوح کی مدح کی ہر یا دشمن کی ہجو۔ اور اسی مقابلۂ اعداد مین یہ صنعت بھی داخل کی ہے کہ ایک لفظ کے عدد تو بقاعدہ زُبُر لئے ہین اور دوسرے لفظ مقابل کے عدد بقاعدہ بیّنات اور یہ اس لئے زیادہ تر خوشنما ہی کہ زبر اور بینات یعنی جمل صغیر و وسیط دونون باعتبار مساوات عدد دوسرے معنون کے لحاظ سے زبر کہلاتے ہین۔ مثلاً فیضی فیاضی نے شہنشاہ اکبر کی تعریف مین ایک رباعی لکھی ہے جس کو ہم ذیل مین ہدیۂ ناظرین کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| نورے کہ زمہر عالم آرا پیداست | از جبہۂ شاہنشہِ والا پیداست |
| اکبر کہ ز آفتاب نسبت دارد | این نکتہ ز بیّنات اسما پیداست |

محققین اہل جمل نے اس رباعی پر خوب طبع آزمائیان فرمائی ہین صاحب ملخص تسلیم فرماتے ہین کہ۔ ا۔ ک۔ ب۔ ر۔ کے اعداد زبر ۲۲۳ ہین اور آفتاب کے بیّنات کا مجموعہ بھی ۲۲۳ ہے۔ پس مصرع چہارم مین لفظ اسما خلل انداز ہے کیون کہ اعداد اکبر تو زبر مین لئے گئے ہین۔ اور اعداد آفتاب بیّنات مین پس گمان خطا فیضی کی جانب نہین ہے بلکہ تحریف کاتب پر یقین ہے۔

صاحب معدن الجواہر کا ارشاد ہے کہ از فیضی فیاضی در مصرع چہارم این رباعی سہو و تسامح راہ یافتہ زیراکہ درین جا بینات اسما نیست بلکہ زبر یک اسم و بینات یک اسم است۔ فافہم

مؤلف ہیچمدان عرض کرتا ہے کہ یا ایّہا المؤلفون لا باس علیہ۔ فیضی نے ٹھیک لکھا ہے اور اسی ایک رباعی سے اس کی خبر ملتی ہے کہ وہ فن جمل کا استاد تھا۔

ہم اوپر عرض کر چکے ہین کہ استادان فن جمل نے اپنے ممدوح کی ستائش مین

زُبر سے کام لیا ہے یعنی کسی ایک لفظ ہم عدد نام ممدوح کو اس سے منسوب کرکے اوسکی تعریف کی ہے اور فیضی نے اس مقابلہ مین یہ خاص لطف رکھا ہے کہ اکبر کے عدد تو قاعدۂ زُبر یعنی جمل صغیر سے لئے ہین۔ اور آفتاب کے عدد قاعدۂ بیّنات یعنی جمل وسیط سے۔ اور دونو کے اتحاد کو ظاہر کرکے یہ لطف دکھلایا ہے کہ مہر عالم آرا یعنی آفتاب کے بیّنات مین جو بات ہے وہ صرف ہمارے شہنشاہ کے زُبر سے ظاہر ہے۔ اور لفظی مقابلہ یون کیا ہے کہ جو نور مہر عالم آرا سے ظاہر ہوتا ہے وہ ہمارے شہنشاہ کے صرف ناصیہ سے روشن ہے۔ اور ظاہر ہے کہ اس تشبیہ لفظی وعددی مین بڑی خوبی ہے۔ اب رہی الفاظ بیّنات اسمار کی اشکال جو دونون مولفین کو واقع ہے اوس کی نسبت ہم کہتے ہین کہ کچھہ اشکال نہین ہے ان بزرگون نے اسمار سے اکبر اور آفتاب مراد لیا ہے اور یہ اعتراض فرمایا ہے کہ اکبر اور آفتاب کے بیّنات مین اتحاد نہین ہے بلکہ اکبر کے زبر اور آفتاب کے بیّنات مین اتحاد ہے اس لئے بیان خلاف واقعہ ہے۔ ہم عرض کرتے ہین کہ اصطلاح جمل مین مسمّی زبر کو کہتے ہین۔ اور اسم بیّنات کو۔ اور اسم حرف۔ حرف ملفوظ کا نام ہے۔ جیسے ب کا اسم حرف با ہے اور (ا) کا اسم حرف (الف) پس استاد فیضی کا مقصود اسمار سے اسمار حروف آفتاب ہے یعنی ہر ایک کا بیّنات۔ مثلاً حروف آفتاب ۵ ہین۔ الف۔ فا۔ تا۔ الف۔ با۔ ان پانچون حروف ملفوظی کے زُبر کو تو چھوڑ دو جس کا نام مسمّی ہے۔ اور بیّنات محسوب کرو جس کو اسم بھی کہتے ہین۔ اور ظاہر ہے کہ پانچون حروف کے بیّنات کو اسما کہنا صحیح ہے۔ پس بیّنات اسمای حروف آفتاب (لف۔ ا۔ ا۔ لف ا) کے مجموعی عدد ۲۲۳ مساوی ہین ناصیۂ اکبر یعنی زُبر لفظ اکبر کے۔ بدین وجہ کہ بیّنات کا مرادف اسمار ہے اور ہر حرف کے

ملفوظ کو اسم حرف بھی کہتے ہین۔ اس مصرع آخر مین رعایت لفظی بھی ہے اور بدینوجہ کہ آفتاب کو سعد اکبر بھی کہتے ہین۔ اکبر کے ساتھ اس کی نسبت بڑی لطف خیز ہے حاصل یہ ہے کہ جس طرح سعد اکبر یعنی آفتاب کے بیّنات کا مقابلہ اکبر کے زُبر سے ہوتا ہے اسی طرح آفتاب کی ذات مین جو نور ہے وہ اکبر کے صرف ناصیہ مین موجود ہے

(۳) جمل وسیط　وسیط زبان عربی کا لفظ ہے بمعنی متوسط۔ اصطلاح جمل مین جمل وسیط اور بیّنات دونون مترادف ہین۔ اسم حرف سے پہلے حرف کو چھوڑ کر باقی حروف کے اعداد کا نام بیّنات ہے۔ مثلاً حرف (ا) کا اسم ملفوظ (الف) ہے اور لفظ الف سے پہلا حرف چھوڑ کر ل اور ف کے اعداد کا مجموعہ (۱۱۰) بیّنات ہے اور اسکو اسم بھی کہتے ہین۔ صاحب منتخب اللغات بذیل لفظ زُبر فرماتے ہین کہ زُبر بضمتین حرف اول اسمای تہجی ست وسوائے آن حرف کہ در تلفظ می آید بینہ است ان کے طرز بیان سے واضح ہوتا ہے کہ اسم ملفوظِ حرف کے دوسرے یا دوسرے اور تیسرے حرف کا نام بیّنہ ہے۔ برخلاف اس کے صاحب غیاث اللغات کا قول ہے کہ بیّنات نوعے از حساب اعداد حروف ابجد ست وآن چنان باشد کہ اسم ہر حرف باعتبار تلفظ گیرند یعنی حروف دوحرفی را دو حرف گرفتہ جزو اول را کہ مسمی اوست ترک کنند دجزو ثانی کہ الف ست باقی ماند از آن یک عدد مراد باشد وہم چنین از حروف سہ حرفی حرف اول را ترک کردہ دو حرف کہ باقی ماند اعداد آنہا را بگیرند (الخ) صاحب معدن الجواہر نے بھی بیّنات کو جمل وسیط کا مرادف کہا ہے یعنی آپ کو بالمعنیٰ صاحب غیاث کی رائے سے اتفاق ہے۔ آپ فرماتے ہین کہ اہل جمل نے جمل وسیط کو جمل اوسط بھی کہا ہے۔ جُمل کبیر کے ضمن مین ہم ایک

نقشہ ہدیہ ناظرین کرین گے جس کے ملاحظہ سے ہر ایک حرف کے مقابل اوس کے اعداد بلحاظ جمل صغیر و وسیط و کبیر واضح ہون گے سردست اس مقام پر ایک نقشہ اعداد حروف کا بحسب قاعدہ جمل وسیط پیش کیا جاتا ہے۔

| اسم حروف | حروف | اعداد | اسم حروف | حروف | اعداد | اسم حروف | حروف | اعداد | اسم حروف | حروف | اعداد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الف | مجم | ۱۱۰ | ح | — | — | سین | مجم | ۶۰ | تا | — | — |
| | ف | ۸۰ | | | | | ن | ۵۰ | | | |
| | ل | ۳۰ | | | | | ی | ۱۰ | | | |
| ب | — | — | ط | — | — | عین | مجم | ۶۰ | ثا | — | — |
| | | | | | | | ن | ۵۰ | | | |
| | | | | | | | ی | ۱۰ | | | |
| جیم | مجم | ۵۰ | ی | — | — | فا | — | — | خا | — | — |
| | م | ۴۰ | | | | | | | | | |
| | ی | ۱۰ | | | | | | | | | |
| دال | مجم | ۳۱ | کاف | مجم | ۸۱ | صاد | مجم | ۵ | ذال | مجم | ۳۱ |
| | ل | ۳۰ | | ف | ۸۰ | | د | ۴ | | ل | ۳۰ |
| | — | — | | — | — | | — | — | | — | — |
| ہا | — | — | لام | مجم | ۴۱ | قاف | مجم | ۸۱ | ضاد | مجم | ۵ |
| | | | | م | ۴۰ | | ف | ۸۰ | | د | ۴ |
| | | | | — | — | | — | — | | — | — |
| واو | مجم | ۷ | میم | مجم | ۵۰ | را | — | — | ظا | — | — |
| | و | ۶ | | م | ۴۰ | | | | | | |
| | — | — | | ی | ۱۰ | | | | | | |
| زا | — | — | نون | مجم | ۵۶ | شین | مجم | ۶۰ | غین | مجم | ۶۰ |
| | | | | ن | ۵۰ | | ن | ۵۰ | | ن | ۵۰ |
| | | | | و | ۶ | | ی | ۱۰ | | ی | ۱۰ |

نقشۂ بالا کی خانہ پُری ہم نے عربی حروف کے تلفظ کے لحاظ سے کی ہے۔ اور ان ۲۸
حروف کی نسبت فارسی تلفظ بھی وہی ہے اور فارسی مین سوائے حروف مندرجۂ
نقشۂ مذکور پا۔ چیم۔ ژا۔ گاف۔ کا جمل وسیط یا بیّنات وہی ہوگا جو کہ با۔ جیم
زا۔ کاف کے ذیل مین لکھا گیا ہے۔

لیکن جب زبان اردو مین جمل وسیط یا بیّنات پر عمل کیا جاوے تو حروف ذیل
کا بیّنات نقشۂ بالا کے خلاف ہوگا اس لئے کہ ۷ احروف کا تلفظ اردو مین خلاف عربی
و فارسی ہے اور صرف انہین حروف کو نقشۂ ذیل کے ذریعہ سے دکھلایا گیا ہے۔

| ب یا پ | | ت یا ٹ | | ث | چ | ح | خ | ر یا ڑ | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بے - پے | | تے - ٹے | | ثے | چے | حے | خے | رے - ڑے | |
| ۱۰ | ۱۰ | ۱۰ | ۱۰ | ۱۰ | ۱۰ | ۱۰ | ۱۰ | ۱۰ | ۱۰ |

| ز یا ژ | | ط | ظ | ف | ہ | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| زے - ژے | | طوے | ظوے | فے | ہے | یے |
| ۱۰ | ۱۰ | ۱۶ | ۱۶ | ۱۰ | ۱۰ | ۱۰ |

بعض محققین کا خیال ہے کہ ان ۷ احروف کا جمل وسیط یا بیّنات اردو زبان مین
حقیقت لفظ کے لحاظ سے ہوگا مثلاً اگر لفظ (قدر) جو زبان عربی کا لفظ ہے اردو مین مشتعمل
ہوا ہو تو (را) کا بینات بقاعدہ عربی (۱) ہوگا نہ بقاعدۂ اردو (۱۰) اسی طرح اگر لفظ
(چمن) کا استعمال اردو مین ہوا ہو تو (چیم) کا بیّنات بقاعدہ فارسی جو عربی کے مطابق
ہے (۵۰) ہوگا نہ بقاعدۂ اردو (۱۰)۔ اکثر اہل فن نے اس نزاکت کی جانب توجہ
ہی نہین فرمائی بعض نے اس لئے اس بحث کو چھوڑ دیا کہ اس فن کو زبان اردو مین

لانا ہی پسند نہین فرمایا۔ بعض نے اس لئے سکوت اختیار فرمایا کہ اونکی تالیف اگرچہ ہندوستان مین شائع ہوئی لیکن زبان فارسی مین تھی انہون نے ضرورت زبان اردو کا خیال ہی نہین کیا۔

ہم یہ کہتے ہین کہ ہرگاہ اس فن کا رواج زبان اردو مین ہوچکا ہے تو ہماری راے یہ ہے کہ حرف کا تلفظ خواہ وہ حرف زبان عربی کا ہو یا فارسی کا۔ ہماری اردو زبان مین جسطرح ہوتا ہو اوسی کے اعتبار سے بیّنات تجویز ہونا چاہیئے۔ مانا کہ (ث) عربی زبان کا لفظ ہے اور عربی تلفظ مین اسکو (ثا) کہتے ہین اور فارسیون نے بہی اس کو (ثا) کہا ہے لیکن جب اردو زبان مین اس کا تلفظ (ثے) ہے تو کوئی وجہ نہین ہے کہ ہم اس کا جمل وسیط یا بیّنات بلحاظ تلفظ عربی و فارسی (۱) لین اور بلحاظ تلفظ اردو (۱۰) نہ لین۔ بعض متاخرین کا یہ خیال ہے کہ صرف (ٹ) (ڈ) (ڑ) کے متعلق یہ عمل رہے اس لئے کہ (ٹ) (ڈ) (ڑ) زبان اردو کے خاص حروف ہین اور باقی حروف مین قاعدہ عربی و فارسی کی پابندی کی جاوے ہم کو اس آخرالذکر گروہ سے بہی اختلاف ہے اس لئے کہ (ٹ) (ڈ) (ڑ) اگرچہ اردو کے خاص حروف ہین جو فارسی اور عربی مین نہین ہین لیکن (ت) اور (ر) یا اور اکثر حروف کی نسبت یہ نہین کہا جاسکتا کہ وہ زبان اردو کے حروف نہین ہین اصول ایک اختیار کرنا چاہیئے۔

(۴) جمل کبیر | بقول صاحب معدن الجواہر جمل کبیر مجموعہ ہے جمل صغیر اور جمل وسیط کا اور مرادف ہے زبر و بیّنات کا۔ یعنی ہر حرف کے اسم ملفوظی کے کل اعداد حروف کو اہل جمل نے جمل کبیر سے نامزد کیا ہے اور اس کو جمل کبیر کہنا اس لئے درست ہے

کہ یہ شامل ہے صغیر و وسیط پر۔ ہم جمل اصغر کے بیان میں کہہ آئے ہیں کہ اہل جفر نے جمل کبیر کی تعریف وہ بیان کی تھی جو جمل اصغر پر گزری لیکن شائقین فن جمل خود اس بات کا تصفیہ فرما سکتے ہیں کہ تعریف کے لحاظ سے کس قسم کے لئے کونسا نام مناسب ہے۔ بعض محققین نے تعریف قدیمہ کو بیان کرتے ہوئے کہا ہے کہ یہ قسم درحقیقت جمل کبیر ہے۔ بعض نے اس کو صرف زبر و بیّنات کہا ہے اور بعض نے جمل جامع صغیر و وسیط اسکا نام رکھا ہے لیکن جب کہ تعریفات ہمارے روبرو ہیں تو ہم کو پرانی لکیر کے فقیر بن کر غلطی کی پیروی کرنے کی کچھ ضرورت نہیں ہے۔

جن حضرات نے جمل اصغر کا نام جمل کبیر رکھا ہے اونہوں نے اسپر غور نہیں فرمایا کہ ہرگاہ خود اونہوں نے زبر کو جمل صغیر اور بیّنات کو جمل وسیط کہا ہے تو پھر جامع زبر و بیّنات کا نام بھی آخر کچھ ہونا چاہیئے یا نہیں جس اصول نے اون کو اسپر مجبور کیا کہ زبر کو جمل صغیر کہیں اور بیّنات کا جمل وسیط نام رکھیں وہی اصول ہم کو مجبور کرتا ہے کہ (جامع زبر و بیّنات) کا نام جمل کبیر رکھا جاوے اور وہی اس کا مقتضی تھا کہ ہم قسم اول کو جمل اصغر سے موسوم کریں۔ اس لئے کہ قسم اول کا درجہ باعتبار قلّت اعداد جمل صغیر سے بھی کم ہے۔

نقشۂ ذیل ہم ہدیہ ناظرین کرتے ہیں جس کا میزانی خانہ حامل اعداد جمل کبیر ہے۔

جمل وسیط کے گزشتہ بیان مین ۱۷ حروف کے تلفظ اردو کی نسبت جو بحث ہمنے کی ہے وہ درحقیقت جمل کبیر سے بھی متعلق ہے ۔
ہماری راے کے مطابق زبان اردو مین ان ۱۷ حروف کا جمل کبیر حسب نقشہ ذیل ہونا چاہیے

| ب یا پ | | | ت یا ٹ | | | ث | | | چ | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بے یا پے | | | تے یا ٹے | | | ثے | | | چے | | |
| ب | ی | میزان | ت | ی | میزان | ث | ی | میزان | چ | ی | میزان |
| ۲ | ۱۰ | ۱۲ | ۴۰۰ | ۱۰ | ۴۱۰ | ۵۰۰ | ۱۰ | ۵۱۰ | ۳ | ۱۰ | ۱۳ |

| ح | | | خ | | | ر یا ڑ | | | ز یا ژ | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حے | | | خے | | | رے یا ڑے | | | زے یا ژے | | |
| ح | ی | میزان | خ | ی | میزان | ر | ی | میزان | ز | ی | میزان |
| ۸ | ۱۰ | ۱۸ | ۶۰۰ | ۱۰ | ۶۱۰ | ۲۰۰ | ۱۰ | ۲۱۰ | ۷ | ۱۰ | ۱۷ |

| ط | | | | ظ | | | | ف | | | ہ | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| طوے | | | | ظوے | | | | فے | | | ہے | | |
| ط | و | ے | میزان | ظ | و | ے | میزان | ف | ی | میزان | ہ | ی | میزان |
| ۹ | ۶ | ۱۰ | ۲۵ | ۹۰۰ | ۶ | ۱۰ | ۹۱۶ | ۸۰ | ۱۰ | ۹۰ | ۵ | ۱۰ | ۱۵ |

| ی | | |
|---|---|---|
| یے | | |
| ی | ی | میزان |
| ۱۰ | ۱۰ | ۲۰ |

(۵) جمل اکبر | لفظ کبیر کے مقابلہ مین لفظ اکبر خود اس قسم کے وجہ تسمیہ کی تعریف کر رہا ہے

چونکہ اس قسم جمل مین ایک حرف کے اعداد زبر و بینات یا جمل کبیر سے بہی تجاوز اور ترقی کرتے ہین لہذا اہل فن نے اصطلاح جمل مین اس کا نام جمل اکبر رکہا۔ طبّا عان عرب اس قسم کے موجد ہین۔ اس طرحپر کہ ایک حرف کے عدد جمل کو زبان عربی مین لکہتے ہین اور اس مکتوب کے اعداد کو اوس حرف کا عدد قرار دیتے ہین۔

مثلاً حرف (ا) کا عدد ایک ہے اور اس کو عربی مین احد کہتے ہین اور احد کے عدد بقاعدہ جمل ۱۳ ہین۔ تو الف کو مساوی ۱۳ کا قرار دیا جاتا ہے۔

ہم عرض کرتے ہین کہ جمل اکبر کی رو سے ہر ایک زبان مین ہر ایک حرف کے اعداد مختلف ہون گے۔

نقشۂ ذیل صرف زبان عربی اور فارسی اور اردو کی مثال ہے

| حروف | عدد جمل | تلفظ عدد بزبان عربی | عدد جمل | تلفظ عدد بزبان فارسی | عدد جمل | تلفظ عدد بزبان اردو | عدد جمل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ۱ | احد | ۱۳ | یک | ۳۰ | ایک | ۳۱ |
| ب | ۲ | اثنان | ۶۰۲ | دو | ۱۰ | دو | ۱۰ |
| ج | ۳ | ثلاثۃ | ۱۴۳۱ | سہ | ۶۳ | تین | ۴۶۰ |
| د | ۴ | اربعۃ | ۶۷۳ | چہار | ۲۰۹ | چار | ۲۰۴ |
| ہ | ۵ | خمسۃ | ۱۱۰۰ | پنج | ۵۵ | پانچ | ۵۶ |
| و | ۶ | ستۃ | ۸۶۰ | شش | ۶۰۰ | چھ | ۸ |
| ز | ۷ | سبعۃ | ۵۳۲ | ہفت | ۴۸۵ | سات | ۴۶۱ |

| ح | ۸ | ثمانیة | ۱۰۰۱ | ہشت | ۷۰۵ | آٹھ | ۴۰۶ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ط | ۹ | تسعة | ۹۳۰ | نُہ | ۵۵ | نَو | ۵۶ |
| ی | ۱۰ | عشرة | ۹۷۰ | دہ | ۹ | دس | ۶۴ |
| ک | ۲۰ | عشرین | ۶۳۰ | بست | ۴۶۲ | بیس | ۷۲ |
| ل | ۳۰ | ثلاثین | ۱۰۹۱ | سی | ۷۰ | تیس | ۴۷۰ |
| م | ۴۰ | اربعین | ۳۳۳ | چہل | ۳۸ | چالیس | ۱۰۴ |
| ن | ۵۰ | خمسین | ۷۶۰ | پنجاہ | ۶۱ | پچاس | ۶۶ |
| س | ۶۰ | ستین | ۵۲۰ | شصت | ۷۹۰ | ساٹھ | ۴۶۶ |
| ع | ۷۰ | سبعین | ۱۹۲ | ہفتاد | ۴۹۰ | ستّر | ۶۶۰ |
| ف | ۸۰ | ثمانین | ۶۵۱ | ہشتاد | ۷۱۰ | اسّی | ۷۱ |
| ص | ۹۰ | تسعین | ۵۹۰ | نود | ۶۰ | نوّے | ۶۶ |
| ق | ۱۰۰ | مائة | ۴۵۱ | صد | ۹۴ | سو | ۶۶ |
| ر | ۲۰۰ | مائتین | ۵۱۱ | دوصد | ۱۰۴ | دوسو | ۷۶ |
| ش | ۳۰۰ | ثلاث مائة | ۱۴۸۲ | سہ صد | ۱۵۹ | تین سو | ۵۲۶ |
| ت | ۴۰۰ | اربع مائة | ۷۲۴ | چہار صد | ۳۰۳ | چارسو | ۲۷۰ |
| ث | ۵۰۰ | خمس مائة | ۱۱۵۱ | پنجصد | ۱۴۹ | پانسو | ۱۱۹ |
| خ | ۶۰۰ | ستمائة | ۹۱۱ | شش صد | ۶۹۴ | چھ سو | ۶۴ |
| ذ | ۷۰۰ | سبع مائة | ۵۸۳ | ہفتصد | ۵۷۹ | سات سو | ۵۲۷ |
| ض | ۸۰۰ | ثمان مائة | ۱۰۴۲ | ہشتصد | ۷۹۹ | آٹھ سو | ۴۷۲ |

| ظ | ۹۰۰ | تسع مائة | ۹۸۱ | نہصد | ۱۴۹ | نوسو | ۱۲۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| غ | ۱۰۰۰ | الف | ۱۱۱ | ہزار | ۲۱۳ | ہزار | ۲۱۳ |

جمل اکبر فارسی مین پنجصد کے عوض پانصد کے عدد لینا یا چہارصد کے عوض
چارصد کے عدد بلحاظ محاورہ زبان فارسی محسوب کرنا درست اور جائز ہے اور اسی
قسم کا تصرف ہر ایک زبان کے محاورہ کے لحاظ سے ہوسکتا ہے

فارسیون نے جمل اکبر مین ایک نئی ایجاد کی ہے اور اس کو فن معمیٰ مین داخل
کیا ہے جیسا کہ مولانا۔ جامی علیہ الرحمہ کا معمّاے اسم طیّب اس کی مثال ہے
وہو ہذا (ﷺ) نام یارم سہ حرف دان بے رنج ؛ ہر یکے در حساب پنجہ و پنج ؛
لفظ طیّب کو لیجیے جس مین ۳ حرف ہین۔ ط۔ ی۔ ب۔ (ط) کے عدد نو ہین
جس کو فارسی مین نُہ کہتے ہین اور نُہ کے عدد (۵۵) ہین بقاعدہ جمل اکبر۔
پھر (ی) کو لیجیے جس کے عدد (۱۰) ہین دس کو فارسی مین دہ کہتے ہین اور دہ کے عدد
مجموعی (۹) ہین اور نو کو فارسی مین نُہ کہتے ہین اور نُہ کے اعداد (۵۵) ہین
پھر (ب) کو لیجیے جس کے عدد (۲) ہین اور دو کو فارسی مین دو ہی کہتے ہین۔
اور لفظ دو کے عدد (۱۰) ہین اور ۱۰ کو فارسی مین دہ کہتے ہین اور لفظ دہ کے
عدد (۹) ہین اور نو کا فارسی ترجمہ نُہ ہے اور لفظ نُہ کے عدد (۵۵) ہین
ہر ایک حرف مین ایک ایک مرتبہ جمل اکبر کا بڑھتا گیا ہے۔ اور ہماری
راے مین اس عمل کو جمل اکبر مع الترفّع کہنا چاہیئے۔ اگر کوئی مورخ اس صنعت
مین تاریخ کہے تو اوس کو ضرور ہے کہ جمل اکبر مع الترفع کی صراحت کردے ورنہ
وہ تاریخ معمّیٰ کے دائرہ مین گھری رہے گی اور مورخ کا مقصد فوت ہوگا۔

## (۵) قواعد وضوابط جمل کا بیان

قاعدہ عام | استادانِ فن کا اس پر اتفاق ہے کہ حسابِ جمل مکتوب پر مبنی ہے نہ ملفوظ پر
میر غلام علی آزاد بلگرامی سبحۃ المرجان میں بضمن ترجمہ شیخ محمد حیات سندی مدنی
فرماتے ہیں کہ قال جدّی واستاذی مولانا السید عبد الجلیل البلگرامی فی بعض
رسائلہ المعتبر فی الجمل المکتوب لا الملفوظ مثل لفظۃ اللہ یاخذون عنہا ستّاً
وستّین باعتبار الہیئۃ المکتوبۃ لوکان الاعتبار للتلفظ کان ینبغی ان تحاسب
الالف التی تتلفظ بعد اللام (الخ) یعنی کہا ہے میرے جد اور میرے استاد
(مولانا سید عبد الجلیل بلگرامی نے اپنے بعض رسائل میں کہ معتبر فن جمل میں مکتوب ہے
نہ ملفوظ ۔ جیسا کہ اہل جمل لفظ اللہ کی عدد باعتبار ہیئتِ مکتوبہ کے ۶۶ لیتے ہیں
اگر تلفظ کا اعتبار ہوتا تو الف کا عدد بھی محسوب ہوتا جو کہ لام کے بعد پڑھا جاتا ہے (الخ)
آپ ہی نے صنعتِ تاریخ کے بیان میں فرمایا ہے کہ بناء المورخین علی
الکتابۃ خلافاً لعلماء العروض واہل الدعوۃ فان بناءہم علی التلفظ لان مدار
العروض علی الوزن و مدار الدعوۃ علی الذکر وکلاہما متعلقان بالنطق فہمزۃ اللہ
محاسبۃ فی الجمل والفہا غیر محاسبۃ لکون الاولی مکتوبۃ غیر ملفوظۃ والثانیۃ
بالعکس وعلی ہذہ الضابطۃ یعد المشدد حرفاً واحداً (الخ) یعنی مورخین کی بناء
کتابت پر ہے خلاف علمائے عروض اور اہل دعوۃ کے پس بہ تحقیق علمائے عروض
اور اہل دعوۃ کی بناء تلفظ پر ہے ۔ اس لئے کہ عروض کا مدار وزن پر ہے
اور دعوۃ کا مدار ذکر پر اور یہ دونوں نطق سے متعلق ہیں ۔ پس ہمزہ لفظ
اللہ کا حساب جمل میں داخل ہوتا ہے اور الف اللہ کا محسوب نہیں ہوتا کیوں کہ ہمزہ

مذکور مکتوبی ہے اور غیر ملفوظ اور الف اس کے عکس ہین اور اسی ضابطہ
حرف مشدّد ایک گنا جاتا ہے ۔ الخ

پھر آپ ہی نے خزانہ عامرہ مین بضمن ترجمہ ناصر علی سرہندی فرمایا ہے
کہ اہل جمل کے نزدیک کتابت معتبر ہے نہ تلفظ اور یہ اہل عروض و اہل دعوت
کے خلاف ہے ۔

نصر الوفائی الهورینی نے مطالع النصریہ مین فرمایا ہے کہ حساب
الحروف بالجمل فی عمل التواریخ بالحروف علی حسب ما یکتب (انتہی) یعنی عمل
تواریخین حساب جمل حروف کا بلحاظ کتابت ہوتا ہے ۔

صاحب معدن الجواہر محققین متذکرۂ بالا کے حوالہ سے فرماتے ہین
کہ حساب جمل مین حروف مکتوب کا معتبر ہونا متحقق ہوچکا پس لفظ مصطفیٰ کا آخر
حرف یاے حطی محسوب ہوگا اگرچہ یا نہین پڑھی جاتی ۔ اور لفظ صلوٰۃ مین واو
کے عدد لیئے جاوین گے اگرچہ وہ تلفظ سے خارج ہے ۔

مؤلف عرض کرتا ہے کہ جس زبان مین تاریخ لکھنا مقصود ہے اوس کے
رسم الخط سے مورخ کو واقف ہو رہنا ضرور ہے ورنہ مورخ کی محنت غلطی رسم
الخط کی وجہ سے ضائع جانے اور مادہ تاریخ کے غلط ہونے کا اندیشہ رہے گا
اگرچہ رسم الخط السنہ کی متعلق متعدد مختصر سے رسائل لکھے گئے ہین لیکن
خاص کر اسی بیان کے حصہ آیندہ مین ہم کسیقدر اس کو بھی بیان کرین گے
اگر کسی آیۂ فرقانی سے مادّہ حاصل کرنا مقصود ہو تو رسم الخط قرآنی
کی پابندی ہونی چاہیئے اس لئے کہ عربی الفاظ کے عام رسم الخط کے مقابلہ

مین رسم الخط کلام پاک مخصوص ہے۔

**قواعد خاص** | ہم اس بیان مین مناسب خیال کرتے ہین کہ اپنے سلسلۂ بیان کو حروف تہجی کی ترتیب پر مبنی کرین اور ہر ایک حرف کے ضمن مین رسم الخط زبان عربی و فارسی و اردو کے مختصر سے قواعد بھی بیان کرتے ہوے چلین۔ تاکہ یہ کتاب شائقین فن جمل کو رسائل رسم الخط سے بھی ایک حد تک مستغنی کر دیوے جس قدر قواعد خاص اس بیان مین لکھے جاوین گے وہ تمامتر اوسی اصول عام پر مبنی ہین جو گزشتہ حصہ مین گزرا۔

## ( الف )

( ۱ ) عربی اور فارسی زبان مین جو الف صدر کلمات مین واقع ہوتا ہے وہ درحقیقت ہمزہ ہے۔ لیکن بدین وجہ کہ وہ کتابت مین الف کی شکل مین لکھا جاتا ہے اہل جمل کے پاس وہ الف ہی ہے اور اس کا عدد جمل ایک ہے جیسے۔ ابن۔ ام۔ امرداد۔ اسفندار۔ وغیرہ۔ اردو والے اس کے خلاف ہین یعنی وہ ہمزۂ صدر کلمات کو بھی الف ہی مانتے ہین نہ ہمزہ۔ صاحب فرہنگ آصفیہ لفظ ہمزہ پر فرماتے ہین کہ اردو مین ہمزہ وہ منحنی لکیر ہے جو لام الف کے بعد بشکل ( ء ) آتی ہے۔ پس الف کی نسبت ہمارے مقصد کے لئے صرف یہ کلّیہ کافی ہے کہ کتابت حروف لفظ مین جو ہمزہ الف کی شکل پر لکھا جاتا ہے اعم ازینکہ وہ تعریفاً ہمزہ ہو یا الف لیکن باغراض جمل الف سمجھا جاوے گا اور اسکا ایک عدد محسوب ہوگا۔

( ۲ ) قدیم رسم الخط مین الف ممدودہ کو دو الفون کی شکل مین لکھنے کا دستور تھا فرہنگ جہانگیری وغیرہ مین اس طریقہ کی مثالین اب تک موجود ہین لیکن متاخرین

فارس نے اس طریقہ کو ترک کیا ہے اور اب الف پر ایک چھوٹا سا مد لکھدیا جاتا ہے
اردو کے رسم الخط مین بھی یہی طریقہ ہے لیکن عربی والون نے ابتک دو الف لکھنیکا
طرز جاری رکھا ہے تاہم دوسرا الف جو بعوض مد ہوتا ہے وہ قد مین بہت چھوٹا لکھا
جاتا ہے جیسے لفظ اٰمنو کا دوسرا الف اگرچہ قرأت خود بتلا رہی ہے کہ دو الف کی وجہ
سے مد کی آواز پیدا ہوتی ہے لیکن رسم الخط عربی نے اس کا فیصلہ کر دیا ہے کہ حروف
لفظ مین پہلا ہمزہ جو بشکل الف ہے وہ ایک ہی ہے اور دوسرا چھوٹا الف کھڑا زبر
ہے جس سے اوسی مد کا فائدہ حاصل ہوتا ہے جو فارسیون کی کتابت مین مروّج ہے۔

پس اہل جمل کا اتفاق اسی پر ہے کہ لفظ اٰمنو مین چھوٹا الف اس لئے محسوب نہ ہوگا کہ وہ کھڑا زبر ہے۔

صاحب بہجۃ المرجان نے درست فرمایا ہے کہ یعدّ المشدّد حرفاً واحداً کالمشدّد وکذالک الہمزۃ الممدودۃ کاٰمن (انتہی) یعنی مشدّد ایک ہی شمار کیا جاتا ہے جیسا کہ لفظ مشدّد اور یہی حکم ہے ہمزہ ممدودہ کے لئے جو لفظ اٰمن مین ہے۔

صاحب معدن الجواہر کا قول ہے کہ حرف ہمزہ در زبان عربی و فارسی و ترکی و ہندی ہرگاہ در صدر کلمہ بیش از الف واقع شود بکتابت در نیاید وعلامتش در عربی و ترکی فتحہ راست بصورت الف خرد ک بالاے الف می نویسند مثل اٰبار و اٰدم و در فارسی و ہندی خطک کج عرضی کہ آنرا مد می نامند بالاے چنین الف کہ آنرا ممدودہ می گویند می نگارند مثل آباد و آزاد و آمدن وچنین ہمزہ در حساب جمل محسوب نہ میشود کہ حرفے نباشد۔

صاحب افادہ تاریخی کا بھی یہی مذہب ہے اور کلام استادانِ فارس مین بھی

اسی قاعدہ پر عمل پایا گیا ہے جیسا کہ محتشم کاشی نے شہزادہ روم کی آمد مین ایک تاریخ لکھی ہے جس مین الف ممدودہ کا صرف ایک ہی عدد محسوب ہوا ہی وہو ہذا

| | | |
|---|---|---|
| تاریخ آن قران طلبیدم ز عقل گفت | | بوسید کامجوی جوان شاہ را رکاب ۹۵۲ |
| تاریخ آن مقارنہ کردم سوال گفت | | ماہ عجب رسید بپا بوس آفتاب ۹۵۲ |

سنجر طہرانی نے ۱۰۰۰ہجری مین مدح شاہ جہانی مین ایک قصیدہ لکھا ہے جس کے ہر مصرع سے تاریخ نکالی ہے۔ اس قصیدہ مین بھی الف ممدودہ کا عدد ایک ہی محسوب ہوا ہے۔ یہ مصرع اسی قصیدہ کا ہے (ع) زجود شاہ جہان بادشاہ ملک آرائے (۱۰۰۰)

اس مین کچھہ شک نہین کہ متقدمین فارس مین اس کا رسم الخط دو الف کے ساتہ تہا جیسا کہ بعض فرہنگ ہاے فارس سے اس کی تصدیق ہوتی ہے اور غالباً اکا یہ طرز عربی رسم پر مبنی تہا جو اب تک قائم ہے لیکن جب متاخرین نے اس کو بدل دیا اور رسم الخط عربی کی حقیقت کی صراحت عربون نے کردی جس کا ذکر اوپر ہوا ہے تو پہر کوئی وجہ نہین ہے کہ کلّیہ عام اور قواعد کے برخلاف الف ممدودہ کے عدد دو محسوب ہون۔ صاحب ملخص تسلیم کو اصرار ہے کہ الف ممدودہ کے عدد دو ہی محسوب ہون اور مرزا محمد جعفر اوج نے اپنی تالیف ارمغان مین بہی انہین کے ساتہ اتفاق فرمایا ہے اور سند مین کلیم ہمدانی کی تاریخین پیش ہوئی ہین جن کی نقل ذیل مین کیگئی ہے

| | | |
|---|---|---|
| بہر تاریخ قران کرد رقم کلک سلیم | | مہد جمشید بسیر منزل بلقیس آمد |
| | ولہ | |
| واد ایزد بپادشاہ جہان | | خلفی ہمچو نو گل شاداب |

| | | |
|---|---|---|
| چون بدین مژدہ آفتاب انداخت<br>طبع در یافت سال تاریخش | | افسرِ خویش بر ہوا چو حباب<br>زد رقم آفتاب عالمتاب<br>۱۰۲۹ — ۱ = ۱۰۲۸ |
| | ولہ | |
| از جلوۂ شاہدانِ فرّخ پۓ فتح<br>تاریخ فتوحات شہنشاہِ جہان | | داد از پے ہم ساقی دوران مۓ فتح<br>بنوشت کلیم آمدہ فتح از پے فتح<br>۱۰۴۷ |

ہم کہتے ہین کہ کلیم ہمدانی کا پایہ فن جمل مین کچھہ ایسا بلند نہ تہا جس کی سند پر ہم قاعدہ عام اور استادان فن اور ائمہ جمل کے قول کی خلاف ورزی کرین ائمہ جمل کی احتیاط اس درجہ مین تہی کہ وہ مختلف فیہ مسائل مین مذاہب مختلفہ کا ذکر کرکے یہ لکھدیتے تہے کہ خواہ اسپر عمل کرو یا اوسپر لیکن اس خاص مسئلہ مین اون کی رائے قطعی ہے۔ اور استادان عجم نے بالاتفاق اسی کی پیروی کی ہے۔ صرف کلیم ہمدانی کا کلام اس کلیۂ عام کے خلاف عمل کرانے کے لئے کافی نہین ہے۔

صاحب ملخص تسلیم نے اپنی رائے کے خلاف عمل کرنے والے استادونکو بہت کچھہ برُا بہلا کہا ہے اور سخت سُست الفاظ مین اون کو یاد کیا ہے اور اسی کے ساتھہ یہ بہی فرمایا ہے کہ ہماری تاریخون مین الف ممدودہ کے دو عدد محسوب ہوئے ہین

ہم کو بہت افسوس ہے کہ لائق مؤلف نے یہ اچہا نہ کیا۔ ایسا طرز ایک فاضل مؤلف کے شایان نہین ہے کہ ایک ایسے مسئلہ مین جس مین بلند پایہ محققین کا اتفاق ہے زبان درازی کرین۔ آپ کی پیروی وہی لوگ کرینگے جن کو یہ طرز پسند ہے۔

ہمارا مذہب یہی ہے کہ الف ممدودہ کا صرف ایک ہی عدد محسوب ہو۔

محتشم کاشی اور سنجر طہرانی کے سوا جن کے کلام کی سند ہمنے اوپر لکھی خوجہ

حسن ہروی نے بھی اپنے ایک قصیدہ تاریخی مین کئی جگہ الف ممدودہ کا استعمال کیا ہے جس کا صرف ایک ہی عدد لیا ہے ۔ ہمنے اس قصیدہ کے چند اشعار کو اسی بیان مین حرف ک کر ذیل مین نقل کیا ہے جن مین کئی جگہ الف ممدودہ سے کام لیا گیا ہے معزز ناظرین اوسکو ملاحظہ فرمائین ۔

(۳) جو ہمزہ کہ وسط کتابت مین بشکل الف لکھا جاتا ہے جیسے (سأل) مین سین کے بعد ۔ وہ بھی اہل جمل کے پاس الف ہے اگرچہ عربون نے اس ہمزہ کا اظہار تکرار اسلئے کیا ہے کہ قاری کو اس کی اطلاع رہے کہ یہ الف نہین ہے بلکہ ہمزہ ہے تاہم اہل جمل نے صورت کتابت کو معتبر خیال کرکے اوس کو الف مانا ہے پس لفظ (سأل) کے اعداد (۹۱) محسوب ہون گے ۔ لفظ (سال) مین فارسیون نے حرف دوم کو الف ہی مانا ہے اسی طرح اردو مین بھی لفظ (چال) (ڈہال) کا حرف دوم الف ہے ۔ صاحب معدن الجواہر نے بھی اس کا ذکر فرمایا ہے اور لکھا ہے کہ اگرچہ لفظ (حینئذٍ) حین اذا کا مخفّف ہے اور حین اذا مین ہمزہ بشکل الف موجود ہے لیکن چونکہ حینئذ کی کتابت مین شکل الف متروک ہے لہذا اس کا ہمزہ محسوب نہ ہوگا ۔ بلکہ ہمزہ کے بدلے یا کے عدد محسوب ہون گے برخلاف اس کے سأل مین حرف دوم الف محسوب ہوگا اس لئے کہ رسم الخط نے اس کی صورت کتابت کا فیصلہ کردیا ہے

(۴) لفظ موسیٰ کا الف مقصورہ اگرچہ کتابت مین چھوٹا سا قد لئے ہوئے موجود ہے لیکن وہ کتابت کے قاعدہ سے الف نہین ہے اس لئے کہ کتابت مین اس کے عوض یا موجود ہے اور اشارۂ الفِ مختصر صرف ایک رسم الخط کی علامت ہے تاکہ قاری اس یا کو الف کی آواز مین پڑھے اور قاعدۂ رسم الخط مین اس علامت کا ترک

بھی جائز ہے پس لفظ موسیٰ کے اعداد ۱۱۶ محسوب ہون گے۔

صاحب سبحۃ المرجان نے بضمن صنائع تاریخ لکھا ہے کہ الالف التی تکتب علی صورۃ الیا رتعدّ یا ئً کحصیٰ ویحییٰ (انتھیٰ) یعنی جو الف یا کی صورت مین لکھا جاتا ہے وہ یا شمار ہوگا جیسے حصیٰ ویحییٰ۔

(۵) رسم الخط عربی مین کبھی الف وسط کلمہ مین آتا ہے اور پڑھنے مین ظاہر ہوتا ہے اور اوس کے وجود کی علامت کھڑے زبر کے ذریعہ سے کتابت مین بھی ہوتی ہے لیکن حروف مکتوبہ مین داخل نہین سمجھا جاتا جیسے لفظ صلوٰۃ کا الف اور یہی کیفیت لفظ اِلٰہ اور اللہ اور رحمٰن اور اسحٰق و لٰکن و ہٰذا کے الف کی ہے۔ اس کے متعلق اہل جمل کا یہی حکم ہے کہ رسم الخط کے تابع رہو۔ یعنی اگر کسی آیۂ قرآنی سے تاریخ حاصل کرنا مقصود ہو تو رسم الخط قرآنی معتبر ہوگا یعنی رحمٰن مین الف محسوب نہ ہوگا اس لئے کہ وہ کتابت لفظ مین داخل نہین ہے اور کھڑے زبر کے حکم مین ہے یہی حکم لفظ اِلٰہ اور اللہ کے لئے ہے۔ اور یہی عمل لفظ اسحٰق مین ہوگا۔ لٰکن اور ہٰذا مین رسم الخط عربی نے تصفیہ کر دیا ہے کہ لام لٰکن کے بعد کا الف اور نیز ہای ہٰذا کے بعد کا الف۔ الف نہین ہے بلکہ کھڑا زبر ہے۔ پس ان تمام الفاظ مین الف داخل حساب جمل نہ ہوگا محقّقین جمل نے اس کے متعلق کافی صراحت کی ہے۔

لیکن جن الفاظ مین رسم الخط فارسی نے الف کو داخل لفظ کیا ہے اوس کو حساب جمل مین محسوب کرنا فارسیون کے لئے لازمی ہے جیسا لفظ سلیمان جسکی کتابت فارسی مین الف موجود ہے۔

حکیم کاشی نے جلوس شاہجہان کی تاریخ مین ایسے الف کو محسوب نہین فرمایا ہے

اور ہماری رائے مین اون سے تسامح ہوا ہے اس لئے کہ اونہون نے مادۂ تاریخ زبان فارسی مین لکھا اور رسم الخط کے خلاف عمل کیا۔ اگر رسائل رسم الخط فارسی سے لفظ سلیمٰن مین صرف کہڑا زبر لکھنا جائز قرار پائے تو مورخ پر کوئی اعتراض نہ ہوگا۔

| | |
|---|---|
| بادشاہِ بحر و برشاہِ جہان | کز سخا چون مہر تابان آمدہ |
| سال تاریخ جلوسش گفت چرخ | وارث ملک سلیمٰن آمدہ ۱۰۳۷ |

(نوٹ) اس تاریخ مین بہی الف ممدودہ کا عدد صرف ایک محسوب ہوا ہے، جس کا بیان گزرچکا ہے۔

اسی تقریب پر اسیر شوقی نے بہی تاریخ کہی ہے جس سے ۱۰۳۷ کی تصدیق ہوتی ہے

| | |
|---|---|
| بادشاہ جہان وشاہ جہان | خرم وشاد وکامران باشد |
| حکم او برخلائق و عالم | تاجہان باد درجہان باشد ۱۰۳۷ |

باقر گیلانی نے تاریخ جلوس بادشاہ عالمگیر مین عبارت ذیل کے ہر ایک فقرہ سے تاریخ نکالی ہے اور لفظ رحمٰن مین بقاعدۂ رسم الخط فرقانی الف کو ترک کیا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| آفتاب ملک احسان سایۂ رحمٰن ۱۰۶۸ | پناہ تاجوران عالم وعالمیان ۱۰۶۸ | ۱۰۶۸ |

(نوٹ) اس تاریخی عبارت مین بہی الف ممدودہ کا ایک ہی عدد محسوب ہوا ہے جس کی بحث گزرچکی۔

مرزا بدیع نصیر آبادی نے تاریخ قصر شاہ سلیمان مین الف لفظ سلیمان کو حذف کیا ہے اور رسم الخط فرقانی کی پابندی کی ہے۔

| چون شاه سلیمن شه اقبال بلند | شد بانی این مسکن بہجت پیوند |
|---|---|
| ۱۰۸۰ | ۱۰۸۰ |
| از جشن و نشاط و کامگاری دائم | در روے جاے بادشہ دولتمند |
| ۱۰۸۰ | ۱۰۸۰ |

ہماری راے مین ان استادون نے قاعدہ عام کی خلاف ورزی کی ہے اگر ان کے اس کلام کی سند سے فارسی کے رسم الخط کو لفظ سلیمان کی نسبت رسم الخط قرآنی کے مطابق تسلیم کیا جاے تو پہر کوئی اعتراض باقی نہین رہتا۔

مجتہد العصر مولانا دلدار علی نے تاریخ وفات نواب آصف الدولہ مین دو کہڑے زبر کو الف محسوب فرمایا ہے۔

ہہنا روحٌ وریحانٌ وجنّٰت النّعیم ۱۲ ۱۲ ہجرے

مولانا نے الفاظ (ہہنا) اور (جنّٰت) دونون مین کہڑے زبر کو الف قرار دیکر ان کے عدد محسوب فرماتے ہین۔ اور یہ اون کی بدیہی غلطی اور قاعدہ جمل کی خلاف ورزی ہے۔

(۶) لفظ اطیعوا کا الف آخرہ اگرچہ پڑہنے مین داخل نہین ہے لیکن بہ نوجہ کہ کتابت مین بلحاظ رسم الخط الف موجود ہے حساب جمل مین الف محسوب ہوگا یعنی (اطیعوا) کے عدد ۹۷ شمار ہون گے۔ مولانا مولوی عبد الباسط نے وفات دلاور خان شاہ جہان پوری کی تاریخ لہم دار السلام عند ربہم بما کانوا یعملون (۱۱۴۰) لکھی ہے اور موافق قاعدہ ہے۔ صاحب ملخص تسلیم نے بہی اسکو تسلیم فرمایا ہے اور اس مین استادان جمل کو کوئی اختلاف نہین ہے۔

( ۷ ) اسی طرح الف وصل بعض وقت باوجودیکہ کتابت مین ہوتا ہے مگر قرأت مین نہین آتا یہ حساب جمل مین محسوب ہوتا ہے جیساکہ ( اِلا اللّٰہ ) کے عدد ( ۹۸ ) محسوب ہوتے ہین ۔

فارسی مین جو ہمزۂ وصل لفظ بودہ است کے وسط مین آتا ہے اِس کی مختلف اشکال ہین ۔ فارسیون کا قول ہے کہ بعد ہاے ہوز چنین الف حذف نخواہد شد چنانچہ کردہ است و بودہ است اگرچہ اس کو کردست یا بودست پڑہین لیکن کتابت مین ہ اور آ دونون کو قائم رکہنا چاہیئے ۔ پس اسی قاعدہ کی لحاظ سی حساب جمل پابند کتابت رہے گا ۔

پہر فارسیون نے کہا ہے کہ بعد حرف با و حرف نون چنین الف حذف خواہد شد

( س ) ز چشمش حال میخانہ خرابست ٭ کہ ساقی ہمچو مے پا در رکابست ( س )
غیرت ابر بہاران چشم گریان منست ٭ یک چمن گل کردہ بر ہر نوک مژگان منست

اسی طرح فارسیون نے الف بعد الف کو بہی حذف کرنے کا حکم دیا ہے جیسے ( ع ) عشق خانہ خراب مولد ماست ٭

پس قاعدہ یہ ہے کہ قواعد فارسی نے جس الف کو کتابت مین حذف کرنیکا حکم دیا ہے وہ نہ کتابت مین قائم رہے گا اور نہ حساب جمل مین اور جس الف وصل کو قواعد فارسی نے کتابت مین قائم رکہا ہے وہ نہ کتابت سے حذف ہوسکیگا اور نہ حساب جمل سے ۔ ہم نے اس موقع پر بعض قواعد فارسی کا ذکر تمثیلاً کیا ہے ہمارا یہ بیان قواعد فارسی کا جامع نہین ہے اور نہ جامعیت کا موقع اور محل ہے جو کچہہ ہمنے بیان کیا ہے وہ بطور تمثیل ہے ۔

(۸) اسیطرح لفظ زیداً کا الف تنوین حالت نصب مین داخل کتابت توہے لیکن بجز حالت وقف کے پڑہا نہین جاتا بعض شعرائنے حالت وقف مین بہی اس کو عروض شعر سے خارج رکہا ہے لیکن بدین وجہ کہ کتابت مین اس کا وجود ہے لہذا حساب جمل مین محسوب ہوگا ۔

صاحب ملخص تسلیم فرماتے ہین کہ فارسیون نے بعض وقت اس کا قافیہ نون کے ساتہ باندہا ہے جیسا کہ مولوی معنوی نے (۵) موسیا دیئیس فرعون زمن ؛ نرم باید گفت قولاً لیناً ؛ آپ فرماتے ہین کہ ایسی حالت مین لفظ لیناً کا الف نون کی قائم مقامی چاہتا ہے ۔ ہم اس کو تسلیم نہین کرتے اس لئے کہ قاعدہ جمل کتابت کی پابندی کا حکم دیتا ہے قرائت کو اس مین کچہہ دخل نہین ہے فارسی مین ایسا قافیہ درست ہے یا نہین وہ دوسری بحث ہے جس کا یہ محل نہین ہے ۔ بہرحال لیناً کا آخر حرف حساب جمل مین الف محسوب ہوگا اور اس کا ایک ہی عدد لیا جاوے گا ۔

## ب

اگرچہ ب کے متعلق ہم کو کسی قاعدۂ خاص کے بیان کرنے کی ضرورت نہین ہے لیکن صرف اس قدر عرض کردینا مناسب خیال کرتے ہین کہ رسم الخط فارسی مین وہ باے عربی جو بمعانی مختلفہ مستعمل ہوتی ہے یا باے زائدہ جو ابتدای الفاظ مین واقع ہوتی ہے بخصوصیت الفاظ زبان فارسی ۔ غیر افعال مین کبہی لفظ کے ساتہ متصل لکہی جاتی ہے اور کبہی منفصل اور بصورت ثانی اظہار حرکت فتحہ کے لئے اس کے ہاے مختفی بڑہائی جاتی ہے ۔

جیسے بسر و بتن جس کو رسم الخط نے اجازت دی ہے کہ لفظ سر و تن سے بے کو جدا بھی لکھہ سکتے ہین مثلاً بہ سر و بہ تن محققین رسم الخط نے قواعد مدوّنہ کے ذریعہ سے یہ بات نہین دکھلائی ہے کہ کن الفاظ مین بے کا متصل لکھنا ضرور ہے اور کن حالات مین جدا لکھنا لازم ہے ۔ بلکہ کاتبین کو اختیار دیا گیا ہے کہ وہ الفاظ عربی کے سوا جو فارسی مین مستعمل ہون الفاظ زبان فارسی مین جو غیر افعال ہون چاہین بے کو حروف لفظ کے ساتہ ملا کر لکھین یا ہاے مختفی کے ساتہ جدا ۔

صورت آخرہ مین جمل کا قاعدہ عام اس کا متقاضی ہے کہ بلحاظ کتابت ایسی بے کے عدد ہاے مختفی کے ساتہ (ہ) محسوب ہون محققین فن کی راے یہ ہے کہ ہاے مختفی کا عدد ہرگز محسوب نہ ہونا چاہیئے ۔ اور اس کلیۂ متذکرۂ قاعدہ عام کے قائم رہنے کے لئے مورخین کا فرض ہے کہ ہمیشہ اس قسم کی بے کو متصل بہ لفظ لکھا کرین اور منفصل لکھنے کا قصد ہی نہ کرین گو کہ رسم الخط نے اوس کی اجازت دی ہو ۔

اگر اس ہدایت کی پابندی نہ ہوگی تو مادّۂ تاریخ خطرہ مین رہے گا یعنی اگر (بسر یا بفرق) کو مورخ نے (بہ سر و بہ فرق) لکھہ کر بے کے عدد کو ہاے مختفی کے ساتہ محسوب کیا ہو تو ممکن ہے کہ نقل نویسی مین کبھی بے کا اتصال لفظ سر و فرق کے ساتہ واقع ہو اور ہاے مختفی کے پانچ عدد کا گھاٹا مادّۂ تاریخ کو برباد کرے ۔ اس لئے محتاط طریقہ یہی ہے کہ فن جمل کے اغراض کے لحاظ سے ب کو ملا کر لکھین ۔

صاحب ملخص تسلیم فرماتے ہین کہ اکثر مردم این عصر باے موحدہ را بصورت (بہ) می نویسند و عددش ہفت می گیرند این ہفت مشتاق ہفت ہشت ست کہ بر زبونی فکر و عاجزی طبیعت آنہا دلیل قوی دارد کہ در کلام اساتذہ باے موحدہ باشتراک

با نیامدہ است - ہم نہ اس درشت بیانی کو پسند کرتے ہین اور نہ مطلق العنانی کو قواعد فن سے کام لینا چاہیئے - اور عقل سلیم بہی اس تصفیہ کے لئے موجود ہے کہ استادون نے جو کچہہ کہا ہے وہ کن خوبیون پر مبنی ہے -
شعراے عجم کا بہی یہی مذہب ہے - ملا محتشم کاشی نے جلوس شاہ اسمعیل مین ایک رباعی لکہی ہے جس کے آخر شعر مین باے موحدہ کو متصل لکہہ کر صرف دو عدد لئے ہین

| دانند بلاف مہر شاہ اسمعیل | | در ہر نفسش دلا بہ از اہل جہان |
|---|---|---|
| ۹۸۴ | | ۹۸۴ |

حضرت استادی معنی دکہنی اپنے رسالۂ مناظرہ معنی مین فرماتے ہین کہ
جائے کہ کتابت صورت کلمہ بدنماید و برخوانندہ نوعے دشواری درنظر کردن آید -
می نویسند چون بہبیند و نمی نویسند چون ببیبند و جائیکہ چنین نیست متصل نویسند
چون بخور و ببین و بخدا اگر کسے براے پر کردن اعداد تاریخ چنین نویسد بہ خورد
بہ بین - بہ خدا - و براے کم کردن اعداد چنین نویسد - ببیند - خلاف رسم الخط
باشد و نزد مورخان محققین ناجائز -
ہم اس کو نقل کرنے کے بعد اس قدر اضافہ ضرور کرین گے کہ صاحبان رسم الخط نے اس باے موحدہ کے متصل یا منفصل لکہنے کا کوئی تصفیہ نہین کیا ہے یہی وجہ ہے کہ محتاط محققین جمل نے اس ب کی نسبت وہ فیصلہ کیا ہے جس کو ہم نے اوپر لکہا - اگر رسم الخط مین بطور کلیہ کے کوئی قاعدہ بیان ہوتا یا اس قاعدۂ رسم الخط کی کوئی سند ہاتہ آتی جس سے ہم اس وقت تک محروم ہین تو آسانی کے ساتہ ہم اُس کی پیروی کرسکتے - اس لئے کہ اعداد جمل کا دار و مدار رسم الخط پر ہے -

## ت

تاے عربی رسم الخط کے لحاظ سے دو اشکال مین لکھی جاتی ہے۔

(۱) دراز جیسے (ت) جس کا نام عربی مین تاء مبسوط ہے۔ اور اردو مین لانبی تے

(۲) دوسری گول جیسے (ۃ) اس کو عربون نے تاے مدوّر و مربوط کہا ہے اور اردو والون نے گول تے سے نامزد کیا ہے۔ اور چھوٹی تے بہی۔

عربی مین بعض خاص مقامات پر تاے مبسوط مستعمل ہے۔

(۱) جس لفظ مین تاے اصلی ہو جیسے بیت وغیرہ اسی کے ضمن مین چند خاص الفاظ ہین جن کی تے تاے اصلی کے حکم مین داخل کی گئی ہے۔ جیسے۔ لات۔ منات۔ ذات بنت۔ اخت۔ کیت۔ ذیت۔ لیت۔ وغیرہ۔

(۲) جس لفظ مین تاے جمع مونث سالم ہو جیسے حرکات۔ سکنات۔ جہات وغیرہ

(۳) جس لفظ مین تاے علامت تانیث فاعل ہو جو فعل مین آتی ہے جیسے فعلت۔

(۴) جس لفظ مین تاے ضمیر ہو جو فعل ماضی سے مخصوص ہے جیسے۔ فعلتَ فعلتِ۔ فعلتُ۔

ان کے سوا جو تاے تانیث اسم مین واقع ہو عموماً گول لکھی جاتی ہے جیسے فلاحۃ۔ ملاحۃ۔ حفاظۃ۔ وغیرہ۔

جب کبھی تاے مدوّر حالت وقف مین ہو۔ تو اوس کی کتابت سے نقطون کا حذف کرنا جائز ہے جس کی صورت مثل ہاے ہوز کے رہ جاتی ہے اور قرائت مین بہی (ہے) کی آواز۔ پس دراز تے یعنی تاے مبسوط کے عدد تو اہل جمل کے پاس بالاتفاق ۴۰۰ ہین لیکن تاے مربوط کے اعداد مین اختلاف ہے اور اسی اختلاف

کی وجہ سے ۳ مذہب قائم ہو چکے ہین ۔
( ۱ ) عموماً گول تے کے عدد مثل دراز تے کے ۴۰۰ محسوب کرتے ہین ۔
( ۲ ) عموماً گول تے کو (ہے) قرار دیکراس کے پانچ عدد لیتے ہین ۔
( ۳ ) گول تے کے عدد حالت وقف مین پانچ لیتے ہین اور غیر وقف مین ۴۰۰ ۔
نمبر( ۱ ) کا قول ہے کہ اہل جمل کا قاعدہ عام کتابت اور رسم الخط پر مبنی ہے اور رسم الخط مبنی بر حقیقت ہے ۔ صاحبان رسم الخط نے تاے مربوط یا مُدوّر کے لئے گول شکل دو نقطون کے ساتھ قرار دی ہے اور اس شکل مدوّر کا نام تے ہی ہے پس کوئی وجہ نہین ہے کہ ہم اس کو (تے) ماننے کے بعد اس کے عدد ۴۰۰ محسوب نہ کرین ۔ اگر حالت وقف مین اس کے نقطون کا حذف کرنا جائز ہوا ہو اور نقطون کے حذف ہونے کے بعد اس کی صورت (ہے) سے مشابہ ہو جاتی ہو اور وقف کی وجہ سے قرائت مین اس سے (ہے) ہی کی آواز نکلے تو اس اعتباری عمل سے اس کی حقیقت زائل نہین ہوتی ۔ اگر نحویین نے اپنی اصطلاح مین اسکو ہاے تانیث سے موسوم کیا ہو تو اون کا صرف اصطلاحی عمل اس کی حقیقت کو باطل نہین کرتا پس تاے مُدوّر کے عدد ہر حالت مین ۴۰۰ محسوب ہونے چاہیین
نمبر ۲ اس کے خلاف ہین اون کی راے مین گول تے بلحاظ صورت کتابت (ہے) ہے ۔ اور بدین وجہ کہ جمل کے قاعدہ عام نے مکتوب کو معتبر مانا ہے لہذا ان کی راے مین گول تے کے عدد مثل (ہے) کے پانچ محسوب ہونے چاہیین اس لئے کہ کتابت مین اس کی شکل مثل ھ کے ہے اعم ازین کہ وہ حالت وقف مین ہو یا غیر وقف مین اون کا قول ہے کہ ہرگاہ نحویین نے گول تے کو ہاے تانیث

سے نامزد کیا ہے تو کوئی وجہ نہین ہر کہ اس ھے کے عدد ۰۰ ہم محسوب کئے جاوین
نمبر ۳ کہتے ہین کہ گول تے غیر حالت وقف مین ۔ بلاشبہ تے ہے
اس لئے کہ اس کی صورت خاص لفظون کے ساتہ تے ہی کے نام سے موضوع ہے،
اور قرائت مین اس کی آواز سے بہی تے ہی کا وجود ثابت ہے پس کوئی وجہ نہین
ہے کہ اس کے عدد ۰۰ ہم محسوب نہ ہون البتہ حالت وقف مین اس کا عدد پانچ
محسوب ہونا چاہیئے اس لئے کہ کتابت سے نقطے بہی حذف ہو جاتے ہین اور قرأت
مین آواز بہی بدلجاتی ہے اور اس کی شکل اور ھے کی شکل مین کوئی فرق بہی باقی
نہین رہتا اور نحوین نے اس کو ھے ہی سے تعبیر کیا ہے لہذا کوئی وجہ نہین ہے
کہ ہم اس کے عدد ۰۰ ہم محسوب کرین ۔

صاحب سبحۃ المرجان نے بضمن ترجمہ شیخ محمد سندی ۔ مدنی بحوالہ کتاب عقد
الجواہر للشریف محمد بن ابی بکر الشلی الباعلوی فرمایا ہے کہ فاذا اتفق اللفظ والرسم
فذالک واضح وان اختلفا کحمزۃ و طلحۃ التلفظ بالتار والرسم بالہار فقیل
المعتبر المرسوم دون الملفوظ وقیل الاعتبار باللفظ لا بالرسم ۔ قال الشریف
عبداللہ المدہر الیمنی ۔ القول الاول المعول علیہ والثانی نادر ۔

یعنی جب تلفظ اور رسم الخط مین اتفاق ہو تو کوئی جھگڑا ہی نہین ہے لیکن
اگر دونون مین اختلاف ہو جیسے لفظ (ہمزہ) اور (طلحہ) جس کا تلفظ تے کے ساتہ
ہے اور کتابت ھے کے ساتہ تو اس حالت مین بعض نے کہا ہے کہ کتابت معتبر ہے
برخلاف قرائت کے اور بعض نے کہا ہے کہ لفظ معتبر ہے نہ رسم الخط ۔ اور شریف
عبداللہ مُدَہّر یمنی نے قول اول کو معتبر کہا ہے اور قول دوم کو نادر ۔

اکثر اہل تحقیق نے ان اقوال کو بیان کرتے ہوے اپنی راے سے سکوت اختیار
کیا ہے اور بعض انہین اقوال کو اپنا دستور العمل قرار دیتے ہین ۔

پھر غلام علی آزاد بلگرامی ہی نے بعض رسائل عبدالجلیل بلگرامی سے نقل
کیا ہے کہ "تاء التانیث التی تکتب علی صورۃ الہاء یاخذون عنہا خمسۃ
لا اربع مائۃ اعتبارًا للصورۃ الخطیۃ ولا مشاحۃ فی الاصطلاح وللحریری
فی المقامات خطبۃ غیر منقوطۃ وقعت فیہا مساورۃ الاعلال ومصادمۃ
المآل والآل فاعتبر التاء الفوقانیۃ فی القرینتین غیر منقوطۃ مع انہا لیست
فی الحالۃ الوقفیۃ وتتلفظ منقوطۃ لانہا ترسم علی صورۃ الہاء وہی عاطلۃ
عن النقطۃ ۔ ثم تاء التانیث اذا لم تکتب علی صورۃ الہاء تکون علی اصلہا
ویوخذ عنہا اربع مائۃ مثلا اذا الحق بالمساورۃ والمصادمۃ ضمیر ویقال
مساورتہ ومصادمتہ (الخ) یعنی وہ تاے تانیث جو (ھے) کی شکل مین لکھی
جاتی ہے اہل جمل اس کے پانچ عدد لیتے ہین نہ چار سو ۔ اور یہ عمل صورت خط
کے اعتبار سے ہے ۔ اور نہین گرفت ہے قرار دادین

اور مقامات حریری مین ایک خطبہ غیر منقوطہ ہے جس مین الفاظ مساورۃ
الاعلال ومصادمۃ المال والآل واقع ہوے ہین ۔ پس ان دونون الفاظ مین
صاحب حریری نے تاے فوقانیہ کو بدون نقطون کے استعمال کیا ہے باوجود
اس کے کہ حالت وقف مین نہین ہے اور باوجودے کہ نقطون کے ساتھ پڑھی
جاتی ہے ۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ (تے) (ھے) کی شکل مین لکھی جاتی ہے
اور (ھے) نقطون سے خالی ہے ۔ پس تاء تانیث جب صورت (ہا) پر

نہ لکھی جاوے تو اپنی اصلیت پر رہے گی اور اوس کے عدد چار سو محسوب ہون گے
مثلاً جب کہ لفظ مساورۃ اور مصادمۃ کے ساتہ ضمیر لاحق ہو اور کہا جا مساورتہ
ومصادمتہ۔ (الخ)

پہر آزاد نے صنعت تاریخ کے ذیل مین لکہاہے کہ وتاء التانیث التی علی
صورۃ الہاء وان لم تکن فی الحالۃ الوقفیۃ تعد ہاء کحمزۃ وطلحۃ (انتہی) یعنی تاء
تانیث جوکہ (ھ) کی صورت مین لکہی جاتی ہے اگرچہ وہ حالت وقف مین نہو
تاہم (ھ) شمار کی جاوے گی جیسے حمزۃ و طلحۃ۔

اس سے ظاہر ہے کہ علامہ بلگرامی مذہب دوم کے پیرو ہین۔

صاحب معدن الجواہر نے نصر ہورینی مصری کی تالیف مطالع النصریہ کے
حوالہ سے فرمایاہے کہ اما النقط فتارۃ یجب عند خوف اللبس فی مثل ہاء التانیث
نحو مأتہ فانہا اذا لم تنقط ہاء ربما التبس فی بعض التراکیب لفظہا بہاء مضافاً
للضمیر وتارۃ یجوز فیہا الامران اذا لم یخف للبس۔ وتارۃ یمتنع نقطہا
اذا وقعت فی سجع او قافیۃ علی الہاء الساکنۃ وان کانوا لایعدونہا
رویا کما سبق ذلک مفصلاً فی فصلہا فہی اذن علی ثلاثۃ اقسام ومع
کونہا تنقط وجوباً او جوازاً فقد عدہا الحریری من المہمل فی خطبۃ المقامۃ
(۳۸) السمرقندیۃ نظراً لصورتہا الخطیۃ تبعًا للوقف علیہا لما تقدم غیر
مرۃ ان مبنی کتابۃ الحرف الاخیر علی تقدیر الوقف حتی انہم حسبوہا
فی العدد بخمسۃ فی ابیات التواریخ المعمولۃ بحرف الجمل وجری علی ہذا
استاذنا البکری فی شرحہ للورد السحری حیث قال ان اسمہ تعالی نوری

عددہ (۱۱۶) یوافق عدد القہوۃ وکذلک الخیر الرملی کتب فی آخر الفتاوی الخیریۃ انہ سئل عن الہاء المذکورۃ ہل تعد فی عمل التاریخ المبنی علی الجمل ہاءً بخمسۃ او تاءً باربع مائۃ فاجاب بمثل ما قلنا واطال القول فیہا بجلب النصوص عن الحافظ السیوطی وعن ائمۃ القرآت وغیرہم ثم قال آخراً ان ہذا بحسب الاصطلاح فلا مانع من العمل بکل وقال فی النقایۃ الہاء

تنقط الا عند الادبار ومنہم الحریری (انتہی) یعنی۔ لیکن نقطے پس وجب ہو جاتا ہے نقطون کا دینا جب کہ التباس کا خوف ہو جیسے لفظ (مائۃ) کی ہاے تانیث پس اگر اسپر نقطے نہ دیے جاوین تو وہ مشابہ ہو جاے گی لفظ (ماہ) سے جب کہ لفظ (ماہ) ضمیر کی طرف مضاف ہو۔ اور کبھی جائز ہوتا ہے نقطون کا دینا یا ندینا جب کہ التباس کا خوف نہ رہے۔ اور کبھی ممنوع ہو جاتا ہے نقطون کا دینا جب کہ واقع ہو (ھے) سجع یا قافیہ (ہاے) ساکن مین۔ اگرچہ اس کو روے مین شمار نہ کرین۔ جیسا کہ ہم نے اس کا مفصل بیان اس کی متعلقہ فصل مین کیا ہے۔ پس اس حالت مین اس کی ۳ قسمین ہوئین۔ اور باوجود اس کے کہ نقطون کا دینا جائز ہو یا واجب۔ حریری نے اٹھائیسوین مقامہ سمرقندیہ کے خطبہ مین (ھے) کا شمار حروف مہملہ مین کیا ہے۔ اس نظر کر کہ (ھے) کی کتابی شکل تابع ہے حالت وقف کے۔ جیسا کہ چند بار گزر چکا ہے کہ حرف اخیر کی کتابت کا دار و مدار حالت وقف پر ہے۔ تاآنکہ اہل جمل نے ابیات تواریخ مین (ھے) کے عدد پانچ لئے ہین۔ اور میرے استاد (بکری) نے اپنی شرح وردالسحری مین بھی ایسا ہی کیا ہے یعنی وہ فرماتے ہین کہ یہ تحقیق

اسم خداوند کریم (قوی) کے عدد ۱۱۶ مساوی ہین لفظ (فہوہ) کے عدد کے
اور اسیطح خیر الدین رملی نے آخر فتاوی خیریہ مین لکہا ہے کہ اونسے ہائے مذکورہ
کی نسبت پوچہا گیا کہ آیا (ھے) کے عدد تاریخ جمل مین پانچ لیئے جاتے ہین یا اس کو
(تے) قرار دیکر۔ چارسو محسوب ہوتے ہین پس اونہون نے ہمارے قول مذکور کے
مطابق جواب دیا اور اپنے قول پر تفصیل کے ساتہ حافظ سیوطی اور ائمہ قرائت
وغیرہ کے اقوال سند مین پیش کیئے۔ اور پہر آخر مین یہ کہا کہ ہمارا یہ قول اصطلاح
کے لحاظ سے ہر ورنہ دونون طور پر عمل ہوسکتا ہے۔ اور کہا مولف نقایہ نے کہ
ادیبون کے نزدیک جن مین سے حریری بہی ہے (ھے) پر نقطے نہ دینے چاہیئین انتہی
اب صاحب معدن الجواہر فرماتے ہین کہ ہرگاہ زبان عربی مین تاے مدور
مستعمل ہو تو اوس کی دو شکلین ہین۔ اگر ضمائر متصلہ اور علامت تانیث اس کے
ساتہ ملحق ہون تو اس کے عدد چارسو محسوب ہون گے جیسے لفظ رحمتہ اور دولتک
مین۔ اور اگر ضمائر متصلہ اور علامت تانیث اس کے ساتہ ملحق نہ ہو تو پہر اوسکی
دو صورتین ہون گی۔ ایک یہ کہ وسط ترکیب کلام مین اور فقرہ کے اندر واقع ہو
جیسے جنتہ الفردوس اور رحمتہ اللہ مین تو ایسے تاے مدور کے عدد پانچ
لیئے جاوین گے اور دوسرے یہ کہ آخر کلام مین واقع ہو اور حالت وقف مین
رہے جیسے قسیم النار والجنتہ تو ایسے تاے مدور کو (ھے) قرار دیکر اوسکی
عدد پانچ ہی محسوب ہونا ضرور ہے۔ اور اس کے برخلاف عمل ناجائز۔
اور جو لوگ اس آخر الذکر (تے) کے عدد چارسو لیتے ہین اونکا
عمل بعید از قیاس وصحت ہے۔ انتہی۔

ہم عرض کرتے ہین کہ متقدمین کا خیال اس کے متعلق جیسا کچھ رہا ہی اوسکی
صراحت اوپر ہو چکی ہے اور ایک محقق کی شان یہ ہونی چاہیئے کہ وہ صرف مردہ
پسندی یا قدیم لکیر کا پابند نہ ہو بلکہ اون تمام وجوہ پر جو اس بحث سی متعلق ہین
کافی غور کرکے اپنی راے کا اظہار کرے۔ ہم اس عرض کی معافی چاہتے ہین کہ ہمکو
صرف مذہب دوم سے اتفاق نہین ہے کہ جس تاے مدوّر کی آواز (تے) کی ہو اور
جسپر نقطے بھی موجود ہون اوس کے عدد بھی (۵) محسوب ہون۔ اسمین شک
نہین کہ اتفاق سلف اسپر ہے کہ اسکو (ہ) سمجہین اور پانچ عدد لین۔ لیکن ہم کہتے
ہین کہ اسکو (ہ) سمجھنے کی کوئی وجہ نہین ہے جب کہ واضعان رسم الخط نے
اس کا نام بضرورت کتابتِ مقامات خاص تاے مدوّر کہا ہے اور اوس پر
نقطے بھی دیئے ہین اور قرائت مین بھی (تے) ہے۔ شکل (ہ) سے اس کا التباس
نقطون کے جدا کرنے کے بعد ہوتا ہے۔ نقطون کے وجود مین اس کو (ھ) کہنا
ایسا ہے جیسا کہ نقطون کے وجود مین ہم ت کو ب یا ث اس بنیاد پر کہدین کہ
دونون کی شکل ایک ہے۔ ہمنے اسپر بھی غور کر لیا ہے کہ رسم الخط مین (ھ) کے
اشکال دو ہین (۱) یک چشمی (ہ) جیسے (ہ) اور دوسری دوچشمی (ھ) جیسے
(ھ) اور الفاظ مرکبہ مین رسم الخط نے ہاے دوچشمی کی شکل مین ایک اور تغیر بھی
کیا ہے جیسے لفظ (فلھذا) و (فلھذا) ان دونون مین دوچشمی (ھ) ہی ہے
لیکن رسم الخط مین خفیف سا فرق ہے۔ اور ایسا ہی خفیف فرق اکثر حروف کی کتابت
مفردہ و مرکبہ مین ضرور واقع ہوتا ہے۔ پس تاے مدوّر کی نسبت جس کی وضع
واضع رسم الخط نے ضرورت کتابتِ مقامات خاص عربی کے لئے کی ہے اوس کے

نقطوں سے قطع نظر کرکے یہ کہدینا کہ (ھے) کی ایک قسم کے ساتھ مشابہ ہونیکی وجہ سے
ہم اس کو درحقیقت (ھے) قرار دین ایسی بات ہوگی جیسے کوئی کہے کہ زید کے
چہرہ سے ناک نکالدینے سے اس کا حلیہ بعینہ بکر کا سا ہو جاتا ہے لہذا اسکو بکر ہی
سمجھو۔ ہم اصطلاحی طور پر الف کو بے قرار دے سکتے ہین لیکن جب اصطلاحی
ضرورت باقی نہ رہے تو ہرگز ایسا نہین کر سکتے۔ مانا کہ جمل کے "قاعدۂ عام" نے
اعداد کے باب مین مکتوب کو معتبر قرار دیا ہے اور ملفوظ سے کچھہ سروکار نہین کہا
ہے۔ لیکن اس کلّیہ کا ہرگز یہ مقصد نہین ہے کہ ث کے ایک نقطہ کو حکماً مٹا کر اس کو
ت سمجھین اگر نقطہ کی علامت خاص سے ہم قطع نظر کرین گے تو ت کو ب یا ث
سمجھہ لینا کچھہ مشکل نہ ہوگا۔ اور طوفان بے تمیزی پہیل جاوے گا۔

سب سے بڑی بات غور اور فیصلہ کے قابل یہ ہے کہ قاعدۂ رسم الخط عربی نے
تاے تانیث کی نسبت یہ نہین کہا ہے کہ اس کو (ھے) سے بدل دو یا اس کو
(ھے) ہی سمجھو بلکہ یہ حکم دیا ہے کہ اس (تے) کو مدوّر شکل مین لکھہ کر اسپر دو نقطے
رکھدو جس کا نام اہل فن نے تاے مدوّر یا تاے مربوطہ رکھا ہے نہ ہا۔ اور اسی
وجہ خاص سے بڑی تے کو تاے مبسوط سے موسوم کیا۔ پس جب کہ ہم اسکو حقیقت مین
(تے) مانتے ہین اور (تے) پڑہتے ہین تو نقطون سے قطع نظر کرکے (ھے) سے
تعبیر کرنا صریحی غلطی ہے۔ محقّقین سلف نے جہان اپنی راے اور اپنا مذہب بیان
کیا ہے وہان یہ بھی لکھدیا ہے کہ ہمارا خیال صرف اصطلاحی ہے اور دوسری
شکل پر بھی عمل ہوسکتا ہے۔ پس متأخرین تحقیق پسند کو صرف اونکے اصطلاحی
عمل کا مرید ہو جانا اور نفس حقیقت کی دریافت اور غور سے کام نہ لینا فن جمل پر ستم ہوگا

اور اس کا دائرہ محدود رہ جاویگا۔ اگر آزاد بلگرامی نے اپنی رائے کو سلف کی صورت اول کے تابع رکھا تو اچھا کیا لیکن خزانہ عامرہ مین بضمن ترجمۂ ناصر علی سرہندی جمل جنّتہ مثواہ کے مادّہ پر جو اعتراض فرمایا ہے ہم اوس سے متفق نہین ہین یہ مادّہ محمد عاکف کا طبعزاد ہے جس کو سرخوش نے کلمات الشعرا مین بذیل ترجمۂ میرزا قطب الدین مائل پسند کیا ہے۔ میرزائے موصوف کی رحلت کا سنہ ۱۱۰۸ ہجری اس مادّہ سے حاصل ہوتا ہے مصنف نے تائے جنتہ کے ۴۰۰ عدد لئے ہین۔ اور بقول آزاد یہ غلط ہے اس لئے کہ تائے جنت کے عدد آپ کے مذہب مین پانچ ہین ہم نہ صرف اس مادّہ کو صحیح خیال کرتے ہین بلکہ متقدمین کی رائے کے لحاظ سے بہی کہ ان ہذا بحسب الاصطلاح فلا مانع من العمل بکل جس کی تفصیلی عبارت اوپر نقل ہوئی ہے اس مادّہ تاریخ کو صحیح مانتے ہین۔

حیدرآباد مین بزمانہ وزارت اعظم سرسالار جنگ مختار الملک مغفور اسی کا محاکمہ ہوا تہا۔ ذکی مرحوم لکہنوی اور معنی مغفور دکہنی مین تائے لفظ صلوٰۃ کے اعداد جمل کی بحث تہی ذکی مرحوم کو تائے مدوّرہ کے اعداد پانچ لینے پر اصرار اور معنی مغفور کو اس سے انکار تہا۔ استادان جمل سے استصواب ہوا۔

ہم نے اس فیصلہ کو پڑہا ہے جس کا لب لباب استادی مولوی حبیب اللہ ذکا تخلص کے اس قطعہ مین موجود ہے۔

| | |
|---|---|
| من بر نیم من بر نیم من برین | خان معنی انچہ می گوید بجاست |
| در حضور حق توان گفتن ذکا | آخر لفظ صلوٰۃ البتہ تاست |

اب ہم اس فیصلہ سے صرف اون اقوال کا ذکر اس مقام پر کرتے ہین

جو موتیون مین تولنے کے قابل ہین۔ افضل العلما مولوی سید شاہ محمد بطور حکم
فرماتے ہین کہ از تتبع کتب نحو واضح می شود کہ تانیث بر دو قسم ست۔
(۱) حقیقی (۲) لفظی۔ حقیقی آن کہ مقابل آن مذکر باشد از جنس حیوان
مثلاً امراۃ و ناقہ۔ و تانیث لفظی بخلاف آن باشد کہ مقابل آن چنان نبود بلکہ
تانیث آن منسوب بلفظ بود بسبب وجود علامت تانیث در لفظ حقیقۃً
مثل ظلمۃ و تقدیراً مثل عین چہ تاے تانیث درآن مقدر ست بدلیل
تصغیر و آن (عُیَینۃ) باشد ولفظ شمس نیز بنظر اشتراک آن در حقیقی ازین
قبیل ست و در حاشیۂ عبدالرحمن در تحت قول التانیث فیہ لفظیا
مرقوم ست کہ الحاصل ان التانیث فی الشمس لفظی حکماً حیث یظہر التاء
فی بعض الافراد ای بعض افراد الظاہر الغیر الحقیقی حالۃ التصغیر کعین و حکما
مثل عقرب۔ چہ حرف رابع در حکم تاے تانیث ست۔ مولانا جامی علیہ الرحمۃ
در فوائد ضیائیہ بہ تعلیل این معنی فرمودہ و لہذا لایظہر التاء فی تصغیر الرباعی
من المونث السماعیۃ چون این مقدمہ ممہد شد باید دانست کہ لفظ صلوۃ
داخل قسم اول ست از اقسام ثلثۂ تانیث لفظی کہ آنرا در لسان نحاۃ تانیث
بالتاء نیز گویند و وجود تا درآن حقیقۃً ثابت ست و ازین تقریر اشتباہ
بودن ہا در آخر لفظ صلوۃ و جنۃ وغیرہ مرتفع شد درین صورت در حساب جمل
از آخر حرف تانیث لفظی حقیقی عدد چہار صد بشمار آید نہ بر عکس اگر
گویند کہ در حالت وقف (تا) بہ (ہا) مبدل می شود گوییم کہ وقف قطع نطق
را گویند و آن بر تا و ہا ہر دو درست باشد نہایت آن کہ در بعض مقام قطع نطق

برتا افصح باشد و در بعضی برہا افصح تحقیق این معنی از کتب نحو باید جست چنانچہ
در متمم اجرومیہ می نگارد اذا وقف علی ما فیہ تار التانیث فان کانت ساکنۃ
لم تتغیر نحو قامت وان کانت متحرکۃ فان کانت فی جمع نحو المسلمات فالافصح
الوقف بالتار وبعضہم بالہار وان کانت فی مفرد فالافصح بالہار نحو رحمۃ
وشجرۃ وبعضہم یقف بالتار (انتہی) وازین عبارت صاف ظاہر میشود
کہ حالت وقف راجز تلفظ در کتابت اعتبارے نیست۔ علاوہ برآن
در قرآن مجید جل شانہ می فرماید کہ یا آدم اسکن انت وزوجک الجنۃ
وکلا منہا رغدا حیث شئتما وجاے دیگر می فرماید واستعینوا بالصبر
والصلوٰۃ وانہا لکبیرۃ الا علی الخاشعین (الخ) ضمیر ہا علامت تانیث
کہ در آیت اوّل بطرف جنت و در آیت ثانی بطرف صلوٰۃ راجع گشتہ
رفع او ہام فاسدۂ وجہ رہا در آخر لفظ صلوٰۃ بوجہ احسن می کند دریںجا
نکتہ ایست باریک کہ بر اہل بصیرت پوشیدہ نیست وآن اینکہ در آیت
اول بر لفظ جنّۃ وقف نیست و در آیت ثانی بر لفظ صلوٰۃ وقف ست
باوجود آن علماے رسم الخط قرآنی در آخر ہر دو تاے با نقطہ نوشتہ اند
می بایست کہ در اول تاے دراز و در ثانی تاے مدوّرہ مثل ہا می نوشتند
ہرگاہ صورت ہا و تاے مدوّرہ مشترک ست و اعتبار اصل راست و در
اصل وجود تار تانیث ست و وقف امر اعتباری ست لہذا بر صورت
مصرحۂ بالا اکتفا کردہ اند وارجاع ضمیر تانیث بطرف کلمہ کہ آخرش
ہا باشد از عرب مسموع نہ شدہ و در کتب نحو ہم مندرج نہ گشتہ ۔

عمی و استادی وجه الدین معنی می فرماید که قاعدهٔ ابجد برائے علم تکسیر ست
و تقرر اعداد حروف در تکسیر اصل باشد۔ اصحاب تکسیر کلہم اجمعون عدد
تائے دراز و مدّور را چار صد گیرند چنانچہ از تصنیفات حضرت شاہ محمد
غوث گوالیاری۔ صاحب جواہر خمسہ۔ و حضرت شیخ ابو العباس مونی
رحمتہ اللہ علیہما ظاہر ست۔ و حضرت سید علی محمد حسین القادری خلاصۃ
الجواہر عدد تائے الفاظ الٰہتہ و دیمومتہ و رأفتہ و رحمتہ کہ در اسم دوم
و پنجم و سیزدہم و شانزدہم از چہل و یک اسم باری تعالےٰ واقع ست
چہار چہار صد گرفتہ ثلاثی و رباعی بآن حساب پر کردہ اند و حضرت
محمد رضا علی ابن محمد فرخ شاہ سرہندی در کتاب مفتاح المہمات عدد تائے
لفظ حمالۃ کہ در صورت تبت یدا واقع ست چہار صد گرفتہ اعداد سورہ
مذکور برآوردہ اند پس در فن تاریخ کہ متبع اوست چہار صد گرفتن چرا لازم نباشد
اگر گویند کہ در تکسیر ہمچنان ست و در تاریخ خلاف آن این سخن از درجہ
اعتبار ساقط۔

آزاد بلگرامی عدد تائے مدوّر را پنج گرفت و ہیچ یک تاریخ از قدمائے
عجم در سند دعوئے خود پیش نہ کرد و چیزے کہ از قواعد عرب پیش پیش ست
اجازت ہر دو مے دہد و صورت ہا را محمول بر اصطلاح نحویین می
گرداند پس قرار داد اصطلاحی تفوق بر اصلیت نہ پذیرد۔

نعمت خان عالی ہم پیروی ہمین مذہب کرد کہ تاریخ تولد فرزند میر
حسن ابن میر علی مشہدی از (ع) قرۃ عین حسن ابن علی حاصل کرد
۱۲۱۱

و در شمار اعداد این مصرع عدد تاے مدوّر چار صد گرفته است ۔

آزاد بلگرامی در خزانه عامره مے نگارد که شلّی در عقد الجواهر گوید که وقتے که رسم الخط و لفظ مختلف واقع شود مثل حصی و یحیی که در نطق الف ست و در رسم یا ـ و مثل حمزه و طلحه که در نطق تا ست و در رسم الخط ہا ـ بعضی گویند معتبر مکتوب ست نه ملفوظ و بعضی گویند معتبر لفظ ست نه اسم ـ قول اول معتمد علیه است و قول ثانی نادر ـ

آزاد بلگرامی راست می گوید که مکتوب معتبر ست نه ملفوظ و مثال حمزه و طلحه در قول شلّی داخل کردهٔ اوست که ہا را در رسم الخط حمزه و طلحه داخل کرده ـ فی الحقیقت آن تاے مدوّر ست نه ہا ـ

الحاصل ہماری ذاتی راے اور ہمارا مذہب یہ ہے کہ تاے مبسوط یا مدوّرہ کے عدد چارسو لئے جاوین خواہ وہ حالت وقف مین ہو یا نہ ہو ـ جو لوگ حالت وقف مین تائے مدوّرہ کے عدد صرف پانچ لیتے ہین ہم اونپر حرف نہین رکہتے ـ اور جن کا مذہب یہ ہے کہ حالت غیر وقف مین بہی اس کے عدد پانچ محسوب کرتے ہین ـ ہم اون سے اتفاق نہین کرتے ـ

بعض متقدمین فن جمل نے اس کو اپنی معتبر کتابون مین ہاے تانیث سے موسوم کرکے اس کے پانچ عدد لئے ہین ہم اون کے اس عمل کو اصطلاحی عمل خیال کرتے ہین اور وہ خود اس کے قائل ہین اور خود اونہون نے یہ فرمایا ہے کہ ہمارا عمل صرف اصطلاحی ہے اس کے خلاف دوسری

شکل پر بہی عمل ہو سکتا ہے ہم اون کی اس بے نفسی اور راستی پر رحمت بہیجتے ہین ۔ صاحب افادہ تاریخی مذہب نمبر ۲ کے پیرو ہین ۔ اور صاحب مخص تسلیم نے مذہب نمبر ا کو اختیار کیا ہے ۔

اب ہم ذیل مین اون استادون کے کلام سے استناد کرتے ہین جو ہمارے ہم خیال ہین

محمد عاکف نامی ایک استاد فن جمل گزرے ہین جنہون نے تاریخ وفات مرزا قطب الدین مائل کو جعل الجنۃ مثواہ سے پیدا کیا ہے اور تاے مدورہ کے ۴۰۰ عدد محسوب فرمائے ہین ۱۱۰۲ جس کا ذکر سرخوش نے اپنے تذکرہ مین کیا ہے افسوس ہے کہ غلام علی آزاد بلگرامی نے خزانہ عامرہ مین اسپر اعتراضی پہلو اختیار کیا ۔ اور معلوم ایسا ہوتا ہے کہ وہ معاملہ مذاہب مین بے تعصب نہ تہے ۔

شیر خان مصنف مرآۃ الخیال نے اپنی کتاب کی تاریخ حسب ذیل لکہی ہے جس مین تاے مدور کے عدد ۴۰۰ لئے ہین ۔

| | |
|---|---|
| این چمن زاری کہ مرآۃ الخیالش خواندہ ام | دار دار حسن معانی یک جہان حسن کمال |
| صورت تاریخ انجامش توان پر بر دو دید | گر تامل پردہ بر دار د ز مرآۃ الخیال<br>۱۱۰۲ |

مرآۃ الخیال کے عدد ۱۳۱۳ ہین جس مین سے پردہ کے اعداد ۲۱۱ منہا ہون تو سنہ مطلوب ۱۱۰۲ حاصل ہوتا ہے ۔

جناب مولوی فائق صاحب انشاے فائق ایک استاد فن جمل گزرے ہین جنہون نے کتاب خزینۃ الاصول کی تاریخ لکہی ہے جس مین تاے مدور کے چارسو عدد شمار کئے ہین ۔

| | |
|---|---|
| این نسخہ کہ گوہر قبول ست | تاریخ خزینۃ الاصول ست ۱۲۲۵ |

انہین بزرگ نے مسجد نواب آصف الدولہ کی ایک تاریخ لکھی ہے جس مین تاے مدوّر کے عدد ۴۰۰ لئے ہین ۔

| | |
|---|---|
| فائق دوگانہ کرد بمحراب او ادا | تاریخ گفت خضر کہ قد قامت الصلوٰۃ ۱۲۰۲ |

ناظم تبریزی نے حضرت معین الدین چشتی نور اللہ مرقدہ کی وفات کی تاریخ حسب ذیل لکھی ہے جس مین تاے مدوّر کے عدد ۴۰۰ محسوب ہوے ہین ۔

| | |
|---|---|
| سال نقل معین دین ز فلک | زبدۃ الصالحین ۶۳۳ بگفت ملک |

مولانا عبدالباسط امیٹھوی ایک فاضل اجل گزرے ہین جو فن جمل مین اکمل تھے صاحب ملخص تسلیم نے ان کے پایۂ فن جمل کا ذکر فرمایا ہے آپنے اپنے جد و جدّہ کی وفات کی تاریخ حسب ذیل لکھی ہے جس مین تاے مدوّر کے ۴۰۰ عدد محسوب ہوے ہین ۔

| | |
|---|---|
| گفت امر خدا ش با احباب | اسکن انت و زوجک الجنۃ ۱۱۰۸ھ |

مولوی احمد حسین مرادآبادی نے جن کے پایۂ علم اور معلومات جمل کی تعریف صاحب ملخص تسلیم نے کی ہے جناب مظہر علی شاہ مغفرت پناہ کی وفات کی تاریخ العاقبۃ للمتقین ۱۲۶۴ سے نکالی ہے اور تاے مدوّر کے ۴۰۰ عدد لئے ہین ۔

جناب مولانا شاہ عبدالعزیز مغفور دہلوی نے بحق ملٰئکۃ المقربین و عباد اللہ الصالحین برحمتک یا ارحم الراحمین سے لبشمار اعداد منقوطہ ۱۲۰۸ ہجری حاصل فرمایا ہے اور ملائکۃ کی تے کے ۴۰۰ عدد محسوب ہوئے ہین

میر مہدی علی ذکی تخلص مراد آبادی نے جن کو اہل ہند نے امام الجمل کہا ہے ایک مسجد کی تاریخ مین تاے مدوّر کے چار سو عدد محسوب کئے ہین ۔

| | |
|---|---|
| شد چو آغاز طرح این مسجد | صورت کعبہ شد بدل منقوشش |
| سال تاریخ ابتداے بنا | ہذہ قبلۃ ۱۲۴۲ بگفت سروشش |

صاحب ملخص تسلیم فرماتے ہین کہ یہ تاریخ ذکی مرحوم کے دیوان مین طبع ہوئی ہے ۔

باقر گیلانی متاخرین مین فن جمل کے امام مانے گئے ہین آپ نے جلوس عالمگیر کے بیان مین مندرجہ ذیل تاریخی عبارت لکھی ہے جس مین تاے مدوّر کے عدد چار سو محسوب فرمائے ہین ۔ الحمد للہ الرحمن المهيمن الباقی المقصود ۱۰۶۸ والصلوٰۃ علی النبی الکامل الهادی المحمود ۱۰۶۸ ۔

منتخب التواریخ مصنفہ مولانا عبد القادر بدایونی اکبر شاہی مین امراے اکبری سے ایک امیر ذی شان کی تجدید ایمان کی تاریخ لکھی ہے جس مین تاے مدوّرہ کے ۴۰۰ عدد محسوب ہوئے ہین ۔

| | |
|---|---|
| لقد تاب شیخی عن الحوبتہ | فتاریخہ صادق التوبۃ ۱۰۴۳ |

محمد افضل سرخوش نے اپنے تذکرہ کلمات الشعرا مین اپنی والدہ کی رحلت کا تاریخی مادہ فی جنتہ عالیتہ سے (۱۰۵۴) حاصل فرمایا ہے اسمین بھی تاے مدوّرہ کے ۴۰۰ عدد محسوب ہوئے ہین ۔

اور اسی تذکرہ مین ایک اور اپنے عزیز کی رحلت کی تاریخ تخرجہ کے ساتھ دخل الجنتہ بلا حساب لکھی ہے یعنی دخل الجنتہ کے اعداد مجموعی (۱۱۱۸) سے

حساب کے (۱۷) عدد خارج کئے گئے ہین جس سے سنہ مطلوب (۱۰۴۷) حاصل ہوا ہے۔ اس تاریخ مین بھی تاے مدوّرہ کے عدد ۴۰۰ محسوب ہوے ہین۔

افضل العلماء قاضی ارتضا علی خان سرخوش مغفور گوپاموئی نے ابوطیب خان والا کی رحلت کی تاریخ العاقبۃ للمتقین ۱۲۶۴ سے حاصل کی ہے اس مین بھی تاے مدوّر کے ۴۰۰ عدد شمار ہوے ہین۔

صاحب مفتاح التواریخ نے ایک مسجد واقع قصبہ سیلون کی تاریخ لانّ الصلوۃ معراج المؤمنین لکھی ہے جس سے اعداد ۱۱۷۹ ہجری حاصل ہوتے ہین اس مین تاے مدوّرہ کے عدد ۴۰۰ لئے گئے ہین۔

دلّی مین قدم گاہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ پر جو تاریخ کسی استاد وقت کی کندہ ہے اُس کا مادہ تاریخ یہ ہے قال محمّد حبیب اللہ انا مدینۃ العلم وعلیّ بابہا اس سے ۱۱۶۵ھ حاصل ہوتا ہے اور تاے مدوّرہ کے عدد ۴۰۰ محسوب ہین۔

مولانا حسن نے تاریخ وصال شیخ علی احمد قدّس سرہ العزیز مین مات وہو فی الحالۃ سے ۱۱۸۰ھ حاصل فرمایا ہے جس مین تاے مدوّرہ کے ۴۰۰ عدد شریک ہین۔

شیخ امین بن حسن الحلوانی المدنی نے بھی ایک تاریخی قطعہ مین تاے مدوّرہ کے چارسو عدد محسوب فرمائے ہین۔

| اللہ اکبر ہکذا تاریخہا | | نہل الحمیّا نشوۃ السکران ۱۲۹۳ |
|---|---|---|

شیخ کمال خجندی کی وفات کی تاریخ سید کمال افندی نے لکھی ہے

| جو ایمۂ جمل سے گزرے ہین جس مین تاے مدوّرہ کے عدد ۵ محسوب ہوئے ہین | | |
|---|---|---|
| تاریخ وفات شیخ کامل | | پیداست ز رحمۃ من اللہ ۸۰۴ |

صاحب محض التسلیم فرماتے ہین کہ ہاے نقطہ دار کو مین نے اپنی تمام عمر مین نہ دیکھا ہے اور نہ سنا۔ صنعت الاہمال اور صنعت الاعجام سے کام لین تو فرمائیے کہ تاے مدوّرہ کو جسپر دو نقطے بطور علامت "تا موجود ہین منقوطہ مین محسوب کرنا چاہیئے یا مہملہ مین۔ اسی سوال کا جواب بحث لاحقہ کا قول فیصل ہوگا۔ ہم عرض کرتے ہین کہ کیا آپ نے نہین دیکھا کہ اہل اصطلاح نے تاے مدوّرہ کے نقطوں کو اُڑا کر صنعت اہمال مین اس کو (ھے) مانا ہے جہان دست تصرف دراز ہے وہان کونسی بات مشکل ہے۔

آپ ہی کا قول ہے کہ تاے مدوّرہ فارسی رسم الخط مین تاے دراز سے بدل گئی ہے۔ اس کے عدد جمہور کے پاس بلا اختلاف ۴۰۰ ہین جیسے حکمۃ فارسی مین حکمت لکھا جاتا ہے۔ اور دولۃ فارسی مین دولت۔ اس خاص باب مین مذاہب کا کوئی اختلاف نہین ہے۔

ہم کہتے ہین کہ فارسیون نے حقۃ کو بھی حقہ اور قطعۃ کو بھی قطعہ کر لیا ہے ایسی حالت مین فارسی رسم الخط کی رو سے تاے حقۃ و قطعۃ ہاے ہوز ہوگئی ہے جس کے عدد فارسی مین پانچ محسوب ہون گے۔

آخر پر ہم کہتے ہین کہ متقدمین کی راے تو کل مذاہب کے لئے حجت ہوسکتی ہے اس لئے کہ اونہون نے محض بے نفسی کے ساتھ اصل حقیقت کا اظہار کر دیا ہے اور لکھدیا ہے کہ اِسپر عمل کرو یا او سپر دونون درست ہین

لیکن آزاد اور پیروان آزاد کو جن کو مذہب دوم پر اصرار ہے لازم تہا کہ
کم سے کم متقدمین یا متاخرین کی کوئی ایک نظیر استعمال پیش کرتے در حالیکہ
استعمالی سند ایک بہی نہین پیش ہوئی ۔ محمد عاکف کی ایک تاریخ پر صرف
اعتراض کر دینا تو اون کے لیئے کافی نہین ہے اس لئے کہ وہ علانیہ مذہب
اول کا پیرو ہے ۔ اور پیروان مذہب دوم کا یہہ اعتراض ان تمام تاریخوں پر بہی
ہوسکتا ہے جن کو ہم مذہب اول کی سند مین ہدیۂ ناظرین کر چکے ہین جنمین
متقدمین اور متاخرین دونون کا کلام شریک ہے ۔ تے کے عدد نے گویا شیعہ
وسنی کا جہگڑا قائم کر دیا ہے ۔ صاحب ملخص تسلیم باوجود فہمیدہ ہونیکے
جامہ سے باہر ہین اور خود مذہب اول کے پیرو بن کر پیروان مذہب دوم پر
خوب ہی سب وشتم کرتے ہین ہماری راے مین یہ طرز خوشنما نہین ہے معقول
حجتین ہمارے سامنے ہین بے تعصب ائمہ جمل کی آرا موجود ۔ استعمال
متقدمین ومتاخرین کی سندین حاضر ۔ اہل بصیرت کو اختیار ہے کہ ان تمام
چیزون کے ملاحظہ کے بعد جس مذہب کو وہ چاہین اختیار کرین آزاد بلگرامی کے
مذہب اصرار اور تسلیم سہسوانی کی بہرمار دونون پر ہمارا اعتراض ہے ۔

آغا سید علی شوستری نے لطیفہ کیا ۔ فرمانے لگے کہ تاے مدوّر فساد سے برپا
کردہ است چاریاریان بر عدد چار صد اصرار کنند وآزاد بلگرامی نظر بر پنجتن
دارد کہ عددش را پنج مے شمارد اما انصاف بالاے طاعت ست از شش تا پنج
یا ہفت ہشت کار نباید گرفت چون بامعان نظر دلائل فریقین را می سنجم چار
ناچار برنیم کہ مذہب سوم خیر الامور اوسطہا ست ۔ کہ از استادان فن باقر گیلانی ہم پیرو

آن ست وحق بجانب اوست ۔ واگر از سوم قطع نظر کردہ درمیان اول و دوم
ترجیح جویم گویم کہ مرتبہ اول بر دوم فائق ست کہ مدتور ما فی البحث تای مربوط
ومنقوط ست نہ ہا من اللہ التوفیق و بیدہ ازمۃ التحقیق ۔
آپ ہی نے ۱۲۶۶ھ ہجری مین مناظرہ مغنی و زکی پر حسب ذیل راے
لکھی تہی ۔ اطبق العلماء کافۃ علی ان التاء علامۃ التانیث لا الہا کابن
ہشام وابن الحاجب وابن مالک وابن الناظم وابن الانباری وابن الجماعۃ
والبہائی ثم التاء اربع مائۃ ان ہی ہی ۔ وخمسۃ ان ہی الہاء وماشرح
المغنی الا ثبات ذلک معنیً ثابت ویثبت اللہ الذین آمنوا بالقول الثابت
یعنی اتفاق کیا تمام علمار نے اس پر کہ تے علامت تانیث ہے نہ ھے
جیسے ابن ہشام اور ابن حاجب اور ابن مالک اور ابن ناظم اور ابن
الانباری اور ابن جماعہ اور بہائی ۔ پس تے کے عدد چارسو ہین اگر وہ
تے ہے ۔ اور پانچ ہین اگر وہ ھے ہے ۔ اور وہ جو شرح کی اسکی مغنی
نے اس امر کے اثبات کے واسطے وہ امر واقعی ہے اور ثابت رکھتا ہے
اللہ تعالے مؤمنون کو سچے قول پر ۔

## از ث تا ق

ان حروف کے اعداد جمل مین کوئی بحث یا ایسا اختلاف نہین ہے جس کو
قواعد کے ذیل مین بیان کرنے کی ضرورت ہو ۔ اور نہ رسم الخط کے متعلق
کوئی خاص بات لائق بیان ہے ۔

ک

عربی ۔ فارسی ۔ اور اردو زبان مین حرف کاف جب ابتدا یا وسط یا آخر کلمہ مین واقع ہوتا ہے اور اپنے متصلہ دوسرے حرف ماقبل یا بعد سے ملا ہوتا ہے تو اوس کے اعداد مین کوئی بحث نہین ہوتی جیسے ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| (عربی مین) | کلاب | مکرّم | علیک |
| (فارسی مین) | کوفتہ | چاکش | کلاک |
| (اردو مین) | کترنا | رکابی | جھلک |

لیکن فارسی مین جب کاف الفاظ ماقبل دما بعد سے جداگانہ لکھا جاتا ہے تو اظہار حرکت کے لئے اس کے ساتھ ہاے مختفی لکھتے ہین جیسے (کہ گفت) اور بعض وقت آخر کلمہ مین بھی اس کے ساتھ ہاے مختفی لکھی جاتی ہے جیسے (چنانکہ) اور اردو مین بھی یہی عمل ہے جیسے (اس سے کہو کہ ٹھہر جاے) یا (جبکہ) اہل جمل نے بلحاظ کتابت ایسے کاف کے ساتھ (ھے) کے پانچ عدد محسوب کئے ہین ۔ صاحب ملخص تسلیم کا بھی یہی مذہب ہے ۔ خواجہ حسین ہروی کے ایک قصیدہ تاریخی سے اس کے استعمال کی سند ملتی ہے جو متضمن جلوس اکبر شاہی ہے جو ۹۶۳ھ مین واقع ہوا ۔ لائق شاعر نے اس کا التزام کیا ہے کہ پہلے مصرع سے تاریخ جلوس نکلے اور دوسرے مصرع سے شہزادہ سلیم کا سنہ ولادت (۹۷۷)

| | |
|---|---|
| شاد شد دلہا کہ باز از آسمان عدل و داد | باز دنیا زندہ شد کز مہر ایام بہار |
| ۹۶۳ | ۹۷۷ |
| للہ الحمد از پے جاہ و جلال شہریار | گوہر مجد از محیط عدل آمد در کنار |
| ۹۶۳ | ۹۷۷ |

| کرنپے زیب وجمال دہر سازم آشکار | مہر منگوید کہ میزیبد کہ آن مہ پارہ را |
| --- | --- |
| ۹۷ | ۹۶۳ |

(افادہ) لفظ پے کے عدد حالت اضافت مین بہی ۲ المحسوب ہوتے ہین بعض لوگ غلطی سے ۲۲ شمار کرتے ہین اور یا پر ہمزہ لکہہ کر بشکل (پیئے) لکھتے ہین ازروے رسم الخط پے مین صرف ایک یا ہے اور حالت اضافت مین یا پر صرف کسرہ زیادہ ہوتا ہے ۔

حضرت معنی کو ایسے کاف کے ۲۵ عدد مین اختلاف ہے ۔ آپ نے مناظرہ معنی مین لکھا ہے کہ مرزا طہماسب قلی ترکی تخلص در ۱۰۴۳ھ سنہ ہجری قصیدہ تاریخی نوشتہ ودر صلہ آن از عطیات شاہجہان خلعت خاص جواہر با اسپ وفیل و لک روپیہ نقد سرفرازی یافت وہمہ شعرا بر ندرت و قدرت استادیش معترف واز تتبع آن عاجز آمدند ۔ عدد کاف را در مطلع وشعر ہفتم و پانزدہم بست و پنج گرفت ۔ ودر شعر سوم وپنجم وہفتم بست بشمار آوردہ وہو ہذا ۔

| زمین شد لم گل گل ز لطف داور سبحان | ورین دولت کہ یارب جاودان بادا زجود او |
| --- | --- |
| ۱۰۴۳ ہجرے | ۱۰۴۳ ہجرے |
| یمین عہد را باز ولیسار جود را سامان | زہے شاہا نکو آئین کہ ماند پایہ اقبالش |
| ۱۰۴۳ ہجرے | ۱۰۴۳ ہجرے |
| قرین فرکہ ایزد یاد عہد حاجب دوران | نوید جشن شہزادہ ز وصل آمد بحمد اللہ |
| ۱۰۴۳ ہجرے | ۱۰۴۳ ہجرے |

طرفہ عجب است کہ در یک قصیدہ یک نام ودو ہوا را پسند کرد پس درین ہم دو مذہب است ۔ فریقے در کاف نستعلیق عدد ہا ہرگز نمے گیرد باین دلیل کہ

او از حروف مفردست و مرکبہ بیست و دال بر سمائے خود ست و شکلی ست از اشکال
اربعۂ مخترعۂ خوشنویسان و عددش بست ست پس بست و پنج گرفتن خطاست
چنانکہ مرزا عبدالقادر بیدل در ابیات نہ گانۂ تہنیت کدخدائی عنایت اللہ خان
پسر خورد نواب شکر اللہ خان کہ ہر مصرعش مادۂ تاریخ ۱۱۰۱ دارد و در شعرے کاف را
بست عدد گرفتہ و ہو ہذا ـــ

| وقت ست کہ از نوائے دلہا | ساز دوران رسد بار شاد |
| --- | --- |
| ۱۱۰۱ ہجری | ۱۱۰۱ ہجری |

و سر آمد متاخرین یگانۂ زمن غلام مصطفٰے سخن در قصیدۂ تاریخی چہل و
یک بیتی کہ ہر مصرع آن حامل تاریخ ست در یازدہ شعر کاف را بعدد بست آوردہ
(انتہی کلامہ) ہم یہ عرض کرتے ہین کہ کاف کے اعداد مین بے شک دو مذہب ہین
خواجہ حسین ہروی کے جس قصیدہ کے تین شعر کی نقل ہمنے کی ہے اُسی قصیدہ مین
خود آپ نے ایک شعر ذیل مین کاف کے عدد ۲۰ لئے ہین ـــ

| کس نیارد ہدیۂ زین بہ اگر داری کسی | ہر کہ دارد گو بیا چیزیکہ داری گو بیار |
| --- | --- |
| ۹۶۳ | ۹۷۷ |

لیکن ہم اس اختلاف کو آیندہ کے لئے باقی رکہنا مناسب نہین خیال کرتے
اور آخر پر اس قدر عرض کرنے پر مجبور ہین کہ کاف کے متعلق ہم اپنی واجب
التعظیم استاد کی رائے کے ساتہ متفق نہین ہین اس لئے کہ قانون زبان
فارسی نے اس کاف کی نسبت جو کسی لفظ کے ساتہ ملا کر نہین لکہا جاتا بلکہ جدا
لکہا جاتا ہے بوضاحت لکہدیا ہے کہ اظہار حرکت کے لئے ہائے مختفی اسکے ساتہ

شریک ہے پس اگرہم چند لفظوں کے لئے کاف کے اشکال مختلفہ سے اس کی اس
صورت (کہ) کو اصلی بھی قرار دیں تو اس کو جدا لکھنے کی حالت میں اظہار حرکت
صرف اضافت کے ساتھ نہیں کرسکتے اس لئے کہ قواعد فارسی اس کے خلاف
ہیں۔ صاحب تحقیق القوانین فرماتے ہیں کہ کاف تازی باہائے بیان کسرہ
بر چہار وہ نوع آمد (۱) کاف بیان (۲) کاف تعلیل (۳) کاف تشبیہہ
(۴) کاف تردید (۵) کاف شرط (۶) کاف عطف (۷) کاف مقولہ۔
(۸) کاف مفاجات (۹) کاف استفہام (۱۰) کاف نفی (۱۱) کاف بمعنی کسے
(۱۲) کاف بمعنی بلکہ (۱۳) کاف بمعنی ہم (۱۴) کاف بمعنی از۔ کسی قانون فارسی نے
کسی کاف کی نسبت یہ نہیں کہا ہے کہ وہ لفظ سے جدا بھی واقع ہو اور بدون ہائے مختفی لکھا
جائے۔ پس ایسی حالت میں ہم کسی ایسے کاف کے اعداد کو جس کو انہیں اقسام
متذکرہ میں سے کسی ایک قسم میں شریک ہونے سے گریز نہیں ہے باوجود وجوہ
۲۰ نہیں محسوب کرسکتے۔ جن مورخین نے قاعدۂ عام کی خلاف ورزی کی ہو
اوس کو ہم تسامح کہیں گے۔ کسی کا تسامح یا غلطی خلاف ورزی کلیۂ عام کے لئے
سند نہیں ہوسکتی۔ شاہی انعام صرف مصنف کی محنت کا صلہ ہے ہم اس
انعام کو فن جمل کی استادی کا سارٹیفکٹ نہیں قرار دے سکتے۔ چون طہماسپ قلی
ترکی راتر کی تمام شد تا بہ عبدالقادر بیدل چہ رسد و کلام غلام مصطفےٰ اسحٰق را کہ
می پرسد کلہم متساوون فی التسامح دنیا کا قاعدہ ہے کہ جب ایک بڑے پایہ کے
شخص سے غلطی ہوتی ہے تو اوس کے پیرو اوس غلطی سے سند لیتے ہیں اور
سچ یہ ہے کہ غلطی غلطی ہے وہ کسی اور کے لئے سند کا کام نہیں دے سکتی

## ل

لفظ اللہ کے رسم الخط مین ال ل ہ چار حرف ہین۔ اس کا اصل لفظ۔ الالٰہ تہا۔ قاعدہ عربی کے لحاظ سے تعلیل جاری ہوئی یعنی الف دوم کی حرکت نقل کرکے ماقبل کو دی گئی اور ہمزہ کو گرا دیا اَلِلہ ہوا۔ اب دو لام متحرک جمع ہوے اول کو ساکن کرکے دوسرے مین ادغام کیا اللہ ہوا۔ اس تعلیل کے لحاظ سے لفظ اللہ کی کتابت لام مشدّد کے ساتہ مثل الٰہ کے ہوئی تہی لیکن رسم الخط قرآنی نے باوجود اس کے دونون لام کو کتابت مین قائم رکہا بنا بر علیہ اہل جمل نے بالاتفاق اللہ کا عدد ۶۶ ماناہے اور اس مین تشدید کے لحاظ سے ایک لام محسوب نہین ہوا بلکہ کتابت رسم الخط کے لحاظ سے دو لام محسوب ہوئے اور جب لفظ اللہ پر ایک لام اور بڑہایا جاتاہے تو للہ مین بعوض لام زائد شدہ کے بڑہانے کے لفظ اللہ سے صرف الف کم کردیا جاتاہے اور یہی رسم الخط قرآنی ہے لہذا اہل جمل نے للہ کے اعداد ۶۵ مانے ہین۔ قیاس اس کا متقاضی تہا کہ جب اللہ کے عدد ۶۶ مانے گئے تہے تو للہ کے اعداد ۹۵ ہون لیکن یہ قیاس اُس وقت درست ہوتا جب کہ رسم الخط قرآنی مین للہ کی کتابت ۳ لام کے ساتہ لللہ ہوتی۔ حساب جمل تابع رسم الخط ہے اور بس۔

اردو رسم الخط مین للہ کا رسم الخط عربی کے خلاف ہے یعنی ۳ لام کے ساتہ لللہ لکہا جاتاہے لیکن اعداد مین وہی ۶۵ محسوب ہوتے ہین چنانچہ قدر بلگرامی کی ایک تاریخ مین ایسا ہی عمل ہواہے۔

تاریخ کدخدائی مرزا ساجد بیگ دہلوی طبعزاد استادی قدر بلگرامی نوّر اللہ مرقدہ

| | |
|---|---|
| جا کے دہلی مین جو تم واہ میان ساجد بیگ | بیاہ لائے ہو دولہن گہر کی ہوئی آبادی |
| لو سنو قدر سے یون مصرع تاریخ نکاح | للہ الحمد مبارک تمہین ساجد شادی |
| | ۱۲۹۹ھ |

ہمارا یہ خیال ہے کہ کم سواد خطّاطون نے چہاپہ کی کتابون مین اسکے رسم الخط کو بگاڑا ہے اون کا دست تصرّف اس قدر دراز ہے کہ فرہنگ آصفیہ مین لفظ للہ کو توجلی قلم سے مطابق رسم الخط فرقانی لکہا ہے اور اوس کے بیان ذیلی مین ایک جگہ پر خوشنویس نے اپنا کام بہی پورا کیا ہے۔

بعض اہل ہند کا یہ خیال ہے کہ للہ کا رسم الخط اردو مین ۳ لام کے ساتہ (لللہ) ہے یعنی گویا وہ اون خطّاطون کے طرفدار ہین جنہون نے ہر طرف اپنا دام پہیلا رکہا ہے ہم جب رسم الخط فرقانی سے مقابلہ کرکے دکہلاتے ہین اور فرہنگ آصفیہ کو پیش کرتے ہین تو وہ کہتے ہین کہ دونون طرح جائز ہے۔ اگر ہم چند لحظ کے لئے اس کو تسلیم بہی کرلین تو قدر بلگرامی کی تاریخ متذکرہ عنوان سے اس بات کا فیصلہ تو ضرور ہوتا ہے کہ اس بحث کا اثر اعداد پر کچہہ نہ پڑنا چاہیئے یعنی للہ کے عدد ۶۵ محسوب ہون۔

## م و ن

بعض الفاظ کی املا مین نون لکہا جاتا ہے اور میم پڑہا جاتا ہے جیسی انبہ البتہ یا فارسی مین لفظ انبہ جس کو نون کے ساتہ لکہتے ہین اور اس نون کو میم پڑہتے ہین بدین وجہ کہ جمل کا قاعدۂ عام کتابت پر مبنی ہے لہذا تلفظ کا اعتبار نہین کیا جاتا اور اس قسم کے الفاظ مین نون ہی کرعدد محسوب ہوتے ہین۔

نون ۳ شکل پر لکھا جاتا ہے (۱) الف کے ساتھ جیسے نا (۲) دوسرا
ہاے مختفی کے ساتھ جیسے نہ (۳) تیسرا یا کے ساتھ جیسے نے ۔
ہمکو نا اور نے سے کچھہ بحث نہین ہے اس لئے کہ دونون کا رسم الخط
معین ہے اور بلحاظ رسم الخط نا کے عدد ۵۱ اور نہ کے عدد ۵۵ اور نے کے عدد
۶۰ محسوب ہون گے ۔ فارسیون نے کہا ہے کہ نون نفی افعال پر بغیر فصل بھی آتا ہے
اور فصل کے ساتھ بھی ۔ جیسے قول سعدی رح ہر کہ با بدان نشیند نیکی نہ بیند
اس مقام پر بیند کے ساتھ نون ملا کر لکھنا جائز نہ ہوگا اسی طرح کلام حافظ مین
(رہ) گفتگو آئین درویشی نبود ؛؛ ورنہ با تو ماجراہا داشتم ؛؛ (نبود) مین
نون کو لفظ (بود) کے ساتھ ملا کر لکھنا بھی جائز ہے اور جدا بھی جیسے نہ بود
الغرض افعال مین تو کہین ایسا رسم الخط ہے اور کہین ویسا لیکن اسما مین
بدون فصل لکھنا جائز ہی نہین ہے بلکہ ہمیشہ فصل کے ساتھ لکھا جاوے گا
جیسے نہ آن ۔ نہ این ۔ نہ برو ۔ نہ برین ۔ نہ ترا ۔ نہ جوان ست و
نہ پیر ۔ نہ تو و نہ من ۔ نہ چندان ۔ پس رسم الخط نے جن مقامات مین
نون نفی کو ہاے مختفی کے ساتھ اور فعل و اسم سے جدا لکھنے کا حکم دیا ہے
وہان حرف نون کے ساتھ (ھے) کے عدد بھی محسوب ہون گے ۔ اور افعال مین
جہان وصل یا فصل جائز ہے وہان مادۂ تاریخ مین فصل سے احتراز اولی
ہے اور وصل ہی سے کام لینا چاہیئے ۔ مثلاً نگفت اور نہ گفت دونون
جائز ہین تو مادۂ تاریخ مین نگفت لکھنا چاہیئے اور نہ گفت سے احتراز اس لئے
کہ اگر مورخ نے بلحاظ جواز ۔ نون کو الگ لکھہ کر اس کے ساتھ ہاے مختفی کا

عدد لیا تو طرز کتابت کی صراحت مادّہ کے ساتھ لازم ہوگی ورنہ مادّہ کی صحت نقل نویسوں کے قبضۂ قدرت مین آجاسے گی یہی وجہ ہے کہ محتاط اہل جمل نے حکم فرمایا ہے کہ ایسے نون کو جس کا وصل و فصل جائز ہے وصل ہی کے ساتھ لکھا کرو اور مادہ مین صرف نون کے پچاس عدد محسوب کرو جیساکہ (ب) کے بیان مین ہدایت ہوئی ہے۔

## و

ہم کو واو کے متعلق کچھ زیادہ عرض کرنا نہین ہے۔ طریقۂ رسم الخط مین جو واو شامل ہے اور پڑھنے مین متروک اس کے عدد قاعدہ عام کے لحاظ سے محسوب ہون گے مثلاً لفظ (اولئک) اور (اولی الامر) کا واو یا لفظ (عمرو) کا واو اگرچہ پڑھا نہ جاسے لیکن حساب جمل مین برابر محسوب ہوگا۔

اسی طرح زبان فارسی مین لفظ خواب و خویش کا واو اگرچہ نہین پڑھا جاتا لیکن حساب جمل مین برابر محسوب ہوتا ہے۔

اسی طرح لفظ (داؤد) مین اگرچہ قرائت مین دو واو پڑھے جاتے ہین لیکن چونکہ کتابت مین صرف ایک واو لکھا جاتا ہے تو صرف اسی کے عدد محسوب ہون گے۔

## ہ

صاحب معدن الجواہر فرماتے ہین کہ زبان فارسی مین ہاے مختفی کا عدد حساب جمل مین برابر محسوب ہوگا جیسے لفظ خامہ و جامہ و کہ وغیرہ۔

محققین جمل نے اس کی صراحت کی ہے کہ جو عربی الفاظ فارسی مین مستعمل ہین

جنمین عربی کی تاے مدوّر فارسی مین (ھے) ہوگئی ہے جیسے عابدۃ سے عابدہ اور دولۃ سے دولہ اور جمیلۃ سے جمیلہ۔ اس کے عدد فارسی مین پانچ ہی محسوب ہون گے۔

جو ہاے مختفی کتابت سے ساقط ہو جاتی ہے جیسے جامہ سے جامہا اور خامہ سے خامہا اور نامہ سے نامہا اس کو خلاف قاعدہ رسم الخط خواہ مخواہ جدا لکھہ کر (ھے) محسوب کرنا جائز نہین ہے۔ صاحب ملخص تسلیم نے بہی اس کا ذکر کیا ہے۔

## ہمزہ

ہم حصۂ گزشتہ مین بہی اس کا ذکر کرآئے ہین کہ ہمزہ نہ داخل حروف ہے اور نہ اس کے عدد محسوب ہوتے ہین۔ اور جو الف عربون اور فارسیون کے پاس ہمزہ سے موسوم اور داخل حروف ہے اوس کو اہل جمل نے الف ہی کہا ہے جیسے لفظ اسلام کا پہلا حرف الف۔

اب اس خاص بیان مین ہم اوس ہمزہ کے قواعد بہی عرض کرتے ہین جو داخل حروف نہین سمجہا جاتا اور کتابت مین سرعین کی شکل مین لکھہ دیا جاتا ہے

صاحب سبحۃ المرجان فرماتے ہین کہ الهمزۃ ان کانت علی صورۃ الالف تعد الفاً کسأل و ما احسن ما قیل (سـ۵) قلبی علی قدّک المشوق مالهف طیر علی الغصن او همزٌ علی الالف ؏ وان کانت علی صورۃ الواو تعدّ واواً کسؤل او الیاء تعدّ یاءً کسئل والهمزۃ التی تجئی بعد الالف لا تعد کصحرا لانها لیست لها بعد الالف صورۃ من صور حروف الهجاء وانما تکتب

علامتہا علی صورۃ ممليۃ (انتہی) یعنی اگر ہمزہ آوے حرف الف کی شکل مین تو الف
شمار ہوگا جیسا لفظ سائل ۔ کیا اچھا کہا گیا ہے (ترجمہ شعر) میرا قلب تیری درائے
قد پر بسبب افسوس وغم کے ایک پرندہ ہے شاخ پر یا ہمزہ الف پر ۔
اور اگر ہو ہمزہ صورت واو مین تو شمار کیا جاویگا واؤ جیسا سؤل ۔
اور اگر ہو ہمزہ صورت یا مین تو یا شمار کیا جاوے گا جیسے سُئِل ۔
اور جو ہمزہ بعد الف کے آوے وہ کچھ شمار نہ کیا جائیگا جیسے صحراء یہ اس لئے
کہ اس کے لئے الف کے بعد کوئی صورت ۔ اشکال حروف تہجی سے نہین ہے
اور جز این نیست کہ لکھی جاتی ہے اس کی علامت چھوٹی کی شکل پر ۔

حقیقت یہ ہے کہ لفظ سائل یا سؤل یا سئل مین الف اور واو اور یا
پر ہمزہ کی شکل صرف اس بات کے اظہار کے لئے بنائی جاتی ہے کہ قاری اس
حرف کی حقیقت سے آگاہ رہے اور قرائت مین اس کا اظہار کرے ۔

لفظ جزئک مین چونکہ ہمزہ کو بشکل یا لکھا گیا ہے اس لئے اس لفظ کے
عدد بشمول یا ۔۴ محسوب ہون گے ۔ یہی عمل اولئک مین ہوگا یعنی لفظ اولئک
کے عدد ۶۷ شمار کیے جاوین گے ۔

فارسی مین لفظ کدائی اور اردو مین ۔ برائی ۔ بھلائی کی نسبت یہی حکم ہے یعنی دو یا
محسوب ہوتے ہین ۔ یہی کیفیت خائیدن ۔ زائیدن ۔ کی ہے ۔ فارسی رسم الخط مین
ایسے ہمزہ کے عوض دونون یا کو نقطے دیتے ہین ۔ حسین ہروی نے لفظ (پے) کے
۱۲ عدد محسوب فرمائے ہین اس لئے کہ (پے) مین صرف ایک یا ہے ۔

| سعد الحمد از پے جاہ و جلال شہر یار<br>۹۶۳ | | گوہر مجد از محیط عدل آمد در کنار<br>۹۷۷ |
|---|---|---|

آقا طہماسپ نے شہزادہ داراشکوہ کی تاریخ کدخدائی میں یائل ہیں یا محسوب کی ہے

| | |
|---|---|
| حسود بدگوے اور انحوست مائل طالع | مرید کلک او باد اسعادت ازین دندان |
| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ |

تاریخ جلوس شاہ اسمعیل از ملا محتشم کاشی جسمین لفظ تمیز مین دو یا محسوب ہین

| | |
|---|---|
| می کرد چو سکۂ حق صاحب تنزیل | نقدے کہ عیار بود ش از اصل خلیل |
| ۹۸۴ھ | ۹۸۴ھ |
| سکۂ چو رسانید بتمیز ملوک | فرق کہ و مہ دادہ بشاہ اسمعیل |
| ۹۸۴ھ | ۹۸۴ھ |

(نوٹ) رباعی بالا کے پہلے شعر کے دوسرے مصرعہ مین کاف کر ۲۵ عدد محسوب ہوئے ہین۔ اور یہ بہی بحث ماضیہ کی سند ہے۔

لفظ ہوئی اور ہوئے کے اعداد مین مورخین ہند نے دو طرحپر عمل کیا ہے بعض تو اس کے رسم الخط مین دو یا کو تسلیم کرکے ۳۱ عدد محسوب فرمائے ہین اور بعض کہتے ہین کہ صرف ۲۱ عدد محسوب ہونے چاہئین اس لئے کہ اس کا مصدر (ہونا) ہے اور (ہونا کا ماضی مطلق (ہوا) اور اسی کا مونث (ہوی) اور جمع مذکر (ہوے)۔ پس نہ دو یا لکہنے کی ضرورت ہے اور نہ ۳۱ عدد شمار کرنے کی حاجت۔

ایک تیسرا گروہ لفظ (ہوئی) مین مذہب اول کو پسند کرتا ہے اور لفظ (ہوے) مین مذہب دوم کا پیرو ہے۔

اور یہ سارا جھگڑا اس لئے قائم ہوا ہے کہ رسم الخط کے کسی رسالہ نے ان دونون

الفاظ کے حلیہ کا تصفیہ نہین کیا ۔

اہل زبان سے موجودہ افراد کی زبان تو مذہب دوم کی تائید کرتی ہے اور اون کا قلم مذہب اول کا پیرو ہے یعنی مطبوعہ رسائل مین ان الفاظ کی اکثر کتابت دو یا کے ساتہ پائی جاتی ہے اور جب کبھی اون سے گفتگو کرنے کا اتفاق ہوتا ہے تو وہ بصراحت فرماتے ہین کہ یہ الفاظ ۔ ہ ۔ و ۔ ی ۔ سے مرکب ہین ۔

یہ اختلاف صرف (ہوئی) یا (ہوئے) ہی مین نہین ہے بلکہ اس کے مماثل الفاظ (موئی) (موئے) ۔ (چہوئی) (چہوئے) وغیرہ مین بہی ۔

مولانا مولوی سید احمد دہلوی مصنف فرہنگ آصفیہ نے لفظ (ہوئی) کا حلیہ دو یا کے ساتہ لکہا ہے اور لفظ (ہوئے) مین یائے مجہول لکہہ کر اوپر ہمزہ دیا ہے ۔ اور (چہوئی) (موئی) اور (موئے) کی کتابت مین بہی دو یا کو کام لیا ہے ۔ نیز آپ نے لفظ (مونا) پر لکہا ہے کہ یہ مرنے کا مرادف ہے اور (موآ) پر جس کے آخر مین الف ممدودہ ہے تحریر فرمایا ہے کہ یہ (مونا) کا ماضی مطلق ہے ۔ پس معلوم ہوا کہ (مونا) تو مصدر ہے اور (موآ) جو عرف عام مین (مُوا) سے مشہور ہے اس کا ماضی مطلق اور (موئی) اسی کا مؤنث اور (موئے) اسی کا جمع مذکر ۔

حضرت جلیل جو امیر مینائی مغفور کے شاگرد رشید ہین فرماتے ہین کہ (موآ) (مونا) کا ماضی ہم نے سنا ہی نہین اور نہ (مونا) مرنے کے معنون مین مستعمل ہے بلکہ (مُوا) ماضی مطلق ہے (مرنا) کا ۔ اور (مُوا) سے (موئی) اور (موے) صرف ایک یا کے ساتہ ہین ۔

ہمارے استاد جمل جناب مولوی سید علی کامل لکھنوی نے بزمانہ قیام حیدر آباد ہم سے فرمایا تہا کہ (ہونا) کے مصدر سے ماضی مطلق (ہوآ) بالف ممدودہ ہے جس کو محاورۂ عام مین (ہوا) کہنے لگے۔ اسی طرح (چھونا) کا ماضی مطلق (چھوآ) تہا جس کو ہم فی زماننا (چھوا) کہتے ہین۔ پس (ہوآ) اور (چھوآ) کا مؤنث (ہوائی) اور (چھوائی) ہے جس کو رسم الخط نے (ہوئی) اور (چھوئی) کی شکل پر رواج دیا ہے

حضرت کامل کے ارشاد کی تصدیق کتابت زمانۂ حال سے ہوتی ہے جو عموماً دو یا کے ساتہ پائی جاتی ہے اور (ہوآ) اور (چھوآ) کی تائید صاحب فرہنگ آصفیہ سے ہوئی ہے کہ آپ نے (ہونا) کے ماضی مطلق کو (ہوآ) فرمایا ہے۔ الغرض ہماری تحقیق مین زبان کے مقابلہ مین کتابت زبان کا پلّہ بہاری ہے اور اصول جمل کے لحاظ سے کتابت معتبر ہے نہ قرائت۔ پس ہم (ہوئی) اور (ہوئے) کی کتابت مین ناگزیر دو یا کو تسلیم کرتے ہین اور اسی کا نتیجہ لازمی ہے کہ ان دونون کے اعداد ۳۱ مانتے ہین۔

استاذی داغ مغفور سے ہم کو اس کے متعلق گفتگو کا موقع ملا تہا آپنے فرمایا کہ دونون جائز ہین خواہ ان الفاظ کو ایک یا سے لکہو یا دو یا سے پہر فرمایا کہ ہم نے تو (ہوئی) کا رسم الخط اکثر دو یا سے دیکہا ہے اور (ہوئے) کی کتابت دونون طرح پر۔ پہر آپ ہی نے فرمایا کہ ہم نے اپنی ایک تاریخ مین لفظ (ہوے) کے اعداد (۲۱) محسوب کئے ہین لیکن آیندہ تاریخون مین دو یا کے پابند رہین گے۔ وہو ہذا

| | | |
|---|---|---|
| داغ نے تاریخ اس کی یہ کہی | | معتمد صاحب ہوے زیبا خطاب ۱۳۰۹ھ |

ہمارے استاد جمل "قدر بلگرامی" نے ہم سے کہا کہ کیننگ کالج کی تاریخ مین ہم نے شعر ذیل مین لفظ (ہوئے) کا استعمال دو یا کے ساتھ کیا ہے اور اس لفظ کے اعداد ۳۱ محسوب کئے ہین۔

| ہوئے میر عمارت بیکدل کرنل ہوشن آئین | | دل افزا ہر صفائی خوب ہر دیوار و ہر در مین |
|---|---|---|
| ۱۸۶۸ ع | | ۱۸۶۸ ع |

فرمایا کہ بعض احباب نے ہمپر اعتراض کیا اور کہا کہ ہوئے کے عدد ۲۱ محسوب ہونے چاہئین نہ ۳۱ تو ہم نے اون کو یہ کہکر ساکت کیا کہ اگر آپ کی ایسی ہی خوشی ہر تو (ہوشن) مین ایک یا بڑھا دیجیئے چھٹی ہوئی۔ پھر یہ فرمایا کہ بعض تاریخین ہماری ایسی بھی ہین جن مین لفظ (ہوے) کے اعداد ۲۱ محسوب ہوے ہین جیسے

| نہان و آشکارا قدر لکھہ مصراع تاریخی | | ہوے کامل یہ علم اگاہ بار اسی چھتر مین ۱۲۷۶ھ |
|---|---|---|

مؤلف نے عرض کیا کہ اصول جمل کے لحاظ سے دو عملی ناخوشنما ہے یکسوئی ہونی چاہیئے آپ نے فرمایا کہ بے شک۔ لیکن یہ امر تحقیق طلب ہے کہ صحیح رسم الخط ان الفاظ کا کیا ہے جس کے بعد اعداد "تابع رسم الخط ہون گے۔ پھر یہ بھی فرمایا کہ کاتبین تو عموماً (ہوئی) کو دو یا کے ساتھ لکھتے ہین اور ہمارے قلم سے بھی بے ساختہ ایسی ہی کتابت ہوجاتی ہے۔ افسوس ہے کہ اصلیت حروف پر اب تک کسی نے روشنی نہین ڈالی۔ بہر حال تمہارے لئے مین یہی صلاح دونگا کہ رسم الخط کے تابع رہو اور یہی حکم ہے اصول جمل کا۔

اس گفتگو کے بعد ہم ان دونون الفاظ مین دو یا کے پابند رہے اور ۳۱ عدد

محسوب کرنے لگے ۔ اور آج تقریباً بائیس سال کے بعد بھی ہماری تحقیق مین اب تک اسی کا پلہ بھاری ہے ۔ مولانا سید علی کامل کے ارشاد اور صاحب فرہنگ آصفیہ کے اسناد سے بھی ہم (ہوئی ۔ موئی ۔ چھوئی ۔ ہوئے ۔ موئے ۔ چھوئے) مین دو یا کا وجود پاتے ہین اور ۳۱ عدد محسوب کرنے پر مجبور ہین یعنی ہم مذہب اول کے پیرو ہین ۔

پیروان مذہب دوم اپنی تحقیق کے آپ ذمہ دار ہین اور اون کے طرز عمل پر ہم کوئی حرف گیری نہین کرتے اس لئے کہ انہون نے ماضی مطلق (ہوا ۔ موا چھوا) پر ہوی ۔ موی ۔ چھوی ۔ کی بنیاد قائم کرلی ہے لیکن ہم اس قدر ضرور عرض کرین گے کہ اون کو اس کا پابند رہنا چاہیئے کہ کتابت بھی ایک ہی یا کے ساتھ کرین اور یا پر ہمزہ نہ دین ۔

تیسرے گروہ کی نسبت البتہ ہم اس قدر کہنے پر مجبور ہین کہ انکو یکسوئی اختیار کرنا چاہیئے ۔ (ہوئی) مین مذہب اول کی پیروی کرنا اور (ہوے) مین مذہب دوم کو ماننا ۔ یک بام و دو ہوا کا مصداق ہے واقعات متذکرہ بالا کے پڑہنے کے بعد یا تو وہ اصلیت او رحقیقت لفظ کو تسلیم کرکے تابع رسم الخط جاریہ رہین یا زباندانان حال کی زبان کے بہروسہ پر رسم الخط کی تبدیل و مذہب دوم کی پیروی فرمائین ۔

جناب امیر مینائی کی ایک تاریخ ہمکو ملی ہے جس مین لفظ ہوئی کا استعمال مادۂ تاریخ مین ہوا ہے ۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ مذہب دوم کے پیرو تھے

| | |
|---|---|
| عمر خضر نصیب مرے دستگیر کو | چین آگیا ہر ایک صغیر و کبیر کو |
| لب پر امیر مصرع تاریخ آگیا | اقبال شاہ سے ہوئی صحت وزیر کو |
| ۳۲ | ۱۳۱۰ = ۱۲۷۸ |

زبان اردو کے رسم الخط کے متعلق جب کوئی رسالہ موجود نہین ہے تو ہم قلمی اور مطبوعہ رسائل سے کام لیتے ہین جو لکھنؤ اور حوالی لکھنؤ اور دلّی اور مضافات دلّی سے شائع ہوئے ہین۔ ان رسائل مین لفظ ہوئی اور ہوئے کا رسم الخط دو یا کے ساتھ موجود ہے۔ اس کے مخالف بعض خطّاطون کو جب یہ سند رسم الخط ناگوار گزری اور اون کی توجہ ایک یا کے قائم رکھنے اور دوسری یا کے مٹانے کی جانب رجوع ہوئی تو اونھون نے اس قدر تعصب سے کام لیا کہ دو یا کی حقیقی ضرورت کے مقام پر بھی ایک یا پر قناعت کی۔ حضرت امیر کا مشہور لغت آپ کی زندگی مین کامل نگرانی کے ساتھ طبع ہوا ہے اور ہمارا خیال ہے کہ اس مین صحّت الفاظ کا بڑا ہی خیال ملحوظ رہا ہے۔ اس لغت مین جہان کہین الفاظ بنائی۔ آئی۔ کوئی۔ ہوئی۔ للچائی۔ وغیرہ مستعمل ہین اونھین بھی ایک یا سے کام لیا گیا ہے اور ضرورت وزن شعر کے لیئے اسی ایک یا پر ہمزہ رکھدیا گیا ہے۔ محاورہ (آنکھہ للچائی ہوئی پڑنا) کو (آنکھہ للچائی ہوئی پڑنا) لکھہ کر جرئت کا یہ شعر سند مین پیش ہوا ہے ؎ ہی غضب اپنی طبیعت اوسپہ ہے آئی ہوئی ؂ جسپہ پڑتی ہے ہر اک کی آنکھہ للچائی ہوئی ؂ ہم نے اس ایک شعر کو صرف بطور نظیر طرز کتابت و مثال اصلاح رسم الخط پیش کیا ہے سارا لغت اسی قسم کے نظائر سے بھرا ہوا ہے اب انصاف پسند اہل زبان خود دیون

جرأت کو ملاحظہ فرماوین جو اون کی زندگی مین طبع ہولے جسمین للچائی اور ہوئی
دونون کے رسم الخط مین دو یا ہین پس معاصرین کا یہ طرز خاص خاص کتابون
مین اصلاح زبان کے ساتہ اصلاح رسم الخط کا حکم رکہتا ہو اور معاصرین
اہل زبان اس کو پسند فرماتے ہون اور صحیح مانتے ہون تو ہماری راے مین
اون کو ایک یا کے عدد پر قناعت کرنا جائز ہے لیکن اصول قواعد جمل کی لحاظ
سے ان کو براہ کرم ہمزہ سے بہی دستکش ہونا چاہیئے اس لئے کہ اگر ہمزہ داخل
کتابت رہے گا تو وہ بزبان حال پکار اٹہے گا کہ (آئی ہوئی) کو دو یا کے
ساتہ لکہو۔

استادان زبان کے اکثر اون دواوین کی سیر ہمنے کی ہے جو ان کی
زندگی ہی مین چہپ چکے ہین اور بعض کا چہاپہ انہین کی خاص نگرانی سے ہوا ہے
کل ایسے دواوین مین ۔ بینائی ۔ ہوئی ۔ آئی ۔ کوئی ۔ للچائی ۔ وغیرہ مین
دو یا کی کتابت ہمزہ کے ساتہ موجود ہے ۔ بعض معاصرین فرماتے ہین کہ پرانی
اردو کا رسم الخط ایسا ہی تہا اور جب روز بروز اس کی اصلاح ہوئی گئی
اور زمانۂ حال کی زبان مین بہت سے تغیرات ہو چکے ہین تو اب رسم الخط قدیم
کو متروک خیال کرنا چاہیئے ۔ ہم عرض کرتے ہین کہ جو حکم ۔ بہت خوب ۔
لیکن زبان اردو کے ساتہ رسم الخط کی ایسی اصلاح کے لئے جس مین اصلی حروف
چہٹ ہو چکے ہین اور قواعد بدیہی کے برخلاف عمل ہوا ہے آخر کوئی نہ کوئی
دلیل بہی ہونی چاہیئے (چاہیئے) کو ایک یا کے ساتہ (چاہے) لکہکر اوسپر ہمزہ دیدینے کا
نام اگر اصلاح رسم الخط ہے تو ہماری راے مین اس اصلاح سے رسم الخط

کا خون ہوا ہے۔ جس شعر مین (کوئ) کو اظہار ہمزہ کے ساتھ پڑھنے کے بغیر بحر قائم نہین رہتی اوس مین ناگزیر ہمزہ کو قائم رکھنا اور مظہر ہمزہ کو ترک کر کے ایک یا سے کام لینا ہماری سمجھ مین بالکل نہین آتا کہ کس بنیاد پر ہے۔ کم سے کم اگر انہین استادانِ مُصلح کا کوئی رسالہ رسم الخط اس اصلاح کے لئے سند ہوتا تو ذمہ واری کا بار اون کے سر ہوتا۔ رسالۂ اصلاح رسم الخط قدیم ندارد اور ایسی فاش غلطی کے نشانۂ ملامت بننے کے لئے بے زبان کاتب ناراض ہین۔ پھر اصلاح رسم الخط کا دعوے کرنا چہ معنی دارد۔

ہوئی اور ہوئے مین تو کہنے کے لئے یہ گنجایش ہر کہ ہوا سے ہوی اور ہوے بنا لیا گیا۔ مگر جب کہ (للچائی کا ماخذ (للچایا) ہے تو پھر اس کو ایک یا سے (للچای) لکھہ کر ہمزہ سے کام نکالنا اور مظہر ہمزہ کی ضرورت نہ ماننا کیسی انوکھی بات ہے

اب ہم اس بحث کو اسی پر ختم کرتے ہین۔ افسوس ہے کہ نہ داغ مغفور ہین نہ امیر مرحوم اور نہ قدر و کامل اگر وہ ہوتے تو اس بحث کا تصفیہ انہین کے ہاتھون ہوتا۔ ہم شائقین فن جمل کی خدمت مین صرف اس قدر عرض کرتے ہین کہ وہ ضرورت جمل کے لئے اس طوفان کے دہوکے مین نہ آئین۔ جہان کہین انکو ایسے الفاظ مین یا پر وجود ہمزہ کا اطمینان ہو وہ اس کو بغرض اظہار ہمزہ دو یا سے لکھین۔ کبھی للچائی اور آئی اور کوئی اور اون کے مماثل الفاظ مین ایک یا سے کام نہ لین اور اصلاح جدیدۂ رسم الخط پر فاتحہ پڑہین۔ ہوئی اور ہوئے۔ چھوئی اور چھوئے اور موئی اور موئے کی نسبت اگر اون کو دلی کے اہل لغت پر بھروسہ ہو اور ہماری رائے کے ساتھ اتفاق ہو تو ان الفاظ مین بھی دو یا داخل کتابت

رکہین اور دونون کے عدد محسوب فرمائین واللہ اون کو مذہب دوم کے اختیار
کرنے مین آزادی ہے۔ لیکن مذہب دوم کو جدید رسائل کی کتابت کے
بہروسہ پر الفاظ للچائی و آئی وکوئی سے متعلق نہ سمجہین وما علینا الا البلاغ

لکھنو کے نامی ناول نگار مولوی عبدالحلیم شرر سے قریب قریب کل
ہندوستان واقف ہے حیدرآباد کی خوش قسمتی سے آپ آجکل ناظم تعلیمات
کے مددگار ہین۔ جب ہم نے اس بحث مین آپ سے استصواب کیا تو آپنے
مہربانی آمود جواب سے ہمکو شکر گزار فرمایا جس کو ہم بجنسہ ذیل مین نقل کرتے ہین

(ہوآ۔ ہوئی۔ ہوئے۔ کا تلفظ واو سے نہین ہے بلکہ ہمزہ سے ہے۔
اور املا مین ہمزہ کا قاعدہ ہے کہ اپنی حرکت کے مناسب حرف علت کی
صورت مین لکھا جاتا ہے اس لئے بجاے (ہوے) کے (ہوئے) لکھنا صحیح
ہے۔ اور تاریخ مین دو حرف یا محسوب ہونے چاہیین۔

ہماری راے مین حضرت شرر کی یہ تحریر مختصر مفید کا حکم رکہتی ہے اور
اس سے بہی مذہب اول کی تائید ہوتی ہے۔ قدما کے کلام بلاغت نظام
سے بہی اسی کی تصدیق ہوتی ہے۔ امیر خسرو دہلویؒ کا ایک قطعہ ہمکو یاد ہے
جس کو ہم ذیل مین عرض کرتے ہین۔ اس سے بہی رسم الخط ما فی البحث پر
کسی قدر روشنی پڑتی ہے۔

| | |
|---|---|
| رفتم بتماشاے کنار جوئے | دیدم بلب آب زن ہندوئے |
| گفتم کہ بہاے سر مویت چہ بود | آواز برآورد کہ دُر دُر موئے |

یادگاران غالب مرحوم سے حضرت تاباں دہلوی اور سائل دہلوی

بقید حیات ہین حضرت تابان کا ایک مطلع ہے کہ (ف) وصل کی شب وہ سمٹتے ہین پرے جاتے ہین ؛ چھوئی موئی ہین کہ چھوئے سے مرے جاتے ہین
حضرت سائل فرماتے ہین۔ (ف)

| | | |
|---|---|---|
| مرنے کی میرے اسکو سنا کر خبر کوئی | | اتنا ہی کہدے اب تو تسلی تری ہوئی |
| الفت مین اتنی چاہیئے خاطر کو یک سوئی | | ہم جس کو چاہتے ہون نہ چاہے اسے کوئی |

اب ہم اس بحث کو ختم کرتے ہین اور پیروان مذہب دوم کی توفیق کے لئے دعائے خیر۔

ہمزہ بعد الف کی نسبت یہ امر فیصل شدہ ہے کہ وہ کوئی چیز نہین ہے اُس کا کوئی عدد محسوب نہ ہوگا اور یہی حکم ہمزہ بعد واو کی نسبت ہے جیسے لفظ (ضوورہ) جس کے عدد بترک ہمزہ ۱۱۸ محسوب ہوتے ہین۔ اس لئے کہ ہمزہ بعد واو مثل ہمزہ بعد الف ہے۔ اسی طرح (وضوورہ) کے عدد بھی بترک ہمزہ ۱۱۷ لئے جاوین گے۔ یہی کیفیت جزءٌ دفءٌ کی ہے جس مین ہمزہ حساب جمل سے خارج رہتا ہے۔

ہمزہ بعد الف کی نسبت بعض متاخرین نے ایک عدد محسوب کیا ہے جس کا ذکر صاحب سبحۃ المرجان نے فرمایا ہے۔ فرماتے ہین کہ وجد بعضہم تاریخ وفاتہ (علماء امتی کانبیاء بنی اسرائیل) وہمزۃ علماء وہمزۃ انبیاء محسوبتان فی التاریخ (انتہی) یعنی بعض نے کسی عالم کی وفات کی تاریخ (حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) علماء امتی کانبیاء بنی اسرائیل۔ مین پائی ہے۔ اور الفاظ علماء اور انبیاء دونون مین ہمزہ محسوب ۱۰۵۲

ہوا ہے۔ اس موقع پر آزاد بلگرامی نے مورخ کے نام سے سکوت فرمایا ہے لیکن چونکہ وہ تاریخ شیخ الہند عبدالحق محدث دہلوی کی وفات کے متعلق کہی گئی ہے تو معلوم ہو چکا کہ اس کے مصنف و مورخ متاخرین سے کوئی بزرگ ہیں۔

اور اسی طرح آزاد بلگرامی نے احوال عبدالجلیل بلگرامی میں فرمایا ہے

کہ لازم السلطان فرخ سیر وقضی بہا من عنایاتہ ما کان لہ من وطر و نظم لجلوسہ تواریخ الاسنۃ الاربعۃ المذکورۃ والذی بالعربیۃ ہذا (ء)

| | | |
|---|---|---|
| قد تولّیٰ فرخسیر ملک ہند | | دلہ من عون القدیر اعتدار |
| فاقتبسنا تاریخہ من کلام | | صمدی یورثہا من یشاء ۱۱۲۴ |

والہمزۃ محسوبۃ فی التاریخ لان الجلوس فی سنۃ اربع و عشرین و مائۃ والف (انتہی) یعنی (صاحب "تذکرہ) ملازم ہوا فرخ سیر کا اور روا کیا اس کی عنایتوں کی برکتوں سے اپنے حوائج کو اور نظم کین اس کے جلوس کے لیے تاریخیں چار زبانوں میں جن میں سے عربی تاریخ یہ ہے (جو اوپر لکھی گئی) اس تاریخ میں ہمزہ شمار کیا گیا ہے اس لیے کہ جلوس سنہ ایک ہزار ایک سو چوبیس میں ہے۔

اسی طرح نعمت خان عالی نے کامگار خان کی شادی کی تاریخ میں ہجو کی ہے جو سنہ ایک ہزار ننانوے ہجری میں واقع ہوئی تھی جس میں ہمزہ کا عدد محسوب ہوا ہے (ء)

حرف مدرا ساخت مدغم پیر عقل آنگاہ گفت
نحو جائز کرد اینجا التقاء ساکنین
۱۰۹۸ + ۱ = ۱۰۹۹

آزاد بلگرامی نے اس تاریخ کی نسبت لکھا ہے کہ مادۂ تاریخ میں ایک عدد کی

کمی ہونے کی وجہ سے شاعر نے تعمیہ سے کام لیا ہے یعنی حرف مذکور جس سے
الف مراد ہے مادۂ تاریخ مین مدغم کیا ہے اور نیز لفظ القاءُ کے ہمزۂ مابعد
الف کو بھی محسوب فرمایا ہے درحالیکہ ہمزہ کے عدد کا محسوب کرنا تاریخ گویان
عرب کے مذہب کے خلاف ہے اس لئے کہ نہ وہ داخل حروف ہے اور نہ اسکے
لئے کوئی عدد جمل۔

پھر آپ ہی نے خزانۂ عامرہ مین بضمن احوال یحییٰ کاشی اس کی تاریخ موت
کا ذکر کیا ہے یعنی (ع) احیاءِ سخن چو کرد یحییٰ جان داد ؛ اور فرمایا ہے
کہ اس مادۂ تاریخ مین لفظ احیاء کے الف آخر کے بعد کا ہمزہ حساب جمل سے
خارج ہے۔ آپ فرماتے ہین کہ اکثر مورخان فارس ہمزہ کا عدد لیتے ہین اور
بعض نہین لیتے۔ اور مورخان عرب اکثر ایسے ہمزہ کو ترک کرتے ہین اور بعض
اوس وقت محسوب کرتے ہین جب کہ مادہ تاریخ کسی آیت قرآنی یا حدیث
مین پایا جاوے جیسا کہ عبدالجلیل بلگرامی نے تاریخ جلوس فرخ سیر مین
عمل کیا ہے۔ (جس کو ہم اوپر نقل کر چکے ہین)

ہم اس موقع پر صرف اسی قدر بیان پر خاموش نہین رہ سکتے اس لئے
کہ یہ کتاب صرف بیان واقعات کے لئے نہین ہے ہم ضرور عرض کرین گے
کہ جن شعراے عرب نے ہمزۂ بعد الف القاءِ یا احیاءِ کو حرف قرار دیکر اسکا
عدد لیا ہے اونہون نے غلطی کی ہے۔ آزاد بلگرامی نے نہ شعراے قدیم عرب
کی اون تاریخات کی نقل کی اور نہ اُن کے نام گنوائے محض تذکرۃً اُن کے
مذہب جمل کا ذکر کر دیا ہے اور موقع کے لحاظ سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ گویا وہ

شعراے عرب یعنی تاقی ذہنہ سنہ ہین عبدالجلیل بلگرامی کے لئے۔ اور یہ جو
ارشاد ہوا ہے کہ مورخان عرب کے پاس آیۂ قرآنی اور حدیث نبوی صلعم سے ملے
ہوے مادّہ مین ایسا عمل بعض وقت جائز قرار پایا ہے اس کے متعلق بھی
متقدمین کے کسی ایسے مادّۂ تاریخ کی سند نہین پیش ہوئی تاکہ ہم اوس سے
اس بات کا اندازہ کر سکتے کہ مورخ کا رتبہ فنّ جمل مین کیسا ہے۔ ہمارے روبرو
اس کے متعلق بھی جو کچھہ ہے وہ آزاد بلگرامی کا تذکرہ اور عبدالجلیل بلگرامی کی
تاریخ ہے اور بس۔ الله الله خیر سلّا۔

پس ایسی حالت مین ہم ایک عام قاعدہ کے مقابلہ مین جس کی تصدیق
محقّقین و متقدمین فن جمل کے اقوال متعددہ سے ہوئی ہے۔ ایسے استثنا نہی
کو جائز نہین قرار دے سکتے۔ عبدالجلیل بلگرامی کو ضرورت وقت نے ایسے عمل
ناجائز پر مجبور کیا ہوگا۔ یا فن جمل مین اونھون نے اپنے معلومات کو اسی حد تک
پایا ہوگا۔ یا آپ سے تسامح ہوا ہوگا۔

ہم گزشتہ حصہ کے متعدد مقامات پر اون محقّقین کی عبارتون کی
نقل کر چکے ہین جنمین سے بعض نے حروف تہجی کے ذیل مین ہمزہ کا ذکر کیا ہے،
اور بعض نے ہمزہ کے عدد کے متعلق صاف صاف لکھہ دیا ہے کہ ہمزہ کے لئے
جمل مین کوئی عدد نہین ہے۔ اور اونمین سے کسی نے یہ استثنائی جزئیہ
نہین بیان کیا کہ آیت قرآنی یا حدیث نبوی صلعم مین مادّہ پایا جاوے تو برخلاف
قاعدہ عام عمل کرنا جائز ہے۔ اور اون کا طرز بیان بتلا رہا ہے کہ وہ ایسی محتاط
افراد تھے کہ اعداد تاے مدوّر کی بحث مین اختلاف اقوال کی کوئی نزاکت

اونہون نے اپنے بیان مین نہین اوٹھارکھی پس ایسی حالت مین آزاد بلگرامی کا صرف یہ فرما دینا کہ مورخان عرب نے برخلاف قاعدۂ عام ایسا کیا ہے بدون سند ہم نہین مان سکتے - ہان یہ ہوسکتا ہے کہ بعض مورخین زمانۂ حال اپنے لیئے عبدالجلیل بلگرامی کی سند کو کافی خیال کرین لیکن ہم اُنکے لئے کبھی ایسا مشورہ نہین دے سکتے اس لئے کہ غلطی کی مثال کسی کے لئے سند کا کام نہین دے سکتی

اب رہی نعمت خان عالی کی فارسی تاریخ جس مین اونہون نے لفظ التقاءٗ مین ہمزہ بعد الف آخرین کو محسوب کیا ہے - وہ بھی فارسی مورخین کے لئے سند نہین ہوسکتی اس لئے کہ زبان فارسی کے قاعدہ اور رسم الخط کے لحاظ سے اون کا عمل غلط ہے یعنی التقار ساکنین اور احیار سخن دونون مرکبات زبان فارسی سے ہین اور فارسی کا قاعدہ کہہ رہا ہے کہ ایسے مرکبات مین جب حرف الف آخر کلمہ مین واقع ہو تو مضاف کے بعد یاے حطی کا لانا ضروریات سے ہے - صاحب منتخب النحو فرماتے ہین کہ ہر اسمے کہ در آخر آن الف باشد و ما قبل آن مفتوح بود و ہمچنین واو باشد و ما قبل آن مضموم بود و آن را مضاف کنند می باید کہ یاے زائدہ میان مضاف و مضاف الیہ درآرند مانند ادا معشوق و ابروے محبوب و این یا را در وقت خواندن بہمزۂ ملینہ بدل کنند -

پس نعمت خان عالی کے مصرع تاریخ مین اگر برخلاف قاعدہ رسم الخط فارسی بجاے ہمزۂ آخر لفظ التقار یا کی کتابت بضرورت تاریخ ترک ہوی ہوا ور ہمزہ کے عدد برخلاف قاعدۂ عام جمل محسوب ہوے ہون تو کہا جائے گا کہ استاد سخن نے فن جمل کی کمی معلومات کی وجہ سے تسامح کیا ہے - اور ایسا تنزل

مصرع ہکو خلاف ورزی قاعدۂ عام کے لئے سند نہیں ہو سکتا۔
باقر گیلانی نے جلوس عالمگیر کے تاریخی بیان کے آغاز مین بضمن لغت
قواعد فارسی کا لحاظ رکہا ہے اور (ملجاے دوسرا) مین بعد الفِ ملجا یا کو
محسوب فرمایا ہے۔ فرماتے ہین کہ ملجاے دوسرا امام المتقین ۱۰۶۸
مکرم جہان مقبول الٰہ سید المرسلین ۱۰۶۸ (سہ)

| | | |
|---|---|---|
| سماے حکم وسخا ومہ جمال وکمال | | پناہ تاجوران کاسمان ندیدہ چنان |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |

اس شعر مین لفظ سما کے بعد یا مطابق قاعدہ ہے۔ صاحب ملخص تسلیم فرماتے ہین کہ ہرگاہ کدخدائی یا اولئک مین ہمزہ کے عوض یا محسوب کی جاتی ہے جیساکہ اوپر بیان ہوا ہے تو اذا جاء د ماشاء کا ہمزہ بعد الف بہی مستحق یک عدد ہے۔ ہم کہتے ہین کہ اولئک مین یا کی کتابت بغرض اظہار ہمزہ ہوئی ہے۔ اور رسائل مین الف بہی بغرض اظہار ہمزہ ہے۔ اور سئول مین واو بہی اسی غرض سے ہو۔ پس اہل جمل نے اولئک مین یا اور رسائل مین الف اور سئول مین واو محسوب کرنے کا حکم ہمزہ کی خاطر اور اس کی کسی مرتبت کی وجہ سے نہین دیا بلکہ کتابت اور رسم الخط کی وجہ سے جس مین ی۔ ا۔ و موجود ہے۔ ہرگاہ ابتدائی بیان مین یہ بات طی ہو چکی ہے کہ ہمزہ کوئی مستقل حرف نہین ہے تو پہر ماشاء کے ہمزۂ آخر کے لئے عدد کی سفارش بے موقع اور غیر موجّہ ہے۔ قواعد اس کی قبولیت کے مانع ہین امید ہو کہ آپ معاف فرماوین
صاحب معدن الجواہر نے فرمایا ہے کہ الفاظ دیوانہٗ یا بیگانہٗ کا ہمزہ

ہمزہ بعد الف کا حکم رکھتا ہے یعنی بلحاظ رسم الخط اس کو حروف لفظ مین کچھہ دخل نہین ہے اور نہ ان کے لئے حروف ثلاثہ یعنی الف۔ واو۔ ی۔ سے کوئی حرف موجود ہے۔ قواعد فارسی کی روسے لفظ دیوانۂ یا بیگانۂ کا اصل لفظ دیوانئی یا بیگانئی تہا لیکن جب کہ قاعدہ نے رسم الخط سے دو یا کو حذف کرکے اس کے عوض صرف (ء) کو قائم کردیا ہے تو اب حساب جمل مین بروے قاعدۂ عام ہمکو رسم الخط کی پابندی لازم ہے پس دیوانۂ کے اعداد ٦٧۔ اور بیگانۂ کے اعداد ٣٨ محسوب ہون گے اور ہمزہ کا کوئی عدد نہ لیا جاوے گا۔

## ی

جن الفاظ عربی کے آخر مین یا ہے اور فارسیون نے اوس کو الف سے بدلدیا ہے جیسے تمنی۔ ماجری۔ جس کو فارسیون نے تمنا اور ماجرا کر لیا ہے اس کے حرف آخر کے عدد عربی مین بلحاظ کتابتِ یا دس محسوب ہون گے۔ اور فارسی مین بلحاظ کتابت الف۔ ایک۔

صاحب ملخص تسلیم نے حبیب اللہ بشیر کی ایک تاریخ پر اعتراض فرمایا ہے اور وہ تاریخ یہ ہے..

| | | |
|---|---|---|
| بشہر القصہ جب تفتیش سال اسکا کیا مین نے | | سروش غیب نے ترغیب یون مجھکو بایما کی |
| نمایان مصرع تاریخ مطبوع طبائع ہو | | عجب لکھی گئی توشیح اردوے معلی کی ١٢٩٥ |

آپ فرماتے ہین کہ درین قطعہ قافیۂ افزا و ہویدا و ایما و دنیا

آشکارست۔ معلی بیاے محض بوجہ تاریخ و در قوافی الف قاعدۂ عربی جاری

کردن بیجاست　　(انتہیٰ)

افسوس ہے کہ لائق مؤلف نے غور سے کام نہین لیا اردوے معلیٰ کی یا کو زباندانان اردو نے بہ تبدیل الف جائز نہین رکھا۔ پس بیچارے مورخ نے اگر لفظ صحیح کو استعمال کیا تو اوسپر کوئی اعتراض نہین ہوسکتا اوس نے یا کو بضرورت تاریخ نہین قائم رکھا ہے بلکہ بضرورت صحّت لفظ و رسم الخط قائم رکھا ہے۔ جو غلطی اس مادہ مین ہے وہ اور ہے یعنی مورّخ نے لفظ (گئی) مین صرف ایک یا کو محسوب فرمایا ہے تسلیم سہسوانی نے غالبًا اس پر غور نہین فرمایا۔

لائق مؤلف فرماتے ہین کہ موے و روے و سوے و توے وہمین قیاس دلجوے وگوے بدویاست۔ ہم کہتے ہین کہ اس ہو قعپر آپ سے تسامح ہوا ہے۔ دو یا محسوب ہونے کی ضرورت اوس وقت ہوگی جب کہ ہم دلجوے کو دلجوئے کہین یا گوے کو گوئے یا توے کو توئے یا موے کو موئے ہم اس قاعدے کو ہمزہ کے ذیل مین بیان کر آئے ہین اور درحقیقت اس کا اصلی مقام وہی ہے۔ لائق مؤلف نے چون کہ الفاظ موے۔ روے۔ سوے۔ توے۔ دلجوے۔ گوے۔ کے رسم الخط کو بدون ہمزہ لکھا ہے اور ایسے یا کے عدد ۲۰ لینے کا حکم دیا ہے اور خواہ نخواہ حرف یا کے ذیل مین اس کا ذکر فرمایا ہے لہٰذا دفع غلط فہمی کے لئے اس ہو قعپر ہمنے صراحت کردی

## حروف مُشدّدہ

حرف مشدّد کی نسبت قاعدہ عام کے ذیل مین بھی ایک اجمالی بیان گزرا ہے

اور آزاد بلگرامی نے سبحۃ المرجان میں بضمن بیان صنعت تاریخ لکھا ہے کہ

یعدّ المشدّد حرفاً واحداً کالمشدّد وکذٰلک الہمزۃ الممدودۃ کاٰمن (انتہیٰ)
یعنی شمار کیا جاتا ہے حرف مشدّد ایک حرف جیسا لفظ مشدّد اور اسی طرح
ہمزہ ممدودہ جیسا لفظ آمن۔

ہمزۂ امن کی بحث ہمنے بضمن حرف الف کی ہے اس موقع پر اس کی
ضرورت نہین ہے۔ حرف مشدّد کی نسبت صاحب معدن الجواہر نے بھی صراحت
کے ساتھ لکھا ہے کہ حساب جمل مین تشدید کوئی چیز نہین ہے چون کہ جمل کا قاعدہ
عام کتابت پر مبنی ہے اور تشدید کی وجہ سے کتابت مین کوئی تکرار نہین واقع
ہوتی لہذا اہل جمل نے حرف مشدّد کو ایک ہی حرف قرار دیا ہے اور جہان کتابت مین
مشدّد کے دو حرف لکھے جاتے ہین جیسے اللہ وہان یہ سمجھنا چاہیئے کہ لام اول
درحقیقت قرارت مین داخل نہین ہے بلکہ لام دوم مشدّد ہی سے قرارت کا کام
لیا جاتا ہے اور اس خاص رسم الخط کا بیان حرف ل پر گزر چکا ہے۔

صاحب ملخص تسلیم نے اس کلیہ کو تسلیم فرما کر فرمایا ہے کہ اگر کوئی مورخ
الفاظ مشدّدہ کے مکرّر شمار سے مادہ تاریخ حاصل کرے تو یہ ایک قسم کی صنعت
ہوسکتی ہے جیسا کہ آپ کی ایک تاریخ ہے۔ وہو ہذا۔

| تعمیر مسجدے چو امیر علی نمود | تاریخ سال جستم و فرمود زاہدے |
|---|---|
| ہجری ست با مشدّد و فصلی بضابطہ | بر چاہ باولی شدہ تیار مسجدے ۱۲۹۷ ف |

آپ نے اس مادۂ تاریخ سے جو فی الحقیقت سنہ فصلی کا مادّہ ہے تشدید

یاے لفظ تیّار سے دو یا محسوب کر کے شسلہ ہجری بھی پیدا کیا ہے اور عمل غلط کا نام صنعت رکھنا چاہا ہے اور یہ گویا اس بات کی ہدایت ہے کہ قواعد جمل کی خلاف ورزی کرنے والے صنّاع کا لقب پاوین ۔ اگر ایسی آزادی عطا کر دی جائے اور غلطی کو صنعت کہہ دیا جائے تو سارا قاعدہ خاک مین ملجائیگا ۔ ایک مادّہ سے دو مادون کا حاصل کرنا بے شک ایک صنعت ہے جس کا نام صنعت ذو تاریخین ہے اور ہمنے اس کا ذکر بجاے خود کیا ہے اور وہ صنعت اُس وقت قرار پاسکتی ہے جب کہ قواعد جمل کی پابندی کے ساتھ وہ خوبی حاصل ہو جو اس صنعت کی تعریف ہے اگر ہمارے مشفق کو اپنی تاریخ بحال اور برقرار رکھنے کے لیے کوئی خاص نام ہی درکار ہے تو ہم اس کا نام صنعت مصنوعی رکھتے ہین جس سے بچنا اس کی عین تعریف ہے ۔

# دوسرا باب عمل یعنی فروع جمل کے متعلق

## پہلی فصل تاریخ کے متعلق

### (۱) تاریخ کی تعریف

کسی چیز کے وقت کے پیدا کرنے کو اہل لغت تاریخ کہتے ہین اور اصطلاح مین ایک علم کا نام ہے جس مین واقعات عام یا خاص کا ذکر کرین ۔

صاحب غیاث اللغات فرماتے ہین کہ "تاریخ در اصطلاح عبارت ست از تعیّن کردن مدتے از ابتداے امر عظیم و قدیم و مشہور تا ظہور امر ثانی کہ عقب اوست تا کہ دریافتہ شود بزمانہ آیندہ و دیگر ظہور این امر ثانی بلحاظ

نسبت بعد مدت امر قدیم مشہور اول ۔

صاحب معدن الجواہر کا قول ہے کہ "تاریخ نام صنعتی ست از صنائع علم بدیع و این عبارت ست از آن کہ متکلم بیان کند سال ہجری یا سال دیگر را برائے وقوع امرے بلفظے یا فقرۂ یا مصرعے یا زیادہ ازان کہ اعدادش بحسب حساب جمل موافق سال مذکور باشد ۔

صاحب سبحۃ المرجان کا قول ہے کہ ومنہا مختصۃ بالعرب کاستخدام المضمر وحسن التخلص والتاریخ علیٰ قاعدۃ الجمل وغیرہا (انتہی) یعنی اور بعض اونمیں سے عرب کے ساتھ مخصوص ہین جیسے صنعت استخدام ضمیر و حسن تخلص اور تاریخ بقاعدہ جمل وغیرہ ۔

آپ ہی نے غزلان ہند مین فرمایا ہے کہ فقیر صنائع عربی و ہندی ملاحظہ کردم سہ قسم برآمد بعضے مشترک در عرب و ہند مثل ایہام و حسن التعلیل الخ و بعضی مختص بعرب مثل استخدام مضمر و حسن التخلص یعنی گریز قصیدہ و تاریخ بقاعدۂ جمل وغیرہا و بعضے مختص بہ ہند ۔

پھر آپ ہی نے سبحۃ المرجان مین لکھا ہے کہ التاریخ ہو عبارۃ عن ان یبیّن المتکلم عاما ہجریا لوقوع حادثۃ بقاعدۃ الجمل وہو عروۃ لا یدری الا و بار ولعبۃ فی محافل الظرفاء والعجب انہم قصروا عن ادارحقہ حیث ما ادخلوہ فی سلک انواع البدیع ولم ینظمہ احد من اصحاب البدیعیات التی طالعتہا وہو حریّ بذالک اما اوبار الفرس فقد قضوا حقہ و ذکروہ فی انواع البدیع الفارسی (انتہیٰ) ۔ یعنی تاریخ عبارت ہے اِس سے کہ متکلّم سال ہجری کسی

حادثہ کے وقوع کا فنّ جمل کے قاعدہ سے بیان کرے اور یہ صنعت ایک دستاویز ہے ادیبون کے ہاتہ مین اور ایک کہلونا ہے ظریفون کی محفلون مین اور تعجّب اس کا ہے کہ مؤلفین عرب نے اس صنعت کا حق ادا کرنے مین کوتاہی کی ہر بدین وجہ کہ اس کو اقسام فنّ بدیع مین ذکر نہین کیا اور نہ اصحاب بدیعیات مین سے جو میری نظر سے گزرے ہین کسی نے اسکو نظم کیا حالانکہ یہ صنعت ذکر کرنے کے قابل ہے۔ لیکن فارس کے ادیبون نے اسکا حق ادا کیا ہے اور فارسی کے فنّ بدیع کے اقسام مین اس کو بہی جگہ دی ہے۔

صاحب ہفت قلزم کا قول ہے کہ "تاریخ عبارت ست از آن کہ جہت حدوث واقعہ لفظے یا مصرعے یا زیادہ کہ بحسب حروف مکتوبہ از روے حساب جمل موافق تاریخ سال ہجری آن باشد تاریخ آن کنند (انتہی)

صاحب منتخب اللغات نے لفظ تاریخ پر صرف اس قدر لکہا ہے کہ وقت چیزے پدید آمدن باشد وبس۔

اب ہم کہتے ہین کہ لفظ تاریخ کے اصطلاحی معنون مین اہل لغت نے کوتاہی کی ہے اور اس کی وجہ یہی ہوسکتی ہے کہ اون کو اس فن پر عبور کامل نہ رہا ہو اور تعجب اس کا ہے کہ جن مصنفین فن جمل نے اس کا ذکر کسی قدر تفصیل کے ساتہ کیا ہے اونہون نے بہی تعریف اصطلاحی لفظ تاریخ پر توجہ مبذول نہین کی۔ اگر ہم اس موقعپر تعریف اصطلاحی کو افراد تاریخ پر حاوی نہ رکہین گے تو خود ہمکو اقسام تاریخ کے بیان کرتے وقت مشکلات کا سامنا ہوگا یعنی بعض اقسام تاریخ۔ تاریخ کے ذیل سے نکل جاوین گے۔ پس جمل کی واقفیت عامہ نے ہمکو اسپر مجبور کیا ہو کہ ہم

لفظ "تاریخ" کی اصطلاحی تعریف حسب ذیل کرین ۔

(۱) تاریخ اوس حرف یا لفظ یا الفاظ کا نام ہے جن کے اعداد حروف سے سنۂ مطلوب حاصل ہو ۔ یا

(۲) محض اون الفاظ سے امور ذیل واضح ہون ۔

(۱) سنۂ مطلوب ۔ یا

(۲) سنۂ مطلوب مع تاریخ و ماہ ۔ یا

(۳) سنۂ مطلوب مع تاریخ و ماہ و روز ۔ یا

(۴) سنۂ مطلوب مع تاریخ و ماہ و روز و وقت ۔

تعریف کے حصہ اول کا تعلق فنّ جمل سے ہے ۔ اور حصۂ دوم جمل سے غیر متعلق

تعریف کے حصہ اول کی قدامت کا پتہ بعض قدیم تصانیف سے ملتا ہے ۔ لیکن اوس زمانہ کے مورّخ اس کے پابند نہ تھے کہ حرف یا لفظ یا الفاظ تاریخ بلحاظ واقعۂ مطلوب التاریخ مناسب یا معنی دار تجویز کرین ۔

بعض متاخرین محقّق نے بھی اس کو لکھا ہے کہ با معنی اور متعلق بواقعہ الفاظ مین تاریخی مادّہ حروف ابجد سے پیدا کرنا غالباً استادان عجم کی ایجاد ہے ۔ اور متقدّمین عجم مین بھی خال خال افراد ایسے گزرے ہین جن کے نام سے بعض تاریخی مصرعے منسوب ہین جیسے انوری ۔ جس نے ایک مکان کی تعمیر کی تاریخ نظم کی تھی ۔

| | | |
|---|---|---|
| گشتہ این چون سپہر لا جورد | | اے نمودار سپہر لا جورد |
| تا فرح تاریخ این نقش ست و نرد<br>۲۵۴ + ۲۸۸ | (۵۴۲) | بود در نرد فرح نقش بکام |

معلوم ایسا ہوتا ہے کہ عجم مین بھی ابتدا ابتدا مین اٹل سٹ تاریخین لکھی جاتی تھین

اس تاریخ کو اگر محاسن تاریخ کے لحاظ سے دیکھا جاوے تو نہایت ادنیٰ درجہ کی تاریخ ہے لیکن محض بے معنی الفاظ کے مقابلہ مین بہت اچھی ہے۔ حافظ شیراز کی بعض تاریخین البتہ کسیقدر ٹھیک ہین۔ اگرچہ اون مین بھی وہ باتین جمع نہین ہین جن کو اس زمانہ نے محاسن تاریخ مین داخل کیا ہے۔ منجملہ اونہین تاریخون کے حافظ شیراز علیہ الرحمہ کی یہ تاریخ بھی مشہور ہے۔

| بسال تاریخ وفاتش طلب از رحمت حق ۷۵۶ | | کنف رحمت حق منزل او دان وانگہ |
|---|---|---|

بعض متقدمین عجم اور متاخرین عرب نے البتہ اس طریقہ مین یہ خوبصورتی پیدا کی کہ وہ اس مقصد کو معنی دار الفاظ مین حاصل کرنے لگے جس سے۔ تاریخ کی رونق دوبالا ہوگئی۔

بعض اہل لغت نے تاریخ کی تعریف مین سنہ ہجری کی جو تخصیص بیان کی ہے ہماری رائے مین وہ بھی غیر موجّہ ہے اس لئے کہ تاریخ کو کوئی خصوصیت صرف سنہ ہجری سے کر نہین ہے عربی مورخین نے سنہ ہجری یا محمدی مین تاریخ لکھی ہو۔ فارسیوں نے ان دونون کے سوا سنہ نوروز وغیرہ سے بھی کام لیا ہو۔ اور اہل ہند نے اپنے ملک کے مروّجہ سنین کے لحاظ سے مختلف سنین مین تاریخین کہی ہون مسلمانونکے پاس سنہ ہجری یا محمدی کی ترجیح یا ہنود کے لئے سنہ سمت یا اور کسی سنہ کی فضیلت اسی طرح پارسیوں کے لئے سنہ نوروز کی اہمیت یہ تمام ایسی چیزین ہین جن کا اثر تعریف لفظ تاریخ پر نہین پڑ سکتا ہم نے سنین مختلفہ کا خاص بیان اس کتاب کے خاتمہ کے لئے اظہار کیا ہے اور اس موقعپر اسی قدر بیان پر اکتفا کرتے ہین کہ ہماری تحقیق مین سنہ ہجری کی تخصیص کو تعریف لفظ تاریخ مین داخل کرنا غلطی ہے۔

اب رہی یہ بات کہ تاریخ داخل صنائع و بدائع ہے یا نہین ۔ اس کے متعلق ہم صرف قدردانان اساتذۂ فارس یا آزاد بلگرامی کے تعجّب اور صاحب معدن الجواہر کے اتبّاع کے پیرو نہوں گے دیکھنا یہ ہے کہ بلغاءِ عرب نے اس کے متعلق کیا کہا ہر صاحب سبحۃ المرجان نے اپنی حدِّ علم تک فرما دیا ہے کہ ادباءِ عرب نے تاریخ کو بدائع مین جگہ نہین دی ۔ جس کا آپ کو تعجّب ہے اور ہمکو اس لیے تعجّب نہین ہر کہ تاریخ کی تعریف سے خود ہمکو اطمینان ہو چکا ہے کہ اس مین کوئی ایسی نُدرت نہین ہے جس کی رو سے تاریخ کو بدائع و صنائع مین داخل کرین ۔ جب واضع جمل نے ہر ایک حرف کے لیے اُس کا عدد مقرر کر دیا تو اون حروف کے مجموعہ سے ایک سنہ کا حاصل کرنا کون سی ندرت ہے ۔ ہرگاہ قدماے عرب اس مجموعۂ حروف کو معنی دار الفاظ مین مرتب کرنے کے بہی عادی نہ تہے تو وہ تاریخی بے معنی جملہ یا لفظ کو داخل بدائع و صنائع کیون کرتے ۔ متقدمین فارس نے اون حروف سے معنی دار لفظ پیدا کرنے مین البتہ اپنی روشنی طبیعت سے کام لیا ہے لیکن اس مین بہی کوئی جدّت یا ندرت نہین ہے ۔ جس کے لحاظ سے ہم تاریخ کو ایک خاص قسم کی صنعت مانین عربون اور فارسیون نے جس قدر اقسام صنائع کی تعریف بیان فرمائی ہر انہین سے اکثر صنائع کا استعمال طبّاع مورخین اپنی تاریخون مین کیا کرتے ہین جس کے لحاظ سے ہم نے صنائع تاریخ کا ایک خاص بیان اسی فصل مین قائم کیا ہے ۔ پس ہماری راے مین کوئی ایسی قوی وجہ نہین ہے جس سے نفس تاریخ کو داخل اقسام بدائع کیا جاے ۔ بدیع کے لغوی معنی نو پیدا شدہ کے ہین ۔ ہرگاہ واضع جمل نے فن جمل کو اون دو خاص ضرورتون کے لیے وضع کیا جن کا بیان اس کتاب کے باب اول مین

گزر چکا ہے تو تاریخ کی معنوی قسم اسی پہلی غایت مین داخل ہے اور کوئی بات اس سے پیدا نہین ہوئی - قدماء عرب سے جو لوگ کام سے کام رکھتے تھے وہ مجموعہ حروف سے تاریخ کا مقصد حاصل کر لیتے تھے اور اپنے قیمتی وقت کو تلاش لفظ معنی دار مین نہین صرف کرتے تھے یا یون سمجھو کہ وہ اس کو ایک بیکار کام خیال کرتے تھے یا علم کی کمی نے مجبوراً یہی راستہ دکھلایا ہو اور پھر علمانے اسی کو اصل مقصد کے لئے کافی سمجھا ہو - فارسی طبّاعون نے اگر معنی دار الفاظ کا التزام کیا اور مہمل الفاظ پر اس کو ترجیح دی تو اون کی اس تراش خراش کو دل کے خوش کر لینے کے لیے کھینچ تان کر داخل صنائع کر لینا اور بات ہے - لیکن اس سے فاضل بلگرامی کا وہ مقصد نہین حاصل ہو سکتا کہ تاریخ کو خواہ مخواہ ہم اقسام بدائع سے ایک قسم قرار دے لین اس لئے کہ فاضل موصوف کی بیان فرمائی ہوئی تعریف مین الفاظ تاریخ کا معنی دار ہونا شرط نہین ہے اور اہل اصطلاح نے لفظ یا الفاظ معنی دار کی قید لگائی ہے - پس ہماری رائے مین نفس تاریخ داخل صنائع نہین ہے - ہمکو قدمائے عرب کے اس عمل پر ذرا تعجب نہین ہے کہ انہون نے تاریخ کو داخل بدائع کیون نہین کیا - جن کو اس سے اختلاف ہے وہ اپنی تحقیق کے آپ ذمہ دار ہین اور بدین وجہ کہ یہ صرف اعتباری بحث ہے ہم اس کے متعلق اس سے زیادہ خامہ فرسائی کرنا (ع) عزم منزل بدل و محو تماشا در راہ ٭ ہونا نہین چاہتے شائقین فن کو اون کی بصیرت بڑہانے کے لئے اسی قدر کافی ہے جس قدر ہم نے بیان کیا -

واضح ہو کو جس حرف یا لفظ یا الفاظ کے اعداد جمل سے سنہ حاصل

ہوتا ہے اس کو اہل جمل نے مادّۂ تاریخ سے موسوم کیا ہے اور جن الفاظ سے سال مطلوب صوری طور پر حاصل ہوتا ہے اُنپر مادّہ کا اطلاق نہین کیا جاتا بلکہ اوسکا نام صوری تاریخ ہے اور اس کو فن جمل سے کوئی واسطہ نہین۔ تاریخ کے اقسام باعتبارات مختلفہ مختلف ہین جن کو ہم اسی کے متصلہ بیان ہین ہدیۂ ناظرین کرتے ہین۔

## (۲) تاریخ کے اقسام

**بیان عام** اقسام تاریخ کے بیان مین بعض محققین فن جمل نے اختصار سے کام لیا ہے اور بعض نے اپنے اپنے مذاق کے لحاظ سے امین کمی وبیشی کی ہے۔

صاحب معدن الجواہر کی راے مین تاریخ کی صرف تین قسم ہین۔ (۱) صوری (۲) معنوی (۳) صوری ومعنوی۔ بعض نے پانچ قسم بیان کرکے تعمیہ تخرجہ کو بھی اقسام تاریخ مین شمار کیا ہے۔ اور بعض نے بعض صنائع تاریخ کو داخل اقسام کیا ہے۔ بعض حضرات نے اقسام جمل کو بھی اقسام تاریخ قرار دیا ہے۔

ہماری راے مین مختلف اعتبارات سے تاریخ کے مختلف اقسام ہین اور صنائع تاریخ کو اقسام سے کچھ تعلق نہین ہے۔ اس لئے کہ جن صنائع تاریخ کا ذکر ہم اسی فصل کے آیندہ بیان مین کرین گے وہ ہر ایک قسم تاریخ مین آسکتے ہین اور اقسام جمل کو اقسام تاریخ مین ملا دینا تو عام کو خاص کر دینا ہے کیونکہ تاریخ کے مجموعی اقسام مین اقسام جمل سے ہر ایک قسم مین داخل ہوسکتے ہین۔

الغرض ہم نے اقسام تاریخ کو مختلف اعتبارات سے ذیل مین عرض کیا ہے تاکہ شائقین فن کو اقسام کی حقیقت اچھی طرح پر معلوم ہوسکے۔

| (الف) باعتبار حقیقت | باعتبار حقیقت تاریخ کی تین قسم ہین (۱) صوری (۲) معنوی |
|---|---|

(۳) صوری و معنوی - صاحبان جمل کو ان اقسام ثلاثہ سے اتفاق ہے۔
بعض محققین نے ایک چوتہی قسم تعمیہ کے نام سے بیان کی ہے اور ہم اس کو تمام اقسام سے متعلق خیال کرتے ہین - یہی وجہ ہے کہ ہمنے اس کو ان اقسام ثلاثہ سے خارج رکہا ہے اور آگے چل کر اوس کے مقام پر اوس کو ہدیہ ناظرین کرین گے ۔

صوری زبان عربی کا لفظ ہے بمعنی منسوب بصورت یعنی ظاہر اہل جمل نے اوس لفظ یا اُن الفاظ کو تاریخ صوری کہا ہے جن سے سنہ مطلوب معلوم ہو۔
محققین نے اگرچہ اس قسم کو من وجہٍ اقسام تاریخ مین داخل رکہا ہے لیکن فی الحقیقت اس کو جمل سے کچہہ تعلق نہین ہے ۔

اس کی مثال رباعی ذیل سے ظاہر ہے جس کو صاحب ہفت قلزم نے ذکر کیا ہے

| | | |
|---|---|---|
| سلطان تیمور مثل او شاہ نبود | | در ہفصد وسی و نہ درآمد بوجود |
| در ہفصد و ہفتاد و یکے کرد خروج | | در ہشصد و ہفت کرد عالم پدرود |

اسی طرح سعدی علیہ الرحمہ نے کتاب گلستان کی تاریخ بہی صوری لکہی ہے

| | | |
|---|---|---|
| درآن مدت کہ مارا وقت خوش بود | | ز ہجرت شش صد و پنجاہ و شش بود |

اب ہم کہتے ہین کہ قسم صوری مین وہ الفاظ بہی داخل ہین جن سے سنہ مطلوب کے ساتہ تاریخ و مہینہ یا روز - یا تاریخ و مہینہ و روز تینون ظاہر ہون جس کی ایک مثال حسب ذیل ہے ۔

| | | |
|---|---|---|
| چون بہ تخت سلطنت بنشست آن شاہ نفیس | | بستم شوال بود و ہشتصد یوم الخمیس |

اگرچہ ہماری تعریف کا حصۂ آخرین اوس تعریف قسم صوری سے زائد ہے

جسپر اہل جمل کا اتفاق ہے یعنی اہل جمل نے صوری کی تعریف صرف اسی قدر بیان کی ہے جس کو ہم نے آغاز بیان مین عرض کیا ہے لیکن ہماری راے مین حصۂ آخرین تعریف کے لحاظ سے جو بضمن تعریف ہمارے بیان مین گزرا تشیل آخر الذکر کو بہی تاریخ صوری مین داخل سمجہنا چاہیئے۔

الف کی دوسری قسم۔ تاریخ معنوی ہے۔ معنوی بہی زبان عربی کا لفظ ہے، جس کے معنی منسوب بہ معنی کے ہین پس اہل جمل نے "تاریخ معنوی اوس حرف یا لفظ یا الفاظ کا نام رکہا ہے جن کے اعداد جمل کے مجموعہ سے سنۂ مطلوب حاصل ہو تاریخ ذیل اس کی مثال ہے

(لمؤلفہ)

| | |
|---|---|
| ای واقف قانون عدالت افسوس | وی ماہر احکام وکالت افسوس |
| درپیش حق رفتی وگفتم تاریخ | مقصود علی نمودہ رحلت افسوس<br>۱۳۰۰ھ |

الف کی تیسری قسم۔ (صوری ومعنوی) ہے۔ یہ جامع ہے ہر دو اقسام اول الذکر کی یعنی جس تاریخ کے الفاظ سے صرف سنۂ مطلوب ظاہر ہو یا سنہ کے ساتہ۔ تاریخ د ماہ۔ یا۔ تاریخ د ماہ د روز۔ یا۔ صرف تاریخ د ماہ۔ یا۔ صرف تاریخ د ماہ و روز۔ اور اعداد حروف کے مجموعہ سے بہی وہی سنہ حاصل ہو تو ایسی تاریخ صوری ومعنوی کہلاوے گی۔

صاحب معدن الجواہر نے فرمایا ہے کہ اس قسم کو بعض اہل جمل نے صنع الصنع بہی کہا ہے جناب مولانا محمد حسن علیشاہ ناظم قدس سرہ کے لوح مزار مبارک پر جو حیدرآباد مین

واقع ہے مولوی عبدالقادر نائطی طاہر تخلص کی کہی ہوئی ایک تاریخ کندہ ہے
جو صورت اول قسم ہذا کی اعلیٰ مثال ہے۔

(نمبر ۱)

| | | |
|---|---|---|
| چون عاشق ذات قل ہو اللہ احد | | شد واصل رب لم یلد لم یولد |
| این صوری و معنویست تاریخ وصال | | ہشتاد و چہار و یکہزار و دو صد ۱۲۸۴ |

مندرجہ ذیل مثال مین الفاظ سنہ کے ساتھ ماہ و تاریخ و روز بہی موجود ہے
کسی استاد فن نے ۹۱۵ھ مین لکہا ہے۔

(نمبر ۲)

| | | |
|---|---|---|
| گفت ہاتف سال تاریخ وفات بادشاہ | | ہفدہ شعبان و نہصد پانزدہ یوم جمعہ ۹۱۵ |

نمبر ۳ لمؤلف الکتاب

| | | |
|---|---|---|
| محمد زمان خان عالی نژاد | | سر شام چون مہر گردون نہفت |
| دلا فکر سال شہادت نمود | | فلک ہفتم ماہ ذی حج بگفت ۱۲۹۲ |

مؤلف حقیر کے فرزند (غازی الدین احمد) کی تاریخ ولادت استادی افضل
مغفور نے فرمائی تہی۔

(نمبر ۴)

| | | |
|---|---|---|
| تاریخ ولادتش رقم زد افضل | | شب شنبہ بستم جمادے الاولی ۱۲۹۷ |

اس تاریخ مین شب کے الفاظ بہی داخل مادۂ تاریخ ہین۔ اور محققین نے
کہا ہے کہ ساعت اور دقیقہ بہی داخل ہو تو ایک قسم کا حُسن ہے۔
حسامی نے ظہیر الدین بابر بادشاہ کی ولادت مین یہ تاریخ کہی ہے۔

(نمبر ۵)

| | | |
|---|---|---|
| چون درشش محرّم زاد آن شہ مکرّم | | تاریخ مولدش ہم آمد ششش محرم ۸۸۸ |

جب بابر بادشاہ نے دہلی کو فتح کیا تو کسی استاد نے اس کی تاریخ لکھی۔

(نمبر ۶)

| | | |
|---|---|---|
| گشت در پانی پت ابراہیم شاہ | | شاہ غازی بابر عالی نسب |
| وقت و روز و سال و تاریخ ظفر | | صبح بود و جمعہ و ہفت رجب ۹۳۲ |

(نوٹ) اس تاریخ کے مادّہ مین لفظ بود بھی شامل ہے اور ایسا شمول غیر مستحسن ہے

جلال الدین اکبر بادشاہ دہلی کی ولادت کی تاریخ کسی استاد نے لکھی ہے۔

(نمبر ۷)

| | | |
|---|---|---|
| للہ الحمد کہ آمد بوجود | | آن کہ از کون و مکان منتخب ست |
| بادشاہے کہ ز شاہان جہان | | اکبرش نام جلالش لقب ست |
| سال و روز و مہ و سال میلاد | | شب یکشنبہ و پنج رجب ست ۹۴۹ |

(نوٹ) اس تاریخ کے مادّہ مین واو عطف داخل نہین ہے۔ صاحب معدن الجواہر بطریق افادہ فرماتے ہین کہ تورانیون کی زبان مین پانچوین کو پنج کہتے ہین۔ فصحاے ایران نے لفظ پنجم کا استعمال میم فاعلی کے ساتھ کیا ہے جو ترجمہ ہے خامس کا۔

صاحب ہفت قلزم نے لکھا ہے کہ خواجہ حسین انصاری نے خواجہ عبداللہ احرار کے گنبد کی تاریخ صوری و معنوی کہی ہے وہو ہذا۔

(نمبر ۸)

| | |
|---|---|
| خسرو عالی گہر عبد العزیز | ساخت این عالی بنا بی ریب و شک |
| ہست نہ طاق فلک در جنب او | پست چون گوے زمین زیر فلک |
| معنوی لفظی بود تاریخ آن | سال ہجرت نہ صد و پنجاہ و یک ۹۵۱ |

(نوٹ) اس تاریخ کے مادّہ مین الفاظ سال ہجرت شریک ہین جو محاسن تاریخ کے خلاف اور من وجہٍ غیر صحیح ہین۔

عبدالقادر بداؤنی نے کتاب منتخب التواریخ مین بضمن تذکرۂ ہمایون بادشاہ لکھاہے کہ ذیحجہ ۹۶۱ھ مین بادشاہ سلامت کابل سے راہی ہوکر عازم ہند ہوئے اور یہ اس کی تاریخ ہے۔

(نمبر ۹)

| | |
|---|---|
| خسرو غازی نصیرالدین ہمایون شاہ اکہ | گو سبقت بردا ز شاہان پیشین بے شکے |
| بہر فتح ہند از کابل عزیمت کردہ شد | سال تاریخ توجّہ نہ صد و شست و یکے ۹۶۱ |

(افادہ) اس تاریخ مین لفظ شست سین مہملہ کے ساتہ لکہا گیاہے۔ فارسی مین لفظ شست ۶۰ کا ترجمہ ہے۔ متأخّرین املا مین تغیر کرکے صاد مہملہ سے لکہنے لگے۔

تاریخ ذیل کے مورّخ فیضی اکبرآبادی ہین جو غزالی مشہدی کی وفات پر لکہی گئی ہے۔

(نمبر ۱۰)

| | |
|---|---|
| قدوۂ نظم غزالی کہ سخن | ہمہ از طبع خدا داد نوشت |
| عقل تاریخ وفاتش بدو طور | سنۂ نہ صد و ہشتاد نوشت ۹۸۰ |

(نوٹ) اس تاریخ مین لفظ سنہ کے عدد بہی شامل ہین اور یہ قابل اعتراض ہے

یا تو صرف نہ صد و ہشتاد سے تاریخ مکمل ہوتی یا سالم مصرع سے۔ صورت اول مستحسن تھی لیکن یہ ہرگز درست نہیں ہے کہ لفظ سنہ تو داخل اعداد ہو اور لفظ نوشت خارج۔ مورخ اگرچہ بڑے پایہ کے شخص گزرے ہیں لیکن غالباً فن جمل کی کمی معلومات کی وجہ سے ان سے تسامح ہوا ہے۔

ہم نے اس قسم کے ذیل میں متعدد نظائر کا تذکرہ بے وجہ نہیں کیا ہے۔ طبّاع مورخین اس بات کو سمجھ سکتے ہیں کہ ہر ایک تاریخ میں ایک ایک خاص بات ہے اور بدین وجہ کہ بعض تاریخیں استادان فن کی ہیں ہم نے انکو ہدیۂ ناظرین کیا ہے۔

محققین فن کا اتفاق ہے کہ صوری معنوی تاریخوں میں ترجیح اُس تاریخ کو ہے جس میں بھرتی کا کوئی لفظ نہ ہو جیسے نظائر بالا سے تاریخ نمبر (۱)

واو عاطفہ کو بھرتی نہیں کہہ سکتے اور اس کا ترک نا جائز نہیں ہے۔

سنہ یا سال کا لفظ اس وقت قابل اعتراض نہ ہو گا جب کہ مصرع میں داخل اور الفاظ بیانیۂ مادّہ سے متعلق نہ ہو۔ مثلاً تاریخ نمبر ۸ میں لفظ سال قابل اعتراض نہیں ہے اس لئے کہ سالم مصرع مادہ تاریخ ہے۔ اور تاریخ نمبر ا میں لفظ سنہ قابل اعتراض ہے اس لئے کہ اس کا تعلق لفظ نوشت سے ہے جو مادہ تاریخ سے خارج ہے۔

مہینہ کے عوض لفظ ماہ یا شہر اسی طرح ایّام کے عوض لفظ روز یا یوم داخل مادّہ ہو سکتا ہے۔

علی ہذا شب یا صبح کے الفاظ کے ساتھ اِن کے موزون اور مناسب الفاظ کا

استعمال بھی خوبی مین داخل ہے۔ مثلاً اوّل شب۔ یا آخر شب۔ یا شب قدر شب برات۔ یا صبح عید وغیرہ

(ب) باعتبار لفظ | باعتبار لفظ تاریخ کے دو قسم ہین۔ (۱) تاریخ مفرد (۲) تاریخ مرکّب۔ تاریخ مفرد وہ ہے جو کسی حرف کے عدد جمل سے حاصل ہو۔ اس قسم کی بعض تاریخین صنائع تاریخ کے استعمال سے حاصل ہوئی ہین جیساکہ ناسخ نے ایک حکیم کی تاریخ لکھی ہے۔

کہا جاتا ہے کہ ایک حکیم پر شاہی عتاب ہوا جس کی تنخواہ الت تھی بحکم شاہی صما کر دی گئی۔ بدقسمتی نے اسی سال پھر اسکو عتاب کا نشانہ بنایا اور تنصیف تنخواہ کا حکم ہوا۔ اب حکیم جی ما صہ کے ماہوار دار رہ گئے۔ پھر اسی سال قسمت کی گردش نے تیسری مرتبہ اس کو زک دلائی اور پھر تنصیف ماہوار کی سزا پائی۔ یعنی ما صہ ماہوار رہ گئی۔ طبّاع مورخ نے اس کی تاریخ کہی۔ (وھو ہذا)

| از حاے حکیم ہشت برگیر | | ۳ مرتبہ نصف نصف کم کن |
|---|---|---|

حرف (ح) کے عدد جمل ۸ ہین۔ اس کی تنصیف کیجیے تو (۴) ہوئے پھر تنصیف کیجیے تو (۲) اور تنصیف دہلہ سوم مین (۱) رہ گیا۔ ان چارون ہندسون کو ایک سطر مین لکھیے تو ۱۲۴۸ سنہ واقعہ کے مساوی ہین۔

ہم اس صنعت کو صنائع تاریخ مین تفصیل کے ساتھ بیان کرین گے۔ اس موقع پر تاریخ مفرد کی تعریف مین اس قدر بیان کافی ہے۔

اسی طرح ممکن ہے کہ اور شکلین بھی تاریخ مفرد کی پیدا ہون۔ فرض کرو کہ کسی کا نام غالب ہو اور اوس کی وفات ۱۰۰۰ھ ہجری مین واقع ہو اور سہ نام کے

حرف کو سال وفات قرار دیا جاے ۔ یا کسی کے نام سے حرف اول و آخر لیکر اسکے متعلق کسی واقعہ کی تاریخ قرار دی جاسکے ۔

تاریخ مرکّب وہ ہے جو ایک یا کئی الفاظ پر شامل ہو ۔ جیسے ابھی ابھی نواب محسن الملک مغفور کی تاریخ کسی شاعر نے یغفر لہٗ (۱۳۲۵) کہی ہے ۔ یہ دو لفظون سے مرکّب ہے جن کے اعداد جمل سال وفات یعنی تیرا سو پچیس کے مساوی ہین ۔ ہم نے ایک لڑکی کی ولادت کی تاریخ ۔ صغریٰ بی بی سے لکھی جس کے اعداد ۱۳۲۴ ہین اور یہی ولادت کا ہجری سال تہا ۔ اور اسی نام سے وہ موسوم کیگئی یہ تاریخ دو الفاظ سے مرکب ہے ۔

(ج) باعتبار کلام | باعتبار کلام تاریخ کے دو قسم ہین (۱) تاریخ منثور (۲) تاریخ منظوم

تاریخ منثور وہ تاریخ ہے جو ایک یا کئی جملون یا فقرون کی عبارت سے حاصل ہو اس کی مثال اس کتاب کے دیباچہ کی وہ عبارت ہے جس کے ہر ایک فقرہ سے اس کا سنہ تالیف پیدا ہے ۔

تاریخ منظوم وہ تاریخ ہے جو ایک مصرع یا جزو مصرع یا شعر سالم سے پیدا ہو جیسے ناصر علی سرہندی نے ایک مسجد کی تاریخ لکھی ہے جو سالم مصرع کی تاریخ ہے

(وہو ہذا)

| | |
|---|---|
| آن خان غضنفر جگر دشمن کاہ | مسجد آراست نقش بت کردہ تباہ |
| تاریخ بناے او علی مے گوید | اینک شدہ حسن مطلع بیت اللہ (۱۱۰۵) |

جزو مصرع کی تاریخ نور الدین جہانگیر بادشاہ دہلی کی وفات کی تاریخ ہے جو لوح مزار پر کندہ ہے (وہو ہذا)

| چو تاریخ وفاتش جست کشفی | | خرد گفتا جہانگیر از جہان رفت ۱۳۲۶ |
|---|---|---|

سالم شعر سے تاریخ کی مثال ہماری "تاریخ ذیل ہے۔ جو بتقریب عروسی صاحبزادی مولوی احمد حسین چیف سکرٹری ومعتمد حضور پر نور سرکار نظام دکن ادام اللہ اقبالہم۔ ہم نے لکھی ہے۔

| وقع النکاح بجابستہ | | تاریخہ اریخ الولا | فلقد تزوج ابنت ۱۰۸۳ | ۱۳۲۵ھ | احمد حسین طیب ۴۴۲ |
|---|---|---|---|---|---|

اسی طرح نواب وقار الملک بہادر آنریری سکرٹری علی گڈھ کالج کے خطاب نوابی کی تاریخ بھی سالم شعر مین ہم نے لکھی ہے۔

| خاطب نائب القیصر | ۱۳۲۶ | مولانا بالنواب |
|---|---|---|

(نوٹ) اس تمثیل کو ہم نے طبع کتاب کے وقت شریک کتاب کیا

(د) باعتبار مادۂ تاریخ باعتبار مادہ بھی تاریخ کے دو قسم ہین (۱) مستقل۔ (۲) غیر مستقل۔ مستقل مادہ وہ ہے جو بنفسہ کامل ہو۔ اعم از ینکہ مفرد ہو یا مرکب۔ منثور ہو یا منظوم۔ اس کی مثالین وہی ہین جو الف اور ب مین گزرین۔ غیر مستقل مادہ وہ ہے جو تعمیہ یا تخرجہ کا محتاج ہو۔ اس کی مثالین پیش کرنے سے پہلے تعمیہ اور تخرجہ کی حقیقت بیان کرتے ہین۔

## تعمیہ و تخرجہ

صاحب معدن الجواہر فرماتے ہین کہ جمل کا اصطلاحی لفظ تعمیہ ہے بمعنی نابینا کردن و پنہان کردن و پوشیدن چیزے وبمعنی ساختن چیزے کہ غریب نماید اور نیز آپکا قول ہے کہ اصطلاح اہل بدیع مین معمّٰی کہنے کو تعمیہ کہتے ہین اور اصطلاح اہل جمل مین تعمیہ وہ ہے جس کے ذریعہ سے تاریخ کے اعداد کو درست اور برابر کرین خواہ زیادتی کے ذریعہ سے

یا کمی کو ذریعہ سے بقول آپکے تعمیہ کی ۳ قسم ہین (۱) اگر مادۂ تاریخ مین کمی ہو تو اسکی بھرتی کرین جس کا نام تدخلہ ہے (۲) یہ کہ اگر مادۂ تاریخ مین اعداد کی زیادتی ہو تو اوسکو کم کرین جس کا نام تخرجہ ہے (۳) یہ کہ مادہ کی تکمیل عمل تخرجہ و تدخلہ دونون سے کرین (الخ)۔ بعض اہل جمل نے کہا ہے کہ تعمیہ کی قسم اول کا نام تعمیۂ داخلی کر اور قسم دوم کو تعمیۂ خارجی کہتے ہین۔ اور یہ صرف لفظی اختلاف ہے تعمیۂ داخلی کہین یا تدخلہ۔ تعمیۂ خارجی کہین یا تخرجہ بہرحال دونون اقسام ہین تعمیہ کے۔

بعض کا قول ہے کہ اہل جمل نے تدخلہ کا خاص نام تعبیہ رکھا ہے تعبیہ کے لغوی معنی آراستہ کرنے اور ڈھاپنے اور عجیب چیز کے بنانے کے ہین۔ اگرچہ تعبیہ اور تعمیہ کے معنی قریب قریب ایک ہین۔ لیکن اہل جمل نے کسی مادۂ تاریخ کی کمی کو مٹانے اور اس کے عیب یا نقص کو ڈھاپنے کا نام تعبیہ رکھا ہے اس کا عکس تخرجہ ہے جس کی تعریف اوپر بیان ہو چکی ہے۔

بہرحال ہماری راے مین تعمیہ اور تعبیہ ایک ہین۔ تعمیہ کو تعبیہ کا مرادف قرار دیکر اس کے ذیلی اقسام کا نام تدخلہ یا تخرجہ رکھین یا تعبیہ اور تخرجہ کو بنفسہ دو مستقل اصطلاح قرار دین دونون کا نتیجہ معنًی ایک ہے صرف لفظی فرق ہے۔ اگرچہ ان الفاظ کی حقیقت کا پتہ کسی قدیم تصنیف سے نہین ملتا لیکن یہ عمل قدیم الایام سے عربی اور فارسی اور اردو شاعری مین بضمن تاریخ جاری ہے۔

ہم پہلے تدخلہ کا عمل ہدیۂ ناظرین کرتے ہین کہ کن طریقون سے جاری ہے۔

صاحب ملخص تسلیم کا قول ہے کہ تدخلہ اور تخرجہ مین الفاظ۔ سر۔ فرخ لب۔ تاج۔ اول۔ ابتدا۔ بالا۔ زبر۔ کے اشارہ سے اُسوقت کام لیا جاتا ہے

جب کہ پہلے حرف کو شریک مادّہ کرنا یا خارج کرنا مقصود ہو۔ اگر الفاظ سہ حرفی سے درمیانی حرف کا تعمیہ کرنا چاہو تو۔ میان۔ جگر۔ قلب۔ روح۔ جان۔ سینہ کمر۔ ناف۔ سے۔ اشارہ کر سکتے ہین۔ اور حرف آخر کا تعمیہ مطلوب ہو تو پا۔ دامن۔ انتہا۔ زیرین۔ آخر۔ غایت۔ نہایت۔ کے اشارہ سے کام لے سکتے ہین۔ اور اسی قیاس پر کلمہ پنج حرفی مین حرف دوم کو۔ دوش گلو۔ کتف۔ سے تعبیر کر سکتے ہین اور حرف چہارم کو۔ ران۔ زانو۔ ساق سے

ہم کہتے ہین کہ صرف تعمیہ حرفی مین آپ نے یہ ارشاد فرمایا ہے اور تعمیہ لفظی سے یہ متعلق نہین ہے۔ تعمیہ حرفی ولفظی کا فرق ناظرین کو اون مثالون سے خود بخود معلوم ہو جاوے گا جو اسی بیان مین آگے آوین گی۔

لیکن تعمیہ حرفی مین بھی ان اشارون کا انحصار لازمی نہین ہے اس لئے کہ اور اشارون سے بھی استادون نے کام لیا ہے جو لطیف ثابت ہوئے ہین جیسے چشم بد دور کا تعمیہ خارجی تمثیل نمبر ۱۲ مین ہے جو ذیل مین آنے والی ہے بہر حال لطافت شرط ہے ورنہ تعمیہ بے لطافت ہیچ ہے۔ اور باوجود لطافت تعمیہ کو غیر تعمیہ پر ترجیح نہین الّا بحالت خاص جیسے کہ تمثیل ۱ و ۲ و ۸ و ۹ و ۱۰۔ وغیرہ۔

اشارہ سر کا تدخلہ ایسا ہونا چاہیئے جیسے سر ارادت۔ اور اشارۂ رخ اس طرح پر ہو جیسے رخ انور سے عیان ہے تاریخ۔

اشارہ لب۔ جیسے لب عالم سے یہ دعا نکلی۔ اس ترکیب مین ایک عمل تو یہ ہو سکتا ہے کہ لب عالم سے (ع) کا تدخلہ ہو۔ اور دوسرا عمل

اس سے زیادہ لطیف یہ ہے کہ لب عالم کے سالم اعداد سے دعا کے اعداد خارج کرکے باقی ماندہ عدد مادۂ تاریخ کی تکمیل مین محسوب کرین ۔ لب کی عوض زبان یا نوک زبان کا اشارہ بھی مستحسن ہر۔

اشارہ تاج ایسا لطیف ہو جیسا کہ تاریخ تمثیل (۱) مین یعنی اگر اس تاریخ مین تاج پر نور سے پ کے عدد بغرض تدخلہ لین تو ایسا تدخلہ لطیف ہوگا ۔ اگرچہ موٴرخ نے اس تاریخ مین تاج پر نور کے سالم اعداد سے کام لیا ہے ہم نے اشارون کی صراحت مزید بغرض تفہیم کی ہے اور روشن خیال موٴرخین کے لئے اسی قدر اشارہ کافی ہے ۔

لائق مصنف کی آخری راے سے ہم متفق نہین ہین یعنی الفاظ پنج حرفی مین حرف اول و چہارم کے لئے جو اشارے بیان ہوئے ہین اون کی مثال ہماری نظر سے نہین گزری اور نہ فن معما مین حرف دوم کو دوش ۔ گلو کتف ۔ کہا گیا ہے اور نہ حرف چہارم سے ۔ ران ۔ زانو ۔ ساق ۔ مراد لی گئی ہے ۔ اور سچ یہ ہے کہ ایسا تعبیہ دلچسپ بھی نہ ہوگا ۔

تاریخ گوئی مین عمل تدخلہ مستحسن نہین ہر ۔ اور مجبوری کی حالت مین کیا جاتا ہے ۔ اگرچہ بعض استادان فن نے اس کو نہایت لطافت کے ساتھ استعمال کیا ہے تاہم تاریخ مستقل کو اسپر ترجیح ہے ۔ اس لئے کہ مادہ غیر مستقل غیر کا محتاج ہو جاتا ہے ۔ ہم ذیل مین ایک لطیف تعبیہ کی مثال پیش کرتے ہین جس کو خود ہم نے ملک معظم قیصر ہند کے جشن تاجپوشی مین لکھا ہے ۔ اور یہ ایک مکمل قصیدہ کا انتخاب ہے ۔

(نمبر ۱)

| | |
|---|---|
| جب تلک نخل مین ہو بہول کی خلقت قائم | نخل اقبال شہنشہ رہے سرسبز مدام |
| صنعت تعبیہ جب تک فن تاریخ مین ہے | تاج پر نور کو ہو فرق شہنشہ پہ قیام<br>۸۶۲ + ۱۰۴۰ |

(فرق شہنشہ) کے اعداد ۱۰۴۰ پر (تاج پر نور) کے اعداد ۸۶۲ بڑہانے سے تاجپوشی کا سنہ حاصل ہوتا ہے جو ۱۹۰۲ عیسوی ہے۔

اسی طرح ایک موت کی تاریخ مین ہمنے تعمیہ داخل کیا ہے۔ اور مرثیۂ تاریخی کا انتخاب حسب ذیل ہے۔

(نمبر ۲)

| | |
|---|---|
| تاریخ او بہ تعبیہ گوید سروش غیب | خیر النسا حضور شہ انبیا رسید<br>۹۵۲ + ۳۶۹ = ۱۳۲۱ |
| روح الامین بگفت کہ بنگر مراتبش | خیر النسا بدرگہ جل وعلا رسید<br>۹۵۲ + ۳۶۹ = ۱۳۲۱ |

(نوٹ) خیر النسا۔ نواب غلام غوث خان بہادر والی کرناٹک کی بی بی تہین جن کی وفات ۱۳۲۱ہجری مین واقع ہوئی تہی۔ جس کی یہ تاریخ ہے۔

بعض مورخین نے مصرع سالم مین تاریخ لکھی ہے اور صرف ایک حرف یا لفظ سے تعبیہ کیا ہے۔ ملاحظہ ہون تواریخ ذیل۔

(نمبر ۳ تاریخ کتاب اشارات بینش)

| | |
|---|---|
| خوش آمد بے خوشامد چون اشارات | فدائے ہر ادایش صد دل وجان |
| خرد با چشم بینش گفت سالش<br>۲ | پسند خاطر معنی پسندان<br>۱۲۶۳ + ۲ = ۱۲۶۵ |
| اس تاریخ مین مورخ نے چشم بینش یعنی ب کے دو عدد سے تدخلہ | |

کیا ہے جس کو تاریخی مصرع کے ۱۲۶۳ کے ساتہ ملانیسے ۱۲۶۵ عدد حاصل ہوتے ہین اور یہی سنہ تالیف کتاب ہے۔

کسی شاعر نے تاریخ کہی ہے

(نمبر ۴)

| | | | |
|---|---|---|---|
| بصدق دل نوشتم مصرع سال<br>۲۲۸ | | مبارک باد این جشن عروسی<br>۱۰۳۰ + ۲۲۸ = ۱۲۵۸ھ | |

الفاظ صدق دل کے ۲۲۸ عدد مصرع تاریخ مین شریک کرنے سے سنہ مطلوب ۱۲۵۸ حاصل ہوتا ہے۔

مندرجہ زیل تاریخ عربی کا ذکر آزاد بلگرامی نے سبحۃ المرجان مین بضمن ترجمہ مولانا احمد التانیسری فرمایا ہے جس مین ایک نئی قسم کا تدخلہ ہے۔

(نمبر ۵)

| | | | |
|---|---|---|---|
| صار فکری مستعیناً واحداً | | واقتنی تاریخہ فتح قریب<br>۸۰۰ھ | |

یہ مادہ تاریخ امیر تیمور کی فتح الہند کا ہے جو سنہ ۸۰۱ ہجری مین واقع ہوئی شاعر نے فتح قریب مین ۸۰۰ عدد پائے اور ایک کی کمی کو واحد سے پورا کیا۔ اور یہان لفظ واحد سے شاعر کا مقصد صرف ایک عدد ہے اور اس قسم کا تدخلہ حسن مین داخل ہے بادی النظر مین ایسا تدخلہ لفظ واحد کے کامل اعداد سے سمجھا جاوے گا۔ جب کہ مورخ نے صرف معنی سے تدخلہ کیا ہے تو اس کا اشارہ مصرع اول مین ضرور تہا۔

مندرجہ ذیل تاریخ مین تدخلہ ایک نئے ڈہنگ پر ہوا ہے۔

(نمبر ۶)

| سنیش از لب افضل شنیدم<br>ا | | عطاے باغ از محبوب سبحان<br>۱۲۸۱=۱+۱۲۸۰ |
|---|---|---|

لب افضل سے الف مراد ہے ۔ مؤرخ نے ایک کی کمی کو بذریعہ تدخلہ پورا کیا ہے

تاریخ ذیل مین تدخلہ کی ایک جدا شان ہے

(نمبر ۷)

| با جانِ ادب سروش سالِ تاریخ<br>ہے | | گفتا شب گشت بندگان عالی<br>۱۲۶۴=۴+۱۲۶۰ |
|---|---|---|

یہ نواب کرناٹک کی تقریب شب گشت کی تاریخ ہے جو افضل الشعرا شیرین سخن خان راقم مغفور نے لکھی تہی ۔ جان ادب یعنی ( د ) کے عدد سے مادہ کی بہرتی ہوتی ہے ۔

ہم نے تدخلہ کی متعدد تمثیلین محض اس غرض سے پیش کین کہ ہر ایک مین تدخلہ کا رنگ جدا ہے ۔ شائقین فن اون کے ملاحظہ سے واقف ہو جاوین گر کہ تدخلہ کس کس ڈہنگ سے کیا جاتا ہے ۔

اب ہم ذیل مین تخرجہ کی چند مثالین پیش کرتے ہین ۔ استادان فن کا قول ہے کہ تقاریب تہنیت کی تواریخ مین تخرجہ سے ہرگز کام نہ لینا چاہیئے ۔ اس لئے کہ تخرجہ غیر محمود مانا گیا ہے ۔ خوشی کے مواقع پر غیر محمود طریقہ کا استعمال نامناسب ہے کسی اُستاد نے تاریخ ذیل مین کیا اچھا تخرجہ کیا ہے ۔

(نمبر ۸)

| تاریخ آگاہ من التخرجہ | | قد خرج الروح عن المرتضیٰ<br>۱۲۳۶ھ |
|---|---|---|

یہ تاریخ ایک بزرگ کی رحلت پر لکھی گئی ہے جن کا نام (مرتضی) تھا۔ مرتضی کے عدد ۱۴۵۰ ہین۔ اور رحلت ۱۲۳۶ھ مین واقع ہوئی تھی لہذا مورخ نے روح کے اعداد ۲۱۴ سے تخرجہ کیا اور بے شک ایسا تخرجہ لطیف ہے۔

اسی طریقہ پر ہم نے فارسی مین ایک تاریخ لکھی ہے

(نمبر ۹)

| گفتم تاریخ او روان شد | | جان از بدن غلام حیدر |
|---|---|---|

بدن غلام حیدر کے اعداد جمل ۱۳۴۹ ہین اور انکی موت ۱۲۹۵ھ ہجری مین واقع ہوئی تھی لہذا ہم نے لفظ جان کے ۵۴ عدد کا تخرجہ کیا

تاریخ مندرجہ ذیل مین تخرجہ کی ایک دوسری شکل ہے

(نمبر ۱۰)

| کنند گریہ خلائق بنالۂ افغان | | ملائک آہ کشید از وفات احمد خان |
|---|---|---|

یہ تاریخ احمد خان بنگش کی وفات کی ہے جو ۱۱۸۵ھ ہجری مین واقع ہوئی وفات احمد خان کے عدد ۱۱۹۱ تھے۔ لائق مورخ نے لفظ آہ کے ۶ عدد کا تخرجہ خوبصورتی کے ساتھ کیا ہے۔

اسی طرح تذکرہ مرآۃ الخیال مؤلفہ شیرخان لودی کی تاریخ کسی استاد نے تخرجہ کے ساتھ لکھی ہے۔

(نمبر ۱۱)

| این چمن زار یکہ مرآۃ الخیالش گفتہ اند | | دارد از حسن معانی یک جہان رنگ کمال |
|---|---|---|
| صورت تاریخ انجامش توان بے پردہ دید | | گر نامل پردہ بردارد ز مرآۃ الخیال |

مرآۃ الخیال کے اعداد ۱۳۱۳ ہین جن مین سے لطافت پسند مورخ نے پردہ کے ۲۱۱ عدد کا تخرجہ کیا ہے جس کے بعد ۱۱۰۲ عدد بچ رہتے ہین جو مساوی ہین سنہ تالیف کتاب کے ۔

حضرت راقم مغفور استاد مؤلف نے ایک حوض کی تاریخ لکھی ہے جس مین تخرجہ کی نئی صورت ہے ۔ (وہو ہذا)

(نمبر ۱۲)

| | | |
|---|---|---|
| چو تیار گردید در خانہ باغ | | پئی نجم دین خوشنما حوض آب |
| سنش چشم بد دور راقم بگفت | | زہے چشمہ چون چشمہ آفتاب |

مصرع تاریخی کے اعداد ۱۲۶۱ تھے جن مین سے مورخ نے چشم بد یعنی ب کے دو عدد کا تخرجہ کیا ہے جس سے ۱۲۵۹ عدد باقی رہجاتے ہین جو سنہ تعمیر کے مساوی ہین ۔

مندرجہ ذیل تاریخ مین تخرجہ کی ایک نئی شکل ہے ۔ یہ بہی حضرت راقم کی تاریخ ہے ۔

(نمبر ۱۳)

| | | | |
|---|---|---|---|
| زین شہر فنا امیر ممتاز | | چون راہی جادۂ فنا شد | |
| بے پائے شکیب سالش از دل | | ممتاز بہشتیان ندا شد | |

ممتاز بہشتیان کے عدد ۱۲۵۶ ہین اور موت ۱۲۵۴ھ ہجری مین واقع ہوئی تہی لہذا شاعر نے پائے شکیب یعنی ب کے دو عدد سے تخرجہ کیا ۔

صاحب ہفت قلزم نے ایک تاریخ کا ذکر کیا ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی رحلت مبارک پر کسی عجمی نے لکھی ہے ۔ اس کا تخرجہ بہی پسندیدہ

ہے۔ وہو ہذا (نمبر۱۴)

| سال نقاش خرد بتعمیہ گفت | | از محمدؐ زمانہ خالی شد | |
|---|---|---|---|

زمانہ کے عدد ۱۰۳ ہین اور محمدؐ کے عدد ۹۲۔ پس ۱۰۳ سے ۹۲ کا تخرجہ کرینگے ۱۱ باقی رہ جاتے ہین اور یہی سال ہجری ہے رحلت مبارک کا۔

شائقین فن جمل کو اپنی بصیرت بڑہانے کے لئے تخرجہ کی اس قدر مثالین بہت کافی ہین جو کہ ہم نے پیش کین اور وہ تخرجہ اور تدخلہ محض لچر ہے جو مُنہ چڑانے کا حکم رکہتا ہے جیسے سرآہ یا سر درد سے کیا جاوے یا سرغم خارج کیا جاوے تخرجہ ہو یا تعمیہ ایسی لطافت کے ساتہ ہونا چاہیئے جس سے ہمیشہ دو معنی پیدا ہون۔ ایک عام معنی بلالحاظ تخرجہ یا تدخلہ اور دوسرے خاص معنی بلحاظ تدخلہ یا تخرجہ۔ اسی کی مثال امثلہ متذکرہ صدر کی بعض تاریخین ہین۔

اب ہم ذیل مین تیسری قسم کی بہی چند مثالین پیش کرتے ہین جن مین تدخلہ اور تخرجہ دونون کا عمل ہوا ہے تاریخ ذیل کے مصنف نعمت خان عالی ہین

(نمبر۱۵)

| | | |
|---|---|---|
| زہق الباطل ست و جاء الحق | | معنی فتح شاہ عالم گیر |
| سال تاریخش از خرد جستم | | این چنین گفت عقل خوش تقریر |
| بوالحسن داشت جا بجاء جمل | | بدرش کرد زان میان تقدیر |
| چون برون رفت او بجاش نشست | | شاہ اورنگ زیب عالم گیر |

جاء جمل کے عدد ۲۸۲ ہین جن مین سے بوالحسن کے عدد ۱۵۷ کا تخرجہ کرنا چاہیئے۔ اور باقی ماندہ ۱۲۵ عدد کو مصرع تاریخ کے ۹۷۳ عدد مین داخل

کرنا چاہیے مجموعہ ۱۰۹۸ ہوگا اور یہی سنہ مطلوب ہے ۔
واله داغستانی نے اپنی تالیف تذکرة الشعرا کی تاریخ اسی طریقہ پر لکھی ہے
جوکہ سال ۱۱۶۱ ہجری مین لکھا گیا وہو ہذا

(نمبر ۱۶)

| | | |
|---|---|---|
| این تذکرہ چون طرب فزاے دل شد | | تاریخش راز دل خرد سائل شد |
| گفتا ز ریاض الشعرا رفت خزان | | در وی چو بہار سرزده داخل شد |

ریاض الشعرا کے اعداد ۱۶۱۳ سے خزان کے اعداد ۶۵۸ کا تخرجہ کیا جائے تو
۹۵۵ بچ رہتے ہین پھر اعداد لفظ بہار ۲۰۸ مین سے بلحاظ الفاظ سرزده (ب) کے
۲ عدد کم کرکے باقیماندہ ۲۰۶ کو ۹۵۵ مین داخل کرین تو ۱۱۶۱ عدد حاصل ہوتے ہین
ہم کہتے ہین کہ یہ عمل لطیف ہے ۔ محاورہ دانان زبان فارسی اس تاریخ کی داد دینگے
اسی قسم کی ایک تاریخ موت ہمنے بھی لکھی ہے جس کو ذیل مین عرض کرتے ہین

(نمبر ۱۷)

| | | |
|---|---|---|
| بندہ سال رحلت خیر النسا بیگم نوشت | | شد بگلزار جنان روزیکہ دنیا را گذاشت |

خیر النسا بیگم ۔ کے عدد ۱۰۲۴ ہین جنکو گلزار جنان کے ۳۶۲ مین بقاعدۂ تدخل
شامل کرنے سے مجموعاً ۱۳۸۶ ہوتے ہین جس مین سے دنیا کے عدد ۶۵ کو خارج
کرنے سے ۱۳۲۱ باقی رہتے ہین اور یہی سنہ وفات ہے ۔
اسی قسم کی ایک تاریخ بتقریب مسند نشینی والی سلطنت آصفیہ دام اقبالہ مولوی
عبد القادر نائطی طاہر تخلص نے لکھی ہے جو ذیل مین عرض کی جاتی ہے ۔

(نمبر ۱۸)

| | | |
|---|---|---|
| افضل الدولہ چو از تخت دکن ۹۸۷ ۱۴۷۴ | ۱۸۶۹ع | راہی ملک عدم گردید آہ |
| گرد از اقبال بر جایش جلوس | | میر محبوب علیخان بادشاہ ۱۳۸۲ |

تخت دکن کے عدد ۱۴۷۴ ہین جن مین سے افضل الدولہ کے عدد ۹۸۷ خارج کئے جاوین تو ۴۸۷ باقی رہتے ہین پھر ان اعداد باقیہ کو مصرع چارم کے اعداد ۱۳۸۲ مین شریک کرین تو مجموعہ ۱۸۶۹ ہوتا ہے اور یہی سال عیسوی مطلوب ہے

واضح ہو کہ اگر کسی مادۂ تاریخ مین تعمیہ کی جھلک الفاظ سے نظر آئے اور فی الاصل وہ تعمیہ نہ ہو بلکہ کل اعداد مادہ سے تاریخ حاصل ہوتی ہو تو اس تاریخ کو غلط نہین کہہ سکتے جیسا کہ مرزا دبیر مغفور کی رحلت کی تاریخ میر اسمٰعیل حسین منیر نے لکھی ہے ۔

| | | |
|---|---|---|
| گفت تاریخ وفاتش را منیر اشکبار | | عقل بے دل سدرہ بے جبریل منبر بے دبیر ۱۲۹۲ |

اس تاریخ کو ہم نے اسکے اشعار بالائی کے ساتھ خاتمہ کے دوسرے حصہ مین نقل کیا ہے صاحب الملخص تسلیم نے بیچارے مورخ پر سخت حملہ کرکے فرمایا ہے کہ یہ تاریخ غلط ہے اس لئے کہ مضمون خود کہہ رہا ہے کہ عقل سے دل کو خارج کرو اور سدرہ سے جبریل کو اور منبر سے دبیر کو اور اگر ایسا کیا جاوے اور سالم مصرعہ کے اعداد محسوب نہون تو صرف ۱۰۶۶ عدد حاصل ہوتے ہین ۔ آپ فرماتے ہین کہ یہ مضمون تخرجہ کا متقاضی ہے ۔ ہماری راے مین حملہ اعتراضی قابل افسوس ہے لائق مورخ نے بہت اچھی تاریخ لکھی ہے ۔

بات یہ ہے کہ ہر ایک ترکیب کو اگر تدخلہ اور تخرجہ کے خیال سے دیکھا جاے تو کچھ نہ کچھ اشارہ اسمین پایا جاوے گا ۔ مثلاً اگر کسی شاعر نے یہ مصرع لکھا

کہ (ع) مسرّت سے کہی تاریخ مین نے ؛ تو اُس کو ہم اسپر مجبور نہین کر سکتے
کہ لفظ مسرّت کے سالم عدد کو مادہ تاریخ مین خواہ نخواہ داخل کرے لیکن اگر فی
نفسہ مادّہ تاریخ مین اس قدر عدد کم ہین اور مورّخ نے لفظ مسرّت سے تدخلہ
کیا ہے تو کہا جاوے گا کہ تدخلہ لطیف ہے تاریخ متذکرۂ بالا کی بالکل یہی شکل
ہے اور حضرت تسلیم کا اعتراض درحقیقت ہٹ دہرمی سے کم نہین ہے اس لئے
کہ مورخ نے مصرع اول مین کوئی اشارہ تخرجہ کا نہین کیا ہے جس کے لحاظ سے مادّہ
کے مصرع مین خواہ نخواہ بال کی کہال نکالنے کی ضرورت ہو۔ فافہم۔

(۵) باعتبار تصنیف | باعتبار تصنیف بہی تاریخ کی دو قسم ہین (۱) تاریخ مصنفۂ
مورّخ۔ (۲) وہ تاریخ جو مورّخ کی مصنفہ نہ ہو۔ اور تاریخ کا سہرہ مورخ کے سر قائم
کرے۔ ہم کو پہلی قسم کی تعریف بیان کرنے کی ضرورت نہین ہے۔ صرف دوسری
قسم کو ہدیۂ ناظرین کرتے ہین۔

یہہ ۔ وہ تاریخ ہے جو کسی اوستاد کے مشہور مصرع یا ضرب المثل یا حدیث شریف یا
آیہ کلام اللہ پاک سے حاصل ہو۔ اگرچہ اس قسم کی تاریخ مین مورّخ کو کلام پر
ملکیت کا حق حاصل نہین ہے۔ لیکن اہل جمل نے اس قسم کی تاریخون کو نہایت
وقعت کی نگاہ سے دیکہا ہے اور عموماً عمل یہ رہا ہے کہ جس مصرع کی شہرت عام
اُس کے مصنف کے نام سے نہ ہو اُس کے متعلق ذکر کر دینا چاہیئے کہ فلان اُستاد
کے کلام سے ہم نے تاریخ پیدا کی ہے۔ ضرب المثل یا حدیث پاک یا آیۂ قرآنی کی
نسبت اس صراحت کی ضرورت نہین ہے۔ اُستادان فن کا قول ہے کہ ایسے
مادّون مین خفیف سا لفظی تصرّف اصل کلام کے مقابلہ مین باغراض تکمیل عدد

جائز ہے بشرطیکہ اس تغیر کے بعد بہی سامع کا خیال سنتے ہی اصل کلام کی جانب رجوع ہو جائے۔

اب ہم ذیل مین ایسی چند تاریخین بطور تمثیل ہدیۂ ناظرین کرتے ہین۔

آزاد بلگرامی نے تذکرۂ ید بیضا مین لکہا ہے کہ نور جہان بیگم نے دم واپسین مین اپنی موت کی تاریخ ایک مشہور مثل سے پیدا کی۔ وہو ہذا۔

| فلک گفت حسن کم جہان پاک شد | | تنم عاجزہ در تہِ خاک شد |
|---|---|---|

ہم نے ایک خاص واقعہ پر اوس کی تاریخ اے باد صبا این ہمہ آوردۂ تست۔ سے لکہی تہی۔ ۱۲۹۸

کسی بزرگ نے تاریخ وفات غازی الدین حیدر بادشاہ لکہنؤ حسب ذیل لکہی ہے۔

| امی با آرزو کہ خاک شدہ ۱۲۴۳ | | گشت تاریخ مصرع اُستاد |
|---|---|---|

کسی اُستاد نے (آیہ کریمہ) او لئک مع الّذین انعم اللّٰہ سے ۱۰۹۵ھ پیدا کرکے تاریخ لکہی ہے۔

اور ایک بزرگ کے مزار شریف پر ہم نے اُن کی رحلت کی تاریخ (آیۂ کریمہ) جنّات عدن یدخلونہا (۱۲۸۴ھ) مین کندہ دیکہی ہے۔

اسی طرح ایک مسجد کی تاریخ (آیۂ کریمہ) یا ایہا الذین آمنوا ارکعوا واسجدوا (۱۲۹۶) ہجری ہمارے مشاہدہ سے گزری ہے۔

علی ہذا حیدر آباد کی مسجد افضل گنج کی تاریخ ۱۲۸۶ھ ہجری (آیۂ کریمہ) وأمر اہلک بالصلوٰۃ واصطبر علیہا مین ہے۔

میر عبدالرشید تتوی صاحب فرہنگ رشیدی نے جلوس اورنگ زیب کی تاریخ جو ۱۰۶۸ھ ہجری میں واقع ہوا ایک آیت قرآنی سے حاصل کی ہے۔ اطیعواللہ واطیعوا الرسول واولی الامر منکم۔

ایک بزرگ کی تاریخ موت (۱۱۹۵ھ) حدیث نبوی عاش حمیداً مات شہیدا سے پیدا کی گئی ہے۔ جیسا کہ صاحب ملخص تسلیم نے ذکر کیا ہے۔

(و) باعتبار بیان — باعتبار طرز بیان تاریخ کی ۳ قسم ہیں (۱) بیان واقعی (۲) بیان بذریعہ کنایہ یا استعارہ وغیرہ (۳) دعائیہ۔ قسم اول وہ تاریخ ہے جس میں کسی تقریب یا واقعہ کا بیان بغیر کسی مبالغہ یا پہلو کے صاف الفاظ میں کیا جاے جیسے مندرجہ ذیل تاریخیں ہیں جنکو ہم نے لکھا ہے۔ یہ تاریخ ایک مرثیہ کا انتخاب ہے

| | |
|---|---|
| وہ محسن وہ مہدیعلیخان بہادر | ہوئے آج افسوس دنیا سے رخصت |
| کہی اس کی تاریخ فکر ولا نے | قیامت ہوئی ہاے مہدی کی رحلت ۱۳۲۴ھ |

یہ تاریخ فارسی بھی ایک تاریخی مرثیہ کا اقتباس ہے۔ ولہ

| | |
|---|---|
| ثبت کن سال وفاتش بر سر لوح مزار | فائز دارالبقا یم گردید سر سالار جنگ ۱۳۰۰ھ |

تاریخ ذیل ایک ہمارے دوست کی تقریب شادی پر لکھی گئی ہے۔

| | |
|---|---|
| لو میاں آج چڑہی بیل منڈھے | آرزو پوری ہوئی کیجیو جبین |
| عقد ہوتے ہی کہا ہاتف نے | کتخدا ہو گئے الطاف حسین ۱۳۲۵ھ |

تاریخ ذیل ایک تعمیر سے متعلق ہے۔ ولہ

| | |
|---|---|
| ہمایون راجہ بھگوان سنگہ ذی مراتب نے | بنا کی اک عمارت دل کشا دربار نابہاین |
| ولا نے عرض کی تاریخ سمّت بر محل اسکی | بنا الکن محلؔ پُر فضا سرکار نابہاین ۱۹۵۵ |

تاریخ ذیل خود ہمارے فرزند کی ولادت کی تاریخ ہے ۔

| | | |
|---|---|---|
| خداوندا بشکر نعمت نتوان سخن گفتن | | بکام خود رسد از لطف عامت آرزومندے |
| بجوشش اعتراف مرحمت گوید ولا ساالش | | خدائے بے نیازم داد و طالعمند فرزندے ۱۲۹۹ھ |

ہم نے ایک قسم کی متعدد مثالیں صرف نوعیت مختلفہ کی وجہ سے پیش کیں تاکہ طالبان فن جمل کو بیان واقعی کا مطلب اچھی طرح سمجھ میں آئے ۔

دوسری قسم بذریعہ کنایہ یا استعارہ وغیرہ ہے اگرچہ اس قسم کی بعض تاریخوں میں کنایہ یا استعارہ کی وجہ سے لطف سخن دوبالا ہو جاتا ہے لیکن اس کا درجہ بیان واقعی سے کبھی بڑھ نہیں سکتا ۔ ہم اس کی کامل صراحت محاسن "تاریخ کے بیان میں کریں گے انشاء اللہ ۔

تواریخ ذیل اس قسم کی مثال ہیں ۔

| | | |
|---|---|---|
| سال ولادتش ز عطارد شنیده ام | ولا | گوئی کہ آفتاب تمنا بر آمده ۱۲۹۸ |
| کلفت زده خاطرم سنش گفت | زکا | ہے ہے سر شام شمع مرده ۱۲۹۰ |

| |
|---|
| تاریخ بقا نون معمّا گفتم (شمس الدین فقیر) خورشید قران یافتہ با ماه تمام ۱۲ |

ہم اس تاریخی معمّی کو بیان صنائع تاریخ میں حل کریں گے انشاء اللہ ۔

قسم سوم (دعائیہ تاریخ) سے وہ تاریخ مراد ہے جس میں واقعہ تاریخی کا اشارہ صرف دعا میں ہو ۔ جس کی مثال مادہ ہائے ذیل سے واضح ہے ۔

| | | |
|---|---|---|
| کیا خوب لکھی میں نے رسا عقد کی تاریخ | | زہرہ کا قران مہر فلک کو ہو مبارک ۱۲۶۴ھ |
| خجستہ سال ولادت رقم زند معنی | | طلوع نیر برج شرف ہمایون باد ۱۲۷۹ |
| ولا سال وفات اور قم زد | | خدایا عاقبت محمود بادا ۱۲۹۵ |

## (۳) محاسن تاریخ کا بیان

محققین فن جمل نے تاریخ کے محاسن کا ذکر کیا ہے اور شائقین فن جمل کو نصیحت کی ہے کہ اون کی توجہ اسپر مائل رہے کہ جس قدر ہوسکے محاسن تاریخ کا لحاظ رکھیں ہم ذیل مین محاسن تاریخ کی تفصیل کرتے ہین۔ ہماری اس کتاب کا یہ بیان در حقیقت ایک معیار ہے جس سے مورخ کے نتیجہ فکر کی خوبی اور منزلت دریافت ہوسکتی ہے یعنی ایک تاریخ جو ہمارے روبرو رکھی ہے اوس کی نسبت ہم اس بیان کی مدد سے یہ بات معلوم کرسکتے ہین کہ وہ کس پایہ کی تاریخ ہے کتنے محاسن اسمین جمع ہین۔

محاسن تاریخ کے قرارداد کا سہرہ درحقیقت متاخرین ہند کے سر ہے۔ تصانیف و رسائل مین بہت کم اس کا ذکر ہوا ہے۔ ہمارے مرحوم استادون کا صدقہ ہے کہ ہم اون سے واقف ہوکر آج اس کتاب مین اس کا ایک مستقل بیان قائم کرسکے۔ ممکن ہے کہ بعض محاسن مقررہ انہین بزرگون کی ایجاد ہو جیساکہ بعض محاسن کو متاخرین محقق نے قائم کیا ہے۔

شائقین فن جمل اس کو بے بنیاد سمجھکر بے توجہی نہ فرماوین اور من قال سے بحث نہ کرین بلکہ اپنی نازک خیالی کو ما قال پر محوّل کرین (ع) متاع نیک ہر دکان کہ باشد ؛ جب فہم سلیم ہر امر کے ماننے کے قبل اوس کے ہر ایک پہلو پر نظر ڈالنے اور نتیجہ اخذ کرنے کے لئے موجود ہے تو پھر محاسن سے قطع نظر کرنا گویا سہل انگاری کا عادی بنتا ہے۔

(**الف**) میرے استاد مولوی غلام حسین مغفور بلگرامی المتخلص بہ قدر فرماتے تھے کہ

مادّہ تاریخ منثور پر منظوم کو ترجیح ہے۔ اگر کسی مخصوص عبارت یا آیۂ قرآنی یا حدیث نبوی یا کسی مشہور مثل سے مادّہ حاصل ہو تو حتی الوسع کوشش کرنا چاہیئے کہ اسکو کسی نہ کسی بحر مطبوع کے "قالب مین داخل کرین اور تبدیل ترکیب وغیرہ کے ساتھ اس خاص مقصد مین کامیابی حاصل کی جائے اور بہ درجۂ لاچاری غیر مطبوع بحر بھی۔ نثر پر فضیلت رکھتی ہے لیکن تبدیل ترکیب مین اس بات کا لحاظ رہے کہ محاورہ اور زبان کے لطف مین فرق آنے نہ پائے۔

اس خاص مقصد کے لحاظ سے مؤرّخ کو فن عروض مین بھی کچھہ نہ کچھہ مہارت پیدا کرنا چاہیئے اور ہماری راے مین اس خاص ضرورت کے لئے زبان اُردو مین اُستاد موصوف کی تالیف قواعد العروض بہت مفید اور جامع کتاب ہے جس کی سلاست بیان نہایت سریع الفہم ہے۔ یا اُستادی مولانا مولوی محمد حسین خان شیرین سخن۔ راقم۔ کی تالیف میزان الاشعار۔ سے کام لینا چاہیئے یہ کتاب آخر الذکر اگرچہ زبان فارسی مین لکھی گئی ہے لیکن سلیس عبارت مین مختصر مفید کا حکم رکھتی ہے۔

(ب) میرے اُستاد شفیق افضل الشعرا شیرین سخن خان مولانا مولوی محمد حسین مغفور راقم تخلّص میر محلس مجلس مشاعرۂ نواب کرناٹک کی تاکید تھی کہ مادّۂ تاریخ منظوم حتی الوسع مصرع سالم مین لکھا جائے۔ جس قدر اُستادان فن سے ہمکو ملاقات کا اتفاق ہوا ہم نے اون سب کو اس کلیہ سے اتفاق کرتے ہوے پایا۔ غور کرنے سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ وہ مادّہ جو مصرع سالم مین ہو اون الفاظ خارج از مادّہ سے معرّا رہتا ہے جو تکمیل مصرع کے لئے ناگزیر لانے پڑتے ہین۔ نیز اگر کوئی شخص

صرف مادہ کو لوح مزار پر کندہ کرانا چاہے تو ایسا مصرع جو تمامتر مادۂ تاریخ کا حامل ہو کسی دوسرے مصرع کا محتاج نہین ہوتا ۔ جو مادہ مصرع سالم مین نہین ہوتا اوسکا شمار منظوم مادّون مین نہین ہوتا جو محاسن تاریخ کی پہلی قسم ہے ۔

( ج ) ہمارے استاد افضل العلما مولانا مولوی سید علی مغفور لکھنوی کامل تخلّص کا ارشاد ہر وقت اونکی مبارک تصویر کو ہماری آنکھون کے روبرو رکھتا ہے کہ محاسن تاریخ مین زیادہ خیال رکھا جاوے کہ مادّہ تاریخ سے واقعۂ زیر تاریخ اور اوس شخص کا نام ظاہر ہو جس کے متعلق تاریخ لکھی گئی ہے اور بیان واقعہ اس خوبی کے ساتھ ہو کہ مادّہ تاریخ کسی صراحت مزید کا محتاج نہ ہو ۔ اس کی مثال خود ہمارا مصرع ہے ۔ ( ع ) فائز دار البقا گردید سر سالار جنگ ( ۱۳۰۰ ہجری )

آپ ہی کا قول ہے کہ مجبوری کی حالت مین جزو نام بھی کافی ہے جیسی خود ہماری تاریخ ہے ( ع ) جہان بگزاشت بیچارہ جہانگیر ( ۱۲۹۹ھ ) بعض مواقع مین خصوصیات کے لحاظ سے جزو نام سالم نام پر فضیلت رکھتا ہے جیسے ہماری تاریخ ( ع ) قیامت ہوئی ہائے مہدی کی رحلت ( ۱۳۲۵ ) اگر اس موقع پر سالم نام یعنی ( مہدی علی ) شریک مادّہ ہوتا تو معنوی لطافت کم ہو جاتی ۔

ہمارے استاد مغفور کا قول تھا کہ اسی کا نام اصطلاح جمل مین بیان واقعی ہے اور بیان واقعی کو کل اقسام تاریخ پر ترجیح ہے اس لئے کہ بیان واقعی کا مادۂ تاریخ جس مین واقعہ کی صراحت باظہار نام صاحب واقعہ ہوتی ہے ۔ اُسی واقعہ کی مخصوص تاریخ ہوتی ہے برخلاف اون تاریخون کے جن مین یہ پابندی نہ ہو ۔ جن کو اُس کے مماثل اور واقعات سے بھی متعلق کر سکتے ہین ۔

مثلاً اگر کسی موقع میلاد پر مورّخ نے یہ مادّہ لکھا کہ (ع) گوئی کہ آفتاب تمنّا بر آمدہ (۱۲۹۸ھ)
یا کسی سانحہ موت پر لفظ ( مغفور ۱۳۲۶ ) سے سنہ برآمد کیا تو ایسا مادّہ بوجہ تعمیم
مضمون تقریب و سانحہ مخصوصہ سے خاص نہین سمجھا جا سکتا اس لئے کہ ایک
سنہ کے متعدد تقاریب ولادت یا سوانح موت مین انہین مادّون کا استعمال
ہو سکتا ہے اس لئے کہ ان مین نام صاحب تقریب و واقعہ نہین ہے اور نیز یہہ
مادّے اور مصرعون کے محتاج ہین جن مین صاحب تقریب کا نام یا واقعہ کا
بیان کیا گیا ہو۔

بعض محقّقین فن کا قول ہے اور ہمکو اس سے اتفاق ہے کہ بادشاہون
کے تقاریب غسل صحت مین بیان واقعی سے کام لینا ترک ادب ہے ایسے مواقع پر
مادّہ تاریخ مین بصراحت نام صرف دعا دینا چاہیئے جس مین ترقی عمر و اقبال یا
ردّ بلا کا مضمون ہو۔ یا غسل صحت پر مبارکباد۔

ایک محقق نے سچ کہا ہے کہ بیان واقعی مین صاحب واقعہ یا صاحب تقریب
کی منزلت کا لحاظ ضرور رکھا جائے۔ مثلاً ایک وکیل صاحب کی وفات کی تاریخ
(ع) مقصود علی نمودہ رحلت افسوس (۱۳۰۲ھ) بہت صاف اور عمدہ تاریخ ہے جس مین
نام مرحوم اور واقعہ رحلت نہایت صاف لفظون مین بیان ہوا ہے۔

لیکن ایک بادشاہ یا امیر کی وفات کی تاریخ ایسے الفاظ مین زیادہ قابل تعریف نہ سمجھی جائیگی
بلکہ ایسے مواقع کے لئے ایسا مادّہ زیادہ قابل تعریف ہوگا جس مین جنّت یا اوس کے
مماثل الفاظ ہون۔ جیسا کہ ہم نے نواب مختار الملک مغفور وزیر اعظم حیدرآباد کے
لئے لکھا تھا یعنی (ع) سیر گلزار جنان بگزید سرسالار جنگ (۱۳۰۰ھ)۔ اس تاریخ کی نسبت

کہنے والے کہہ سکتے ہین کہ اس مین بیان واقعی نہین ہے اور ایک حد تک ان کا کہنا صحیح ہے لیکن صاحب واقعہ کی منزلت کے لحاظ سے اہل جمل نے اس کو بھی بیان واقعی ہی قرار دیا ہے ۔

قدر بلگرامی کی رائے تھی کہ بیان واقعی مین الفاظ زائد سے بالکل پرہیز کرنا چاہیئے لیکن مولوی سید علی کامل اس کے مخالف تھے آپ فرماتے تھے کہ مین صرف بھرتی کے الفاظ کا مخالف ہون صفات مین مناسب اور موزون الفاظ کا بڑہانا خصوصًا علما اور امرا کی تاریخون مین کبھی قابل اعتراض نہ ہوگا بلکہ بغیر اون الفاظ کے وہ تاریخ پھیکی کہلائے گی ۔حضرت ممدوح نے ہمارے اس مادہ کو چل دیئے دنیا سے باعزاز رفعت یار جنگ ۱۳۱۵ بہت پسند فرمایا اور تحریرًا ہم کو مطلع کیا کہ اس دوسرے مادۂ تاریخ ہائے دنیا سے گئے خورشید جاہ ۱۳۲۰ کے مقابلہ مین پہلا مادہ بہتر ہے اور ساتھ ہی فرمایا کہ دوسرے مادہ کی خوبی مین کچھ کلام نہین ہے ۔لیکن اگر کچھ اعزازی الفاظ اسمین ہوتے تو زیادہ پرلطف ہوتا

حضرت کامل کا قول ہے کہ اگر صاحب واقعہ یا تقریب کا نام یا جزو نام کثیر الاعداد ہو اور سنہ ہجری کی ایسی تاریخ نہ لکھی جا سکتی ہو جس مین نام یا جزو نام کا لانا ممکن ہو تو ایسی سخت مجبوری مین ترک نام یا جزو نام سے مناسب یہ ہے کہ سنہ ہجری کو ترک کر و اور عیسوی یا سمّت یا اور کسی سنہ مین تاریخ لکھو جس کے اعداد مین صاحب واقعہ کا نام یا جزو نام داخل ہو سکتا ہو ۔

آپ ہی نے فرمایا ہے کہ اگر مادۂ تاریخ مین سالم نام نہ آسکے اور جزو نام خوبصورتی سے مستعمل نہ ہو سکے تو کم سے کم اس قدر کوشش کی جائے کہ الفاظ مادہ مین

کوئی خاص اشارہ اسکی جانب ہو جس سے معاصرین فوراً پہچان جاوین کہ یہ تاریخ فلان شخص سے متعلق ہے۔ یا واقف لوگ عنوان تاریخ کی مدد سے مادّہ کی خوبی دریافت کرسکین۔ جیسا کہ مؤلف کتاب نے اپنے چچا محمود نواز خان کی رحلت پر دعائیہ تاریخ کہی ہے ۔ خدایا عاقبت محمود بادا۔ یا استاد داغ کی رحلت کی تاریخ ہے ۔
۱۲۹۵

ہاے وہ داغ دے گئے دل پر ۔
۱۳۲۲

( ۵ ) ہمارے استاد مغفور نواب فصیح الملک داغ دہلوی اگرچہ فنّ جمل مین بڑے پایہ کے شخص نہ تہے اور وہ خود ہماری ہر ایک تاریخ کی اصلاح کے وقت اس کا ذکر فرمایا کرتے تہے لیکن سبحان اللہ زبان کے متعلق آپ کی اصلاح کا کیا کہنا ۔ آپنے ہمارے بعض اون مادّہ ہاے تاریخ کو کاٹ کر پہینکدیا جن کی ترکیب مین مبتدا سے خبر دور پڑی ہوئی تہی اور ہمیشہ فرمایا کرتے تہے کہ حسن کلام یہ ہے کہ مبتدا سے خبر بہت قریب ہو ۔ ہمارے بعض تاریخی مادّون کی ترکیب آپ نے پلٹ دی اور انکی رونق دو بالا فرمادی اور تعقید الفاظ کے آپ ہمیشہ مخالف رہا کرتے تہے ۔

آپ کی تاکید تہی کہ بامحاورہ الفاظ کا لحاظ رکہا جاے اس لئے کہ خوبی زبان کا درجہ سب پر مقدم ہے ۔ آپ فرماتے تہے کہ عمدہ مضامین نقصان زبان کی وجہ سے خاک مین مل جاتے ہین اور کم درجہ کا مضمون بہی خوبی زبان کے ساتہ چمک اٹہتا ہے

آپ ہی کا قول تہا کہ اگر کسی مادہ مین زبان کی خوبی ہو اور صاحب واقعہ کا نام نہ آسکے تو ایسا مادّہ اوس مادّہ پر فائق ہوگا جس مین صاحب واقعہ کا نام تو ہو مگر زبان کا لحاظ نہ کیا گیا ہو ۔

( ۶ ) استادان فن جمل نے بالاتفاق کہا ہے کہ محاسن تاریخ مین سب سے بڑی چیز

یہ ہے کہ مادّہ تاریخ بدون تدخلہ و تخرجہ ہو۔ تاکہ مصرع تاریخی کسی دوسرے کا محتاج نہ رہے۔ بعض نے کہا ہے کہ صرف تاریخ موت مین اعداد لفظ جان یا روح یا روان کا تخرجہ اعداد نام متوفی سے مستحسن مانا گیا ہے اور ایسی تاریخ بے تخرجہ تاریخ سے بہتر مانی گئی۔ جیسے (ع) قد خرج الروح عن المرتضی۔ ۱۴۵۰-۲۱۴=۱۲۳۶

حضرت کامل مغفور کا قول تھا کہ اگر متوفی کے نام کے اعداد سال مطلوب سے بڑھے ہوئے ہون تو خود بخود اس کا فیصلہ ہو جاتا ہے کہ مادۂ تاریخ مین مرحوم کا نام داخل نہ ہو سکے گا اور اس مجبوری کی حالت مین مادہ تاریخ کی بڑی خوبی فوت ہو جائے گی۔ پس اس قسم کے تخرجہ کے بغیر چارہ نہ ہوگا اور ایسا لطیف تخرجہ جیسا کہ مثال بالا مین گزرا تاریخ کو محاسن تاریخ کی تعریف سے خارج نہ ہونے دے گا۔

(و) استادان فن جمل کا قول ہے کہ مادۂ تاریخ مین حتی الوسع بھرتی کے الفاظ آنے نہ پائین۔ مادہ کی تکمیل کے لئے مربوط الفاظ سے کام لینا چاہیئے جو منشاءٔ تاریخ کے خلاف نہ ہون اور مضمون سے مناسبت رکھتے ہون۔ مثلاً موت کی تاریخ مین افسوس یا آہ یا ہیہات اور اسی قسم کے الفاظ یا صاحب تقریب یا صاحب واقعہ کے صفات۔ مثلاً اس مادّہ مین ہا کر دنیا سے گئے خورشید جاہ ۱۳۲۲ھ ہائے کا لفظ بے محل نہین ہے اور مناسب وقت بھی ہے اور غم کی حالت مین بولا جاتا ہے۔ اسی طرح اس مادّۂ فارسی مین لفظ وائے۔ سالار جنگ وائے جہان فنا گزاشت ۱۳۰۵ھ۔ لیکن جو مادہ بھرتی کے الفاظ سے پاک و صاف ہو اسکو ہر حالت مین اور مادون پر ترجیح ہے۔ جیسے کتخدا ہو گئے الطاف حسین ۱۳۲۵ھ

اس خاص باب مین حضرت کامل کی راے ہم حرف ج پر عرض کر چکے ہین
حاصل یہ ہے کہ صفات ممدوح و صاحب تاریخ مین مناسب الفاظ کا لانا جن سے
بہرتی نہ معلوم ہو مستحسنات سے ہے یا کسی واقعہ کے متعلق الفاظ مناسب و متعلقہ
واقعہ کا استعمال مستحسن مانا گیا ہے۔
( ز ) متقدمین کے پاس محاسن تاریخ مین یہ بات داخل تھی کہ تاریخ سنہ ہجری
سے مخصوص رہے لیکن متاخرین نے اس سے اختلاف کیا ہے وہ فرماتے ہین
کہ سنہ کی خصوصیت محض فضول ہے بلکہ بعض مواقع مین ناخوشنما اور نابیجا
ہو جاتی ہے۔ واقعہ یا تقریب کی مناسبت کے ساتہ سنہ کا تعلق ہونا چاہیے
مثلاً اگر ایک اسلامی سلطنت مین جہان سنہ ہجری مروّج ہے کسی مسلمان کے
لئے تاریخ لکھی جائے تو اس مین سنہ ہجری ہی کا لحاظ رہے۔ یا اگر کسی ہندو کے
لئے تاریخ مقصود ہے تو اوس کا مذہبی سنہ اولے ہے۔ اسی طرح عیسائیون کے
لئے عیسوی سنہ۔ اور پارسیون کے لئے سنہ نوروز۔ یا اگر کسی خاص مقام پر کل
اقوام مین ایک ہی سنہ رائج ہے تو اوسی سنہ مین تاریخ کہنا زیادہ مناسب ہے
ہم اس کتاب کے خاتمہ مین حقیق سنین کو بہی مختصر طور پر لکھین گے
جو کہ شائقین فن جمل کے لئے دلچسپی سے خالی نہ ہوگا۔

## (۴) صنائع و بدائع تاریخ کا بیان

بیان عام | صنائع و بدائع بلاغت سے اگرچہ اکثر صنائع و بدائع کا استعمال
تاریخ مین ہو سکتا ہے لیکن تاریخ کے صنائع و بدائع بہی مخصوص ہین جن کو ہم ذیل
مین عرض کرتے ہین۔ اور ہمارا یہ بیان اقسام مبیّنۂ ذیل پر صنائع کا انحصار نہین کرتا

بلکہ صرف اسیقدر صنائع اس مین بیان ہوئے ہین جن کا تذکرہ یا تو محققین جمل ذکر کیا ہے یا عملاً رائج ہین ۔ اور ہمکو اس بات کا افسوس ہے کہ صنائع کی تاریخ کہ کون سی صنعت کس کی ایجاد ہے متحقق نہ ہو سکی ۔

(۱) صنعت عامۃ الورود صنائع تاریخ سے یہ صنعت نہایت لطیف سے ہے۔ اس کو عامۃ الورود اس لئے کہا گیا ہے کہ ہر ایک حرف یا ہر ایک لفظ یا ہر ایک جملہ یا ہر ایک مصرع یا ہر ایک شعر مطلوب سے اس صنعت کی بدولت تاریخ مطلوب حاصل ہو سکتی ہے ۔

بعض محققین جمل کی راے مین یہ شعبدۂ تاریخ ہے بعض نے اس کو احسن الصنائع کہا ہے اور بعض نے اس کو سہل الممتنع سے موسوم کیا ہے ۔ بڑی حیرت اسکی ہے کہ جن کتابون سے ہم نے اس کتاب کی تالیف مین مدد لی ہے اون مین سے کسی کتاب مین اس صنعت کا ذکر نہین ہے نام خود بتلا رہا ہے کہ اس کے موجد عرب ہین ہمکو یہ نعمت غیر مترقبہ ہماری قوم کے ایک "قابل فخر محقق جمل مولانا مولوی ابو طاہر محمد عبد القادر طاہر تخلص سے ملی جن کا پایہ فن جمل مین بلند ہے اور جو دکن کے اہل جمل مین ایک سربرآوردہ شخص ہین جن کے خاندان مین حساب جمل کا علم ابًا عن جدٍ چلا آتا ہے ۔ یہ عربی الاصل ہین انکو اس صنعت کا سبق اون کے والد ماجد سے ملا اور اون کو اون کے بزرگون سے ۔ اس مین کچھہ شک نہین کہ یہ صنعت عربی رسائل قدیمہ سے حاصل کی گئی ہو گی لیکن اس فن کی بدقسمتی سے آج رسائل قدیمہ عرب پردۂ خفا مین ہین اور زبان فارسی کا لٹریچر اس سے خالی اور اردو زبان مین برائے نام اس کی بو باس رہ گئی ہے لہذا اس فن کی ایسی لطیف چیزین صرف عالمان

فن کے سینون مین رہگئی ہین اور جو کچھہ باقی ہین وہ علم سینہ بن چکی ہین اور سینہ بسینہ چلی آئی ہین - ہمارے مہربان مولوی عبدالقادر طاہر اگر کریم النفس نہ ہوتے تو آج یہ نعمت اس کتاب کے ذریعہ سے پبلک کی نذر نہ ہوسکتی -

اس صنعت کا استعمال جس سنہ مین مقصود ہو یعنی جس سنہ کی تاریخ اس صنعت مین درکار ہو اول اوسکو ایک کاغذ پر لکھنا چاہیئے اور پھر ایک ایسے عدد پر اُس کو تقسیم کرنا چاہیئے جسپر اعداد سنہ بلا کسر تقسیم ہوجائین - اور پھر مقسوم علیہ اور حاصل تقسیم دونون کو محفوظ کرلینا چاہیئے - یہی دونون اس صنعت کی بنیاد ہین -

مثلاً ہم چاہتے ہین کہ سنہ ۱۳۲۵ ہجری مین ایک تاریخ اس صنعت مین لکھین تو ہم نے ۱۳۲۵ کو ۵ پر تقسیم کیا تو ۲۶۵ حاصل ہوئے اور کوئی کسر نہ بچی پس ہم نے ۲۶۵ کو محفوظ کیا اور اس کا نام الف رکھا - اسی طرح مقسوم علیہ یعنی (۵) کو بھی محفوظ کیا اور اس کا نام ب رکھا - اور ان دونون اعداد الف و ب کا نام اصطلاح جمل مین عدد بنیادی ہے - اگر سنہ مطلوب کے اعداد کسی ایسے عدد پر تقسیم نہ پاسکتے ہون جس مین کسر نہ بچے یا ہم کو یہ مقصود نہ ہو تو کسرات حاصل شدہ کو بھی محفوظ رکھنا چاہیئے اور اسکو (ج) سے موسوم کرنا چاہیئے - اس حالت مین (ج) بھی الف اور ب کے ساتھ عدد بنیادی مین داخل ہوگا - مثلاً اگر ہم ۱۳۲۶ کو ۱۰ پر تقسیم کرین تو حاصل تقسیم ۱۳۲ ہوگا اور ۶ کی کسرات بچ رہے گی تو ۱۳۲ کا نام (الف) ہوگا اور ۱۰ کا نام (ب) اور ۶ کا نام (ج) اور یہ تینون اعداد بنیادی ہین -

فرض کرو کہ ہم ایک ولادت کی تاریخ کسی مولود کے نام سے ۱۳۲۵ھ مین حاصل کرنا چاہتے ہین اور نام (حامد) ہے تو سب سے پہلے حامد کے اعداد ۵۳ پر ۱۳۲۵ کا اضافہ کیا

توسب کا مجموعہ ۸۷ ۱۳ ہوا پھر اس مجموعہ کو ایک ایسے عدد پر تقسیم کیا جس کی کسرات احاد مین بچ رہی ۔ یہ امر بالکل ہمارا اختیاری ہے کہ جس عدد پر چاہین ۸۷ ۱۳ کو تقسیم کرین ۔ مثلاً ہم نے ۵ پر تقسیم کیا تو ۲ کی کسرات بچی اب اس ۲ پر ہم نے ۱۲ بڑہائے اور پھر مجموعہ سے ۔ اگھٹائے ۔ ہمارے اس عمل جمع و تفریق کا مطلب یہ تہا کہ ان عملون کے بعد جو کچھہ بچ رہے وہ (ب عدد بنیادی) کے مساوی ہو اور یہہ فی ذہن المؤرخ رہنا چاہیئے ۔ پھر اس کو ۲۶۵ سے ضرب دیا تو سنہ مطلوب حاصل ہوا ۔ یہان تک جس قدر ہمنے عملاً سمجھایا ہے وہ بہت کچھہ ہے شائق صنعت کو بصیرت سے کام لینا چاہیئے اور اعداد بنیادی کو ہمیشہ مخفی رکھنا چاہیئے ۔

اصل مقصد کو مخفی رکھہ کر اعمال تقسیم و جمع و تفریق سے کام لینا یا اور کچھہ اعمال حسابی کا اس مین شریک کرنا مورخ کی فراست پر موقوف ہے ۔ مثلاً ہم اسی مقصد کو دوسری شکل مین بیان کرتے ہین یعنی لفظ حامد کے اعداد ۵۳ پر ہم نے ۲۶۵ کو بڑہایا (سمجھہ رکھو کہ یہ عدد بنیادی الف ہے) پھر مجموعہ ۳۱۸ کو ۶ پر ضرب دیا تو حاصل ضرب ۱۹۰۸ ہوا جو سنہ عیسوی ہے ۔ پھر اس مین سے ۱۶۴۳ کو گھٹا دیا اور حاصل تفریق کو پانچ پر ضرب دیا تو سنہ مطلوب یعنی ۱۳۲۵ھ حاصل ہوا ۔

پھر ہم اصل مقصد کو ایک تیسری شکل مین بیان کرتے ہین کہ لفظ حامد کے اعداد ۵۳ کو ۱۹۰۸ عیسوی کے ساتہ جمع کیا مجموعہ (۱۹۶۱) کو دس سے ضرب دیا تو ۱۹۶۱۰ ہوئے اور مجموعہ کو ۵ پر تقسیم کیا تو ۳۹۲۲ حاصل ہوئے اور اس مین سے ۳۷۹۰ کو خارج کر دیا تو ۱۳۲ باقی رہے اور حاصل تفریق کو ۱۰ سے ضرب دیا پھر حاصل

ضرب پر ۵ کو بڑہایا تو سنہ مطلوب ۱۳۲۵ حاصل ہوا۔
اگر آسان طریقہ سے اس صنعت کو کام مین لانا چاہو تو لفظ یا حرف مطلوب کا عدد حاصل کرو پہر اوس کو ۳۰ پر ضرب دو حاصل ضرب پر ۲۰ کا اضافہ کرو پہر مجموعہ کو ۱۵ پر تقسیم کرو اور جو کسرات بعد تقسیم بچ رہین اونکو ۲۶۵ پر ضرب دو تو سنہ مطلوب ۱۳۲۵ حاصل ہوگا۔ اور یہ عمل جمع و ضرب و تقسیم کی ہدایت صرف مورخ کی ہدایت پر مبنی ہے جس نے ۱۳۲۵ھ ہجری کے لحاظ سے اس کا قاعدہ قائم کر رکہا ہے۔ اگر کسی دوسرے سنہ مین تاریخ مقصود ہوگی تو وہ قواعد صنعت کے لحاظ سے ان اعمال مین بہی ترمیم کر سکتا ہے۔
اس کا اصلی گر اعداد بنیادی کا ضرب ہے اور اس کو ہشیاری اور حاضر مزاجی اور روشن خیالی سے کام مین لانا استاد فن کا کام ہے۔ جس مورخ کو علم حساب مین ید طولی ہوگا وہ اس صنعت مین صرف اسی بیان کے پڑہ لینے سے کامیاب ہوگا جس کو حساب مین دخل نہین ہے اوس کو استاد فن کے سمجہانے کی ضرورت ہوگی
(۲) صنعت خاصّتہ الوجود یہ صنعت درحقیقت حق سبحانہ تعالیٰ کی قدرت کا نمونہ ہے کہ اس نے اپنے بندون کو کیسے کیسے علوم سکہلائے ہین اور اون کے ذریعہ سے کس قدر دسترس اور قدرت اون کو حاصل ہوئی ہے۔
اس صنعت کی تخصیص صاحب واقعہ کے نام سے ہے یعنی ہر صاحب واقعہ کا وجود واقعۂ تاریخی کا مظہر ہے خواہ وہ نام کسی زبان کا ہو یعنی صاحب واقعہ مسلمان ہو یا عیسائی یا ہندو یا پارسی اوس کے نام کے کسی ایک حرف یا مجموعۂ حروف کے اعداد سے تاریخ واقعہ حاصل ہو سکتی ہے بشرطیکہ اس کے ساتہ اظہار

واقعہ کا بہی اشارہ ہو۔ مثلاً میلاد ہے تو میلاد زید یا موت ہے تو موت زید یا شادی ہو تو نکاح زید یا اور کوئی واقعہ ہو تو اسی قسم کا ایک مختصر سا اشارہ اسکی نام کے ساتھ کرکے بقاعدہ صنعت خاصۃ الوجود اس نام اور اشارہ کے سالم اعداد سے تاریخ حاصل کریں جس کو مورخ پر ظاہر کرنے کی ضرورت نہین ہے۔ عجیب بات یہ ہے کہ کسی اشارہ کی تخصیص بہی نہین ہے یعنی نکاح زید ہی کہنے کی ضرورت نہین بلکہ اختیار ہے کہ نکاح زید کہین یا زید کی شادی یا زید کا عقد یا زید کی کدخدائی یا اور کوئی اشارہ جس سے زید کی تقریب کا اظہار ہوتا ہو۔

قادران فن و حاکمان جمل نے کہا ہے کہ سائل۔ جس کو تاریخ کی طلب ہے خود اپنے ذہن مین الفاظ بالا فرض کرلیوے اور اون کے مجموعی اعداد صحیحہ سے مورخ کو آگاہ نہ کرے پہر ان اعداد کو اپنے ہی ذہن مین مضاعف کرے پہر مورخ سے سوال کرے مورخ بلحاظ سنہ مطلوب صرف ایک عدد بتلا دیگا جس کو اس مجموعۂ ذہنی پر بڑہا دیوے۔ پہر اس مجموعہ کی تنصیف اپنے ذہن مین کرے اور حاصل تنصیف سے وہ عدد گہٹا دیوے جو اسنے پہلی مرتبہ اپنے ذہن مین بڑہایا تہا اور جو کچھہ اس کے ذہن مین باقی رہجاے اوسکو ایک ایسے عدد سے ضرب دیوے جس کی ہدایت منجانب مورخ ہو نتیجہ یہ حاصل ہوگا کہ حاصل ضرب سال مطلوب کا مساوی ہوگا۔

مثلاً۔ خالد کی شادی کی تقریب ہے۔ اور ۱۳۲۵ ہجری سنہ مطلوب ہے تو سائل نے اپنے ذہن مین الفاظ خالد کی شادی کو تجویز کرلیا پہر اون کے مجموعی اعداد صحیحہ کو اپنے ہی ذہن مین رکہا پہر بقاعدہ متذکرۂ بالا خود ہی اپنے ذہن

ہین اون اعداد کی تضعیف کی اور پہر مورّخ کے حکم سے اون اعداد پر (۱۰) کو بڑہایا اور
اوس کے مجموعہ کو بہی اپنے ذہن مین رکہا پہر سائل نے حسب قاعدۂ بالا اس مجموعہ کی
تنصیف خود اپنے ذہن مین بلا اطلاع مورّخ کی۔ پہر اضافۂ اوّلین کو حسب قاعدۂ بالا
منہا کیا اور اس کے بعد اعداد فی الذہن کو مورّخ کی ہدایت سے ۲۶۵ پر ضرب دیا
تو سنہ مطلوب حاصل ہوگا۔

غور کرنے کی بات ہے کہ مورّخ عدد حرف مفروضہ سے محض بے خبر ہے اور جو کچہہ
عمل تضعیف و تنصیف ذہن سائل مین ہوا ہے اوس سے بہی بے خبر ہے۔ عدد باقیماندہ
سے مورّخ کو اطلاع نہین ہے پہر کیونکر مورّخ کو یہہ قدرت حاصل ہوئی کہ اسکو ایک
ایسے عدد پر ضرب دینے کی ہدایت کرے جس سے سنہ مطلوب حاصل ہو۔ یہ کوئی
قدرت یا معجزہ یا نجوم یا جادو نہین ہے صرف عبور فن و قواعد معینہ کی واقفیت کا
نتیجہ ہے جس سے مورّخ کو مافی الضمیر پر واقف ہونے کی دستگاہ حاصل ہوتی ہے۔
اگر فنّ حساب مین مورّخ کامل نہ ہوا ور اوس کی طبیعت روشن نہ ہو اور قواعد پر اوسکو
عبور نہ ہو تو اوس سے اس صنعت پر ہرگز عمل نہ ہو سکے گا۔

افسوس ہے کہ ہم اس صنعت کے ایسے قواعد مدوّن نہین کرسکتے اور اس
کتاب کے ذریعہ سے اون کو عام اذہان کے نذر نہین کرسکتے جن کو پڑہ کروہ
سمجہہ سکین اور صورت ہاے مختلفہ کا حصر بہی ناممکن ہے جن کی تدوین سے قواعد
منضبط ہوسکین لہذا ایک ہشت سالہ جنتری ذیل مین ہدیہ ناظرین ہوتی ہے جس کی
مدد سے من ابتداے سنہ ۱۳۲۶ الغایۃ سنہ ۱۳۳۳ اس صنعت مین مورّخ عمل کرسکتا ہے
ہم نے جن قواعد پر اس جنتری کی ترتیب کو مبنی کیا ہے اونکا اس کتاب مین بیان

کردینا کچھہ آسان نہین ہے اور ہر درجہ کے موّرخ کو سمجھانے مین کامیاب ہونا بہت مشکل ہے۔ قواعد اس قدر وسیع ہین اور اعمال حسابی اس قدر کثیر ہین کہ اونکو عبارت مین بیان کرنا ممکن تو ہے لیکن نہایت دقّت طلب ہے اور ایک خاص حصہ اس کتاب کا اون کے بیان کرنے مین صرف ہوگا لہذا ہم نے اس جنتری کو ذریعہ سے ۱۳۳۳ تک موّرخین کے لئے ایک ذریعہ اور وسیلہ اس صنعت پر کام کرنے کا پیش کردیا ہے۔ سنین آلہی و عیسوی و سمّت کی مطابقت بہی اسی کے ساتہ عرض کردی ہے اور یہی ۴ سنہ زیادہ مروّج ہین۔ ۱۳۳۴ ہجری کے لئے یہ جنتری بے کار ہوگی۔ اگر اُس سنہ مین کسی موّرخ نے محنت شاقّہ کو برداشت کرکر اور کوئی جنتری آیندہ سنین کے لئے شائع کردی تو عام موّرخین کو اوس سے فائدہ پہونچیگا

ہم امید کرتے ہین کہ ۱۳۳۳ کے بعد کوئی نہ کوئی استاد جمل اس کام کو پورا کردیگا بشرطیکہ وہ بالطّبع تنگ چشم نہ ہو۔

واضح ہو کہ جنتری موجودہ مین بمقابلہ سنین صرف دو عدد بیان کئے گئے ہین (۱) وہ جو موّرخ کے حکم سے بڑہایا جاویگا۔ (۲) وہ جسمین موّرخ کے حکم سے ضرب دی جائیگی باقی عملہاے حسابی کے متعلق وہی اصول عام کافی ہین جن کی صراحت اوپر ہوچکی ہے

جس سنہ کے مقابلہ مین صفر ہے وہ اس بات کی علامت ہے کہ اس سنہ کے متعلق اس صنعت کا استعمال متعذر ہے۔ لیکن جن استادان فن کو اس فن مین عبور کامل اور ید طولی حاصل ہے وہ اون سنین مین بہی اس صنعت کو کام مین لاسکتے ہین اور یہ بات استاد فن کی قوّت تمیزی پر منحصر ہے جس کو ہم لکھہ کر نہین سمجہا سکتے۔

| سنہ ہجری | | | سنہ فصلی | | | سنہ عیسوی | | | سنہ سمّت | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سنہ | اضافہ | ضرب | سنہ | اضافہ | ضرب | سنہ | اضافہ | ضرب | سنہ | اضافہ | ضرب |
| ١ | ٢ | ٣ | ١ | ٢ | ٣ | ١ | ٢ | ٣ | ١ | ٢ | ٣ |
| ١٣٢٦ | ١٢ | ٢٢١ | ١٣١٧ | ٦ | ٤٣٩ | ١٩٠٨ | ٨ | ٤٧٧ | ١٩٦٤ | ٨ | ٤٩١ |
| ١٣٢٧ | ٠ | ٠ | ١٣١٨ | ٤ | ٦٥٩ | ١٩٠٩ | ٠ | ٠ | ١٩٦٥ | ١٠ | ٣٩٣ |
| ١٣٢٨ | ١٦ | ١٦٦ | ١٣١٩ | ٠ | ٠ | ١٩١٠ | ٤ | ٩٥٥ | ١٩٦٦ | ٤ | ٩٨٣ |
| ١٣٢٩ | ٦ | ٤٤٣ | ١٣٢٠ | ١٦ | ١٦٥ | ١٩١١ | ٦ | ٦٣٧ | ١٩٦٧ | ٠ | ٠ |
| ١٣٣٠ | ٢٠ | ١٣٣ | ١٣٢١ | ٠ | ٠ | ١٩١٢ | ١٦ | ٢٣٩ | ١٩٦٨ | ٣٢ | ١٢٣ |
| ١٣٣١ | ٠ | ٠ | ١٣٢٢ | ٤ | ٦٦١ | ١٩١٣ | ٠ | ٠ | ١٩٦٩ | ٠ | ٠ |
| ١٣٣٢ | ٨ | ٣٣٣ | ١٣٢٣ | ٠ | ٠ | ١٩١٤ | ٤ | ٩٥٧ | ١٩٧٠ | ٤ | ٩٨٥ |
| ١٣٣٣ | ٠ | ٠ | ١٣٢٤ | ٤ | ٦٦٢ | ١٩١٥ | ١٠ | ٣٨٣ | ١٩٧١ | ٦ | ٦٥٧ |

اس جنتری کے خانۂ ۲ کا عدد صنعت عامّۃ الورد کے عدد بنیادی ب کا مضاعف ہے ۔ ہمارے اس اشارہ سے شائقین جمل کو اس جنتری کی تیاری مین بہت کچھہ مدد مل سکتی ہے ۔

جن سنین کے مقابلہ مین صفر ہے اون مین صنعت خاصّۃ الوجود ہی سے تاریخ لکہنا مقصود ہو تو ۔ طالب فن اوس وقت کامیاب ہو سکتا ہے جب وہ جنتری کے حقائق سے آگاہ ہو کر جنتری تیار کرنے کی صلاحیّت حاصل کرے ۔ اور یہ صرف مشق پر موقوف ہے ۔

نیز یہ بہی ممکن ہے کہ اوس سنہ کے مطابق دوسرے سنہ سے کام لیا جائے مثلاً ۱۳۲۷ھ ہجری مین تاریخ نہ لکھہ سکے تو ۱۳۳۱ فصلی مین لکہی جائے یا ۱۹۶۵ سمّت سے کام لیا جائے ۔

(۳) صنعت مقطّعۂ ترتیبی | صنعت مقطّعہ ترتیبی وہ صنعت ہے جس مین حروف تاریخی کے اعداد جدا جدا ایک سطر مین ترتیب کے ساتھ لکھے جاوین اور بغیر میزان دہی کے سنہ مطلوب حاصل ہو ۔ جیساکہ نواب عبدالباریخان موجد مدراسی نے ہمارے آقائے ولی نعمت دام ظلہم کی سالگرہ چہل سالہ کی تاریخ لفظ (جُبلی) سے پیدا کی ہے جُبلی زبان انگریزی کا لفظ ہے اور ایسے ہی تقاریب کے لئے مستعمل ہے اور اُردو مین بہی یہی لفظ بولا جاتا ہے ۔ پس لائق مورخ نے چارون حروف لفظ جُبلی کے اعداد بصنعت مقطّعۂ ترتیبی و بسط تنزّل عددی تاریخ حاصل فرمائی ہے ج ب ل ی ۳ ۲ ۳ ۱

بسط تنزّل عددی کی وجہ سے عشرات کا صفر جاتا رہا ۔ اور مقطّعۂ ترتیبی کی وجہ سے ۱۳۲۳ھ حاصل ہوا ۔ واقعی یہ بڑی عمدہ اور لطیف تاریخ ہے ۔

اس کو بلحاظ اجتماع صنعتین۔ مجمع الصنائع بھی کہہ سکتے ہین جو صنائع تاریخ کی ایک خاص قسم ہے۔

شیخ عبدالجلیل بلگرامی نے فتح ستارہ گڈھ کی تاریخ بھی اسی صنعت مین لکھی ہے، جس کا ذکر میر غلام علی آزاد نے فرمایا ہے۔ و ھو ہٰذا۔

| | | |
|---|---|---|
| چو شاہ ابہام زیر خنصر آورد | | بود و اسم اعظم در شمارہ |
| ز انگشتان شہ بر شد ابہام | | برابر چار الف کردم نظارہ |

چار الف کو یا اس کے اعداد کو جو شا بہ بحرف الف ہین مقطعہ ترتیبی کے قاعدہ سے لکھیے تو سنہ مطلوب ۱۱۱۱ ہجری حاصل ہوتا ہے۔

رسائل مسبوق الذکر مین اس صنعت کا کوئی تذکرہ نہین ہے۔ ہم نے اپنے استاد جمل قدر بلگرامی نور اللہ مرقدہ سے اس صنعت کا یہ نام سنا ہے۔ آپ فرماتے تھے کہ اس کے موجد عجم ہین۔

(۴) صنعت تجمیع یہ وہ صنعت ہے جس مین صرف چند الفاظ مناسب واقعہ جمع کر دینے سے سال مطلوب حاصل ہوتا ہے۔ استادی مولوی سید علی کامل تخلص فرماتے تھے کہ اس کے موجد صرف اہل ہند ہین۔ اس صنعت مین بعض تاریخین تو ہماری نظر سے گزری ہین لیکن اس نام کو ہمنے کسی رسالہ مین نہین پڑھا۔ کسی استاد نے اسی صنعت مین ایک موت کی تاریخ لکھی ہے۔ و ھو ہٰذا۔

| | | |
|---|---|---|
| بسال موت قارون زمانہ | | اثاث و مال و زر آمد فراھم |

لفظ اثاث کے عدد ۱۰۰۲ ہین اور لفظ مال کے عدد ۷۱ اور لفظ زر کے عدد ۲۰۷ ان سب کا مجموعہ ۱۲۸۰ ہے اور یہی سال وفات ہے۔

صاحب ملخص تسلیم نے بذیل (مخترعات بندہ) اسی قسم کی ایک تاریخ لکھی ہے جس کو صرف صنعت سے موسوم کیا ہے۔ و ہو ہٰذا۔

| | | |
|---|---|---|
| طبع را حرمان گرفت و حال شد مقبول ہیم | | دل پسند درد گشت و سینہ را بگزید غم |

اعداد لفظ طبع (۸۱) و حرمان (۲۹۹) و حال (۳۹) و ہیم (۵۲) و دل (۳۴) و درد (۲۰۸) و سینہ (۱۲۵) و غم (۱۰۴۰) کو جمع کرنے سے ۱۸۷۸ ہوتے ہین اور یہی عیسوی سنہ مطلوب ہے۔

مورخین ہند سے اکثر بزرگون نے اس صنعت مین تاریخین لکھی ہین اور متعدد کتابون مین چھپی ہین۔ صاحب ملخص تسلیم کا عنوان غالباً اس ایجاد و اختراع کی بنیاد پر ہوگا کہ آپ نے طبع کے لئے حرمان کو پسند کیا۔ اور حال کو ہیم کا مقبول قرار دیا۔ اور دل کو درد کی پسندیدگی عطا کی۔ اور سینہ کو غم کی نذر کیا۔ بے شک اسی کیفیت نے اس صنعت کو آپ کے مخترعات مین داخل کیا ہے۔ واہ واہ کیا کہنا یہہ آپ ہی کا حصہ تہا۔

(۵) صنعت تضاعف | اس صنعت مین بہت کم تاریخین ہماری نظر سے گزری ہین مادۂ تاریخ کے اعداد کو دوچند کرنے سے سنۂ مطلوب حاصل ہوتا ہے یہ معلوم ایسا ہوتا ہے کہ یہ صنعت بہی روشن خیالان اور طباعان ہند کی ایجاد ہے۔

ہماری رائے مین یہ صنعت، صنعت تضارب مین من وجہ داخل ہے۔

یعنی اعداد مادہ کو ۲ سے ضرب دینے کا نام صنعت تضاعف ہے۔

ضیائے حیدرآبادی کی ایک تاریخ اسی صنعت مین ہماری نظر سے گزری ہے جس کو ہم ہدیۂ ناظرین کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| مبارک ہو دولہن کی رونمائی | حبیب اللہ مسرّت سے ہین مخمور |
| ضیا نے عرض کی جلوہ کی تاریخ | مضاعف ہو گیا نور علی نور |

نور علی نور کے اعداد ۶۲۲ ہین جنکو مضاعف کرنے سے ۱۲۴۴ حاصل ہوتے ہین اور یہی سنۂ مطلوب ہے۔

رفعت حیدرآبادی کی ایک تاریخ بہی ہمنے اسی صنعت مین دیکھی ہے وہو ہذا

| | |
|---|---|
| سرکار کو ملی ہے وکالت حضور کی | دربار شہ مین آپ کا رتبہ ہوا بلند |
| جب نذر دی تو شاہ نے تلوار کی عطا | ہاتف نے دی ندا کہ مراتب ہوئے دوچند |

لفظ مراتب کے عدد ۶۴۳ کو دوچند کرنے سے سنۂ مطلوب ۱۲۸۶ حاصل ہوتا ہے۔

(۶) صنعت تناصف — مادۂ تاریخ کے اعداد کو ۲ پر تقسیم کرنے یا اونکی تنصیف سے سنۂ مطلوب حاصل ہونے کا نام صنعت تناصف ہے۔ بعض استادون نے تنصیف کا عمل کئی مدارج تک کیا ہے جیسا کہ حضرت ناسخ کی ایک تاریخ ذیل مین بیان ہوئی ہے۔

الغرض اصول صنعت کو سمجھ لینے کے بعد اس مین مزید ندرت کا پیدا کرنا یا ایک تاریخ مین متعدد صنائع سے کام لینا طبّاع مورّخ کا اختیاری عمل ہے۔

صنعت تناصف کی ایک مثال ہم ذیل مین عرض کرتے ہین یہ تاریخ ہم نے حیدرآباد مین سنی ہے۔ یہ بات متحقق نہ ہوسکی کہ اس کے مورّخ کون بزرگ ہین وہو ہذا

| | |
|---|---|
| جب کمان اتری تو سرداری رفو چکر ہوئی | حور بعد الکور کے معنی ہوئے سب پر عیان |
| کی جو فکر جانگزا تاریخ کا بیوگل بجا | گہٹ کر آدہے رہ گئے بخشی دکار اندہان |

بخشی ذکار اللہ خان کے اعداد ۲۳۵۰ ہین جنکی تنصیف سے ۱۱۷۵ھ ہجری حاصل ہوتا ہے اور یہی سنہ مطلوب ہے۔

طبعزاد ناسخ مغفور

| | |
|---|---|
| افتاد حکیم از مراتب | تاریخ بطرز نو رقم کن |
| از جائے حکیم ہشت برگیر | سہ مرتبہ نصف نصف کم کن |

ظاہر ہے کہ (ح) کے عدد (۸) ہین جب اس کی تنصیف ۳ بار کی گئی تو ۱۲۴۸ ہوئے اور یہی سنہ مطلوب ہے۔ اس تاریخ مین صنعت تناصف اور بسطِ تکسّر دونون سے کام لیا گیا ہے اور بلحاظ صنائع متعددہ اسکو مجمع الصنائع کہہ سکتے ہین۔

چوتھے مصرع مین مرتبہ کا لفظ معنی خیز ہے یعنی ترتیب کے لغوی معنی یکے بعد دیگرے لانیکے ہین اور اصطلاح جمل مین مرتبہ اوس مقام کا نام ہے جو ایک سطر مین ایک عدد کے بعد دوسرے عدد کو حاصل ہو پس تناصف سہ گانہ کے حاصل کو ایک ہی سطر مین لکھنے کے لئے یہ لفظ اشارہ کرتا ہے۔ اور مرتبہ کے دوسرے معنی بھی اس مصرع مین بیکار نہین ہین۔ ہماری رائے مین اس صنعت کو صنعت تناصفِ مرتّب کہنا چاہیئے جس مین یہ تخصیص ہے کہ نصف حاصلہ کو ترتیب کے ساتھ ایک سطر مین لکھتے ہین۔ اور صنعت تناصف کی عام تعریف کے مقابلہ مین اسکو خصوصیت ہے۔

(۷) صنعت تضارب | صنعت تضارب وہ صنعت ہے کہ ایک حرف یا لفظ یا الفاظ کے اعداد کو دوسرے حرف یا لفظ یا الفاظ کے اعداد مین ضرب دینے سے

سنۂ مطلوب حاصل ہو ۔ کہا گیا ہے کہ یہ صنعت عجمیون کی ایجاد ہے ۔
تاریخ ذیل اقبال استر آبادی سے منسوب ہے جو اسی صنعت مین لکھی گئی ہے

| | |
|---|---|
| فیاض زمانہ ازز من شد | تا رست جہان بماتم او |
| اقبال بصنعت تضارب | چار آہ کشید در غم او |

لفظ چار کے عدد ۲۰۴ ہین جن کو عدد آہ ۶ مین ضرب دینے سے ۱۲۲۴ حاصل ہوتے ہین اور یہی سنۂ مطلوب ہے ۔
بعض استادان ہند نے لفظ مطلوب کے اعداد کو ایک خاص ہندسہ مین ضرب دینے کا حکم دیا ہے اور ایسی تاریخ بھی بن وجہ اسی صنعت مین داخل ہو سکتی ہے جیسا کہ داغ دہلوی نے طوبیٰ آشیان مرزا محمد سلطان فتح الملک شاہ فخرالدین ولیعہد بہادر گورگان کی تاریخ لکھی ہے ۔ و ہو ہذا ۔

| | |
|---|---|
| غم فتح ملک سلطان چہ بلای جان و دل شد | دہدش مقام جنت ز کرم کریم غفار |
| چو ز داغ سال رحلت دل دردمند پرسید | بکشید آہ حسرت دو صد و دوازدہ بار |

اس تاریخ مین استاد نے صرف لفظ آہ کے اعداد (۶) کو ۲۱۲ مین ضرب دیا ہے جس کا حاصل مساوی ہے سال مطلوب ۱۲۷۲ کا ۔
ہماری رائے مین الفاظ مصرع چہارم اس کے متقاضی ہین کہ (آہ حسرت) کے اعداد تاریخ مین محسوب ہون ۔ لیکن شمار تاریخ مین صرف (آہ) کے عدد محسوب ہوئے ہین اور یہ نازک بات شائقین فن جمل کو ملحوظ خاطر رہنا چاہیئے ۔

(۸) **صنعت اعجام** اعجام زبان عربی کا لفظ ہے جس کے مرادی معنی نقطہ دار حروف سے کام لینے کے ہین ۔ صنعت اعجام فن جمل مین اوس مادۂ تاریخ کا نام ہے

جس مین یا تو صرف حروف معجمہ مین لکھا جاے یا مہلہ کو چھوڑکر صرف معجمہ سے تاریخ حاصل کی جائے قطعات تواریخ ذیل صورت آخرہ کی مثال ہین ۔

تاریخ فوت شاعر فوقیا نام از جناب باقر گیلانی در صنعت اعجام

| | | | |
|---|---|---|---|
| سال تاریخ گفت گیلانی | | بود در خلق فوقیا فائق | |

ب ۔ خ ۔ ق ۔ ن ۔ ق ۔ ی ۔ ف ۔ ی ۔ ق ۔ کے اعداد سے ۱۲۸۳ھ حاصل ہوتا ہے

تاریخ تعمیر بیت العزای اہل بیت اطہر طبعزاد جناب مرزا محمد جعفر ۔ اوج ۔ لکھنوی

| | | |
|---|---|---|
| ساخت چون ناموس آغا حید جنت مکان | | این معلی بارگاہ بادشاہ کربلا |
| حرف منقوطی شمردہ اوج تاریخش نوشت | | شد بنا بیت العزاے اہل بیت مصطفی |

حروف معجمہ ۔ ش ۔ ب ۔ ن ۔ ب ۔ ی ۔ ت ۔ ز ۔ ی ۔ ب ۔ ی ۔ ت ۔ ف ۔ ی ۔ یہی سال مطلوب ۱۲۸۳ حاصل ہوتا ہے ۔

(۹) صنعت اہمال | حروف مہملہ سے تاریخ حاصل کرنے کو صنعت اہمال کہتے ہین اس صنعت کو مورخین نے دو طرح پر استعمال کیا ہے ۔ بعض نے مادۂ تاریخ کو تمام حروف مہملہ سے لکھا ہے ۔ اور بعض نے مادہ سے صرف حروف مہملہ کو محسوب کرکے تاریخ حاصل کی ہے ۔

تاریخ ذیل جناب عنایت حسین بلگرامی کی طبعزاد ہے جو جمل صغیر و وسیط مین لکھی گئی ہے ۔ اور مادہ تاریخ کا سالم مصرع صنعت اہمال کی پہلی قسم مین ہے

| | | |
|---|---|---|
| خدیو دادگر سلطان عالم ظل سبحانی | | چو از فضل الٰہی یافت اکنون صحت کامل |
| سنینش در قطعہ بے لفظ اند رمصرع آخر | | بخوان در بیّنات و در زبر بے بیش و کم اول |
| یکے در بیّنات آمد دگر سنہ در زبر پیدا | | بطرز سہل آوردم بنظم این صنعت مشکل |

| | |
|---|---|
| کسے گر زین نمط شعری تواند گفت بسم اللہ<br>سحرگاہم دعا الحمد للہ کارگر آمد<br>معما در مصرع مدح ملک اعداد سال آمد | بشاگردی وخط میدہم ای خسرو عادل<br>کہ آمد سرور اسلام را آرام دل حاصل<br>سرو سردار دہر اہل کمال و مالک عادل<br>۱۲۶۹ |

(۱) مصرع آخرین کے زبر بین بھی ۱۲۶۹ موجود ہے اور بینات سے بھی ۱۲۶۹ حاصل ہوتا ہے۔ جس کی صراحت ہم نے نقشہ ذیل میں کی ہے۔

| زبر | س | ر | و | س | ر | د | ا | ر | د |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۶۰ | ۲۰۰ | ۶ | ۶۰ | ۲۰۰ | ۴ | ۱ | ۲۰۰ | ۴ |
| بیّنات | ین | ا | او | ین | ا | ال | لف | ا | ال |
| اعداد | ۶۰ | ۱ | ۷ | ۶۰ | ۱ | ۳۱ | ۱۱۰ | ۱ | ۳۱ |

| زبر | ہ | ر | ا | ہ | ل | ک | م | ا | ل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۵ | ۲۰۰ | ۱ | ۵ | ۳۰ | ۲۰ | ۴۰ | ۱ | ۳۰ |
| بیّنات | ا | ا | لف | ا | ام | اف | یم | لف | ام |
| اعداد | ۱ | ۱ | ۱۱۰ | ۱ | ۴۱ | ۸۱ | ۵۰ | ۱۱۰ | ۴۱ |

| زبر | و | م | ا | ل | ک | ع | ا | د | ل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۶ | ۴۰ | ۱ | ۳۰ | ۲۰ | ۷۰ | ۱ | ۴ | ۳۰ |
| بیّنات | او | یم | لف | ام | اف | ین | لف | ال | ام |
| اعداد | ۷ | ۵۰ | ۱۱۰ | ۴۱ | ۸۱ | ۶۰ | ۱۱۰ | ۳۱ | ۴۱ |

| | |
|---|---|
| میزان حروف زبر ۱۲۶۹ | میزان حروف بینات ۱۲۶۹ |

تاریخ ذیل جناب مرزا محمد جعفر اَوج لکھنوی کی طبعزاد ہے جو کسی بزرگ کی رحلت پر بصنعت اہمال قسم دوم مین لکھی گئی ۔

| در قصر ارم ہُود آرام<br>۱۳۰۱ | | گفتم بحروف مہملہ سال |
|---|---|---|

(۱۰) صنعت مسروری و ملفوظی و مکتوبی | صنعت مسروری وہ صنعت ہے جو صرف حروف مسروری کے شمار کرنے سے مادّۂ تاریخ پیدا کرے ۔

حروف مسروری بقول صاحب ہفت قلزم ۔ ب ۔ ت ۔ ث ۔ ح ۔ خ ۔ ر ۔ ز ۔ ط ۔ ظ ۔ ف ۔ ھ ۔ ی ۔ ہین ۔ جن کے تلفّظ مین صرف حرف الف اون کے ساتھ زیادہ کیا جاتا ہے ۔ اسی طرح ۔ ا ۔ ج ۔ د ۔ ذ ۔ س ۔ ش ۔ ص ۔ ض ۔ ع ۔ غ ۔ ق ۔ ک ۔ ل ۔ کا نام حروف ملفوظی ہے ۔ اور م ۔ ن ۔ و ۔ کو صاحب ہفت قلزم نے مکتوبی نام رکھا ہے ۔ پس اگر مادّۂ تاریخ صرف حروف ملفوظی یا مکتوبی مین لکھا جائے تو اس کو صنعت ملفوظی یا مکتوبی کہتے ہین ایک شادی کی تقریب پر ہم نے تاریخ ذیل صنعت مسروری مین لکھی ہے جو ہدیۂ ناظرین کی جاتی ہے ۔

| خورشید فلک را شد مسعود قران ماہ<br>۱۲۹۵ھ | | در صنعت مسروری گفتم سنۂ شادی |
|---|---|---|

مصرع آخر سے ہم نے صرف ۔ خ ۔ ر ۔ ی ۔ ف ۔ ر ۔ ر ۔ ہ ۔ کو محسوب کیا ہے ۔ اور اس مصرع مین حروف مسروری یہی ہین ۔

(۱۱) صنعت تحریک | صنعت تحریک وہ صنعت ہے کہ مادّۂ تاریخ کے صرف حروف متحرکہ کے عدد شمار کیے جاوین اور ساکن حروف کو چھوڑ دین ۔ جیسا کہ ہندوستان کے جناب تمیز شاگرد مرزا جلال نے ایک تصنیف کی تاریخ لکھی ہے ۔

| | |
|---|---|
| میرے استاد نے حقیقت مین | یہ رسالہ لکھا عجیب و غریب |
| فکر تاریخ اے تمیز جو کی | مادّہ مل گیا عجیب و غریب |
| متحرک حروف کو جو لیا | ہوئی تاریخ کیا عجیب و غریب<br>۱۲۹۳ھ |

مورّخ نے اس مادّہ تاریخ سے صرف ۔ ک ۔ ع ۔ ج ۔ غ ۔ ر ۔ کو محسوب کیا ہے ۔ ہماری راے مین واو بھی محسوب ہونا تھا اس لئے کہ اس کا شمار اس مصرع مین حروف متحرکہ مین ہوگا نہ ساکنہ مین ۔ صاحب افادہ تاریخی نے بھی اس صنعت کا ذکر فرمایا ہے ۔ اس کے موجد اور مخترع غالباً اہل ہند ہین ۔

(۱۲) **صنعت تسکین** صنعت تسکین ۔ صنعت ماضیہ کا عکس ہے یعنی صرف حروف ساکنہ سے تاریخ حاصل کرنے کو صنعت تسکین کہتے ہین ۔ ہماری راے مین غالباً یہ صنعت بھی طبّاع مورّخین ہند کی ایجاد ہے ۔ کلام عرب و عجم مین اس کی کوئی مثال نہین ملی ۔ ایک مورّخ دکن نے اس صنعت مین کیا خوب تاریخ لکھی ہے ۔

| | |
|---|---|
| جہان سے چلا ۔ بندۂ نیک ذات | کرم اس پہ کر اے غفور الرّحیم |
| ملی حرف ساکن سے تاریخ فوت | خدا بخش کو بخش دے اے کریم<br>۱۸۷۶ع |

اس مادۂ تاریخ مین جو سنہ عیسوی مین لکھا گیا ہی صرف حروف ساکنہ یعنی ا ۔ خ ۔ ش ۔ و ۔ خ ۔ ش ۔ ی ۔ ی ۔ م ۔ کے عدد محسوب ہوئے ہین جو مساوی ہین ۱۸۷۶ عیسوی کے ۔ (**افادہ**) ہماری راے مین اس بات کا اظہار مصرع سوم مین ضروری تھا کہ یہ تاریخ سنہ عیسوی مین لکھی گئی ہے ۔

مادۂ تاریخ حروف ساکن سے حاصل ہوتا ہے مورّخ نے حرف ساکن کا اشارہ کیا ہے ۔ ہم کہین کہین اس قسم کے نوٹس بطور (افادہ) صرف اس لئے کر رہے ہین

کہ طالبین و شائقین فن کو بیراہی نہ ہونے پائے اور امثلہ پیش شدہ کی سند پر وہ اپنے کلام مین غلطی کرنے نہ پادین۔ ہمکو ہرگز حرف گیری مقصود نہین ہے۔

(۱۳) صنعت مفردہ و مرکبہ | صنعت مفردہ وہ صنعت ہے جو صرف مفرد حروف سے تاریخ حاصل کرتی ہے۔ اسی کو صنعت منفصل بھی کہتے ہین۔ اور صنعت مرکبہ وہ جو حروف مرکبہ سے تاریخ پیدا کرے جس کو اہل جمل نے صنعت متصل بھی کہا ہے اس کے موجد مورخین عجم ہین۔ مولانا وحشی یزدی نے مثنوی ناظر و منظور کی تاریخ ایک مصرع مین چار صنائع سے حاصل کی ہے۔ وہو ہذا۔

| | |
|---|---|
| کتاب ناظر و منظور ہین کہ ہر بیتش | ز آسمان کمال ست آیتے منزل |
| چو درس دولت و اقبال میرسد بنظام | ازین کتاب کہ در بے مثالیست مثل |
| سزد کہ از پی تاریخ نظم وے گویم | دہی نظام در درج درس درج دول ۹۶۶ |
| گرہ کشاے خیالم ز مصرعے کہ گذشت | چہار عقدۂ تاریخ مے کند منحل |
| یکے ز جملہ حروفے کہ داخل نقط است | دوم از انچہ درو نیست نقطہ را مدخل |
| سوم ازان کلماتے کہ واصل اند بہم | چہارم آنکہ در آیند عکس آن بعمل |

منقوطہ حروف مادۂ تاریخ مین ی ن ظ ج ج ہین ان کے اعداد ۱۰ + ۵۰ + ۹۰۰ + ۳ + ۳ مساوی ہین ۹۶۶ کے اور یہی سنہ مطلوب ہے غیر منقوطہ حروف د ہ ا م د ر د ر د ر س د ر د ول ہین ان کے اعداد کا مجموعہ ۴ + ۵ + ۱ + ۴۰ + ۴ + ۲۰۰ + ۴ + ۲۰۰ + ۴ + ۲۰۰ + ۶۰ + ۴ + ۲۰۰ + ۴ + ۶ + ۳۰ مساوی ہے ۹۶۶ کا اور یہی سنہ مطلوب ہے۔

حروف متصلہ یعنی مرکبہ کے الفاظ (ہے ۔ نظا) سے ۔ ہ ۔ ی ۔ ن
ظ ۔ ا ۔ حاصل ہوتے ہین جن کے اعداد ۔ ۵ + ۱۰ + ۵۰ + ۹۰۰ + ۱
مساوی ہین ۹۶۶ کے اور یہی سنہ مطلوب ہے ۔

حروف منفصلہ یعنی مفردہ د ۔ م ۔ د ۔ ر ۔ د ۔ ر ۔ ج ۔ د ۔ ر ۔ س ۔ د
ر ۔ ج ۔ د ۔ و ۔ ل ۔ کے اعداد ۴ + ۴۰ + ۴ + ۲۰۰ + ۴ + ۲۰۰
+ ۳ + ۴ + ۲۰۰ + ۶۰ + ۴ + ۲۰۰ + ۳ + ۴ + ۶ + ۳۰ مساوی ہین
۹۶۶ کے اور یہی سنہ مطلوب ہے ۔

یہ بے بہا تاریخ نہ صرف اس خاص صنعت کی مثال ہے بلکہ صنائع گزشتہ
سے صنعت نمبر ۸ ۔ اعجام اور صنعت نمبر ۹ ۔ اہمال کی بھی مثال ہے اور
نیز اس کو مجمع الصنائع کی بھی تمثیل خیال کرنا چاہیے جس کا بیان آگے آویگا

(۱۴) صنعت تعریب | صاحب ملخص تسلیم نے اسکا ذکر کیا ہے یہ وہ صنعت ہے
کہ مادۂ تاریخ کے کل الفاظ مین اتحاد اعراب کی پابندی کی جاوے یعنی یا تو
مادّہ کے کل الفاظ مفتوح ہون یا مکسور یا مضموم ۔ ہماری راے مین یہ بھی ممکن
ہے کہ شعر یا اشعار سے صرف مفتوح الفاظ لین جن سے تاریخ نکلے یا صرف
مکسور و مضموم الفاظ ہی سے تاریخ حاصل کی جاوے ۔

ایک بزرگ نے اس صنعت مین خود اپنے دیوان کی تاریخین لکھی ہین جن کو
ہم نے ملخص تسلیم سے نقل کیا ہے ۔

| | | |
|---|---|---|
| جو سلطان مطابع کا ہے جب وہان سے | | یہ دیوان سارا ہمارا چھپ آیا |
| بُرا یا بھلا الغرض ہے یہ جیسا | | جگر کا لہو دل کا پیارا چھپ آیا |

| | |
|---|---|
| خطا اپنی اور سہو کاتب کا جو تھا | گوارا و یا ناگوارا چھپ آیا |
| مناسب یہ جانا کہ تاریخ لکھوں | لبوں کا محب دل کا پیارا چھپ آیا |
| قبول اس کی تاریخ پر فتح کرکے | خطاکار کا قول پیارا چھپ آیا ۱۲۷۲ |

ولہ تاریخ دیگر بقید کسرہ

| | |
|---|---|
| صد شکر کہ دیوان یہ مطبوع ہوا | تعجیل ہوئی لگی نہ کچھ اسمین دیر |
| ہر بیت محب کی خانۂ دل مین بسی | ہر مصرع ہوگیا عدو کو شمشیر |
| ہاتف نے ندا یہ دی کہ تاریخ تو لکھہ | صنعت کی طرف توسنِ خامہ کو پھیر |
| جب غیب سے یہ حکم ہوا مجھہ کو قبول | چاہا حرکت نہ آئے کوئی جز زیر |
| ناگاہ میرے سینہ سے آئی آواز | دل کی اقلیم کس نے کی شعر سے زیر ۱۲۷۲ |

ولہ تاریخ دیگر بقید ضمہ

| | |
|---|---|
| این نظم شیرین آنقدر شد روبرویش شہد شور | روشن نگاہ دوستان چشم حسود ان باد کور |
| ہر کس چشید شیرینیش مشہور گردد شہد خور | در قید ضمہ سال مین از حسن و لطفش زور و شور ۱۲۷۲ |

تاریخ سوم کے عدد ۹۵۶ حاصل ہوتے ہین۔ ہم خیال کرتے ہین کہ شاید غلطی کتابت کی وجہ سے کوئی لفظ غلط چھپا ہو۔

**(افادہ)** تاریخ دوم وزن رباعی پر ہے جس مین متاخرین اور متقدمین نے چار مصرعون سے زائد لکھنا پسند نہین فرمایا اور قواعد عروض کی رو سے پہلے مصرع مین قافیہ ہونا شرط ہے۔

**(۱۵) صنعت ازدواج** صنعت ازدواج وہ صنعت ہے جس مین ایک شعر کے پہلے مصرع سے حروف منقوطہ لین اور اسی شعر یا دوسرے شعر کے پہلے یا دوسرے

مصرع سے حروف مہملہ لین اور دونون کے اعداد مجموعی سے سنۂ مطلوب حاصل کرین۔ یا

انہین دونون مصرعہاے متذکرۂ بالا سے حروف مفردہ و مرکبہ لیکر اون کے اعداد سے تاریخ نکالین۔ یا

انہین دونون مصرعہاے متذکرۂ صدر سے حروف ساکنہ و متحرکہ یا حروف مسروری و ملفوظی یا حروف ملفوظی و مکتوبی یا حروف مسروری و مکتوبی لیکر اونکے اعداد سے تاریخ نکالین۔

اس صنعت کے موجد مؤرّخین عجم ہین۔ بابر بادشاہ کی وفات کی تاریخ سنجر اصفہانی نے لکھی ہے جس مین صنعت ترصیع کے سوا (جس کا بیان آگے آوے گا) صنعت ازدواج اور اعجام اور اہمال بہی ہے اور اسی تاریخ کو مجمع الصنائع بہی کہہ سکتے ہین۔ و ہو ہذا

| | |
|---|---|
| بادشاہ دہر بابر کجا ل عدل بود | واقف احسان عالم مصدر لطف الہٰ |
| ۹۳۷ھ | ۹۳۷ھ |
| سال جان او گزیدن جا بفردوسش بگوی | جای فردوس بہ بگزیدہ بابر بادشاہ |
| ۹۳۷ھ | ۹۳۷ھ |

اس قطعۂ تاریخ مین (۱) تو صنعت ترصیع ہے یعنی ہر مصرع کے اعداد مجموعی سے سنۂ مطلوب حاصل ہوتا ہے۔

(۲) دوسرا لطف یہ ہے کہ شعر اول کے مصرع اول سے حروف مہملہ لئے جاوین اور اسی شعر کے مصرع ثانی سے حروف معجمہ تو دونون کے مجموعۂ اعداد سے بصنعت

ازدواج سے سنۂ مطلوب حاصل ہوتا ہے ۔

| حروف مصرع اول و ثانی شعر اول | | | | | | | | | | | | | میزان اعداد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف | ا | د | ا | ہ | د | ہ | ر | ا | ر | ا | ک | م | ۹۳۶ھ |
| اعداد | ۱ | ۴ | ۱ | ۵ | ۴ | ۵ | ۲۰۰ | ۱ | ۲۰۰ | ۱ | ۲۰ | ۴۰ | |
| حروف | ا | ل | ع | د | ل | و | د | ق | ف | ن | ف | ۰ | |
| اعداد | ۱ | ۳۰ | ۷۰ | ۴ | ۳۰ | ۶ | ۴ | ۱۰۰ | ۸۰ | ۵۰ | ۸۰ | ۰ | |

(۳) تیسرا لطف یہ ہے کہ شعر اول کے پہلے مصرع سے حروف منقوطہ لین اور اسی شعر کے مصرع ثانی سے حروف مہملہ ۔ تو دونوں کے مجموعۂ اعداد سے سنۂ مطلوب حاصل ہوتا ہے ۔

| حروف منقوطہ مصرع اول و مہملہ مصرع ثانی شعر اول | | | | | | | | | | | | | | میزان اعداد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف | ب | ش | ب | ب | ب | ب | و | ا | ا | ح | س | ا | ع | ۹۳۶ھ |
| اعداد | ۲ | ۳۰۰ | ۲ | ۲ | ۲ | ۲ | ۶ | ۱ | ۱ | ۸ | ۶۰ | ۱ | ۷۰ | |
| حروف | ا | ل | م | م | ص | د | ر | ل | ط | ا | ل | ہ | ۰ | |
| اعداد | ۱ | ۳۰ | ۴۰ | ۴۰ | ۹۰ | ۴ | ۲۰۰ | ۳۰ | ۹ | ۱ | ۳۰ | ۵ | ۰ | |

(۴) چوتھا لطف یہ ہے کہ شعر دوم کے دونوں مصرعوں سے صرف حروف معجمہ لین تو اون کے مجموعۂ اعداد سے بصنعت اعجام سنۂ مطلوب حاصل ہوتا ہے ۔

| حروف معجمہ مصرع اول و دوم شعر دوم | | | | | | | | | | | | میزان اعداد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف | ج | ن | ز | ی | ن | ج | ب | ف | ش | ب | ی | ۹۳۶ھ |
| اعداد | ۳ | ۵۰ | ۷ | ۱۰ | ۵۰ | ۳ | ۲ | ۸۰ | ۳۰۰ | ۲ | ۱۰ | |
| حروف | ج | ی | ف | ب | ب | ز | ی | ب | ب | ب | ش | |
| اعداد | ۳ | ۱۰ | ۸۰ | ۲ | ۲ | ۷ | ۱۰ | ۲ | ۲ | ۲ | ۳۰۰ | |

(۵) پانچوان لطف یہ ہے کہ شعر دوم کے دونون مصرعون سے صرف حروف مہملہ لین تو اون کے مجموعی اعداد سے بصنعت اہمال سال مطلوب حاصل ہوتا ہے ۔

| حروف مہملہ مصراع اول و دوم | | | | | | | | | | | | | | | | | میزان اعداد ۹۲۶ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | س | ا | ل | ا | ا | و | ک | د | ا | ر | د | و | س | ک | و | ۰ | |
| | ۶۰ | ۱ | ۳۰ | ۱ | ۱ | ۶ | ۲۰ | ۴ | ۱ | ۲۰۰ | ۴ | ۶ | ۶۰ | ۲۰ | ۶ | ۰ | |
| | ا | ر | د | و | س | ا | د | ل | د | ه | ا | ر | ا | د | ا | ه | |
| | ۱ | ۲۰۰ | ۴ | ۶ | ۶۰ | ۱ | ۴ | ۳۰ | ۴ | ۵ | ۱ | ۳۰۰ | ۱ | ۴ | ۱ | ۵ | |

(۱۶) صنعت معکوس | صنعت معکوس وہ صنعت ہے کہ جب مادّہ کے حروف کو اولٹ دین توصوری سنہ ظاہر ہو۔ جب نواب سہراب معزول ہوئے تو کسی استاد نے اس واقعہ کی تاریخ لکھی (ع) کیا چرخ نے نوّابی سہراب کو اولٹا ہے اگر نوّابی سہراب کے حروف کو اولٹ دین تو بارہ سی باون کے الفاظ حاصل ہوتے ہین اور یہ نہایت لطیف اور دقیق صنعت ہے ۔ لیکن اس کو فنّ جمل سے کچھہ تعلق نہین ہے بدین لحاظ کہ تاریخ کے اقسام مین صوری تاریخ کا ذکر ہوا ہے ہم نے اس صنعت کو بھی ہدیۂ ناظرین کرنا مناسب خیال کیا ۔

(۱۷) صنعت مُسَجّع | معزز ناظرین کتاب غالباً صنعت سجع سے واقف ہین جو بدائع بلاغت کی ایک قسم ہے یعنی کسی شخص کے نام کو کسی فقرہ یا مصرع مین اس طرح لانا کہ اوس فقرہ یا مصرع کے معنون کے لحاظ سے وہ نام عَلَم کے طور مستعمل نہو۔ اہل جمل نے اس صنعت سے صنائع تاریخ مین بھی کام لیا ہے جیسا کہ کسی استاد نے میر الٰہی بخش کی رحلت کی تاریخ مصرع ذیل (ع) الٰہی بخشدے اپنے کرم سے (۱۳۲۲) سے حاصل کی ہے ۔ اور اسی تاریخ مین صنعت بسط غریزی بھی ہے

جس کا بیان بضمن بیان (بسط) آوے گا۔

اس تاریخی مصرع مین (آلٰہی بخش) کا نام عَلَم کی حیثیت سے نہین مستعمل ہوا ہے بلکہ اجزا عَلَم اپنے خاص معنون مین مستعمل ہین۔

ہم نے بہی اس صنعت مین اپنے دوست میر قربان حسین مغفور کی رحلت پر ایک تاریخ لکہی ہے جو ذیل مین ہدیۂ ناظرین کرتے ہین۔

| | | |
|---|---|---|
| یوم عاشورہ ز دنیا شد روان | | مؤمن ذاکر ثنا خوان حسین |
| گفت تاریخش ولاے دردمند | | نعمتِ جان کرد قربان حسین ۱۳۱۹ھ |

اسی صنعت کی ایک تاریخ (محمد کالے) نام ایک شخص کی شہادت کے متعلق بنگلور مین لکہی گئی ہے جس کو ہم ذیل مین عرض کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| فانی سے ہوا باقی کو روان موت ایسی بہلا ملتی ہے کہان | |
| | اسنے تو حیات ابد پائی ہے راہ خدا مین جان دے کر |
| تاریخ شہادت عیسائی عیسی سے سنا روح اللہ نے | |
| | بستان بہشت مین جا پہنچا وہ نام محمد کالے کر ۱۳۱۶ھ |

(۱۸) صنعت ترصیع | ترصیع زبان عربی کا لفظ ہے بقول صاحب منتہی الارب بمعنی در نشاندن جواہر در چیزے و اندازہ کردن و یافتن و بترتیب نیک درست در نشاندن چیزے و شادمانی و خوشدلی کردن و سخن را بخش بخش کردن و ہر کلمہ بہ مقابلہ خود در وزن و روی یکسان۔ اصطلاح اہل جمل مین صنعت ترصیع اوس صنعت کا نام ہے جو ایک قطعہ یا قصیدے یا مرثیے یا عبارت وغیرہ کے ہر رکن یا ہر مصرع یا جملہ سے ایک ہی سنہ یا مختلف سنین کے مادّے پیدا کرے۔

اکثر محققین و استادان جمل نے اس صنعت مین "تاریخین لکھی ہین۔

یہ صنعت متاخرین عجم کے اختراعات سے ہے۔ باقر گیلانی۔ سنجر طہرانی۔ ذکی مراد آبادی۔ قدر بلگرامی۔ معنی حیدرآبادی۔ وغیرہ نے اکثر تاریخین اس صنعت مین لکھی ہین اور ہم نے بھی اون کی زلّہ ربائی کی ہے۔ خاتمۂ کتاب کے دوسرے حصہ مین اس صنعت کی متعدد مثالین موجود ہین۔ بناءً علیہ ہم نے اس موقعپر عرض مکرر کی ضرورت نہین سمجھی۔

(۱۹) صنعت ذوتاریخین | یہ وہ صنعت ہے جو ایک مادّہ سے دو تاریخین پیدا کرے

بعض نکتہ پروروں نے دو "تاریخی ایک مصرع کو صنعت ذوتاریخین کہا ہے جیسے دو بہائیون کی موت کی تاریخ (جنہون نے دو سنون مین رحلت کی) کسی استاد نے لکھی ہے۔ (ع) داغ جگر آن و این بود داغ دگر

۱۲۲۸ ۱۲۲۹

لیکن ہم کو اس سے اتفاق نہین ہے۔ اس مصرع کو مصرع ذوتاریخین کہنا تو غلط نہین ہے۔ لیکن صنعت ذوتاریخین مین یہ داخل نہین ہے جس مین ایک ہی مادّہ سے دو مختلف تاریخون کا نکلنا شرط ہے۔ جیسا کہ پنڈت بچّا تہہ مالک مطبع ثمر ہند نے کلّیات منیر کے طبع کا ایک تاریخی دُہرہ لکھا ہے جس مین دہری "تاریخ ہی ہے۔ وہو ہذا

| | |
|---|---|
| دِگ کلّیات منیر شر۔ رہت شستر مین ہار<br>۱۲۸۵ف ۱۸۰۱ساکی | بت سرس گن گرہ ششن رس نو رب شت دہار ۱۸۶۹<br>۱۹۳۶سمت ۱۲۹۶ہجری |
| سن فصلی ساکی بہرت سر دوا دہن جگت ۱۲ | ہوت عیسوی تت مین ہجری پانچوان اگت |

(ترجمہ)

اطراف دنیا مین منیر کا کلام مثل تیر کے پہنچگیا۔ اور اس سے کل دشمنون کا دل چھوٹ گیا یعنی وہ من ہار گئے۔ یہ بات سمت ۱۹۳۶۔ ۱۲۹۶ ہجری مین واقع ہوئی۔ سنہ فصلی اور ساکی نکلتاہے اور دواہن کے ۱۲ عدد ملنے سے عیسوی سنہ اور پانچوان سنہ ہجری حاصل ہوتاہے۔

(شرح تاریخ)

دِگ کلیات منیر شتر کے اعداد جمل سے ۱۲۸۵ فصلی حاصل ہوتاہے رہت شتر من ہار کے اعداد جمل سے ساکی سنہ ۱۸۰۱ نکلتاہے۔ بت سر رس گن گرہ ششن مین بت سر سمت کے معنون مین ہے اور بموجب قاعدہ جمل سنسکرت یعنی جمل لفظی رس کے عدد (۶) ہین اور گن کے عدد (۳) اور گرہ کے عدد (۹) اور ششن یعنی چاند کا عدد (۱) جس کا مجموعہ بقاعدہ صنعت مقطعات ترتیبی ۱۹۳۶ ہے یعنی سنہ سمت اور پھر اسی عبارت بت سر رس گن گرہ ششن کے اعداد حروف بحساب جمل حرفی جمع کرین تو اس سے ۱۸۶۷ حاصل ہوتے ہین اور مصرع سوم کی ہدایت کے لحاظ سے دواہن کے ۱۲ عدد کا تدخلہ اس مین کرین تو ۱۸۷۹ عیسوی سنہ حاصل ہوتاہے یعنی یہ فقرہ صنعت ذوتاریخین مین لکھا گیاہے رس نو رب ششت دہار مین بموجب قاعدہ جمل لفظی مروجہ سنسکرت رس کے عدد ۶ ہین اور نو سے نون گرہ۔ رب بمعنی سورج جس کے بارا راس ہین اور ششت بمعنی ننوا۔ پس رب ششت کے معنی ۱۲ اسمعوین صنعت مقطعات ترتیبی سے ۱۲۹۶ ہجری حاصل ہوتاہے۔ لفظ دہار برائے بیت ہے۔

ہم نے اس کتاب کی تاریخ بھی اسی صنعت ذوتاریخین مین لکھی ہے جو آگے

موقعپر ہدیۂ ناظرین کی جاتی ہے۔

| | |
|---|---|
| شد پایۂ این کتاب در خلق بلند | قدرش ز اندازۂ خیالم دہ چند |
| یک مصرع سال او دو تاریخ آورد | شد طبع غرائب الجمل ملک پسند |

سالم مصرع مین سنہ عیسوی ۱۹۰۸ ہے۔ اور صرف غرائب الجمل مین سنہ فصلی ۱۳۱۷۔

(۲۰) صنعت مراتب | مراتب اعداد سے تاریخ کو مخصوص کرنے کا نام صنعت مراتب ہے یعنی صرف احاد یا صرف عشرات یا صرف مآت یا صرف الوف سے تاریخ حاصل کرین سنہ ۱۳۲۱ ہجری کے سالگرہ مبارک مین کسی حیدرآبادی مورّخ نے ایک تاریخی قطعہ لکھا تھا جس مین اسی صنعت کا استعمال ہوا ہے یعنی صرف مآت سے تاریخ حاصل کی گئی ہے و ہو ہذا۔

| | |
|---|---|
| پھر آج جشن سالگرہ ہے حضور کا | کل جس طرح تھی دھوم زمانے مین پارسال |
| سنتے ہین سیکڑون کی زبان سے یہی دعا | قائم ہمارے سر پہ رہو تم ہزار سال ۱۳۰۰ |

(افادہ) مورّخ نے سیکڑون سے مآت کا اشارہ تو کر دیا ہے لیکن تاریخی اشارہ صراحت کے ساتھ نہین ہے۔ محتاط مورّخین کو ہمیشہ اس بات کا لحاظ رہنا چاہیئے کہ مصرع ثالث مین بالضرور کوئی ایسا اشارہ کیا کرین جس سے معلوم ہو سکے کہ یہ تاریخ ہے۔ بادی النظر مین یہ قطعہ صرف دعائیہ معلوم ہوتا ہے۔

(۲۱) صنعت دائرہ | صنعت دائرہ ایک عجیب صنعت ہے جس سے بیشمار تاریخین نکلتی ہین دائرہ مین چودہ خانے ہوتے ہین اور ہر ایک خانہ مین ایک لفظ اور ہر لفظ کے ذیلی خانہ مین اوس کا عدد لکھا جاتا ہے۔ ان خانون سے کسی ایک خانہ کو مبدأ قرار دیکے

اور کوئی ایک ایسا عدد دل مین فرض کیا جاے جو ۱-۱۴-اور ۱۴۱ کے اضعاف (پہاڑون) اور نیز ۱۵ - کے سوا ہو - بعدازآن عدد مفروض کو دیکہا جاے اگر وہ طاق ہے تو اوسی خانۂ مبدأ سے جس کو آپ نے تجویز کیا ہے عدد مفروض کے موافق شمار کیا جاے اور جس خانے پر شمار ختم ہو اوس کے مندرجہ اعداد کو ایک کاغذ پر لکہہ لیا جاے اور پہر اسی خانہ کو ملا کر عدد مفروضہ کے مطابق شمار کیا جاے پہر جس خانہ پر شمار ختم ہو اس کے اعداد کو اسی جداگانہ کاغذ پر لکہہ لیا جاے اسی طرح شمار اوس وقت تک جاری رکہا جاے جب تک شمار کا اختتام خانہ مبدأ پر نہ ہو - پہر اون اعداد کو جو جداگانہ کاغذ پر لکہے گئے ہین جمع کر لیا جاے تو اونکا مجموعہ سنہ مطلوب ہوگا اگر عدد مفروضہ جفت ہو تو خانۂ مبدأ سے شمار کا آغاز کرنا چاہیئے اور جس خانہ پر شمار ختم ہو اوس کے عدد کو ایک جدا کاغذ پر لکہہ لینا چاہیئے اور پہر اوسکے مابعد کے خانہ سے شمار کرنا چاہیئے اور عدد حاصلہ کو اسی کاغذ جداگانہ پر لکہنا چاہیئے اور پہر شمار کا آغاز اوس کے مابعد کے خانہ سے ہونا چاہیئے یہی سلسلہ اوس وقت تک جاری رہے گا جب تک کہ سلسلۂ شمار کا اختتام خانہ مبدأ کے ماقبل پر ہو پس میزان اعداد مذکور سے سنہ مطلوب حاصل ہوگا -

ہمارے مہربان جناب منشی فاضل - و مولوی فاضل محمد یحییٰ قاصد تخلص نے بتقریب عقد نکاح صاحبزادی جناب مولوی احمد حسین - یم اے - بی یل (معتمد سرکار نظام دام اقبالہم و چیف سکرٹری سرکار عالی) ایک تاریخ اسی صنعت مین لکہی ہے جس کو ہم ہدیۂ ناظرین کرتے ہین -

وہو ہذا




اس دائرہ سے تاریخ حاصل کرنے کے لئے ہم نے ایک عدد فرض کرلیا اور وہ (۵) ہے (ظاہر ہے کہ یہ عدد اون مستثنیات سے سوا ہے جن کا ذکر اوپر ہوا ہے)

پھر اس دائرہ کے خانون سے ہم نے کسی ایک خانہ کو مبدأ قرار دیا اور وہ خانۂ ۱۴ ہے۔

بدین وجہ کہ ہمارا مفروضہ عدد (۵) طاق ہے ہم نے اسی خانہ ۱۴ سے شمار کا آغاز کیا اور پانچ کا شمار خانۂ ۴ پر ختم ہوا جس کے عدد ۱۲۱ ہین۔ ان اعداد کو

ہم نے ایک جداگانہ کاغذ پر لکھہ لیا۔

پہر شمار کا آغاز اسی خانۂ ۴ سے کیا تو ۵ کا شمار خانۂ ۸ پر ختم ہوا اور اس خانہ کے اعداد ۱۲۸ ہین جن کو جدا کاغذ پر لکھہ لیا۔

پہر شمار کا آغاز اسی خانۂ ۸ سے کیا تو ۵ کا شمار خانۂ ۱۲ پر ختم ہوا جس کے اعداد ۲۲۹ ہین جن کو ہم نے جدا کاغذ پر لکھہ لیا۔

پہر شمار کا آغاز اسی خانۂ ۱۲ سے کیا تو ۵ کا شمار خانۂ ۲ پر ختم ہوا اور اس خانہ کے اعداد ۳۶۰ کو ہم نے اسی جداگانہ کاغذ پر لکھہ لیا۔

پہر شمار کا آغاز اسی خانۂ ۲ سے کیا تو ۵ کا شمار خانۂ ۶ پر ختم ہوا جس کے اعداد ۵۱ ہین اور ان اعداد کو اسی جداگانہ کاغذ پر لکھہ لیا۔

پہر شمار کا آغاز خانۂ ۶ سے کیا تو ۵ کا شمار خانۂ ۱۰ پر ختم ہوا جس کے اعداد ۱۲۸ ہین ان اعداد کو اسی کاغذ جداگانہ پر لکھہ لیا۔

پہر شمار کا آغاز اسی خانۂ ۱۰ سے کیا تو ۵ کا شمار خانۂ ۱۴ پر ختم ہوا جس کے عدد ۸۹۰ ہین پس ان اعداد کو کاغذ جداگانہ پر لکھہ لیا۔

اب آیندہ شمار کی ضرورت نہین ہے اس لئے کہ شمار کا اختتام اسی خانۂ ۱۴ پر ہوا ہے جس سے ہم نے آغاز شمار کیا تہا اور یہی ہمارا مبدأ ہے اب ہم نے اون اعداد کی میزان دی جو جدا کاغذ پر لکھے گئے ہین وہی ہندہ

۱۲۱ + ۱۲۸ + ۲۲۹ + ۳۶۰ + ۵۱ + ۱۲۸ + ۸۹۰ = ۱۹۰۷

اور یہی سنہ مطلوب ہے۔

مخفی نرہے کہ عدد مفروضہ کے طاق اور جفت مین یہ فرق ہے کہ طاق کی

گنتی کے آغاز مین خانۂ منتہی کو بہی محسوب کیا جاتا ہے۔اور جفت کی گنتی مین خانۂ منتہی کے مابعد سے شمار ہوتا ہے۔

شائقین فنّ جمل کو معلوم کرنا چاہیئے کہ صنعت دائرہ دو ایسے مادّہ ہاے تاریخ پر مبنی ہوتی ہے جن مین سے ہر ایک مادّہ کے ۷ جزو ہون پہر دونون مادّون کے ۱۴ اجزا سے دائرہ کی خانہ پری اس طرح پر کرنی چاہیئے کہ مادّۂ اول کا پہلا جزو ایک خانہ مین لکہنے کر بعد مادّۂ دوم کا پہلا جزو دوسرے خانہ مین لکہین پہر مادّۂ اول کا دوسرا جزو تیسرے خانہ مین اور مادّۂ دوم کا دوسرا جزو چوتہے خانہ مین پہر مادّۂ اول کا تیسرا جزو پانچوین خانہ مین اور مادّۂ دوم کا تیسرا جزو چہٹے خانہ مین یہی دور تسلسل آخر تک قائم رکہا جائے۔

ملاحظہ ہو کہ دائرہ تمثیلی کے خانہ ۱-۳-۵-۷-۹-۱۱-۱۳- کی میزان ۱۲۲۵ ہجری ہے اور اسی طرح خانۂ ۲-۴-۶-۱۰-۱۲-۱۴- کی میزان ۱۹۰۸ع پس معلوم ہوا کہ اس دائرہ کے مجموعی ۱۴ خانے دو مادۂ تاریخ پر مبنی ہین ایک ہجری دوسرا عیسوی جن کو اس صنعت نے بے شمار تاریخون کا ماخذ قرار دیا ہے جن مین سے بعض مادّے عیسوی سنہ کے متعلق حاصل ہونگے اور بعض ہجری کے متعلق

روشن خیال موٗرّخ ایک دائرہ سے دو مختلف اقسام کے سنہ بہی پیدا کر سکتا ہے عیسوی اور ہجری ہی پر کچہہ موقوف نہین ہے اور ایک دائرہ مین متعدّد صنائع سے کام لے سکتا ہے جو کہ اہل بصیرت اور روشن خیالون کا حصّہ ہے۔

اور یہ بہی ممکن ہے کہ صرف ۸ خانون کا ایک ایسا دائرہ بنایا جاوے جس کے آٹہون خانون مین (۸) اعداد ہون جس کسی خانہ سے آپ چاہین شمار اور سنہ

مطلوب حاصل کرین۔ اس دائرہ مابعد الذکر کا نام استادانِ فن نے دائرہ مثمنۃ اللہ رکھا ہے اور اہل فن نے اس کو دائرہ اول الذکر پر ترجیح دی ہے اس لئے کہ اسکے عمل مین عدد مفروضہ کے لئے کسی استثنار کی ضرورت نہین ہے جیساکہ دائرہ اول الذکر مین ۱ و ۱۴۱ وغیرہ کا استثنا شرط ہے۔

ہم نے اس دائرہ مثمنۃ اللہ مین شاہزادگان بلند اقبال حضرت آقائی ولی النعمت سرکار نظام خلد اللہ ملکہ و دولتہ کی تاریخ ولادت لکھی ہے جس کے مادۂ تاریخ کا مصرع گرامی ہین یہ دونون نونہال گلشن شاہی :. اسی دائرہ مین تقسیم پایا ہے اور قاعدۂ مقررہ سے بے شمار تاریخین اس سے حاصل ہوتی ہین ۔



اس دائرہ سے کثیر تاریخون کے حاصل کرنے کا قاعدہ یہ ہے کہ ایک عدد فرضی تسلیم کرو جو دوصورتون سے خالی نہ ہوگا یا تو طاق ہوگا یا جفت۔

پہر اسی دائرہ سے کسی ایک خانہ کو جس کو آپ کا جی چاہے مبدأ قرار دو یعنی شمار اس خانۂ مبدأ سے شروع کرو۔

اگر عدد مفروضہ طاق ہے تو برعکس طریقہ دائرۂ اول الذکر شمار کا آغاز خانۂ مابعد (مبدأ) سے ہوگا۔

پس جس خانہ پر عدد مفروضہ کا شمار ختم ہوا اس خانہ کا عدد ایک کاغذ پر لکھہ لو پہر اس کے مابعد کے خانہ سے شمار کا سلسلہ جاری کرو جس خانہ پر شمار ختم ہوا اوس کا عدد اسی کاغذ پر لکھتے جاؤ پہر اس کے مابعد کے خانہ سے شمار کا سلسلہ جاری رکھو۔ یہ دور تسلسل اوس وقت تک جاری رہیگا جب تک کہ شمار کی انتہا خانہ ماقبل مبدأ پر نہ ہو۔ پہر اس کے بعد اون اعداد کو جو آپ الگ کاغذ پر لکھتے رہے ہین جمع کرو تو سال مطلوب حاصل ہوگا۔

اگر عدد مفروضہ جفت ہے تو شمار کا آغاز ہمیشہ اسی خانہ سے ہوگا جس خانہ پر شمار ختم ہوا ہے۔ اور یہ دور شمار اس وقت تک جاری رہیگا جب تک شمار کا اختتام خانۂ مبدأ پر نہ ہو۔

مثلاً ہم نے ایک فرضی عدد ۵ قرار دیا اور نقشۂ بالا سے خانۂ ۳ کو مبدأ تجویز کیا اور بدین وجہ کہ عدد مفروضہ طاق ہے شمار کا آغاز خانۂ مابعد مبدأ یعنی خانہ ۴ سے کیا تو ۵ کا شمار خانۂ ۸ پر ختم ہوا اور اس کے عدد (۳۱۶) محفوظ کیے گئے پہر اس کے مابعد کے خانہ سے آغاز شمار ہوا اور شمار کا اختتام خانۂ ۵ پر قرار

پایا جس کے اعداد (۵۶) محفوظ کئے۔

پھر اس کے بعد کے خانہ سے آغاز شمار ہوا اور شمار کا اختتام خانہ ۲ پر جس کے اعداد (۶۵) محفوظ کئے گئے۔

پھر اس کے خانۂ مابعد سے شمار کا آغاز ہوا اور اختتام خانہ ۷ پر جس کے اعداد (۴۰۰) محفوظ کئے گئے۔

پھر اس کے خانۂ مابعد سے شمار کا آغاز ہوا اور اختتام خانۂ ۴ پر جس کے اعداد (۱۱۶) محفوظ کئے گئے۔

پھر اس کے خانۂ مابعد سے شمار کا آغاز ہوا اور اختتام خانہ (۱) پر جس کے اعداد (۲۷۱) محفوظ کئے گئے۔

پھر اس کے خانۂ مابعد سے شمار کا آغاز ہوا اور اختتام خانۂ ۶ پر جس کے اعداد (۸۶) محفوظ کئے گئے۔

پھر اس کے خانۂ مابعد سے شمار کا آغاز ہوا اور اختتام خانۂ ۳ پر جو مبدأ ہے اور اس کے اعداد (۱۵) محفوظ کئے گئے۔

اب شمار کی ضرورت نہیں ہے اس لئے کہ مبدأ پر اختتام ہوا پس ہم نے اعداد محفوظہ کو جمع کیا تو ۳۱۶ + ۵۶ + ۶۵ + ۴۰۰ + ۱۱۶ + ۲۷۱ + ۸۶ + ۱۵ مساوی ہیں ۱۳۲۵ کے اور یہی سنۂ مطلوب ہے۔

اب ہم نے دوسرا عدد فرض کیا جو چھ ہے اور ظاہر ہے کہ یہ عدد جفت ہے اور مبدأ خانۂ ۵ کو قرار دیا اور حسب قاعدۂ متذکرۂ بالا اسی خانہ سے شمار کا آغاز کیا تو ۶ کا شمار خانۂ ۲ پر ختم ہوا جس کے اعداد (۶۵) کو ہم نے محفوظ کیا۔

اور پہر اسی خانہ سے شمار کا آغاز کیا تو خانہ ۷ پر شمار ختم ہوا جس کے اعداد (۴۰۰) محفوظ کیے گئے۔

اور پہر اسی خانہ سے شمار کا آغاز کیا تو خانہ ۴ پر شمار ختم ہوا جس کے اعداد (۱۱۶) محفوظ کیے گئے۔

اور پہر اسی خانہ سے شمار کا آغاز کیا تو خانۂ (۱) پر شمار ختم ہوا جس کے اعداد (۱۷۲) محفوظ کیے گئے۔

اور پہر اسی خانہ سے شمار کا آغاز کیا تو خانہ ۶ پر شمار ختم ہوا جس کے اعداد (۸۶) محفوظ کیے گئے۔

اور پہر اسی خانہ سے شمار کا آغاز کیا تو خانہ ۳ پر شمار ختم ہوا جس کے اعداد (۱۵) محفوظ کیے گئے۔

اور پہر اسی خانہ سے شمار کا آغاز کیا تو خانہ ۸ پر شمار ختم ہوا اور اس کے اعداد (۳۱۶) محفوظ کیے گئے۔

اور پہر اسی خانہ سے شمار کا آغاز ہوا تو خانہ ۵ پر شمار ختم ہوا جس کے اعداد (۵۶) ہین چونکہ شمار خانہ مبدا پر ختم ہوا لہذا اب شمار زائدہ کی ضرورت نہین ہی پس ہم نے اعداد محفوظہ کو جمع کیا تو ۶۵ + ۴۰۰ + ۱۱۶ + ۱۷۲ + ۸۶ + ۱۵ + ۳۱۶ + ۵۶ مساوی ہین ۱۳۲۵ کے اور یہی سنہ مطلوب ہے۔

اس دائرہ کی ترتیب جسپر ایک مصرع کے الفاظ کو تقسیم کیا گیا ہی محض مؤرخ کی روشنی طبیعت پر منحصر ہے کوئی خاص امر قابل بیان نہین ہے۔ ایک تجربہ کار اور مشاق مؤرخ اون آٹھہ الفاظ سے مادۂ تاریخ تجویز کر سکتا ہے جن سے یہہ

مقصد حاصل ہو۔

فنّ جمل اُستاد سے مستغنی نہین ہے۔ ہماری قطعی راے یہ ہے کہ اگر فن جمل کو صرف زور طبیعت سے بذریعہ کتاب سمجھنا چاہو تو کامل مقصد حاصل نہ ہوگا اس لئے کہ استادان فن نے بعض صنائع کے بیان کرنے مین طرز بیان کو نہایت آسان اور سریع الفہم الفاظ مین نہین رکھا۔ اگرچہ ہمنے اپنی اس کتاب کی ہر ایک بحث مین حتی الامکان مربوط اور معمولی بول چال مین سمجھانے کی کوشش کی ہے تاہم بعض صنائع کی تعریف تفہیم اُستاد کی محتاج ہے۔ اگر ہمارے اس خیال کے برخلاف کوئی طبّاع اور روشن خیال شخص اوس کے سمجھنے مین بدون امداد اُستاد کامیاب ہو جائے تو وہ الا ماشاء اللہ کا مصداق ہوگا۔ صنعت دائرہ کے موجد طبّاعان عجم ہین۔

(۲۲) صنعت مُعمّا | مُعمّا زبان عربی کا لفظ ہے۔ صاحب غیاث اللغات فرماتے ہین کہ معمّا بمعنی پوشیدہ شدہ و کور و نابینا و بقول صاحب لطائف مکان پوشیدہ اصطلاح مین وہ رمز و ایما جو کہ طبع سلیم کو پسند ہو۔ بعض صاحبان مصطلحات نے لکھا ہے کہ معمّا اوس کلام کو کہتے ہین جو بطرز رمز و ایما ایک ایسے کلام پر دلالت کرے جو بطریق تشبیہ یا قلب ہو یا بحساب جمل۔ مُعمّاے جمل سے وہ صنعت مراد ہے جس مین معمّا کے ساتھ تاریخی مادّہ بھی ہو۔ جیساکہ میر شمس الدین فقیر نے ایک شادی کی تاریخ لکھی ہے

| تاریخ بقا لونِ معمّا گفتم | | خورشید قران یافتہ با ماہ تمام | |
|---|---|---|---|

ماہ سے بقاعدہ ترادف شہر مراد ہے اور ماہِ تمام ۳۰ دن کے مہینے کو کہتے ہین اور تیس کا ترجمۂ فارسی (سی) اور لفظِ (سی) کے اعداد جمل ۷۰ ہین پس ۷۰ کو اعداد

خورشید ۱۱۲۰ پر بڑہانے سے ۱۱۹۰ ہوتے ہین اور یہی سنہ مطلوب ہے۔

بعض محققین نے لکھا ہے کہ مورخ کو صنعت معمّا سے احتراز کرنا اولےٰ ہے اس لئے کہ تاریخ کا اصلی مقصد معمّے کی بدولت فوت ہو جانے کا اندیشہ ہے۔ اہل تحقیق نے فرمایا ہے کہ جمل مین اس صنعت کے موجد یہی بزرگ ہین جن کی تاریخ اوپر لکھی گئی۔

(۲۲۳) صنعت تکثیر یہ وہ صنعت ہے کہ جس کے ذریعہ سے مادّہ تاریخ کے ارکان بدلتے ہین اور ۴۰۳۲۰ مادّے ایک ہی مصرع تاریخی سے حاصل ہوتے ہین۔ مولانا عبدالجلیل بلگرامی نے بتقریب جلوس محمّد شاہ غازی اسی صنعت مین تاریخ لکھی ہے اور قاعدہ کو بھی منظوم فرمایا ہے وھو ہذا۔

| | | |
|---|---|---|
| بحمد اللہ بہار آمد جہان سر سبز شد یکسر | | بتخت سلطنت بنشست شاہنشاہ دین پرور |
| محمد شاہ غازی بادشاہ کشور احسان | | بجاہی ہمچو جمشید و بشانے ہمچو اسکندر |
| وجودش آیۂ رحمت نگاہش مایۂ عزّت | | بنامش زینتِ سکّہ بذکرش رفعتِ منبر |
| بمیدان شجاعت دشمنان را تیغ سر افگن | | بدیوان عدالت تشنگان را موجۂ کوثر |
| من از بہر جلوسِ آن شہِ اورنگ جم رسندی | | نوشتم مطلع پر نور ہمچون مطلع خاور |
| طل افشان شد بہار خرمی زین مژدۂ رنگین | | بہر سو بلبل موزون ترنّم تہنیت گستر |
| برآید چل ہزار و سہ صد ابیاتِ لطیف از وی | | برآن مجموع بست افزون کن و دریاب این مضمر |
| شہ عادل مہ کامل یم سائل جسم والا | ۱۱۴۰ | بدل دانا بید دادا بجود اولی بمجد اولیٰ |
| ازین پیش از برای ہیچ شاہی اندرین صنعت | | برون نا ورد عقوا صغر بجرے اینچنین گوہر |
| کتب موجود یاران مورّخ ہر ہمہ حاضر | | بدعویٰ گر عزیزی پیش آید وا کند دفتر |

بود فال مبارک این ہمہ تکثیر اعدادش
دعاے شاہ از عبدالجلیل و از ملک آمین
اگر خواہی کہ استخراج این اعداد دریابی
بود ترکیب این بیت طرب افروز شش ارکان
پس از رکن سوم نسبت بہر دو شش صوگرد
درین شش باز چون رکن چہارم را بضرب آری
برین منوال گر ارکان باقی را بیما بلش
چو تفصیل صور در دہ مجلد میتواند شد
اگر خواہی نخواہی ضبط تفصیلِ صور خواہی
کہ من این نسخۂ رنگین مرتب کردہ ام زین رو
الٰہی تا جہان باشد شہ ما کامران باشد

بطول عمر شاہِ دین پناہ وسعتِ کشور
ہمیشہ باد روشن اختر شاہ جہان پرور
ببرہان مے کنم خاطر نشین طبع دانشور
کہ در ارکان او ممکن بود تقدیم یکدیگر
کہ از ضرب سہ در دو بے تکلف شش بود اظہر
برآید بست ابیات و چہار افزون بر و بنگر
بضرب آری باین اعداد بیشک میشود منجر
ازین رو کردہ ام مجمل مطلب رہنمون پی بر
دبیر چند چابکدست آرو کاغذ و مسطر
نشانے تا بود باقی بعالم تا دم محشر
تخت و تاج و عدل و داد وجود و بخششِ اوفر

اس صنعت کا بہید صرف ارکان کا وزن مساوی ہے جن کے اولٹ پہیر اور تقدیم و تاخیر سے وزن شعر مین نقصان نہ آئے اعداد ارکان مین کوئی خاص قاعدہ مقرر نہین ہے۔ اون کے اعداد جو کچھہ بہی ہون۔ تقدیم و تاخیر سے اصل مادہ مین کوئی نقصان پیدا نہ ہوگا۔ کہا گیا ہے کہ عبدالجلیل بلگرامی پہلے شخص ہین جنہون نے اس صنعت مین تاریخ لکہی۔

(۲۴) **صنعت تنقیط** | صنعت تنقیط اوس عمل کا نام ہے کہ مندرجہ ذیل حروف مہملہ کو جو مادۂ تاریخ مین واقع ہون نقطہ دار فرض کرکے اون کے عدد محسوب کرین یعنی (ح) کو (خ) فرض کیا جائے اور (د) کو (ذ) (ر) کو (ز) (س) کو (ش) (ص) کو (ض)

(ط) کو (ظ) (ع) کو (غ)۔

جس مصرع یا فقرہ یا لفظ کو مادّہ قرار دیا جاویگا اوس کے مجموعی حروف سے صرف حروف مذکرہ بالا کو صنعت تنقیط کے ساتھ حساب مین شمار کیا جاویگا اور باقی حروف حساب مین داخل نہ ہون گے۔ بعضون نے کہا ہے کہ باقی حروف بحال خود رہ کر داخل حساب ہون گے۔ اس اختلاف کا تصفیہ جبتک نہ ہولے اور جب تک ایک قاعدہ کے ہم پابند نہ ہو جاوین صنعت تنقیط پر عمل نہو سکے گا بدین وجہ کہ یکسوئی لازم ہے لہذا ہم صورت اوّل کے پابند ہین اگر دوعملی قائم رکھی جائے تو ہر مادّہ کے ذیل مین اس کی صراحت کرنی ہوگی کہ فلان طریقہ پر عمل ہوا ہے اور صرف صنعتِ تنقیط کا اشارہ کافی نہ سمجھا جائے گا اور صراحت کی احتیاج صنعت کو ناقص قرار دے گی بناءً علیہ ہماری رائے یہ ہے کہ شائقین جمل اس صنعت کی تعریف مین صورت اول الذکر کے پابند رہین۔

مندرجۂ ذیل تاریخ اسی صنعت مین لکھی گئی ہے جو کسی دکھنی کی طبعزاد ہے تمثیلاً ہدیۂ ناظرین کی جاتی ہے۔

| | |
|---|---|
| نوکری کھو کر بنے محتاط آپ | دشمنون نے آپ کو چوکس کیا |
| کر دکھایا ایک تنکے کو پہاڑ | ان حریفون نے تمھین بے بس کیا |
| جو ہوا قاصد تیری امداد کا | دیکھے جُمل بیرنگ اُسے واپس کیا |
| پھنس گیا آفت مین بے چارہ غریب | گِھر گیا حلون مین اور بس بس کیا |
| صنعت تنقیط مین ہے اس کا سال | ایک کو نقطہ لگا کر دس کیا |

مصرع تاریخی مین صرف (ط) کے عوض (ظ) محسوب ہوئی ہے اور (ر)

کے عوض (ز) اور (د) کے عوض (ذ) اور (س) کے عوض (ش) حروف معیّنہ سے صرف اسی قدر حروف اس مادّہ مین قابل تنقیط تھے۔

تمثیلی تاریخون مین اگر محاورہ کی کوئی غلطی ہو تو ہم معذور ہین مورّخ خود اس کے ذمہ دار ہین ہمکو صرف مادّۂ تاریخ کے تمثیل سے کام ہے۔

یہ صنعت صرف ہندیون کی ایجاد ہے۔ فارسی کوئی تاریخ اس صنعت مین ہماری نظر سے نہین گزری۔

(۲۵) صنعت سلب نقط | صنعت سلب نقط حروف ذیل سے متعلق ہے یعنی اگر مادّۂ تاریخ مین (ج) یا (خ) واقع ہو تو اس کا نقطہ سلب کرکے دونون کے لئے (ح) کے عدد محسوب ہون گے اسی طرح (ذ) کو (د) فرض کرنا یا (ز) کو (ر) یا (ش) کو (س) اور (ض) کو (ص) یا (ظ) کو (ط) یا (غ) کو (ع) فرض کرنا صنعت سلب نقط مین داخل ہے۔ اس صنعت کے موجد اہل ہند ہین۔ سلب نقط کی کوئی تاریخ ہماری نظر سے نہین گزری۔

بعض اہل فن نے ایک ہی مادّہ مین دونون صنائع کو جمع کیا ہے ایک ایک عجمی شاعر نے اس صنعت مین کیا خوب تاریخ لکھی ہے۔ و ہو ہذا

| | |
|---|---|
| نور النساء بمہر علی از دواج یافت | نوشاہ را عروس بود حسن انتخاب |
| سلب نقط بصنعت تنقیط گشتہ سال | با مشتری خجستہ بود وصل آفتاب |

(تشریح)

| حروف اصلی | ش | ر | خ | ج | س | د | ص | میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حاصل صنعت تنقیط وسلب نقط | س | ز | ح | ح | ش | ذ | ض | |
| اعداد | ۶۰ | ۷ | ۸ | ۸ | ۳۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۱۸۸۳ |

(۲۶) صنعت طلسمی | صنعت طلسمی ایک عجیب صنعت ہے جس کو کام مین لانے سے لوح طلسمی متعدد تاریخون کو پیش کرتی ہے۔

۲۱ مدارج اور ۲۱ مراتب کے ایک نقشہ کا نام لوح طلسمی ہے۔ جس کے ہر ایک خانہ مین مفردات و مرکبات سے خانہ پُری کی جاتی ہے اور وہ تمام مفردات اور مرکبات در حقیقت حامل تاریخ ہوتے ہین۔ سائل کو اختیار ہے کہ اون کل خانون سے جس خانے کو وہ چاہے مبدا قرار دے اور اسی مبدا سے اکیس خانے شمار کرکے اکیسوین خانہ کی تحریر کو ایک کاغذ پر لکھہ لیوے پھر اُس کے بعد کے خانہ سے شمار کا آغاز کرے اور ہر اکیسوین خانہ کا نوشتہ اوسی کاغذ پر ترتیب کے ساتہ یکے بعد دیگرے سطرون مین لکھتا ہوا چلا جاے تا آنکہ اس شمار کا سلسلہ خانہ ما قبل مبدا پر ختم ہو۔

لیکن اس بات کا لحاظ رکھا جائے کہ حروف حاصلۂ خانہ ہاے سطور فوقانی مبدا کو اس سلسلۂ ترتیبی سے جو ایک جدا کاغذ پر جاری ہے مقدم رکھنا چاہیئے جب شمار ختم ہو جاوے گا تو حروف محفوظہ سے ایک ایسا فقرہ یا مصرع حاصل ہوگا جس کے اعداد مجموعی سنۂ مطلوب کے مساوی ہون گے۔

نقشۂ مندرجۂ ذیل اس صنعت کی مثال ہے جس کو استادی مولوی وجہ الدینخان معنی تخلص نے نواب میر تراب علیخان بہادر سر سالار جنگ منیر الدولہ مختار الملک مغفور وزیر اعظم ریاست حیدر آباد دکن صانہ اللہ عن الشرور والفتن کی تقریب وزارت پر مرتب فرمایا تھا۔

وہو ہذا

# لوحِ طلسمی الموسوم بیادگارِ معنی

| بح | ب | خ | مبا | ز | بجو | ز | بگر | مدا | ب | فد | لا | سر | بر | ز | ع | ج |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ال | ب | س | بیبا | م | ش | ہے | ہ | گو | ش | بر | د | را | شد | ا | لی | ا |
| ا | ا | جب | ہا | ہی | گر | کو | دا | د | دسا | س | ا | ہر | دل | ق | د | کر |
| دا | ے | را | عد | یو | ہل | نب | نے | تا | د | ن | د | ا | ل | ا | تے | با |
| ش | د | د | د | را | و | ح | ا | ح | ا | و | ا | بو | او | ا | و | سد |
| ار | لا | بے | ر | دہ | ا | ر | ہ | ب | جہ | صو | بیا | ن | ک | د | مد | د |
| بو | ین | لت | از | و | ر | ک | سی | گر | نش | حجا | با | ان | ا | ل | ے | ب |
| ست | ا | ہ | سا | د | ر | و | اف | ا | کز | عا | د | یا | عا | پ | حجا | د |
| و | اب | و | ل | ال | گر | بر | کن | ما | یا | جا | ضا | لا | من | لم | ست | ن |
| لم | ا | ب | ر | جا | و | ے | ند | حق | مع | خو | چو | ن | ست | ہ | ل | شا |
| سو | کن | عطا | بس | فر | بر | عا | گا | نم | جا | بہر | و | نا | نی | ا | مر | ند |
| از | ا | ع | ن | پ | دسا | ے | از | و | مہر | لی | ہ | کہ | نے | سو | ے | م |
| ہم | ن | کز | پر | و | بد | ز | با | می | لا | با | بے | ز | نو | م | اق | د |
| ی | می | کر | س | از | جو | ا | کا | جو | در | یز | قبا | اس | ر | م | ما | لم |
| ر | نز | صی | ر | ا | فت | بعد | لم | دو | دو | ین | را | د | گر | و | ل | م |
| می | ر | ہی | عہ | و | لت | جا | عز | ف | و | لا | سل | لت | ے | ز | نف | او |
| د | ا | عج | جز | د | ا | گی | ز | ہ | ا | ہ | نثا | تہ | چو | ت | می | بر |
| کنو | م | لک | ہم | وے | ہب | ب | ہی | و | د | نے | یب | پ | ل | او | ر | مر |
| ن | نا | بر | د | ن | ین | گر | یشہ | قر | سجا | دیو | لو | را | و | س | ا | تہا |
| ح | در | ا | جا | گو | ہی | ہا | ز | مہا | یک | دا | با | با | ن | ان | می | ن |
| ے | ان | و | ن | ق | بان | و | ن | ے | شد | ن | للہ | ن | رہ | ان | و | ن |

اس لوح طلسمی کے تیار کرنے کے لئے ۲۱ مادۂ تاریخ کا لکھنا ضرور ہے خواہ وہ ۲۱ فقرے ہون یا ۲۱ مصرعے پھر اکیسون مادّون کو ۱۷ اجزا پر تقسیم کرین اور ۳۵۷ اجزا سے اس لوح کی خانہ پری اس ترتیب کے سات کی جائے کہ کل کا جزو اول لکھا جاوے اور اس کے بعد اسی قاعدہ سے کل کا جزو دوم پھر جزو سوم اسی طرح ۲۱ کے ۱۷ اجزا کی ترتیب سے اس لوح کے خانے بہر دین۔

اس عمل مین حواس برجا رہنے چاہیین۔ اگر کسی ایک حرف کی بہی غلطی ہوگی تو ساری لوح بے کار ہو جائے گی۔

(۲۷) صنعت مجمع الاقسام | مجمع الاقسام اوس صنعت کا نام ہے جس کے مادّۂ تاریخ کی الفاظ سے بعض لفظ کے اعداد بحساب جمل صغیر لین۔ اور بعض لفظ کے اعداد بحساب جمل وسیط اور بعض مین جمل کبیر یعنی ایک ہی مادّہ مین زبر یا بیّنات یا زبر و بیّنات کا استعمال ہو صاحب میزان الاشعار کے حوالہ سے فاضل مؤلف ارمغان نے لکہا ہے کہ یجوز فی المعمّی والتاریخ ان یوخذ اعدا د الحروف بحساب الجمل وان یوخذ بطریق الزبر و البیّنات وان یوخذ اعداد بعض الکلمات بحساب الجمل وبعضہا بالزبر و البیّنات ورح یجب ان یشار الیہما بوجہ مّا لئلا یلزم خلاف المقصود یعنی جائز ہے معمّے اور تاریخ مین یہ کہ لئے جائین اعداد حروف کے بحساب جمل صغیر یا یہ کہ لئے جائین اعداد بطریق زبر و بیّنات یا یہ کہ لئے جائین اعداد بعض اونہین کلمات کے بحساب جمل صغیر اور اعداد بعض کے بطریق زبر و بیّنات (یعنی جمل کبیر) اور اس وقت مین واجب ہے یہ کہ اشارہ کیا جائے ان دونون کی طرف کسی اشارہ کے سات تاکہ نہ لازم آئے خلاف مقصود اور التباس نہ ہو۔

اس صنعت کی مثال جناب مرزا دبیر مغفور کی تاریخ ہے جسپر صاحب ملخص تسلیم نے
ناحق و نار واحملہ فرمایاہے اور ہماری رائے مین یہ تاریخ نہایت قابل تعریف ہے

| | | |
|---|---|---|
| طور سینا بے کلیم اللہ و منبر بے انیس | | سال تاریخش بہ زبر و بیّنہ شد زیب نظم |

فاضل مؤلف نے اس تاریخ مین بعض الفاظ کا زبر لیا ہے اور بعض کا بیّنہ
بعض کے دونون اور مختلف طریقون سے تاریخ نکالی ہے ۔

(الف) طور سینا کا زبر (۳۳۶) بے کا زبر و بیّنہ (۱۴) کلیم اللہ کا زبر (۱۶۶) و منبر بے انیس کا زبر و بیّنات (۷۷۵) اور ان سب اعداد کا مجموعہ ۱۲۹۱ اور یہی سال فوت ہے۔

(ب) طور سینا بے کا زبر و بیّنات (۵۸۶) کلیم اللہ و کا زبر (۱۷۲) منبر کا زبر و بیّنات (۴۰۰) بے انیس کا زبر (۱۳۳) اور کل اعداد کا مجموعہ (۱۲۹۱) سنۂ مطلوب

(ج) طور سینا کا زبر و بیّنات (۵۷۲) بے کلیم اللہ و کا زبر (۱۸۴) منبر بے کا زبر و بیّنات (۴۱۴) انیس کا زبر (۱۲۱) کل اعداد کا مجموعہ (۱۲۹۱) سنۂ مطلوب

(د) طور سینا کا زبر (۳۳۶) بے کا بیّنات (۲) پھر کلیم اللہ کا زبر و بیّنات (۵۳۲) پھر ومنبر کا زبر (۲۹۸) لیا اور پھر بے کا بیّنہ (۲) لیا اور انیس کا زبر (۱۲۱) شریک کیا تو مجموعہ (۱۲۹۱) ہوا اور یہی سنۂ مطلوب ہے۔

(ہ) طور سینا کا زبر (۳۳۶) بے کا بیّنہ (۲) کلیم اللہ کا زبر (۱۶۶) منبر بے کا زبر (۳۰۴) انیس کا بیّنہ (۲۲۷) ان سب اعداد کا مجموعہ (۱۰۳۵) جو سنہ ۱۲۹۱ کا مساوی سال یزدجردی ہے ۔

(و) طور سینا کا زبر (۳۳۶) بے کا زبر و بیّنات (۱۴) کلیم اللہ کا زبر (۱۶۶) و کا بیّنہ (۷) منبر کا زبر و بیّنہ (۴۰۰) بے کا بیّنہ (۲) انیس کا زبر (۱۲۱)

ان کل اعداد کا مجموعہ (۱۰۴۶) ہے جو ۱۲۹۱ ہجری کا مساوی سال ہندی ہے،
اب محقّقین فن انصاف فرمادین کہ کیا یہ تاریخ معمولی چیز ہے ہرگز نہین۔
سچ یہ ہے کہ اس مین طبّاعی کو بھی کامل دخل نہین ہے بلکہ تائید ایزدی اس مین شریک اور
وہ میر انیس مغفور (صاحب واقعہ) اور مرزا دبیر مرحوم (مورخ لاثانی) کی نیک نیتی
کا سبب ہے کہ اون کے لئے اِنکی استادی سے ایسی تاریخ لکھی گئی۔ سبحان اللہ شان اللہ
ایسی تاریخین کہان ہوتی ہین۔ ہم ۳۰ برس سے اس فن کے ساتھ خاص دلچسپی رکھتے
ہین تقریباً ایک ہزار سے زیادہ تاریخین خود ہم نے لکھین اور کئی ہزار تاریخین متقدمین
اور متأخرین کی ہماری نظر سے گزرین ہم کہہ سکتے ہین کہ اون سب مین یہ تاریخ
اپنی ہی آپ مثال ہے۔ جزاہ اللہ فی الآخرۃ

جن حضرات نے اپنی تالیف مین اس کو بگاڑ کر دکھلایا ہے اونھون نے اپنی
تالیف کی عزت گھٹائی ہے خدا اونکو بخشے۔

(۲۸) مجمع الصنائع | جس مادّۂ تاریخ مین متعدّد صنائع جمع ہون اوس کا نام مجمع
الصنائع ہے۔ متاخرین سے باقر گیلانی نے اس فن مین اپنے معاصرین پر تفوّق
حاصل کیا ہے اور متاخرین نے ان کو امام الجمل کہا ہے آپ نے نعت رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم مین ۱۰۸ تاریخی مسجّع فقرے کہے ہین جن مین سے ہر ایک حامل
تاریخ جلوس بادشاہ عالمگیر ہے اور ۲۴ شعر کا ایک قصیدہ کہا ہے جس سے چار ہزار
پانسو بارہ تاریخین حاصل ہوتی ہین۔

فقرہ ہاے تاریخی مین گیارہ فقرے ایسے ہین جن مین پہلے فقرہ کے حروف
مساوی ہین دوسرے فقرہ کے۔

ہم نے قصیدۂ متذکرہ کو کتاب ہذا کے حصۂ دوم کا عنوان قرار دیا ہے جس کے
نو اشعار مین یہ صنعت ہے کہ ہر ایک مصرع مین سنۂ مطلوب ہے اور ہر ایک مصرع کی حروف معجمہ اور مہملہ
تعداد امساوی ہین اور عدد کے اعتبار سے بہی مساوی - ہر مصرع کے حروف مہملہ و معجمہ کو کسی
اور مصرع کے حروف مہملہ و معجمہ کے ساتہ جمع کرنے سے بہی سنۂ مطلوب حاصل ہوتا ہے
صنائع تاریخ کے گزشتہ حصّہ مین بعض بعض تاریخین گزری ہین جن پر مجمع
الصنائع کی تعریف صادق آتی ہے ہم نے اوسی مقام پر اس کا اشارہ بہی کردیا ہے
بنا ًعلیہ اس موقع پر ہم کسی خاص تمثیل کے پیش کرنے کی ضرورت نہین خیال کرتے
(۲۹) صنعت بسط | صاحبان لغت نے بسط کے معنی فراخی اور کشادگی کے لکہے ہین
لیکن اصطلاح اہل جمل و جفر و تکسیر وغیرہم مین بسط اوس عمل کا نام ہے جو ایک
حرف سے دوسرا حرف پیدا کرے - صاحب مطلع العلوم و مجمع الفنون نے لکہا ہے
اور صاحبان معدن الجواہر اور ملخص تسلیم نے بہی اس کا ذکر کیا ہے کہ قواعد بسط
(۳۶۰) ہین یعنی صنعت بسط کا استعمال (۳۶۰) طریقو نپر ہوسکتا ہے لیکن ان اقسام
کا مکمّل بیان نہ مصنفین قدیم نے کیا ہے اور نہ متأخرین سے کسی نے اس کی جانب توجہ
کی یہی وجہ ہے کہ بعض اہل تحقیق نے اس تعداد کو مبالغہ پر محمول کیا ہے - بہرحال
ہم اس کتاب مین انہین (۲۸) اقسام کا ذکر کرین گے جو ہمکو تصانیف متعددہ سے
حاصل ہوئے اور گنتی مین (۲۸) حروف ابجد کے مساوی ہین -
مقدمہ تاریخ ابن خلدون اور شمس المعارف کبریٰ اور جواہر خمسہ و کتاب نقش خاطر
و معدن الجواہر و کتاب المداخل و ملخص تسلیم وغیرہ سے جس قدر اقسام معلوم ہوتے
ہین وہ حسب ذیل ہین -

صاحبان تحقیق نے بسط کو صنائع تاریخ سے موسوم نہین کیا ہے بلکہ جہان کہین اونہون نے جمل کا ذکر کیا ہے اسی کے ساتہ بسط کا اجمالی یا تفصیلی تذکرہ بہی فرمادیا ہے صاحب معدن الجواہر نے بسط کے لئے ایک معلّق باب قائم فرمایا ہے ہم نے اپنی طرز بیان اور سلسلۂ بیان اور نیز حقیقت بسط کے لحاظ سے یہی مناسب خیال کیا کہ اس کو صنائع و بدائع تاریخ مین جگہ دین ۔

(**الف**) بسط کی پہلی قسم بقول صاحب معدن الجواہر بسط عددی ہے ۔
اور یہ دو اقسام پر منقسم ہے (۱) بسط عددی حرفی (۲) بسط عددی ترکیبی ۔

(۱) بسط عددی حرفی ۔ وہ ہے کہ جس کلمہ یا کلمات کو بسط کرنا چاہین انکی حروف کو ایک دوسرے سے جدا کرین ۔ اور پہر اون حروف کے اعداد جمل کو لکہین اور جمع کرلین اور مجموعہ اعداد سے پہر حروف بناوین ۔ اس عمل آخرین کو اہل جمل نے استنطاق کہا ہے ۔

پس عمل استنطاق سے جو لفظ حاصل ہوگا وہ نتیجہ ہے بسط عددی حرفی کا مثلاً ہم چاہتے ہین کہ لفظ حامد پر یہ عمل جاری کرین تو اس کے حروف کو جدا جدا لکہا یعنی ۔ ح ۔ ا ۔ م ۔ د ۔ پہران چارون حروف کے اعداد ۔ ۸ ۔ ۱ ۔ ۴۰ ۔ ۴ ۔ کو جمع کیا ۵۳ حاصل ہوئے پہر ۵۳ مین عمل استنطاق کیا تو ۳ سے ج حاصل ہوا ۔ اور ۵ سے ہ پس (ج ہ) بسط عددی حرفی ہے لفظ حامد کا ۔ اس قسم کو جمل سے کچہہ تعلق نہین ہے ۔ ہم نے تکمیل بیان کے لئے اس کو ہدیۂ ناظرین کیا البتہ بسط عددی کی دوسری قسم سے ہمارا مقصد متعلق ہے ۔

(**استنطاق کی تعریف**) استنطاق زبان عربی کا لفظ ہے جس کے معنی بات کرانے کے

ہین ۔ اور اصطلاح اہل جمل مین سطر اعداد سے بقاعدۂ خاص حروف پیدا کرنے کو استنطاق کہتے ہین ۔مثلاً ۔(۲ ۵ ۶) ۔کا استنطاق ب ۔ ہ ۔ و ۔ ہے ۔اگر درمیان سطر اعداد مین ایک یا کئی صفر واقع ہون تو صرف دو صفر سے کام لیا جائیگا اور باقی صفر چھوڑ دیئے جائین گے ۔مثلاً (۶ ۰ ۰ ۲ ۷ ) کا استنطاق ۔و ۔ر ز ۔ ہے ۔ اور ۲ ۰ ۰ ۰ ۳ ۔کا استنطاق ب ۔ ش ۔یعنی عدد ۲ سے (ب) حاصل ہوئی اور ۳۰۰۰ سے بقاعدۂ بالا ایک صفر ترک کر کے ۳۰۰ کا (ش) محسوب ہوا ۔ دو سے زیادہ صفر اس لیئے ترک کر دیتے ہین کہ اوس سے کوئی حرف مستقل نہین حاصل ہو سکتا اگرچہ ایک کے ہندسہ کے ساتہ تین صفر ہونے کی حالت مین اوس سے (غ) حاصل ہو سکتا ہے لیکن چون کہ الوف کے درجہ مین (غ) کے سوا کوئی اور حرف نہین ہے لہذا اصول عام کے لحاظ سے یہی قاعدہ قرار پایا کہ تیسرے صفر سے کام نہ لین ۔

صاحب معدن الجواہر نے اگرچہ لفظ استنطاق کی اصطلاحی تعریف سے کنارہ فرمایا ہے ۔لیکن آپ نے استنطاق کا جو عمل کیا ہے اوس سے یہ بات مترشح ہو کہ آپ نے اعداد کے مراتب کے لحاظ سے حروف حاصل فرمائے ہین مثلاً ۶۵۲ سے ب ۔ ن ۔ خ (ب) اس لیئے کہ ۲ کا ہندسہ درجہ احاد مین ہے اور ن اسلئے ۵ کا ہندسہ درجۂ عشرات مین ہے ۔ اور خ اس لیئے کہ ۶ کا ہندسہ درجۂ مآت مین ہے ۔ہم یہ کہتے ہین کہ اگر استنطاق مین مراتب سے کام لیا جاوے تو پہر استنطاق کی ضرورت ہی باقی نہین رہتی اعداد حاصلہ گویا حروف مستنطقہ کے اعداد ہین ۔ پہر استنطاق کا طول عمل بے کار اور بے ضرور ٹھہرا ۔

اسی طرح آپ نے اعداد ۳۰۰۰ ہزار سے تین غین حاصل فرمائے ہین

اور ہندسہ ...۳۰ مین نہ معلوم آپ کیا عمل فرمائین گے اس لئے کہ آپ کے اختیار فرمودہ اصول سے تیس ۳۰ غین حاصل ہونگے اور جب تیس غین مستنطقہ کے عدد لئے جائین گے تو وہی ...۳۰۰۰ ہون گے۔ پس استنطاق کا عمل تحصیل حاصل ٹھہرا۔
ہمارا خیال ہے کہ آپ سے تسامح ہوا ہے اور دیگر محققین نے اس نازک بحث سے مطلق کنارہ کشی کی ہے اور یہ کبھی مناسب نہ تھا اس لئے کہ متعدد صنائع مین استنطاق کی ضرورت لاحق ہوتی ہے۔

پس شائقین فن جمل کو چاہیئے کہ ہماری عرض کی ہوئی تعریف کو اچھی طرح ذہن نشین فرمالین تاکہ عمل مین کوئی غلطی نہ ہونے پائے۔ اور استنطاق کا مطلب فوت نہ ہو۔

پس ہمکو بسط عددی حرفی کی تعریف سے تو صاحب معدن الجواہر کے ساتھ اتفاق ہے لیکن تمثیل کے نتیجۂ حاصلہ سے اتفاق نہین ہے یعنی ہماری رائے مین ۵۳ کا استنطاق ج۔ ہ۔ ہے نہ ج۔ن۔ جیسا کہ لائق مؤلف موصوف نے لکھا ہے کیونکہ آپکا عمل تعریف استنطاق کے مغائر ہے۔

اگر یہ سمجھا جائے کہ یہ صنعت صرف ایسے لفظ پر جاری ہوسکتی ہے جس کے اعداد ہزار کے درجہ سے نہ بڑھین۔ تو ایسی تخصیص اس تعریف عام سے پیدا نہین ہوتی جس کو صاحبان فن نے بیان کیا ہے اور پھر ایسے استنطاق سے کوئی نتیجہ حاصل نہ ہوگا۔ یعنی اگر ہم نے لفظ حامد پر یہ صنعت جاری کی اور اس کے اعداد مجموعی (۵۳) کے استنطاق سے لفظ جن حاصل کیا اور پھر لفظ جن سے عدد تاریخ مین (۵۳) محسوب کیے تو استنطاقی عمل محض بے کار قرار پایا۔

بناءً علیہ ہماری رائے مین وہی عمل صحیح ہے جس کو اسی تعریف کی بنیاد پر ہمنے کیا ہے
پس عمل استنطاق مین ہم کو مراتب اعداد سے کچھہ سروکار نہ رکھنا چاہیئے۔

(۳) بسط عددی ترکیبی۔ وہ عمل ہے کہ اعداد کلمہ کو بقاعدۂ متذکرۂ قسم اول
جمع کرکے استنطاق کرنے کے بعد جو حروف حاصل ہون اون کو بپابندی سلسلہ
مرکب کرکے لفظ بنا دین۔

پس واضح ہو کہ بقول صاحب معدن الجواہر لفظ حامد پر یہ صنعت جاری کرنیکے
بعد اس کے استنطاق سے حروف ج۔ن۔ حاصل ہوئے اور ان دونون حروف
سے لفظ (جن) مرکب ہوا اور ہماری رائے کے مطابق جس کی صراحت بضمن تعریف
قسم اول ہوئی ہے حروف مستنطقہ سے لفظ (جہ) حاصل ہوا۔

محققین فن نے جا بجا اپنی تصانیف مین اس کا ذکر تو فرمادیا ہے مگر کسی بزرگ
نے یہ نہ بتایا کہ اس صنعت کا استعمال تاریخگوئی مین کس طرح ہو سکتا ہے۔
ہم نے بڑی غور کے بعد کئی صورتین اس کے استعمال کی پیدا کی ہین جن کو ذیل مین
ہدیۂ ناظرین کرتے ہین۔ اس صنعت کی قسم دوم ایک طبّاع مورّخ کو کام دیسکتی ہے
یعنی جب روشن خیال مورّخ کسی واقعۂ تعزیت پر مرثیۂ تاریخی لکھنا چاہے تو وہ اسی
صنعت کے ذریعہ سے مادّہ تاریخ اور نام مرحوم یا مادّہ تاریخ اور اشعار مرثیہ مین تعلق
پیدا کر سکتا ہے۔

فرض کرو کہ ابوطالب نام ایک بزرگ کی رحلت سنہ ۶ ہجری مین واقع ہوئی
تھی جس کی تاریخ ہم نے لفظ آہ سے لکھی تو یہ تاریخ صنعت (بسط عددی ترکیبی) کہلائیگی
اس طرح پر کہ

ابوطالب کے ۷ حرف ہین ا۔ ب۔ و ط۔ ا۔ ل۔ ب۔ اوران ساتون حروف کے عدد ۱۔ ۲۔ ۶۔ ۹۔ ۱۔ ۳۰۔ ۲۔ ہین انکا مجموعہ (۵۱) ہے اور (۵۱) کا استنطاق الف اور ہا۔ اوران دونون حرف کا مجموعہ لفظ آہ ہے اور آہ کے عدد جمل ۶ ہین جو سنۂ وفات کی خبر دیتے ہین۔ اسی صنعت مین ہم نے ایک منظوم تاریخ ہدیۂ ناظرین کی ہے۔

| | |
|---|---|
| زین جہان وای سوی ملکِ بقا شد راہی | صائم الدہر ابوطالبِ فرخندہ صفات |
| نام مغفور بہ (بسط عددی ترکیبی) | صورت آہ بود حامل تاریخ وفات |

اس صنعت پر عمل کرنے کے لئے طبّاع مورّخ کو اول مادّہ تاریخ لکھہ لینا چاہیئے۔ پہر اوس کے حروف جدا جدا قائم کر کے ہر ایک کے ذیل مین اوس حرف کا عدد لکہدینا چاہیئے اور اون اعداد کو بقاعدۂ مقطعہ ترتیبی اعداد اشعار مرثیہ یا قصیدہ کا مجموعہ قرار دینا چاہیئے۔

ہم اسی مضمون کو ایک مختصر سی تمثیلی تاریخ کے ذریعہ سے جو ۱۲۸۶ہجری مین لکہی گئی ہے ہدیۂ ناظرین کرتے ہین تاکہ سمجھنے مین آسانی ہو۔

| | |
|---|---|
| ایزد از لطف بسید علی ماہ جبین | داد آرام دل و راحتِ جان۔ نورِ نگاہ |
| ۴۴۶ | ۱۲۸۶ |
| سال تاریخ ببسط عددی ترکیبی | شد ز اشعار ہمین قطعہ ہویدا چون ماہ |
| ۲۱۰۵ | ۱۳۰۳ |

اس قطعہ کے تمام الفاظ مین یہ صنعت جاری کی گئی ہے یعنی مصرع اول کے اعداد (۴۴۶) ہین۔ اور مصرع ثانی کے اعداد (۱۲۸۶)۔ اور مصرع ثالث کے اعداد

(۲۱۰۵) اور مصرع رابع کے اعداد (۱۳۰۳) ان سب کو جمع کیا تو میزان (۵۱۴۰) ہوئی اور ان اعداد کا استنطاق (م۔ا۔ہ) ہے۔ ان تین حروف سے لفظ ماہ حاصل ہوتا ہے اور ماہ کے اعداد (۴۶) ہین جو مساوی ہین سنہ تاریخ ولادت کے

ہم نے پہلے اس ولادت کا مادّہ تاریخ لفظ ماہ سے حاصل کیا۔ پھر (ماہ) کے حروف کو جدا جدا لکھا۔ م۔ا۔ہ۔ پھر ان حروف کے اعداد کو مقطعہ ترتیبی کے قاعدہ سے۔ ۴۰ ۱ ۵۔ اب اس کی فکر کی کہ چار ایسے مصرعے لکھین جن کے مجموعی اعداد ۵۱۴۰ ہون۔ پس ہم نے ہر چہار مصرعہاے متذکرہ بالا تصنیف کیے جن کے اعداد مجموعی ۵۱۴۰ ہین تو کہا جاویگا کہ الفاظ مجموعی ہر چہار مصرعہاے بالا کا (بسط عددی ترکیبی) لفظ (ماہ) ہے جس کے عدد ۴۶ سنہ مطلوب کے مساوی ہین۔ پس مادّہ تاریخ کو بوجہ صنعت ہذا اشعار بالا کے ساتہ ایک خاص صنعتی تعلق ہے۔

اسی صنعت سے ایک اور کام بہی لیا جاسکتا ہے یعنی ایسے الفاظ سے جن کے اعداد بہت زیادہ ہین تاریخ مطلوب حاصل کی جاسکتی ہے۔

مثلاً ایک شخص سنہ ہجری مین عازم سفر تہا اور مورّخ نے اس کی تاریخ فاللّٰہ خیر حافظا لکہی جس کے مجموعی عدد ۱۹۴۶ ہین جب ان اعداد سے استنطاق کیا گیا تو حروف۔ و۔ د۔ ط۔ ا۔ حاصل ہوئے جن کے مجموعی عدد ۲۰ ہین اور یہی سنہ مطلوب ہے۔

(ب) بسط کی دوسری قسم کا نام بسط الحروف ہے اور بقول صاحب معدن الجواہر یہ صنعت تلفظ اعداد حروف سے متعلق ہے۔ اس کی تین قسم ہین۔ قسم اول کا نام زبر ہے اور قسم دوم کا نام بیّنات اور قسم سوم کا نام زبر و بیّنات جس کو بسط لفظی و

بسط ظاہری بھی کہتے ہین (انتہی) ہم یہ کہتے ہین کہ یہ تو بسط نہین ہے بلکہ یہ تینون اقسام جمل سے ہین جن کا بیان جمل صغیر و وسیط و کبیر کے نام سے گزر چکا ہے اور خود صاحب معدن الجواہر بضمن اقسام جمل اس کو لکھہ چکے ہین۔ استادان فن نے اس کو ایک خاص عمل استنطاق کے لئے بسط مین داخل کیا ہے جیسا کہ صاحب ملخص تسلیم نے لکھا ہے اس کا اصلی نام بسط عددی ملفوظی ہے یعنی جب حرف کو ملفوظ کرکے اسم حرف کے اعداد سے بقاعدۂ استنطاق دوسرا حرف حاصل کرین تو اس کو بسط عددی ملفوظی یا بسط الحروف یا بسط لفظی و ظاہری کہتے ہین۔ مثلاً لفظ واحد سے (و) لیا جس کا اسم ملفوظ واو ہے اور واو کے اعداد ۱۳ ہین اور ۱۳ کا استنطاق ج۔ ا۔

پہر (ا) لیا جس کا اسم ملفوظ الف ہے اور الف کے اعداد ۱۱۱ ہین جس کا استنطاق تین الف ہے یعنی (۱۱۱)

پہر (ح) لیا جس کا اسم ملفوظ حا ہے اور حا کے اعداد ۹ اور ۹ کا استنطاق ط ہوا۔

پہر (د) لیا اور د کا اسم ملفوظ دال ہے جس کے اعداد ۳۵ ہین اور ۳۵ کا استنطاق ہ۔ ج۔

اب کل حروف مستنطقہ کو جمع کیا تو ج۔ا۔ا۔ا۔ط۔ہ۔ج۔ حاصل ہوئے جن کے مجموعی اعداد ۳۴ ہین پس لفظ واحد کو بسط عددی ملفوظی کرنے سے اس کے عدد ۳۴ محسوب ہوئے۔ صاحب معدن الجواہر نے غالباً اسپر غور نہین فرمایا آپ کا اجمال بیان اس تفصیل سے ساکت ہے جس کی صراحت اہل فن نے کی ہے۔

جاری ہوئی ہے بدین وجہ کہ تمام صنائع کو محققین نے جمل صغیر مین بیان کیا ہو بنا بر علیہ اس کو ایک خاص نام سے موسوم کرکے داخل جمل صغیر کیا گیا ہے۔

(ج) بسط کی تیسری قسم بسط المربیؐ ہے جس کو محققین فن جمل نے بسط المقویؐ بھی کہا ہے پس بعوض حروف مطلوب حروف مربیہ و مقویہ سے کام لینے کو بسط المربیؐ یا بسط المقویؐ کہتے ہین جس مین پابندی مراتب لازمی نہین ہے جیسا کہ بسط عزیزی مین لازمی ہے۔ اس کتاب کے باب اول مین بذیل بیان الفاظ جمل ہم لکھہ آئے ہین کہ کون کون حروف ناریہ اور مائیہ اور ہوائیہ اور ترابیہ ہین پس اہل جمل نے حروف ناریہ کو حروف ہوائیہ کا مربیؐ و مقویؐ قرار دیا ہے اور حروف ہوائیہ کو مربیؐ و مقوی ناریہ مانا ہے۔ اسی طرح حروف مائیہ کو مربیؐ و مقویؐ حروف ترابیہ مانا ہے اور ترابیہ کو مربیؐ و مقویؐ مائیہ۔

صاحب معدن الجواہر نے اس صنعت کا ذکر فرمایا ہے اور تمثیل مین آپ سے تسامح ہوا ہے یعنی تمثیل خلاف تعریف ہے۔

اب ہم چاہتے ہین کہ لفظ حامد کا (بسط مربیؐ و مقویؐ) کرین تو پہلے ہم نے اس کے حروف جدا جدا لکھے (ح ا م د) پھر ح کو جو مائی ہے بلالحاظ مرتبہ ب سے بدلا جو ترابی ہے۔

پھر الف کو جو ناریہ ہے اوسی کے ہم مرتبہ حرف ہوائیہ (ج) سے بدلا اور اسی طرح م کو جو کہ ناریہ ہے بلالحاظ مرتبہ ق سے بدلا جو ہوائیہ ہے اور د کو جو مائیہ ہے ب سے بدلا اس لئے کہ وہ ترابیہ ہے۔

پس لفظ حامد کا بسط مربیؐ و مقویؐ ب ج ق ب ہے جس کے اعداد ۱۰۷ ہین

جب کبھی اس صنعت مین تاریخ لکھی جائے تو مورّخ کو ضرور ہے کہ اسکے ذیل مین ایک نقشہ لکھدیوے جس مین اس امر کی صراحت رہے کہ کس حرف کے عوض کونسا حرف مقوّی قرار دیا گیا ہے اور حساب مین محسوب ہوا ہے۔ اس نقشہ اور صراحت کی ضرورت اس لئے ہے کہ ایک ایک حرف کے عوض سات سات حرف ہین جن مین سے کسی ایک کا تبادلہ اُس حرف کے ساتہ جائز ہے۔ باب اول کی فصل دوم سے ابجد عناصر ملاحظہ ہو تو ہمارا یہ بیان آسانی کے ساتہ سمجھہ مین آوے گا۔

اب ہم ذیل مین دو تاریخین عرض کرتے ہین (۱) بسط مقوّی کی تاریخ ہے اور (۲) بسط مرلّی کی تاریخ۔ (۱) کو ہم نے طبع کتاب کے وقت شریک کر دیا ہے

(۱) تاریخ بسط مقوّی جو ہم نے نواب افسر الملک بہادر سی آئی ئی کے صاحبزادہ کے غرقابی کے موقعہ پر لکھی ہے۔

| | |
|---|---|
| او غرقِ تہِ آب شد و غرقِ غمش ما | ای وای کہ این زندہ و صد حیف کہ آن مرد |
| ای مادر فرزند کش از دست تو فریاد | تو پیر کہن سالہ بمانی و جوان مرد |
| جان بود مگر زندگی جسم جہان را | تن زندہ بگورست اگر جان جہان مرد |
| استاد شنا بود و کمند شش مددی کرد | ہیہات چہ افتاد ندانم کہ چسان مرد |
| ای سلسلہ جنبان قضا دست تو کوتاہ | زین حادثہ استاد شناسی نتوان مرد |
| ای کاتب تقدیر چرا فاش نکردی | آن راز نہفتہ کہ تہِ آب نہان مرد |
| داد از ستم دور سبک سیری افلاک | کشتی بسرش آمد و زین بار گران مرد |
| حیف ای فلک سفلہ کہ دستش نگرفتی | غربت بسفر داشت کہ بی تاب و توان مرد |

| | |
|---|---|
| حیف ست اگر شمع بمیرد سر مغرب | زانسان که چراغ سحری وقت اذان مرد |
| خاموش ولا نوحه بفریاد روا نیست | کز حکم قضا چاره نبید اشت ازان مرد |
| شد مصرع سعدی سنهٔ بسط مقوّی | این ماتم سخت است که گویند جوان مرد ۱۳۲۶ |

نقشه تبادله حروف مقویّه

(التشریح)

| حروف اصلی | ا | ی | ن | م | ا | ت | م | س | خ | ت | ا | س | ت | ک |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نتیجه بسط مقوّی | ک | د | د | ک | ج | ر | ک | م | ص | ر | ج | ط | ر | م |
| اعداد | ۲۰ | ۴ | ۴ | ۲۰ | ۳ | ۲۰۰ | ۲۰ | ۴۰ | ۹۰ | ۲۰۰ | ۳ | ۹ | ۲۰۰ | ۴۰ |

| حروف اصلی | ه | گ | و | ی | ن | د | ج | و | ا | ن | م | ر | د | ۰ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نتیجه بسط مقوّی | ج | م | ل | د | ل | ص | ط | ل | ز | ل | ک | ص | ص | ۰ |
| اعداد | ۳ | ۴۰ | ۳۰ | ۴ | ۳۰ | ۹۰ | ۹ | ۳۰ | ۷ | ۳۰ | ۲۰ | ۹۰ | ۹۰ | ۰ |

میزان اعداد حروف (نتیجهٔ بسط مقوّی) ۱۳۲۶ هجری

تاریخ (۲) بصنعت بسط مربّی طبعزاد یکے از شعراے دکن

| | |
|---|---|
| برادر زنت حق مارا گرفت | مرنج از من اے دوست الحق مُر |
| به بسط مربّی نوشتم سنش | مربّی بسیار و مربّی بخور ۱۲۸۴ |

(التشریح)

| حروف اصلی | ی | ا | ز | ح | ز | ح | ب | ا | ه |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نتیجہ بسط مرتی | ق | ن | ح | ح | ح | ح | ک | ن | د |
| اعداد | ۱۰۰ | ۵۰ | ۸ | ۸ | ۸ | ۸ | ۲۰ | ۵۰ | ۴ |

| حروف اصلی | ی | ا | ز | ح | ز | ج | ه | ا | میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نتیجہ بسط مرتی | ق | ن | ح | ح | ح | ض | د | ن | |
| اعداد | ۱۰۰ | ۵۰ | ۸ | ۸ | ۸ | ۸۰۰ | ۴ | ۵۰ | ۱۲۸۴ |

( د ) بسط عزیزی ۔ بسط کی چوتھی قسم ہے ۔ حروف ناریہ و ہوائیہ کا ایکدوسرے کے ساتھ بدرجہ مساوی بلحاظ مراتب تبادلہ یا حروف مائیہ و ترابیہ کو باہمدیگر بلحاظ مراتب مساوی درجہ مین بدلنے کا نام بسط عزیزی ہے صنعت مائیہ اور اس صنعت مین فرق اسی قدر ہے کہ اس مین مدارج و مراتب کی پابندی مشروط ہے اور اسمین من مانے عمل کیا جاتا ہے ۔

(مثال بسط عزیزی ) اگر ہم چاہین کہ لفظ ( حامد ) پر بسط عزیزی کا عمل کرین تو اس کے حروف جدا جدا لکھین ح ا م د پس ( ح ) کو جو مائی ہے اور دوسرے مرتبہ مین واقع ہے ( و ) سے بدلین جو خاکی ہے اور جس کا مرتبہ بھی دوسرا ہے پھر ( ا ) کو جو ناری ہے اور مرتبۂ اوّل مین واقع ہے ( ج ) کے ساتھ بدلین جو ہوائی اور مرتبۂ اوّل ہی مین ہے ۔

اسی طرح (م) کو جو ناری ہے اور مرتبہ چہارم مین واقع ہے (س) سے بدلین
جو ہوائی ہے اور اسی مرتبہ چہارم کا حرف ہے۔

علی ہذا (د) کو جو مائی ہے اور مرتبۂ اوّل مین ہے (ب) کے ساتہ بدلین جو
ترابی ہے اور اسی مرتبۂ اوّل مین ہے۔

اس عمل کا نتیجہ یہ ہوگا کہ لفظ حامد کا بسط غریزی (وجسب) ہو جائیگا جس کے
عدد ۷۱ ہین۔

جہان تک ہم نے غور کیا ہے اہل جمل نے اس صنعت کو ایک خاص غرض کے لئے
ایجاد کیا ہے وہ یہ ہے کہ مورخ کو اعداد حروف کے برابر کرنے مین زیادہ گنجایش
حاصل ہو۔

اسی صنعت کی مثال مین ہم تاریخ ذیل کو ہدیۂ ناظرین کرتے ہین جو کسی طبّاع مورّخ کی طبعزاد ہے

| | |
|---|---|
| الٰہی بخش۔ شیخ وفق و دعوت | جعفرآباد تہا جن کے کرم سے |
| کسی شیطان کو شیشہ مین اتارا | کسی ابلیس کو مارا قلم سے |
| فلیتہ سے کیا مفتون کسی کو | کوئی زندہ ہوا حضرت کے دم سے |
| گرا فالج تو سمجھے چڑہ گیا بہوت | گرے بیت الخلا مین آپ وہم سے |
| مریدون نے کئے لاکہون اُتارے | چڑہائے بہیٹ بارا ایک دم سے |
| شیاطین کو ہوئی بے حد مسرّت | کمر ٹوٹی پریزادون کی غم سے |
| غرض ناچار دنیا سے سدہارے | ہوئی فرمایش تاریخ ہم سے |
| کہا بسط غریزی مین رسا نے | الٰہی بخشدے اپنے کرم سے ۱۳۲۲ |

(نوٹ) مادہ تاریخ مین علاوہ صنعت بسط غریزی کے صنعت سجع بہی ہے۔

اس ماﷲدہ کے عدد معمولی شمار سے ۱۳۵۵ ہین مگر صنعت بسط غزیزی سے ۱۳۲۲ اور یہی سنہ مطلوب ہے۔

(تشریح)

| حروف اصلی | ا | ل | ہ | ی | ب | خ | ش | د | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نتیجۂ بسط غزیزی | ج | ی | ز | ل | د | ت | ث | ب | ل |
| اعداد | ۳ | ۱۰ | ۷ | ۳۰ | ۴ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۲ | ۳۰ |

| حروف اصلی | ا | پ | ن | ی | ک | ر | م | س | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نتیجۂ بسط غزیزی | ج | د | ع | ل | ط | ص | س | م | ل |
| اعداد | ۳ | ۴ | ۷۰ | ۳۰ | ۹ | ۹۰ | ۶۰ | ۴۰ | ۳۰ |

میزان اعداد (نتیجۂ بسط غزیزی) ۱۳۲۲ھ

نقشۂ بالا کے ملاحظہ سے روشن ہوگا کہ ماﷲدۂ تاریخ کے حروف مین بلحاظ مراتب۔ ناریہ کا تبادلہ ہوائیہ سے یا ہوائیہ کا ناریہ سے اور مائیہ کا تبادلہ ترابیہ سے یا ترابیہ کا مائیہ سے ہوا ہے۔ اور دستور العمل مین وہی نقشہ ہے جو باب اول کے بیان الفاظ جمل مین ابجد عناصر پر گزرا ہے گویا وہ اس عمل کی جنتری ہے۔

(۵) بسط ترفع عددی۔ بسط کی پانچوین قسم ہے۔ بسط ترفع عددی سے مراد عدد حروف کا اپنے درجہ و مرتبہ سے درجہ و مرتبہ اعلیٰ مین ترقی کرنا ہے یعنی

اگر ایک حرف کا عدد درجہ احاد کا ہے تو اوس کو درجہ عشرات کے اوسی مرتبہ مین ترقی دین جس مرتبہ مین وہ احاد مین تہا اور اگر اس کا عدد درجہ عشرات کا ہے تو اوس کو اوسی مرتبہ کے درجہ مآت مین لے جاوین اسی طرح اگر اس کا عدد درجہ مآت کا ہے، تو اوس کو الوف کے اوسی مرتبہ مین پہونچا دین محقّقین فن نے اسی کو بسط مراتبی بہی لکہا ہے اور اس بسط کے لئے ابجد ترفّع سے کام لیا ہے جس کو ہم نے باب اول مین بذیل الفاظ جمل بیان کیا ہے اور ایک خاص نقشہ کے ذریعہ سے مراتب اور مدارج کو دکہلایا ہے۔

صاحب ملخص تسلیم اور معدن الجواہر نے اس صنعت کا ذکر فرمایا ہے۔

پس اگر ہم الف کو بسط ترفّع عددی کرین تو (ی) ہو جاویگا اور اس کا عدد ۱ کے عوض ۱۰ ہو جاویگا اسی طرح اگر (ی) کو بسط ترفّع عددی کرین تو (ق) ہو جاویگا اور اس کے عدد ۱۰۰ محسوب ہون گے۔ علیٰ ہذا (ق) کا بسط ترفع عددی ہونے سے (غ) ہو جاوے گا اور اس کے عدد ۱۰۰۰ محسوب ہون گے۔

(تمثیل) اگر ہم لفظ حامد کا بسط ترفّع عددی کرین جس کے عدد اس وقت ۵۳ ہین تو ح۔ ف۔ سے بدل جاویگی اور الف۔ ی۔ سے اور میم۔ ت۔ سے اور دال م۔ سے۔ پس (حامد) کے عدد ۵۳۰ ہو جاوین گے۔

تاریخ مین اس صنعت کا استعمال اعداد حروف کو دہ گونہ کر دیتا ہے اور سادہ طریقہ پر جس قدر عدد مادّۂ تاریخ کے حاصل ہوتے ہین وہ اس صنعت مین دہ گونہ بڑہ جاتے ہین۔

ہم تاریخ ذیل کو جو اسی صنعت مین لکہی گئی ہے تمثیلاً ہدیۂ ناظرین کرتے ہین۔

| تاریخ تعمیر مکان مؤلف در عزیز باغ طبعزاد مؤلف کتاب | | |
|---|---|---|
| اک مختصر مکان کی تعمیر ہم سنے کی | | چھوٹا ساخانہ باغ ہی ہے جس مین پر بہار |
| بسط ترفع عددی سے کہو ولا | | فصلی کا سنہ عزیز ولا سے ہے آشکار |

(تشریح)

| حروف اصلی | ع | ز | ی | ز | و | ل | ا | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بسط ترفع | ذ | ع | ق | ع | س | ش | ی | فصلی |
| اعداد | ۷۰۰ | ۷۰ | ۱۰۰ | ۷۰ | ۶۰ | ۳۰۰ | ۱۰ | ۱۳۱۰ |

(نوٹ) ہمارا نام احمد عبد العزیز اور ہمارا خطاب عزیز جنگ اور ہمارا تخلص ولا ہے اور لفظ ولا انگریزی مین اوس مکان کو کہتے ہین کہ جو باغ کے ساتھہ وسیع رقبہ مین واقع ہو۔

پس شائقین فن جمل اس تاریخ کی خوبی کو خود سمجھہ سکتے ہین۔

(۶) بسط ترفع حرفی۔ بسط کی چھٹی قسم ہے۔ ابجد نوحی کے ایک حرف کو اوس کے مابعد کے حرف سے بدلنے کا نام بسط ترفع حرفی ہے۔ اگر ہم چاہین کہ لفظ حامد مین بسط ترفع حرفی کرین تو ح کو ط سے بدلین گے اور الف کو ب سے اور م کو ن سے اور د کو ہ سے جس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ حامد کے ۵۳ عدد اس صنعت کے بعد ۶۶ ہو جاوین گے۔ صاحبان معدن الجواہر و ملخص تسلیم نے اس کا اجمالی تذکرہ فرمایا ہے۔ صاحب ملخص تسلیم نے لکھا ہے کہ ترفع حرفی بدل کردن حرف ست بحرف ماقبلش۔ ہم عرض کرتے ہین کہ آپ سے بیان تعریف

مین تسامح ہوا ہے یہ تعریف تنزّل حرفی کی ہے جس کا بیان آگے آوے گا۔
ترقّع حرفی مین ایک حرف کا حرف ما بعد سے تبادلہ ہونا چاہیئے نہ ما قبل سے۔
اس صنعت مین ہم نے ایک تاریخ لکھی ہے جو تمثیلاً ذیل مین عرض کرتے ہین۔

| | رحمت اللہ خان نام آور<br>شد بہ بسط ترقّع حرفی | | ساخت حوض بنمونہ صنعت<br>سال تاریخ چشمۂ رحمت ۱۳۱۹ |
|---|---|---|---|

(تشریح)

| حروف اصلی مادہ | چ | ش | م | ہ | ر | ح | م | ت | میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف بعد بسط ترقع حرفی | د | ت | ن | و | ش | ط | ن | ث | |
| اعداد | ۴ | ۴۰۰ | ۵۰ | ۶ | ۳۰۰ | ۹ | ۵۰ | ۵۰۰ | ۱۳۱۹ |

( ز ) بسط ترقّع طبعی ۔ بسط کی ساتوین قسم کا نام ہے ۔ حروف کو بحسب طبیعت ترقی دینے کا نام بسط ترقّع حرفی ہے یعنی حروف مائیہ کو ہوائیہ سے بدلا جاے اور حروف ہوائیہ کو ترابیّہ سے اور حروف ترابیہ کو ناریہ سے ۔ اس عمل مین حروف ناریہ بحال خود رہین گے ۔ اس لئے کہ ناریہ سے زیادہ عالی درجہ نہین ہے جس مین اس کا ترقّع ہو سکے ۔ باب اول کی پہلی فصل مین بذیل الفاظ جمل جو نقشہ ابجد عناصر کا گزرا ہے اوس کے معائنہ سے معلوم ہو گا کہ سب سے آخری درجہ حروف مائیہ کا ہے اور اس سے بالاتر حروف ہوائیہ کا اور اس سے بالاتر حروف ترابیہ اور اس سے بلند تر درجہ مین حروف ناریہ ۔
مثلاً اگر لفظ حامد کو بسط ترقّع طبعی کرنا چاہین تو (ح) کو جو مائی ہے اسی کے

ہم رتبہ بالاتر درجۂ ہوائی ہین (ز) سے بدلین اور (ا م) کو بحال خود رکھین اس لئے کہ دونون ناریہ ہین اور ناریہ کے ترفع کے لیئے کوئی بالاتر درجہ نہین ہے پھر (د) کو جو مائیہ مرتبۂ اوّل ہے اس کے درجۂ بالا مین (ج) سے بدلین جس کا مرتبہ ہوائیہ مین اول ہے۔ حاصل یہ ہے کہ اس عمل سے لفظ حامد کا بسط ترفع طبعی ز ا م ج ہوا جس کے عدد ۵۱ ہین پس اس صنعت کا یہ نتیجہ ہو کہ جب ہم نے لفظ حامد کا استعمال کیا جس کے عدد اصلی ۵۳ ہین تو اس صنعت کی وجہ سے اس کے عدد ۵۱ محسوب ہوئے۔

بعض محققین نے اس صنعت کے متعلق کہا ہے کہ اربعہ عناصر مین سب سے پہلا اور فائق درجہ ناریہ کا ہے اور اس کے بعد ہوائیہ کا اور پھر مائیہ کا اور سب سے آخر ترابیہ کا پس بسط ترفع طبعی مین حروف ترابیہ کو مائیہ سے بدلنا چاہیئے اور مائیہ کو ہوائیہ سے اور ہوائیہ کو ناریہ سے اور ناریہ حروف بحال خود قائم رہین گے۔

صاحب معدن الجواہر نے بھی اسی سلسلہ کو بیان فرمایا ہے۔ صاحب ملخص تسلیم بھی اسی کے ساتھ متفق ہین۔ نقشۂ متذکرۂ الفاظ جمل مین جو ترتیب قائم ہوئی ہے وہ باعتبار خاص ہے۔

ہم کو بھی محققین بالا سے اتفاق ہے۔ ہم نے اس صنعت مین ایک تاریخ لکھی ہے جس کو تمثیلاً ذیل مین عرض کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| ہجرت کی مُلّا واعظ نے | افسوس دکن سے چلے واعظ |
| لو بسط ترفّع طبعی سے | تاریخ سفر ہے خدا حافظ ۱۲۹۲ |

(تشریح)

| حروف لفظ خدا حافظ | خ | د | ا | ح | ا | ف | ظ | میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف بعد بسط ترفع طبعی | ث | ج | ا | ز | ا | ف | ذ | |
| اعداد | ۵۰۰ | ۳ | ۱ | ۷ | ۱ | ۸۰ | ۷۰۰ | ۱۲۹۲ |

الفاظ خدا حافظ کے حقیقی اعداد ۱۵۹۴ تھے لیکن بسط ترفّع طبعی کے بعد اس کے اعداد ۱۲۹۲ ہوگئے اور یہی سنۂ مطلوب ہے۔

(ح) بسط کی آٹھوین قسم بسط ترفّع بالطبع ہے۔ یہ اس عمل کا نام ہے کہ ہم ایک طبیعت کے حروف سے ایک حرف کو اسی طبیعت کے بلند مرتبہ حرف کے ساتھ بدلین یعنی اس کو ترقی دین۔

ملاحظہ ہو نقشۂ متعلقہ ابجد عناصر۔ مندرجۂ فصل دوم باب اول جس مین حروف ناریہ۔ ا۔ ہ۔ ط۔ م۔ ف۔ ش۔ ذ۔ ہین۔ اگر ہم کو الف کا ترفّع بالطبع مقصود ہو تو اُس کو ہ سے بدلین گے۔ جس کا درجہ باعتبار اعداد الف سے فائق ہے اسی طرح ہ کو ط سے بدلین گے اور ط کو م سے اور م کو ف سے اور ف کو ش سے اور ش کو ذ سے۔

پس اگر ہم لفظ حامد کا بسط ترفّع بالطبع چاہین تو ح۔ ل سے بدلیگی اور الف۔ ہ سے اور م۔ ف سے اور۔ د۔ ح سے۔

اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ لفظ حامد کے عدد جو ۵۳ تھے اس عمل کے بعد ۱۲۳ ہو جاوین گے۔ تاریخ ذیل اسی صنعت کی مثال ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ہبین یہ نسخۂ نادر بفنّ طبعیّات | | رسالہ ایست کہ تعلیم را بود موضوع |
| ضیا بہ صنعت بسط ترفّع بالطّبع | | رقم زدہ سنہ طبعش صحیفۂ مطبوع<br>۱۱۲۵ |

## (تشریح)

| حروف اصلی مادۂ تاریخ | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف بعد بسط ترفع بالطبع | ت | ل | ن | ش | ط | ف | م | و | ی | ر | |
| اعداد | ۴۰۰ | ۳۰ | ۵۰ | ۳۰۰ | ۹ | ۸۰ | ۴۰ | ۶ | ۱۰ | ۲۰۰ | ۱۱۲۵ |

(ط) بسط کی نوین قسم۔ بسط ترفّع اوتار ہے۔ اوتار عربی زبان کا لفظ جمع ہے وتر کی بمعنی عدد طاق و فرد۔ اور اعداد جمل کے ہر مرتبہ مین۔ ۱۔ ۳۔ ۵۔ ۷۔ ۹ اوتار ہین۔ پس آحاد مین۔ ا۔ ج۔ ہ۔ ز۔ ط۔ اور عشرات مین۔ ی۔ ل۔ ن۔ ع۔ ص۔ اور مآت مین۔ ق۔ ش۔ ث۔ ذ۔ ظ۔ اور الوف مین غ حروف اوتار کہلاتے ہین۔ ترفّع اوتار اوس عمل کا نام ہے کہ آحاد مین الف کے عوض ج لین اور ج کے عوض ہ اور ہ کے عوض ز اور ز کے عوض ط لیکن اگر ط واقع ہو تو وہ بحال خود رہے گی اس لئے کہ آحاد مین اس سے فائق درجہ اوتار کا نہین ہے۔

اسی طرح عشرات مین ی کی جگہ ل اور ل کے عوض ن محسوب ہوگا اور ن کے عوض ع اور ع کے عوض ص اور ص بحال خود رہیگا علی ہذا مآت مین ق کی جگہ ش اور ش کے عوض ث اور ث کے عوض ذ اور ذ کے عوض ظ اور ظ بحال خود قائم رہے گی۔

اور الوف مین غ بحال خود قائم رہے گا اس لئے کہ اس سے فائق عدد کا حرف نہین ہے۔

اور حروف ازواج بحال خود قائم رہین گے ۔ حروف ازواج وہ ہین جو اوتار کے سوا ہون ۔ جن کا بیان آگے آوے گا ۔

مثلاً لفظ حامد کا بسط ترفع اوتار ح ج م د ہے ۔ حرف اول بحال خود رہا اس لئے کہ اوتار سے خارج ہے ۔ اور الف کو ج سے بدلا اس لئے کہ الف سے فائق درجہ جیم کا ہے اور م اور د بحال خود رہے اس لئے کہ دونون اوتار نہین ہین ۔ نتیجہ اس عمل کا یہ ہوا کہ حامد کے عدد جو ۵۳ تھے بعد اس عمل کے ۵۵ ہو گئے ۔

ہم تاریخ ذیل تمثیلاً عرض کرتے ہین جو اسی صنعت مین لکھی گئی ہے ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| گشت تعمیر مسجد عالی | | بایدم گفت ای ولا تاریخ | |
| من بصنع ترفع اوتار | | گفتمش خانۂ خدا تاریخ ۱۲۸۷ | |

**(تشریح)**

| حروف اصلی | خ | ا | ن | ہ | خ | د | ا | میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف بعد ترفع اوتار | خ | ج | ع | ز | خ | د | ج | |
| اعداد | ۶۰۰ | ۳ | ۷۰ | ۷ | ۶۰۰ | ۴ | ۳ | ۱۲۸۷ |

نقشۂ بالا مین خ ۔ د ۔ دونون بحال خود رہے اس لئے کہ وہ حروف اوتار نہین ہین بلکہ ازواج ہین اور ا ۔ ج سے بدلا اور ن کے عوض ع محسوب ہوا ۔ اسی طرح ہ کے عوض ز اور پھر ا کے عوض ج ۔ اس صنعت کی وجہ سے الفاظ خانۂ خدا کے اعداد اصلی جو ۱۲۶۱ تھے ۔ ۱۲۸۷ ہو گئے اور یہی سنہ مطلوب ہے ۔

(ی) بسط ترفّع ازواج ۔ دسوین قسم ہے بسط کی۔ ازواج ۔ زبان عربی مین زوج کی جمع ۔ اور زوج ۔ وتر کا ضد ہے جو اعداد طاق نہین ہین بلکہ جفت ہین اون کے حروف کو ہر مرتبہ مین ترقی دینے کا نام بسط ترفّع ازواج ہے ۔

اعداد ازواج ۔ ۲ ۔ ۴ ۔ ۶ ۔ ۸ ۔ ہین ۔ اور حروف آحاد مین ب ۔ د ۔ و ۔ ح ۔ اور عشرات مین حروف ۔ ک ۔ م ۔ س ۔ ف ۔ اور مآت مین حروف ۔ ر ت ۔ خ ۔ ض ۔ حروف ازواج سے موسوم ہین ۔

پس ترفّع ازواج اوس عمل کا نام ہے کہ آحاد مین ب کے عوض دلین اور د کے عوض و ۔ اور و کے عوض ح ۔ اور ح بحال خود رہے گی اسلئے کہ اس سے زیادہ آحاد مین کسی زوج کا درجہ نہین ہے ۔

اسی طرح عشرات مین حرف ازواج کا شمار ک کے عوض م اور م کے عوض س اور س کے عوض ف اور ف بحال خود رہیگی ۔ اس لئے کہ عشرات مین ف سے فائق کوئی حرف زوج نہین ہے ۔

علیٰ ہذا مآت مین حروف ازواج کا شمار ر کے عوض ت اور ت کے عوض خ اور خ کے عوض ض ۔ اور ض بحال خود قائم رہے گا اس لئے کہ مآت مین ض سے فائق کوئی زوج نہین ہے ۔

اور الوف مین غ اس لئے بحال خود رہے گا کہ اس سے ازواج کو کوئی تعلق نہین ہے ۔

اور اس عمل مین اور تمام اوتار بھی بحال خود رہین گے اُسی طرح جس طرح صنعت ماضیہ مین تمام ازواج بحال خود تھے ۔

اب ہم لفظ حامد کا بسط ترفّع ازواج کرتے ہین ۔ ح ۔ بحال خود ہے ۔ کیونکہ
احاد مین اس کا درجہ سب سے عالی ہے ۔ اور (الف) بھی بحال خود چھوڑا گیا کیونکہ
اوتار سے ہے اور (م) حسب قاعدۂ بالا س سے بدلا گیا ۔ د ۔ و ہوگئی
حاصل یہ ہوا کہ لفظ حامد کے عدد جو ۵۳ تھے اس صنعت سے ۷۵ ہوگئے ۔
مندرجہ ذیل تاریخ ایک مشہور شادی کے متعلق کسی نے اسی صنعت مین لکھی ہے

| | | |
|---|---|---|
| حکمت اسد خان طبیب دکن | | بقدوم عروس شد خوش حال |
| سن بہ بسط ترفّع ازواج | | کدخدا شد حکیم گفتم سال ۱۲۷۷ھ |

نقشۂ ذیل سے مادّۂ تاریخ مین صنعت کا عمل ظاہر ہوتا ہے ۔

| حروف اصلی مادّۂ تاریخ | ک | د | خ | د | ا | ش | د | ح | ک | ی | م | میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف بعد بسط ترفّع ازواج | م | و | ض | و | ا | ش | و | ح | م | ی | س | |
| اعداد | ۴۰ | ۶ | ۸۰۰ | ۶ | ۱ | ۳۰۰ | ۶ | ۸ | ۴۰ | ۱۰ | ۶۰ | ۱۲۷۷ |

بعض ائمۂ جمل نے لکھا ہے کہ ایک ہی تاریخ مین بسط ترفّع اوتار و ازواج ہو سکتا ہے
ہم یہ کہتے ہین کہ اس کی کیا تخصیص ہے ایک ہی تاریخ مین متعدد صنائع سے کام لیا جا سکتا ہے
(ک) صاحب مفتاح الاستخراج نے فرمایا ہے کہ بسط تنزّل بھی تاریخ کی ایک صنعت ہے
صاحب معدن الجواہر نے لکھا ہے کہ اس کی چار قسم ہین (۱) بسط تنزّل عددی
(۲) بسط تنزّل حرفی (۳) بسط تنزّل طبعی (۴) بسط تنزّل بالطّبع ۔ اور یہہ
برعکس ہے بسط ترفّع کے ۔ آپ نے اپنے اس بیان کو اس عبارت پر ختم فرمایا ہے
قس علی ذلک فی کل الامثلۃ لان العاقل تکفیہ الاشارۃ ۔ یعنی تمام امثلہ

ہین اسی پر قیاس کر لو بدین وجہ کہ عاقل کو اشارہ کافی ہے۔ پھر آپ ہی کا قول ہے کہ بسط تنزّل اوتار و بسط تنزل ازواج بھی ایک قسم ہے جس کو صاحب مفتاح الاستخراج نے لکھا ہے من اراد الاطلاع علیہ فلیرجع الیہ یعنی جو شخص اسکو معلوم کرنا چاہے پس رجوع کرے اس کی جانب۔ ہم نے اس کے بیان کو کتاب محوّل علیہ مین بھی غیر صریح پایا لہذا یہی مناسب خیال کیا کہ اپنے طرز کے مطابق ایک قسم کا بیان صراحت کے ساتھ کر کے آگے بڑھین۔

پس بسط تنزل عددی بسط کی گیارہوین قسم ہے۔ اس سے مراد عدد حرف کا اپنے درجہ اور مرتبہ سے درجہ و مرتبۂ ادنیٰ مین تنزل پانا ہے یعنی اگر ایک حرف کا عدد درجۂ آحاد کا ہے تو اوس کا تنزل نہ ہو سکے گا اس لئے کہ آحاد سے کمتر کوئی درجہ نہین ہے۔

لیکن اگر وہ عدد حرف جس کا تنزل مقصود ہے عشرات کا عدد ہے تو اسکا تنزل درجۂ آحاد مین بلحاظ مرتبہ ہو سکیگا جیسے کاف کے عدد کا مرتبہ درجہ عشرات مین دوسرا ہے تو اوس کا تبادلۂ تنزّلی درجۂ آحاد مین ب کے عدد کے ساتھ ہوگا اس لئے کہ ب کا مرتبہ بھی درجۂ آحاد مین دوسرا ہے۔

اسی طرح آت کا تنزل عشرات کے درجہ مین بلحاظ مرتبہ اور رآلف کا تنزل درجہ مآت کے پہلے مرتبہ مین۔

مثلاً (غ) کے عدد کا تبادلۂ تنزّلی ق کے عدد کے ساتھ۔

پس اگر ہم لفظ زید مین بسط تنزل عددی کرنا چاہین تو ز کا عدد بحال خود رہے گا اس لئے کہ وہ خود درجہ آحاد کا عدد ہے۔ اور ی کا عدد ۱۰ جو درجۂ

عشرات کے مرتبۂ اوّل کا عدد ہے درجۂ احاد کے مرتبۂ اوّل یعنی الف کے عدد کے
ساتھ بدل کر بعوض ۱۰ اسکے (۱) رہجائے گا۔ اور دال کا عدد (۴) بحال خود رہیگا
اس لئے کہ وہ بھی درجۂ احاد کا ہے۔ جیساکہ پہلے حرف کا عدد۔ پس اس عمل
کا نتیجہ یہ ہوگا کہ زید کے مجموعی اعداد (۲۱) اس صنعت سے (۱۲) ہو جائین گے۔
تاریخ ذیل اسی صنعت مین لکھی گئی ہے جو ایک خمسۂ ہجو کا آخری بند ہے مصنّف
تاریخ سے ہم آگاہ نہیں ہین۔ (ع) متاع نیک ہر دکّان کہ باشد ؛

| | | |
|---|---|---|
| خدمت گھٹی تو ظلم بڑھا ہائے رے غضب | | تنخواہ کم ہوئی تو زیادہ ہوئی طلب |
| بسط تنزّل عددی کا ہے یہ سبب | | خمسہ کا بند داخل تاریخ سب کا سب |
| | سچ ہے حرامزادی کی رسّی دراز ہے | |

اس سالم بند کے حروف مین بسط تنزل عددی کرنے سے سنہ ۱۳۳۱ ہجرے
حاصل ہوتا ہے۔

## (تشریح)

### مصرع اول

| حروف | خ | د | م | ت | گ | ہ | ٹ | ی | ت | و | ظ | ل | م |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۶۰۰ | ۴ | ۴۰ | ۴۰۰ | ۲۰ | ۵ | ۴۰۰ | ۱۰ | ۴۰۰ | ۶ | ۹۰۰ | ۳۰ | ۴۰ |
| تنزل عددی | ۶۰ | ۴ | ۴ | ۴۰ | ۲ | ۵ | ۴۰ | ۱ | ۴۰ | ۶ | ۹۰ | ۳ | ۴ |

| حروف | ب | ڑ | ہ | ا | ہ | ا | ے | ر | ے | غ | ض | ب | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۲ | ۲۰۰ | ۵ | ۱ | ۵ | ۱ | ۱۰ | ۲۰۰ | ۱۰ | ۱۰۰۰ | ۸۰۰ | ۲ | |
| تنزل عددی | ۲ | ۲۰ | ۵ | ۱ | ۵ | ۱ | ۱ | ۲۰ | ۱ | ۱۰۰ | ۸۰ | ۲ | |

میزان اعداد خانۂ سوم مصرع اول (۵۳۷)

## مصرع دوم

| حروف | ت | ن | خ | و | ا | ہ | ک | م | ہ | و | ی | ی | ت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۴۰۰ | ۵۰ | ۶۰۰ | ۶ | ۱ | ۵ | ۲۰ | ۴۰ | ۵ | ۶ | ۱۰ | ۱۰ | ۴۰۰ |
| تنزل عددی | ۴۰ | ۵ | ۶۰ | ۶ | ۱ | ۵ | ۲ | ۴ | ۵ | ۶ | ۱ | ۱ | ۴۰ |

| حروف | و | ز | ی | ا | د | ہ | ہ | و | ی | ی | ط | ل | ب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۶ | ۷ | ۱۰ | ۱ | ۴ | ۵ | ۵ | ۶ | ۱۰ | ۱۰ | ۹ | ۳۰ | ۲ |
| تنزل عددی | ۶ | ۷ | ۱ | ۱ | ۴ | ۵ | ۵ | ۶ | ۱ | ۱ | ۹ | ۳ | ۲ |

میزان اعداد خانۂ سوم مصرع دوم (۲۲۷)

## مصرع سوم

| حروف | ب | س | ط | ت | ن | ز | ل | ع | د | د |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۲ | ۶۰ | ۹ | ۴۰۰ | ۵۰ | ۷ | ۳۰ | ۷۰ | ۴ | ۴ |
| تنزل عددی | ۲ | ۶ | ۹ | ۴۰ | ۵ | ۷ | ۳ | ۷ | ۴ | ۴ |

| حروف | ی | ک | ا | ہ | ا | ی | ہ | س | ب | ب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱۰ | ۲۰ | ۱ | ۵ | ۱ | ۱۰ | ۵ | ۶۰ | ۲ | ۲ |
| تنزل عددی | ۱ | ۲ | ۱ | ۵ | ۱ | ۱ | ۵ | ۶ | ۲ | ۲ |

میزان اعداد خانۂ سوم مصرع سوم (۱۱۳)

## مصرع چہارم

| حروف | خ | م | س | ہ | ک | ا | ب | ن | د | د | ا | خ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۶۰۰ | ۴۰ | ۶۰ | ۵ | ۲۰ | ۱ | ۲ | ۵۰ | ۴ | ۴ | ۱ | ۶۰۰ |
| تنزل عددی | ۶۰ | ۴ | ۶ | ۵ | ۲ | ۱ | ۲ | ۵ | ۴ | ۴ | ۱ | ۶۰ |

| حروف | ل | ت | ا | ر | ی | خ | س | ب | ک | ا | س | ب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۳۰ | ۴۰۰ | ۱ | ۲۰۰ | ۱۰ | ۶۰۰ | ۶۰ | ۲ | ۲۰ | ۱ | ۶۰ | ۲ |
| تنزل عددی | ۳ | ۴۰ | ۱ | ۲۰ | ۱ | ۶۰ | ۶ | ۲ | ۲ | ۱ | ۶ | ۲ |

میزان اعداد خانۂ سوم مصرع چہارم (۲۹۸)

## مصرع پنجم

| حروف | س | چ | ہ | ی | ح | ر | ا | م | ز | ا | د | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۶۰ | ۳ | ۵ | ۱۰ | ۸ | ۲۰۰ | ۱ | ۴۰ | ۷ | ۱ | ۴ | ۱۰ |
| تنزل عددی | ۶ | ۳ | ۵ | ۱ | ۸ | ۲۰ | ۱ | ۴ | ۷ | ۱ | ۴ | ۱ |

| حروف | ک | ی | ر | س | ی | د | ر | ا | ز | ہ | ی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۲۰ | ۱۰ | ۲۰۰ | ۶۰ | ۱۰ | ۴ | ۲۰۰ | ۱ | ۷ | ۵ | ۱۰ | |
| تنزل عددی | ۲ | ۱ | ۲۰ | ۶ | ۱ | ۴ | ۲۰ | ۱ | ۷ | ۵ | ۱ | |

میزان اعداد خانۂ سوم مصرع پنجم (۱۲۹) صد بجلہ ۱۳۰۴ ہجری

(ل) بسط تنزل حرفی ۔ بسط کی بارہوین قسم ہے اور یہ عکس ہے بسط ترفع حرفیکا یعنی ابجد نوحی کے ایک حرف کو اوس کے ماقبل کے حرف سے بدلنے کو بسط تنزل حرفی کہتے ہین اور یہ ظاہر ہے کہ ہر ایک حرف کے ماقبل کا حرف باعتبار عدد ما بعد سے کم رتبہ رکھتا ہے ۔ اسی سے اس قسم کی وجہ تسمیہ ظاہر ہوتی ہے ۔ اس صنعت مین الف بحال خود رہتا ہے اس لئے کہ اس سے کم مرتبہ کا کوئی حرف نہین ہے جس کے ساتھ اس کا تنزل ہو سکے ۔

پس اگر لفظ بکر کا بسط تنزل حرفی کرین تو ب ۔ الف سے بدلی جائیگی اور کاف ی سے اور ر ۔ ق سے ۔ اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ لفظ بکر کے اعداد بعوض ۲۲۲ کے ۱۱۱ رہجاوین گے ۔ اسیطرح لفظ حامد مین ح ۔ ز ۔ سے بدلی جائیگی اور الف بحال خود رہے گا اس لئے کہ اس سے کم رتبہ کا کوئی حرف نہین ہے ۔ اور م ۔ ل سے بدلا جاوے گا اور د کی جگہ ج قائم ہوگا ۔ پس لفظ حامد کے اعداد مجموعی جو فی الحقیقت ۵۳ تھے اس قاعدہ سے ۴۱ رہ جاوین گے ۔

تاریخ ذیل اسی صنعت مین لکھی گئی ہے ۔

| | |
|---|---|
| فضل حق[۱] نے بچا لیا اون کو | رہ گیا سارا طمطراق یہان |
| ہوا سال تنزل حرفی | گرے گھوڑے سے برکت اللہ خان ۱۳۰۳ |

| حروف اصلی | ک | ر | ی | ک | ہ | و | ر | ی | س | ی | ب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نتیجہ بسط تنزل حرفی | ی | ق | ط | ی | د | ہ | ق | ط | ن | ط | ا |
| اعداد | ۱۰ | ۱۰۰ | ۹ | ۱۰ | ۴ | ۵ | ۱۰۰ | ۹ | ۵۰ | ۹ | ۱ |

[۱] فضل حق خادم خاص کا نام تھا ۔ جس نے آقا کو گرتے ہوئے تھام لیا تھا ۔

| | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف اصلی | ا | ل | ت | — | ح | ح | ه | خ | — | ن | میزان |
| نتیجہ بسط تنزل حرفی | ق | ی | ش | — | ک | ک | د | ث | — | م | |
| اعداد | ۱۰۰ | ۱۰ | ۳۰۰ | ۱ | ۲۰ | ۲۰ | ۴ | ۵۰۰ | ۱ | ۴۰ | ۱۳۰۳ |

(۴) بسط تنزل طبعی۔ یہ اقسام بسط کی تیرہوین قسم ہے۔ یہ وہ ہے کہ حروف ناریہ کو ہوائیہ کے ساتہ اور ہوائیہ کو مائیہ کے ساتہ اور مائیہ کو ترابیہ کے ساتھ تنزل کیا جائے یعنی بدلا جائے۔

ہم نے بسط ترفع طبعی مین بیان کیا ہے کہ سب سے بڑا درجہ ناریہ کا ہے اور پہر ہوائیہ کا اوراس کے بعد مائیہ کا پہر ترابیہ کا۔ پس بڑے درجہ کے حرف کو اوس سے کم درجہ کے حرف کے ساتہ بدلنے کا نام بسط تنزل طبعی ہے۔ اس عمل مین حروف ترابیہ کسی اور حرف کے ساتہ بدلے نہ جاوین گے بلکہ بحال خود رہین گو اسلئے کہ ترابیہ سے کم درجہ کوئی نہین ہے یعنی ترفع مین ناریہ کے ساتہ جو عمل تہا وہی عمل تنزل مین ترابیہ کے ساتہ ہے۔

مثلاً ہم نے چاہا کہ لفظ خالد مین بسط تنزل طبعی کرین تو (خ) جو کہ آبیہ مین چہٹے مرتبہ کا حرف ہے خاکیہ کے اسی مرتبہ کے حرف (ت) کے ساتہ بدلا جائے گا۔ اور (الف) جو ناریہ کے پہلے مرتبہ کا حرف ہے (ج) ہوائیہ کے پہلی مرتبہ کے حرف سے بدلے گا۔ اسی طرح (ل) جو آبیہ کے تیسرے مرتبہ کا حرف ہے (ی) سے متبدل ہوگا اس لئے کہ خاکیہ مین (ی) کا مرتبہ بہی تیسرا ہی ہے۔ اور علی ہذا القیاس (د) کا تبادلہ اور تنزل (ب) سے ہوگا۔

اس عمل سے حاصل یہ ہوگا کہ خالد کے عدد حقیقی ۶۳۵ صرف ۴۱۵ رہجائینگے

تاریخ ذیل اسی صنعت مین پائی گئی ہے۔

| | |
|---|---|
| وہ زور وشور اب نہین باقی رہا جناب | خدمت جو آج ہاتہ سے اِن کے نکل گئی |
| وہ نخوت وغرور کہان اور یہ انکسار | آثار اس کے ہین کہ طبیعت سنبہل گئی |
| اچھے رہین وہ ہم کو کسی سے ہی کیا غرض | شکر خدا کہ کالی بلا سر سے ٹل گئی |
| لکہو تو اُ تنزّل طبعی سے اسکا سال | بگڑی ہوا تو صاف طبیعت بدل گئی ۱۲۹۳ھ |

| حروف اصلی | ب | ل | ط | ی | ه | و | ا | ث | و | ص | ا | ق | ط |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف بعد بسط تنزل طبعی | ب | ل | ص | ی | ز | و | ج | ت | و | ص | ج | ق | ل |
| اعداد | ۲ | ۳۰ | ۹۰ | ۱۰ | ۷ | ۶ | ۳ | ۴۰۰ | ۶ | ۹۰ | ۳ | ۱۰۰ | ۳۰ |

| حروف اصلی | ب | ی | ح | ث | ب | ب | ے | ل | ی | ی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف بعد بسط تنزل طبعی | ب | ی | ن | ت | ب | ب | ی | ل | ی | ی | میزان |
| اعداد | ۲ | ۱۰ | ۵۰ | ۴۰۰ | ۲ | ۲ | ۱۰ | ۳۰ | ۱۰ | ۱۰ | ۱۲۹۳ |

(ن) بسط تنزل بالطّبع۔ اقسام بسط کی چودہوین قسم ہے۔ ایک ہی طبیعت کے حروف مین ایک حرف کا تنزّل حرف ماقبل کے ساتہ کرنے کو بسط تنزّل بالطّبع کہتے ہین

نقشۂ متعلقۂ ابجد عناصر مندرجۂ الفاظ جمل متذکرۂ فصل ۲ باب اول کے دیکہنے سے واضح ہوگا کہ ا ہ ط م ف ش ذ حروف ناری ہین پس ہ کا تنزّل الف کے ساتہ اور ط کا تنزّل ہ کے ساتہ اور م کا تنزّل ط کے ساتہ

اور ف کا تنزل م کے ساتھ اور ش کا تنزل ف کے ساتھ اور ذ کا تنزل ش کے ساتھ ہو سکتا ہے اور الف کا تنزل اس لئے نہ ہو سکے گا کہ اس سے کم درجہ کوئی حرف ۔ حروف ناریہ مین نہیین ہے ۔

پس اگر ہم چاہین کہ لفظ ہاشم کا بسط تنزّل بالطبع کرین تو ہ کو الف کے ساتھ بدلین گے اور الف بحال خود رہے گا اور ش کا تبادلہ ف کے ساتھ ہوگا اور م کو ط سے بدلین گے اور اس عمل کی وجہ سے ہاشم کے اعداد بجای ۳۴۶ کے صرف ۹۱ رہ جاوین گے ۔

تاریخ ذیل کسی نے اسی صنعت مین لکھی ہے ۔

| | |
|---|---|
| ستم شعار نہ کردی بجور و ظلم دریغ | برین نتیجہ کشیدت مآل افعالت |
| نوشت شوق بہ بسط تنزّل بالطبع | شدہ تنزل خدمت سزاے اعمالت ۶۶۸ |

| حروف اصلی | ش | د | ہ | ت | ن | ز | ل | خ | د | م | ت | س |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نتیجۂ بسط تنزّل بالطبع | ف | ج | — | ص | ی | ج | ح | ر | د | ط | ص | ک |
| اعداد | ۸۰ | ۳ | ۱ | ۹۰ | ۱۰ | ۳ | ۸ | ۲۰۰ | ۴ | ۹ | ۹۰ | ۲۰ |

| حروف اصلی | ز | — | ے | — | ع | — | م | ل | ت | میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نتیجۂ بسط تنزل بالطبع | ج | — | و | — | ل | — | ط | ح | ص | |
| اعداد | ۳ | ۱ | ۶ | ۱ | ۳۰ | ۱ | ۹ | ۸ | ۹۰ | ۶۶۸ |

(س) اقسام بسط کی پندرہوین قسم بسط تنزل اوتار ہے۔ اور (ع) سولہوین قسم بسط تنزّل ازواج۔ حروف اوتار اور ازواج کی تعریف ہم نے بسط ترفع اوتار وازواج کی ذیل مین بیان کی ہے (دیکھو صنعت ط و ی) پس اس خاص موقع کے لئے ہم ایک نقشہ ہدیۂ ناظرین کرتے ہین جو انہین تعریفات ماضیہ کا لبّ لباب ہے۔

| مدارج | حروف اوتار | | | | | حروف ازواج | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| احاد | ا | ج | ہ | ز | ط | ب | د | و | ح |
| | ۱ | ۳ | ۵ | ۷ | ۹ | ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| عشرات | ی | ل | ن | ع | ص | ک | م | س | ف |
| | ۱۰ | ۳۰ | ۵۰ | ۷۰ | ۹۰ | ۲۰ | ۴۰ | ۶۰ | ۸۰ |
| مآت | ق | ش | ث | ذ | ظ | ر | ت | خ | ض |
| | ۱۰۰ | ۳۰۰ | ۵۰۰ | ۷۰۰ | ۹۰۰ | ۲۰۰ | ۴۰۰ | ۶۰۰ | ۸۰۰ |
| الوف | غ | | | | | | | | |
| | ۱۰۰۰ | | | | | | | | |

پس ط کا تنزّل ز کے ساتھ اور ز کا تنزّل ہ کے ساتھ اور ہ کا تنزّل ج کے ساتھ اور ج کا تنزّل الف کے ساتھ بسط تنزّل اوتار کہلائے گا۔ وقس علی ہذا فی العشرات والمآت والالوف۔

اسی طرح ح کا تنزّل و کے ساتھ و کا تنزل د کے ساتھ د کا تنزّل ب کے ساتھ بسط تنزل ازواج سے موسوم ہوگا۔ اور یہی عمل عشرات اور مآت مین ہوگا۔

سمجھ رکھنا چاہیئے کہ حروف اوتار سے۔ ا۔ ی۔ ق۔ غ۔ کا تنزّل ہوگا علی ہذا حروف ازواج سے۔ ب۔ ک۔ ر۔ کا بھی تنزل نہ ہوگا اس لئے کہ یہ حروف اپنے اپنے مرتبہ مین کمترین حروف ہین جن سے زیادہ۔کم درجہ کا کوئی دوسرا حرف نہین ہے۔

اگر ہم ایک ہی لفظ مین یہ دونون صنعتین جاری کرین تو ہوسکتا ہے لیکن جب صرف ایک صنعت تنزّل اوتار ہی جاری کرین تو ازواج بحال خود رہینگے یا اگر ہمکو صرف صنعت تنزل ازواج سے کام لینا مقصود ہو تو حروف اوتار مین کوئی تبدیلی نہ ہوگی۔

مثلاً ہم نے لفظ ہندہ کا بسط تنزل اوتار کیا تو ہ۔ج سے بدلیگی اور ن۔ ل سے اور د بحال خود رہے گی اس لئے کہ حروف ازواج سے ہے اور دوسری ہ بھی ج سے بدل جائیگی نتیجہ یہ ہوگا کہ ہندہ کے اعداد اصلی (۶۴) کے عوض ۴۰ محسوب ہون گے۔

اگر ہم اسی لفظ ہندہ مین بسط تنزل ازواج کرین تو ہ اور نون بحال خود رہین گے اس لئے کہ یہ دونون حروف اوتار سے ہین اور د ب سے بدل جائیگی۔ اور دوسری ہ بھی بحال خود رہے گی پس (ہندہ) کے اعداد اس صنعت مین بعوض ۶۴ کے ۶۲ محسوب ہون گے۔

اگر ہم اسی لفظ ہندہ مین دونون صنعتین جاری کرین تو ہ۔ج سے بدل جائیگی۔ اور ن۔ ل سے اور د۔ ب سے اور ہ۔ج سے پس لفظ ہندہ کے اعداد اصلی (۶۴)۔ اس عمل کے بعد ۳۸ ہوجاوین گے۔

اب ہم ذیل مین دو ایسی تاریخین پیش کرتے ہین جن مین ان دونون صنعتون کا استعمال ہوا ہے۔

## تاریخ بصنعت بسط تنزّل اوتار

چور تہا کون کس نے پائی سزا
مثل مفقود کی منیجر نے
نزلہ ریزد مگر بعضو ضعیف
زید ہے یہ تنزّل اوتار

ہاے کس کی بلا ہے کس کے سر
ذمہ داری مین پڑ گیا ریڈر
ہمچو خاک ست بندۂ بے زر
آفت آتی ہے بے وسیلون پر
۱۲۴۱

| حروف اصلی | ا | ف | ت | ا | ت | ی | ہ | ی | ب | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نتیجہ بسط تنزل اوتار | ا | ف | ت | ا | ت | ی | ج | ی | ب | ی |
| اعداد | ۱ | ۸۰ | ۴۰۰ | ۱ | ۴۰۰ | ۱۰ | ۳ | ۱۰ | ۲ | ۱۰ |

| حروف اصلی | و | س | ی | ل | و | ن | پ | ر | تاریخ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نتیجہ بسط تنزل اوتار | و | س | ی | ی | و | ل | ب | ر | |
| اعداد | ۶ | ۶۰ | ۱۰ | ۱۰ | ۶ | ۳۰ | ۲ | ۲۰۰ | ۱۲۴۱ |

## تاریخ بصنعت بسط تنزّل ازواج

مرد باآب و تاب شمس الدین
زور بازو سے وہ بنا تیراک

جو کہ ذرّے سے آفتاب ہوا
اپنے فن مین وہ لاجواب ہوا

تہا وہ استاد ایسا لاثانی ۔ میر مچہلی جیسے خطاب ہوا
نعش اک بہ چلی جو دریا مین ۔ دیکہہ کر اسکو پیچ و تاب ہوا
چور تہا نشۂ جوانی مین ۔ شام تہی مست نیمخواب ہوا
طرفۃ العین مین وہ کود پڑا ۔ ایک عالم کو اضطراب ہوا
ہاے تقدیر سے لڑہی تدبیر ۔ ملک الموت کامیاب ہوا
تہی قضا اوس کے سر پہ آن کہڑی ۔ ایک لمحہ مین انقلاب ہوا
اوس کی صورت نہ پہر نظر آئی ۔ اوس کا جینا خیال و خواب ہوا
سال بسط تنزّل ازواج ۔ کہو ہاتف وہ غرق آب ہوا ۱۳۲۲

(تشریح)

| حروف اصلی | و | ہ | غ | ر | ق | ا | ب | ہ | و | ا | میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۶ | ۵ | ۱۰۰۰ | ۲۰۰ | ۱۰۰ | ۱ | ۲ | ۵ | ۶ | ۱ | ۱۳۲۶ |
| حروف بعد بسط تنزّل ازواج | د | ہ | غ | ر | ق | ا | ب | ہ | د | ا | میزان |
| اعداد | ۴ | ۵ | ۱۰۰۰ | ۲۰۰ | ۱۰۰ | ۱ | ۲ | ۵ | ۴ | ۱ | ۱۳۲۲ |

(ف) بسط کی سترہوین قسم ۔ بسط تواخی ۔ ہے صاحب مفتاح الاستخراج نے اسکا ذکر کیا ہے اور صاحب کتاب المداخل نے اس کو بسط تشابہ اور بسط تزوّج بہی کہا ہے ۔ یہ اوس عمل کا نام ہے کہ ایک حرف کو اوس کے مشابہ اور متشارک دوسرے حرف سے بدل کرین ۔ جیسے ب کو ت یا ث سے یا ت کو ب یا ث سے یا ث کو ب یا ت سے اور یہ حروف باہم تواخی رکہتے ہین یعنی اخوّت علی ہذا

ج ح خ مین بھی اخوّت ہے اسی طرح د ذ ۔ رز ۔ س ش ۔ ص ض ۔ ط ظ
ع غ ۔ مین ۔ بعض صاحبان تحقیق نے ۔ ف ق ۔ مین بھی اخوّت قائم کی ہی لیکن
اکثر اس کے خلاف ہین اور آخرین کا مذہب عام ہے اور ہم بھی اسی سے متفق ہین۔

پس مادّہ تاریخ مین ب کے عوض ت کے اعداد لینا اور ت کے عوض ب کے
یا ث کے عوض ت کے اعداد محسوب کرنا یا ج کے عوض ح کے اور ح کے عوض
ج کے یا خ کے عوض ح کے ۔ اسی طرح د کے عوض ذ کے عدد شمار کرنا ۔ یا
ذ کے عوض د کے (وغیرہ) بسط تواخی یا تشابہ یا تزوّج کہلائے گا ۔

مثلاً اگر لفظ حامد مین بسط تواخی کرین تو ح کے عوض ج محسوب ہوگا
اور الف اور م بحال خود رہین گے اور د کے عوض ذ لی جائیگی نتیجہ یہ
ہوگا کہ لفظ حامد کے ۵۳ عدد اس صنعت کے بعد ۷۴۴ ہو جائین گے ۔

بعض اہل تحقیق نے لکھا ہے کہ ب ت ث اور ج ح خ مین مؤرخ کو
اختیار ہے کہ ان تینون حروف سے ایک حرف کے عوض باقی ماندہ دو حروف سے
جس حرف کو چاہین بدلین ۔ ہم یہ کہتے ہین کہ ان بزرگون نے اسپر غور نہین فرمایا
کہ اس آزادی کی وجہ سے یہ بہت بڑا نقص تاریخ مین پیدا ہو جاویگا کہ جبتک
مؤرخ اپنے مادّہ کے ساتھ اپنے طرز عمل کی صراحت نہ کرے گا دوسرا شخص
اوس مادّہ کے صحیح اعداد پر قادر نہ ہوسکیگا ۔ اہل احتیاط کا وہی مذہب ہے
جس کی صراحت ہم نے ابتدا مین بیان کردی ۔ ہماری راے مین مؤرخ اوس کی
پابندی کرے تو صرف اس کا اشارہ کہ یہ تاریخ صنعت بسط تواخی مین ہے
کافی ہے ۔ اور ہم اسی کے پیرو ہین ۔

معلوم ایسا ہوتا ہے کہ صاحب معدن الجواہر نے آخر الذکر مذہب کی پیروی کی ہے اسی لئے آپ نے لفظ حامد کے بسط تواخی مین ح کے عوض خ محسوب فرمائی ہے اور ہم کو اس سے اختلاف ہے ۔ جیساکہ اوپر ذکر ہوا تاریخ ذیل اسی صنعت مین لکھی گئی ہے

| ابن اخی ملاّ احمد | مات شبا گ واسعفا |
|---|---|
| بسط تواخ فی عامہ | رضی الله عن الملاّ |

| حروف اصلی | ر | ض | ی | ا | ل | ل | ہ | ع |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نتیجہ بسط تواخی | ز | ص | ی | ا | ل | ل | ہ | غ |
| اعداد | ۷ | ۹۰ | ۱۰ | ۱ | ۳۰ | ۳۰ | ۵ | ۱۰۰۰ |

| حروف اصلی | ن | ا | ل | م | ل | ا | میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نتیجہ بسط تواخی | ن | ا | ل | م | ل | ا | |
| اعداد | ۵۰ | ۱ | ۳۰ | ۴۰ | ۳۰ | ۱ | ۱۳۲۵ |

(ص) بسط تجمّع ۔ بسط کی اٹھارہوین قسم ہے ۔ صاحب معدن الجواہر فرماتے ہین کہ ہر ایک حرف طالب کو مطلوب کے ساتھ جمع کرنے کا نام بسط تجمّع ہے ۔ مثلاً اگر ہم چاہین کہ لفظ حامد کا بسط تجمّع لفظ جعفر کے ساتھ کرین تو حامد کے حروف ایک سطر مین لکھین اور اس کے ذیل مین جعفر کے حروف جیسے ح/ج ا/ع م/ف د/ر پھر ح

عدد (۸) کو عدد ج (۳) کے ساتھ جمع کرین تو ۱۱ ہوے جس کا استنطاق ای ہے
اور پھر الف کے عدد (۱) کو عدد عین ۷۰ کے ساتھ ملادین اس کا مجموعہ ۷۱ ہوا
اور اس کا حاصل استنطاق اع ہے پھر م کے عدد ۴۰ کو عدد ف ۸۰ سے
ملادین تو جملہ ۱۲۰ ہوا اور اس کا استنطاق ک ق ہے۔ اسی طرح د کے عدد ۴
کو ر کے عدد ۲۰۰ کے ساتھ جمع کرین تو ۲۰۴ ہوے جس کا استنطاق د ر ہے۔
پس حروف مستنطقہ (ا۔ی۔ا۔ع۔ک۔ق۔د۔ر۔) کے مجموعی عدد
۴۰۶ محسوب ہون گے۔

ہم کہتے ہین کہ حامد کے اعداد کو جو ۵۳ ہین جعفر کے اعداد ۳۵۳ کے ساتھ
جمع کرنے سے اس کی میزان بھی ۴۰۶ ہوتی ہے پھر اس صنعت مین کونسی جدت
اور کیا لطف ہے۔

ہماری راے یہ ہے کہ لائق مؤلف موصوف سے اس مقام پر بھی استنطاق
مین تسامح ہوا ہے جیسا کہ صنعت الف کے ذیل مین ہم نے بیان کیا ہے۔
اگر ہماری تحقیق کے مطابق عمل کیا جاوے تو ۱۱ کا استنطاق ا۔ا ہوگا اور ۷۱
کا استنطاق ا ز۔ اور ۱۲۰ کا استنطاق ک ا۔ اور ۲۰۴ کا استنطاق دک
پس حامد اور جعفر کے بسط تجمع سے ان دو لفظون کے مجموعی اعداد (۴۰۶)
صرف ۵۵ رہجاوین گے اس لئے کہ حروف ا۔ا۔ا۔ز۔ک۔ا۔د۔ک کے
اعداد کا مجموعہ ۵۵ ہے۔

ہماری راے مین یہ صنعت نہایت لطیف ہے۔ اگر ایک مورخ کسی شادی
کی تاریخ لکھے اور ہر ایک شعر مین اس کی پابندی کرے کہ مصرع اول مین دولہا کا

بیان ہوا ور مصرع ثانی مین دولہن کا بیان اور ساتہ ہی اس کا بہی پابند ہو کہ دونون مصرعون کے حروف کو تعداداً مساوی رکہے اور پہر ایک مصرع کو دوسرے کے ساتہ بسط تجمّع کرے اور حاصل استنطاق سے سنۂ مطلوب برآمد ہو تو ایسی تاریخ نہایت تعریف کے قابل ہو گی ۔

تاریخ ذیل اسی صنعت مین لکہی گئی ہے جو تمثیلاً ہدیۂ ناظرین کی جاتی ہے ۔

| | | |
|---|---|---|
| شد مبارک اقتران النیّرین | ۱۲۷۶ | شوہر نجم النسا شد شمس دین |
| سالش از بسطِ تجمّع برکشود | | مصرعِ اوّل بوصلِ آخرین |

بسط تجمّع مصرع اوّل و دوم شعر اوّل

| حروف مصرع اول | ش | د | م | ب | ا | ر | ک | ا | ق | ت | ر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف مصرع ثانی | ش | و | ه | ر | ن | ج | م | ا | ل | ن | س |
| مجموعہ اعداد | ۶۰۰ | ۱۰ | ۴۵ | ۲۰۲ | ۵۱ | ۲۰۳ | ۶۰ | ۲ | ۱۳۰ | ۴۵۰ | ۲۶۰ |
| استنطاق | خ | ی | د ه | ک ب | ه ا | ک ج | س | ب | ا ل | د ن | ب س |
| اعداد حاصلہ | ۶۰۰ | ۱۰ | ۹ | ۲۲ | ۶ | ۲۳ | ۶۰ | ۲ | ۳۱ | ۵۴ | ۶۲ |

| حروف مصرع اول | ا | ن | ا | ل | ن | ی | ر | ی | ن | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف مصرع ثانی | ا | ش | د | ش | م | س | د | ی | ن | |
| مجموعہ اعداد | ۲ | ۳۵۰ | ۵ | ۳۳۰ | ۹۰ | ۷۰ | ۲۰۴ | ۲۰ | ۱۰۰ | |
| استنطاق | ب | ج ن | ه | ج ل | ص | ع | ک د | ک | ق | |
| اعداد حاصلہ | ۲ | ۵۳ | ۵ | ۳۳ | ۹۰ | ۷۰ | ۲۴ | ۲۰ | ۱۰۰ | ۱۲۷۶ |

اس صنعت کے متعلق اس قدر صراحت کی جاتی ہے کہ مصرع اول کے حروف مصرع دوم کے ساتہ یا شعر اول کے حروف شعر دوم کے ساتہ یا ایک ہی مصرع مین ایک لفظ دوسرے لفظ کے ساتہ بشرطیکہ مساوی الحروف ہو جمع ہوسکتا ہے

نیز یہ بہی ممکن ہے کہ پہلے مصرع کو تیسرے مصرع کے ساتہ اور دوسرے مصرع کو چوتہے مصرع کے ساتہ جمع کرین بشرطیکہ وہ دونون مساوی الحروف ہون۔ بہرحال جس طرز پر بسط تجمع ہوا ہو اوس کی صراحت شعر آخرین مین کردینا چاہیئے۔

---

( ق ) بسط کی انتیسوین قسم بسط تضاعف ہے۔ صاحب معدن الجواہر کا قول ہے کہ بسط تضاعف سے مراد ہر حرف کے اعداد کو دوچند کرکے اوس سے بقاعدہ استنطاق حروف کا حاصل کرنا ہے۔ مثلاً ہم لفظ حامد کا بسط تضاعف کرنا چاہتے ہین تو (ح) کے عدد ۸ کو ۱۶ کیا اور (الف) کے عدد کا مضاعف ۲ لیا اور عدد (م) کا مضاعف ۸۰ اور عدد (د) کا مضاعف ۸۔ پہر استنطاقی عمل کیا تو ۱۶ سے و۔ا۔ اور ۲ سے ب اور ۸۰ سے ف اور ۸ سے ح حاصل ہوا۔ اور ظاہر ہے کہ و۔ ا۔ ب۔ ف۔ ح۔ کے مجموعی اعداد ۹۷ ہوئے۔ درحالیکہ لفظ حامد کے اصلی اعداد ۵۳ تہے۔

صاحب معدن الجواہر سے اس صنعت کے استنطاق مین بہی تسامح ہوا ہے

اب ہم ذیل مین ایک تاریخ ہدیۂ ناظرین کرتے ہین جو اسی صنعت مین لکہی گئی ہے

| | | |
|---|---|---|
| سلامت علی خان ہوسئے منتظم | | مضاعف سے زائد اضافہ ہوا |
| بڑے نیک دل ہین بڑے نیکذات | | خدا اور دے انکو اچہا ہوا |

| | |
|---|---|
| مقدر مین ان کے ترقی ہے اور | ابہی کیا ہوا ہے ابہی کیا ہوا |
| و لاہم نے بسط تضاعف سے یون | کہا سال رتبہ دو بالا ہوا ۱۳۰۸ |

| حروف اصلی | ا | ۃ | ا. | ه | ں | ها | ا. | — | ے | — | ه | ها | — | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | — | [illegible] | — | [illegible] | [illegible] | — | بسط |
| تضاعف | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | ۱۲ | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | |
| استنطاق | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | |
| اعداد حاصله | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |

( ر ) بسط کی بیسوین قسم بسط تناصف ہے۔ ہر ایک حرف کے عدد کو بشرطیکہ وہ قابل تنصیف ہو۔ نصف کر کے استنطاق کرنے کا نام بسط تناصف ہے۔ حروف مستنطقہ کے اعداد کا مجموعہ سنہ مطلوب ہوگا۔ صاحب معدن الجواہر نے اسکا ذکر نہایت اجمال کے ساتھ کیا ہے۔

جن اعداد کی تنصیف بدون کسرات نہ ہوسکے وہ بحال خود رکہے جاوینگے

کسی استاد نے کسی بزرگ کی رحلت کی تاریخ اسی صنعت مین آیۂ قرآنی ان المتقین فی ظلل و عیون سے حاصل کی ہے جن کی رحلت ۱۳۴۲ھ مین واقع ہوئی تہی۔ محققین فن نے ضمناً اس کا ذکر کیا ہے۔

نقشۂ ذیل سے حسابی عمل بآسانی سمجہہ مین آسکتا ہے۔

| حروف اصلی | ا | ن | ا | ل | م | ت | ق | ی | ن | ف |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱ | ۵۰ | ۱ | ۳۰ | ۴۰ | ۴۰۰ | ۱۰۰ | ۱۰ | ۵۰ | ۸۰ |
| تنصیف | ۱ | ۲۵ | ۱ | ۱۵ | ۲۰ | ۲۰۰ | ۵۰ | ۵ | ۲۵ | ۴۰ |
| استنطاق | ا | ز | ا | و | ل | ش | ن | ه | ز | م |
| اعداد حروف مستنطقه | ۱ | ۷ | ۱ | ۶ | ۳۰ | ۳۰۰ | ۵۰ | ۵ | ۷ | ۴۰ |

| حروف اصلی | ی | ظ | ل | ل | و | ع | ی | و | ن | بینات |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱۰ | ۹۰۰ | ۳۰ | ۳۰ | ۶ | ۷۰ | ۱۰ | ۶ | ۵۰ | |
| تنصیف | ۵ | ۴۵۰ | ۱۵ | ۱۵ | ۳ | ۳۵ | ۵ | ۳ | ۲۵ | |
| استنطاق | ه | ند | یه | یه | ج | ح | ه | ج | ز | |
| اعداد حروف مستنطقه | ۵ | ۵۴ | ۶ | ۶ | ۳ | ۸ | ۵ | ۳ | ۷ | ۴۳۴۴ |

(ش) صاحب ملخص تسلیم نے صنعت ماضیه یعنی (البسط تناصف) کا ذکر نہین فرمایاہے بلکه بسط تنصیف کی تعریف کی ہے اور یه ایک خاص قسم ہے جو بسط تناصف کے سواہے لہذا ہم اس کو اقسام بسط سے اکیسوین قسم قرار دیتے ہین آپ فرماتے ہین که بسط تنصیف مین اعداد قابل تنصیف کو اوس وقت تک نصف کرتے چلے جاوین جب تک که تنصیف ناممکن ہو پس آخر پر جو عدد ناقابل تنصیف باقی ره جائے گا وہی حساب مین محسوب ہوگا ہم کہتے ہین که اعداد غیر قابل تنصیف

بحال خود رہین گے۔

مثلاً ہم نے لفظ (سعید) کا بسط تنصیف کیا تو س کے عدد ۶۰ لئے جسکی تنصیف ۳۰ ہے اور پھر اس کی تنصیف ۱۵ ہے چون کہ ۱۵ کی تنصیف بلا کسر کے نہین ہو سکتی لہذا ہم نے س کا عدد (۱۵) قرار دیا۔

پھر ع لیا تو اس کے عدد ۷۰ ہین جس کی تنصیف ۳۵ ہے اور ۳۵ نا قابل تنصیف ہے لہذا ع کے اعداد ۳۵ قرار پائے۔

پھر ہم نے ی لی جس کے عدد ۱۰ ہین۔ ۱۰ کی تنصیف (۵) ہوئی اور (۵) نا قابل تنصیف ہین لہذا ی کے عدد (۵) قائم ہوئے۔

پھر د لی جس کے عدد ۴ ہین اور ۴ کی تنصیف کی تو ۲ رہے پھر ۲ کی تنصیف کی تو (۱) رہا اور ایک نا قابل تنصیف ہے لہذا د کا عدد ایک قرار پایا۔

اس عمل سے لفظ سعید کے اصلی عدد جو ۱۴۴ تھے (۵۶) رہ گئے۔

صاحب ملخص تسلیم نے اس کی تفہیم اچھی طرح سے نہین کی ہے۔ اور ہم نے اور کتابون کے مقابلہ کے بعد نتیجہ مستخرجہ کو ہدیۂ ناظرین کیا ہے۔

اب ہم اس صنعت کے لحاظ سے مناسب خیال کرتے ہین کہ اعداد جمل کی ایک خاص جنتری اسی موقع پر ہدیۂ ناظرین کرین جس سے حساب اعداد مین بڑی سہولت حاصل ہوگی۔

| حروف ابجد | عمل تنصیف | عدد قائمہ |
|---|---|---|
| ا | نا قابل تنصیف | ۱ |

| حروف ابجد | عمل تنصیف | عدد قائمہ |
|---|---|---|
| ب | ۲ بعد تنصیف ۱ ـ | ۱ |
| ج | ۳ ناقابل تنصیف | ۳ |
| د | ۴ ـ ۲ ـ ۱ ـ | ۱ |
| ہ | ۵ ناقابل تنصیف | ۵ |
| و | ۶ ـ ۳ ـ | ۳ |
| ز | ۷ ناقابل تنصیف | ۷ |
| ح | ۸ ـ ۴ ـ ۲ ـ ۱ ـ | ۱ |
| ط | ۹ ناقابل تنصیف | ۹ |
| ی | ۱۰ ـ ۵ ـ | ۵ |
| ک | ۲۰ ـ ۱۰ ـ ۵ ـ | ۵ |
| ل | ۳۰ ـ ۱۵ ـ | ۱۵ |
| م | ۴۰ ـ ۲۰ ـ ۱۰ ـ ۵ ـ | ۵ |
| ن | ۵۰ ـ ۲۵ ـ | ۲۵ |
| س | ۶۰ ـ ۳۰ ـ ۱۵ ـ | ۱۵ |
| ع | ۷۰ ـ ۳۵ ـ | ۳۵ |
| ف | ۸۰ ـ ۴۰ ـ ۲۰ ـ ۱۰ ـ ۵ ـ | ۵ |
| ص | ۹۰ ـ ۴۵ ـ | ۴۵ |
| ق | ۱۰۰ ـ ۵۰ ـ ۲۵ ـ | ۲۵ |

| حروف ابجد | عمل تنصیف | عدد قائمہ |
|---|---|---|
| ر | ۲۰۰ - ۱۰۰ - ۵۰ - ۲۵ - | ۲۵ |
| ش | ۳۰۰ - ۱۵۰ - ۷۵ - | ۷۵ |
| ت | ۴۰۰ - ۲۰۰ - ۱۰۰ - ۵۰ - ۲۵ | ۲۵ |
| ث | ۵۰۰ - ۲۵۰ - ۱۲۵ - | ۱۲۵ |
| خ | ۶۰۰ - ۳۰۰ - ۱۵۰ - ۷۵ - | ۷۵ |
| ذ | ۷۰۰ - ۳۵۰ - ۱۷۵ | ۱۷۵ |
| ض | ۸۰۰ - ۴۰۰ - ۲۰۰ - ۱۰۰ - ۵۰ - ۲۵ - | ۲۵ |
| ظ | ۹۰۰ - ۴۵۰ - ۲۲۵ - | ۲۲۵ |
| غ | ۱۰۰۰ - ۵۰۰ - ۲۵۰ - ۱۲۵ | ۱۲۵ |

متاخرین سے کسی طبّاع شاعر نے ایک ظالم کی وفات کی تاریخ اسی صنعت مین لکھی ہے وہو ہذا

| | |
|---|---|
| تا روز جزا فتنہ گرے رفت بخواب | او رست ز خلق و رست خلقے ز عذاب |
| بسط تنصیف سال رحلت گردید | بگذشت ز خلق ظالم خانہ خراب ۱۵۷ھ |

(ت) بسط کی بائیسوین قسم بسط تضارب ہے۔ صاحب معدن الجواہر فرماتے ہین کہ ایک لفظ (جس کو طالب کہتے ہین) کے ایک حرف کو دوسرے لفظ (جس کا نام مطلوب ہے) کے ایک حرف مین ضرب دیکر حاصل ضرب سے بقاعدۂ استنطاق نیا حرف پیدا کرنے کا نام (بسط تضارب) ہے مثلاً ہم کسی شادی کی تاریخ کے لئے خالد کو دولہا فرض کرین۔ اور ہندہ کو اوس کی دلہن

تو خالد اصطلاح جمل مین طالب ہوگا اور ہندہ مطلوب۔ اور ان کے حروف مع اعداد حسب ذیل ہون گے

خ/۶۰۰ ا/۱ ل/۳۰ د/۴ × ہ/۵ ن/۵۰ د/۴ ہ/۵

| | |
|---|---|
| پس (خ) کے عدد کو عدد (ہ) مین ضرب دینے سے | ۳۰۰۰ حاصل ہوئے |
| اور (ا) کے عدد کو عدد (ن) مین ضرب دینے سے | ۵۰ ״ |
| اور عدد (ل) کو عدد (د) مین ضرب دینے سے | ۱۲۰ ״ |
| اور عدد (د) کو عدد (ہ) مین ضرب دینے سے | ۲۰ ״ |

اب ہم نے بقاعدۂ استنطاق ۳۰۰۰ سے ایک صفر چھوڑ کر ۳۰۰ سے (ش) حاصل کیا اور ۵۰ سے (ن) اور ۱۲۰ سے (ک-ا) اور ۲۰ سے (ک) پس ش ن ک اک کے مجموعی عدد ۳۹۱ ہین اور یہی گویا سنۂ مطلوب ہے

تاریخ ذیل ایک واقعۂ قتل کے متعلق اسی صنعت مین لکھی گئی ہے۔

| | |
|---|---|
| وصل معشوق عاشق ہو گیا بعد از قصاص | قاتل و مقتول کو یک جا کیا تلوار نے |
| سال سمت رند نے بسط تضارب سے کیا | جان ہی کر قتل شیرین کو کیا سردار نے |

(التشریح)

| حروف مقتول (شیرین) | ش | ی | ر | ی | ن |
|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۳۰۰ | ۱۰ | ۲۰۰ | ۱۰ | ۵۰ |
| حروف قاتل (سردار) | س | ر | د | ا | ر |
| اعداد | ۶۰ | ۲۰۰ | ۴ | ۱ | ۲۰۰ |
| حاصل ضرب اعداد | ۱۸۰۰۰ | ۲۰۰۰ | ۸۰۰ | ۱۰ | ۱۰۰۰۰ |
| استنطاق | ض-ا | ر | ض | ی | ق |
| اعداد حروف مستنطقہ | ۸۰۱ | ۲۰۰ | ۸۰۰ | ۱۰ | ۱۰۰ |

میزان اعداد حروف مستنطقہ ۱۹۱۱ سمت

(ث) بسط کی تیئیسوین قسم بسطِ تکسّر ہے۔ کسور صحیحہ حروفِ لفظِ مطلوب سے بقاعدۂ استنطاق نئے حروف کے حاصل کرنے کو بسط تکسّر کہتے ہین۔

واضح ہو کہ کسور ۹ ہین

$\frac{1}{2}$ $\frac{1}{3}$ $\frac{1}{4}$ $\frac{1}{5}$ $\frac{1}{6}$ $\frac{1}{7}$ $\frac{1}{8}$ $\frac{1}{9}$ $\frac{1}{10}$

لفظ مطلوب سے ہر ایک حرف کے عدد مین جو کسر جتنی بار کاملًا تقسیم پاتی ہو یعنی طرح ہوتی ہو اس کو لکھ لین۔ پھر اون کسرات سے بقاعدۂ استنطاق حروف حاصل کرین اور جب یہی عمل کل حروف لفظ مطلوب کی نسبت کامل ہو جائے تو حروف مستنطقہ کے اعداد کو جمع کر لین وہی نتیجہ ہوگا بسط تکسّر کا۔ جن حروف کے اعداد مین یہ قاعدہ جاری نہ ہوتا ہو وہ بحال خود رہینگے۔ بعض محققین نے کہا ہے کہ ان حروف کا ترک کرنا اولیٰ ہے۔ لیکن غلبہ صورت اول پر ہے۔

مثلاً ہم نے چاہا کہ لفظ حامد کا بسط تکسّر کرین تو پہلے ہم نے ح کو لیا اور دیکھا کہ اس کا عدد ۸ ہے اور ۸ کا $\frac{1}{2}$ = ۴ اور $\frac{1}{4}$ = ۲ اور $\frac{1}{8}$ = ۱ پس ۴ کا استنطاق د ہوا اور ۲ کا ب اور ۱ کا الف۔

پھر الف کو لیا جس کا عدد ۱ ہے۔ یہ کسی کسر پر تقسیم نہین پاتا لہذا اسکو بحال خود رکھا اور اس کا استنطاق وہی الف ہوا۔

پھر م کو لیا جس کے عدد ۴۰ ہین اس کا $\frac{1}{2}$ = ۲۰ کے اور $\frac{1}{4}$ = ۱۰ اور $\frac{1}{5}$ = ۸ — اور $\frac{1}{8}$ = ۵ — اور $\frac{1}{10}$ = ۴ — پس ۲۰ سے ک حاصل ہوا۔ ۱۰ سے ی اور ۸ سے ح اور ۵ سے ہ اور ۴ سے (د)

پھر د کو لیا جس کا عدد ۴ ہے اس کا $\frac{1}{2}$ = ۲ — اور $\frac{1}{4}$ = ۱ —

پس (۲) سے ب حاصل ہوئی اور (۱) سے الف ۔

اب ہم نے حروف مستنطقہ د ۔ ب ۔ ا ۔ ا ۔ ک ۔ ی ۔ ح ۔ ہ
د ۔ ب ۔ ا ۔ کو جمع کر کے ان کے اعداد مجموعی (۵۸) حاصل کئے یہی ہے
(حامد) کا بسط تکسّر ۔

کسی چھپے رستم کی ایک تاریخ ہمارے گوش زد ہوئی ہے جس مین اس نے
اسی صنعت کا استعمال کیا ہے ۔ اگرچہ اس نے ہجو کی ہے لیکن ہم اپنے کام سے کام
رکھتے ہین اور اس تاریخ کو تمثیلاً ہدیہ ناظرین کرتے ہین ۔

| | |
|---|---|
| اے مار سیاہ کس ندانست | این حال کہ بغتۃً بمیری |
| مالت برود بدست اغیار | زانان کہ تو گویا فقیری |
| بود آن کہ مدام فاقہ بدمست | تو دولت شد بعہد پیری |
| کیا شان خدا ہے ایک دم مین | دولت سے بدل گئی فقیری |
| ہے بسط تکسّر اس کی تاریخ | میراث مین مل گئی امیری |

(نوٹ) معزز ناظرین ہم کو معاف فرماوین کہ ہم نے بضمن لطائف حتی الامکان تواریخ ہجو سے احتراز کیا ہے لیکن جب صنعت مطلوبہ مین کوئی اور تاریخ ہم کو نہ ملی تو ناگزیر ایسی تاریخون کو پیش کیا ہے جیسی یہ تاریخ ہے اور مورّخ کے نام کو دانستہ ترک کیا ہے ۔

## (تشریح)

| حروف | م | ی | ر | ا | ث | م | ی | ن | م | ل | ک | ی | ا | م | ی | ر | ی | میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد و کسورات | ۴۰ | ۱۰ | ۲۰۰ | ۱ | ۵۰۰ | ۴۰ | ۱۰ | ۵۰ | ۴۰ | ۳۰ | ۲۰ | ۱۰ | ۱ | ۴۰ | ۱۰ | ۲۰۰ | ۱۰ | ۰ |
| ۱/۲ | ۲۰ | ۵ | ۱۰۰ | ۰ | ۲۵۰ | ۲۰ | ۵ | ۲۵ | ۲۰ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ | ۰ | ۲۰ | ۵ | ۱۰۰ | ۵ | ۶۰۵ |
| ۱/۳ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۱۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۱۰ |
| ۱/۴ | ۱۰ | ۰ | ۵۰ | ۰ | ۱۲۵ | ۱۰ | ۰ | ۰ | ۱۰ | ۰ | ۵ | ۰ | ۰ | ۱۰ | ۰ | ۵۰ | ۰ | ۲۷۰ |
| ۱/۵ | ۸ | ۲ | ۴۰ | ۰ | ۱۰۰ | ۸ | ۲ | ۱۰ | ۸ | ۶ | ۴ | ۲ | ۰ | ۸ | ۲ | ۴۰ | ۲ | ۲۴۲ |
| ۱/۶ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۵ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۵ |
| ۱/۷ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ |
| ۱/۸ | ۵ | ۰ | ۲۵ | ۰ | ۰ | ۵ | ۰ | ۰ | ۵ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۵ | ۰ | ۲۵ | ۰ | ۷۰ |
| ۱/۹ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ |
| ۱/۱۰ | ۴ | ۱ | ۲۰ | ۰ | ۵۰ | ۴ | ۱ | ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۱ | ۰ | ۴ | ۱ | ۲۰ | ۱ | ۱۲۱ |
| میزان | ۴۷ | ۸ | ۲۳۵ | ۰ | ۵۲۵ | ۴۷ | ۸ | ۴۰ | ۴۷ | ۳۹ | ۲۱ | ۸ | ۰ | ۴۷ | ۸ | ۲۳۵ | ۸ | ۱۳۳۳ |

تاریخ متذکرۂ بالا مین مورخ نے لفظ ملگئی مین صرف ایک یا محسوب کی ہے یہ اسکا تسامح اور قواعد جمل سے ناواقفیت ہے ۔

دو الف کے اعداد کو اس نے محسوب نہین کیا ہے ۔ یہ عمل درست ہے اس لیے کہ عدد الف کسرات پر تقسیم نہین ہوتا اور قاعدہ متذکرۂ بالا نے اس کی اجازت دی ہے کہ ایسے حروف کے عدد خواہ محسوب کرین یا نہ کرین مورّخ کو اختیار ہے ۔

ہماری ذاتی رائے یہ ہے کہ جب بسط تکسّر مین صرف کسرات سے کام لیا جائے تو ان حروف کو داخل حساب نہ کرنا چاہیئے جن کے اعداد کی تقسیم کسرات پر نہین ہوتی اور ایسا حرف صرف الف ہے ۔ لائق مورّخ نے جو عمل کیا ہے وہ درست ہے ۔

( خ ) بسط کی چوبیسوین قسم بسط تقوّی ہے ۔ بقول صاحب معدن الجواہر اسکی تین قسم ہین ۔ (۱) ضرب باطن در باطن (۲) ضرب ظاہر درظاہر ۔ (۳) ضرب باطن در ظاہر ۔ اب ہم قسم اول کی حقیقت عرض کرتے ہین جس کو اہل جمل نے بسط تضارب باطن سے بھی موسوم کیا ہے ۔ پس ہمارے سلسلۂ شمار صنائع بسط مین چوبیسوان نمبر اسیکا ہے ۔ متقدمین محقّق نے قسم اول و دوم کا ذکر کیا ہے اور قسم سوم غالباً متاخرین کی ایجاد ہے ۔

ایک حرف کے عدد کو اوسی عدد مین ضرب دیکر حاصل ضرب سے بقاعدۂ استنطاق دوسرے حرف یا حروف کے حاصل کرنے کا نام بسط تضارب باطن ۔ یا بسط تقوّی نمبر (۱) ہے ۔ اصطلاح جمل مین باطن ۔ عدد حرف کا نام ہے ۔ اور ظاہر مرتبۂ حرف کو کہتے ہین ۔

صاحب معدن الجواہر نے مراتب حروف کو بلحاظ سلسلۂ حروف تہجی قائم کیا ہے یعنی ابجد آدم پر آپ نے سلسلۂ مراتب کو مبنی فرمایا ہے ہمکو اس سے اختلاف ہے ۔ ہماری راے مین مراتب حروف کا نمبر سلسلۂ ابجد نوحی پر ہونا چاہیئے ۔

الحاصل صنعت ضرب باطن در باطن کے سمجہانے کے لئے لفظ حامد کو ہم پیش کرتے ہین جس کا بسط تقوّی نمبر (۱) ہم کو مقصود ہے ۔

حرف اول (ح) کے عدد (۸) ہین جب ہم نے (۸) کو (۸) مین ضرب دیا تو حاصل ضرب (۶۴) ہوا جس کا استنطاق ۔د ۔ و ۔ ہے ۔

پہر (الف) کے عدد (۱) کو (۱) مین ضرب دیا تو وہی ایک حاصل قرار پایا جس کا حرف مستنطقہ وہی الف ہے ۔

پہر (میم) کے عدد (۴۰) کو (۴۰) مین ضرب دیا تو حاصل ضرب (۱۶۰۰) ہوا جس کے استنطاق سے حروف خ ۔ ا ۔ حاصل ہوئے ۔

پہر (د) کے عدد (۴) کو (۴) مین ضرب دیا تو ۱۶ ہوئے جس کا استنطاق و ۔ ا ۔ ہے ۔

اب ہم نے کل حروف مستنطقہ د ۔ و ۔ ا ۔ خ ۔ ا ۔ و ۔ ا کے اعداد کو جمع کیا تو اعداد ۶۱۹ حاصل ہوئے پس اس صنعت کی وجہ سے حامد کے اعداد جو ۵۳ تھے ۶۱۹ ہو گئے ۔

تاریخ ذیل کسی مؤرّخ نے اسی صنعت مین لکھی ہے جو تمثیلاً پیش کی جاتی ہے ۔

| | |
|---|---|
| بیاہ کر لائے مہارا نی کو | شنبو پرشاد ہین قسمت کے دھنی |
| دانت اوس کے ہین مصفّا گوہر | لبِ جان بخش عقیقِ یمنی |
| جسم ہے حسن کے سانچہ مین ڈھلا | اور ٹپک پڑتی ہے نازک بدنی |
| مال و دولت کی ہے دیہی دُلہن | شان وشوکت سے ہر وہ مستغنی |
| ضرب باطن سے ہوا سال عیان | واہ وا آج بنے کی ہے بنی ۱۸۵۶ء |

## (التشریح)

| حروف | و | ا | ه | و | ا | ا | ج | ب | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ٦ | ١ | ٥ | ٦ | ١ | ١ | ٣ | ٢ | ٥٠ |
| حاصل ضرب | ٣٦ | ١ | ٢٥ | ٣٦ | ١ | ١ | ٩ | ٤ | ٢٥٠٠ |
| حروف مستنطقه | وج | ا | ه ب | وج | ا | ا | ط | د | ش ب |
| اعداد | ٩ | ١ | ٧ | ٩ | ١ | ١ | ٩ | ٤ | ٥٠٢ |

| حروف | ی | ک | ی | ه | ے | ب | ن | ی | میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ١٠ | ٢٠ | ١٠ | ٥ | ١٠ | ٢ | ٥٠ | ١٠ | |
| حاصل ضرب | ١٠٠ | ٤٠٠ | ١٠٠ | ٢٥ | ١٠٠ | ٤ | ٢٥٠٠ | ١٠٠ | |
| حروف مستنطقه | ق | ت | ق | ه ب | ق | د | ش ب | ق | |
| اعداد | ١٠٠ | ٤٠٠ | ١٠٠ | ٧ | ١٠٠ | ٤ | ٥٠٢ | ١٠٠ | ١٨٥٦ |

( ذ ) بسط تقوّی کی دوسری قسم ۔ ضرب ظاہر در ظاہر ہے اور یہ بسط کی چھپنویں

قسم ہے۔ حروف مادّہ کے اعداد مرتبہ کو انہین اعداد مین ضرب دینے کا نام ضرب ظاہر در ظاہر یا بسط تضارب ظاہر ہے۔ ہم بضمن تعریف صنعت ماضیہ بیان کر آئے ہین کہ اصطلاح جمل مین مرتبۂ حروف کو ظاہر کہتے ہین۔

صاحب ملخص تسلیم نے فرمایا ہے کہ درجہ حروف کو اوسی درجہ مین ضرب دینے کا نام بسط ظاہر در ظاہر ہے۔ ہمارا خیال ہے کہ آپ سے تسامح ہوا ہے یعنی آپ نے مرتبہ کو درجہ کہا ہے۔ مدارج حروف آحاد۔ عشرات۔ مآت۔ اور الوف کو کہتے ہین اور مراتب حروف سے ہر ایک درجہ کے حروف کا سلسلہ وار مرتبہ مراد ہے نقشۂ ذیل مین ہم نے مراتب حروف کا اظہار نمبروار کیا ہے تاکہ اس صنعت کے سمجھنے مین آسانی ہو۔

| درجہ | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| درجہ آحاد | نام حرف | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط |
| | نمبر مرتبہ | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
| | عدد جمل | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
| درجہ عشرات | نام حرف | ی | ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص |
| | نمبر مرتبہ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ |
| | عدد جمل | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ |
| درجہ مآت | نام حرف | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ |
| | نمبر مرتبہ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ |
| | عدد جمل | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ |
| درجہ الوف | نام حرف | غ | | | | | | | | |
| | نمبر مرتبہ | ۲۸ | | | | | | | | |
| | عدد جمل | ۱۰۰۰ | | | | | | | | |

بعض اہل جمل نے اسی صنعت کو بسط ضرب مراتب کہا ہے۔
نقشۂ بالا کے خانہ ہاے مدارج کے ذیل مین مراتب کا جو نمبر ہر حرف کے ساتہ ہے اوسکی ضرب اوسی عدد مین دیجاتی ہے۔ مثلاً اگر ہم لفظ حامد مین یہ صنعت جاری کرنا چاہین تو ح کے نمبر مرتبہ ۸ کو ۸ مین ضرب دین گے اور حاصل ضرب ۶۴ سے بروے استنطاق حروف د۔ و۔ حاصل کرین گے۔
پھر الف کے عدد مرتبہ (۱) کو (۱) مین ضرب دیکر حاصل ضرب (۱) سے الف حاصل کرین گے۔
اسی طرح م کے نمبر مرتبہ ۱۳ کو ۱۳ مین ضرب دینے سے اعداد ۱۶۹ حاصل ہون گے جن سے حروف مستنطقہ ط و ا لئے جائین گے۔
علی ہذا د کے عدد مرتبہ ۴ کو ۴ مین ضرب دیکر حاصل ضرب ۱۶ سے حروف و ا۔ کا استنطاق کرین گے۔
بالآخر حروف مستنطقہ د۔ و۔ ا۔ ط۔ ا۔ و۔ ا۔ کے اعداد مجموعی ۲۸۔ لفظ حامد کے اعداد قرار پائین گے۔
ہماری راے مین اس صنعت کا تعلق جمل سے نہین ہے بلکہ من وجہ اسکو بذیل جمل بیان کیا گیا ہے تاکہ صنعت بسط کے اقسام مروّجہ مکمّل ہون۔
کسی طبّاع مورّخ نے تاریخ ذیل اسی صنعت مین لکھی ہے جس کو ہم تمثیلاً ہدیۂ ناظرین کرتے ہین۔

| | | |
|---|---|---|
| ہوئے گھائل رضاخان ایک دم مین | | نثار دم کبھی حق کی رضا مین |
| اوسی دم چلدئے ملکِ فنا سے | | ہوئے ممتاز اقلیم بقا مین |

| | |
|---|---|
| شہید خنجر ظالم ہین مظلوم | ملی خلد برین اس کی جزا مین |
| ہوا سال شہادت ضرب ظاہر | چلو قربان ہوئے راہ خدا مین ۱۲ھ |

(التشریح)

| حروف | چ | ل | و | ق | ر | ب | ا | ن | ہ | و | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نمبر مراتب | ۳ | ۱۲ | ۶ | ۱۹ | ۲۰ | ۲ | ۱ | ۱۴ | ۵ | ۶ | ۱۰ |
| حاصل ضرب | ۹ | ۱۴۴ | ۳۶ | ۳۶۱ | ۴۰۰ | ۴ | ۱ | ۱۹۶ | ۲۵ | ۳۶ | ۱۰۰ |
| استنطاق | ط | قمد | لو | شسا | ت | د | ا | قصو | که | لو | ق |
| اعداد | ۹ | ۹ | ۹ | ۱۰ | ۴۰۰ | ۴ | ۱ | ۱۶ | ۷ | ۹ | ۱۰۰ |

| حروف | ی | ر | ا | ہ | خ | د | ا | م | ی | ن | [illegible] |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نمبر مراتب | ۱۰ | ۲۰ | ۱ | ۵ | ۲۴ | ۴ | ۱ | ۱۳ | ۱۰ | ۱۴ | |
| حاصل ضرب | ۱۰۰ | ۴۰۰ | ۱ | ۲۵ | ۵۷۶ | ۱۶ | ۱ | ۱۶۹ | ۱۰۰ | ۱۹۶ | |
| استنطاق | ق | ت | ا | که | ضعو | یو | ا | قسط | ق | قصو | |
| اعداد | ۱۰۰ | ۴۰۰ | ۱ | ۷ | ۱۸ | ۷ | ۱ | ۱۶ | ۱۰۰ | ۱۶ | ۱۲۴۰ھ |

(ض) صنعت بسط کی چھبیسوین قسم اور بسط مقوّی کی تیسری قسم بسط تضارب باطن در ظاہر ہے جس سے عدد حرف کو نمبر مرتبہ حرف مین ضرب دینا مقصود ہے بعض متاخرین نے اپنی روشن خیالی سے یہ تیسری قسم پیدا کی ہے جس کا ذکر متقدمین نے

نہین کیا۔ البتہ صاحب معدن الجواہر اور ملخص تسلیم نے اس کا ذکر فرمایا ہے۔
صاحب ملخص تسلیم نے اس کی تعریف مین بہی مرتبہ کو درجہ سے تعبیر کیا ہے۔
اور ہماری راے مین یہ صرف تسامح ہے۔

حاصل یہ ہے کہ عدد حرف کو نمبر مرتبہ مین ضرب دیکر حاصل ضرب سے بقاعدہ استنطاق حروف کے حاصل کرنے کا نام بسط تضارب ظاہر در باطن یا باطن در ظاہر ہے۔

مثلاً لفظ حامد سے ح کو لو جس کا عدد ۸ ہے اور نمبر مرتبہ بہی ۸ ہے پس ۸ کو ۸ مین ضرب دو۔ حاصل ضرب ۶۴ سے حروف د۔و۔ کا استنطاق کرو۔

پہر الف کو لو جس کا عدد ایک ہے اور نمبر مرتبہ بہی (۱)۔ اور حاصل ضرب بہی (۱) پس اس کا استنطاق وہی الف ہوا۔

پہر م کو لو جس کا عدد ۴۰ ہے اور نمبر مرتبہ ۱۳۔ پس ۴۰ کو ۱۳ مین ضرب دینے سے حاصل ضرب ۵۲۰ ہوا اور اسکا استنطاق۔ ک ہ۔

پہر د کو لو جس کا عدد ۴ ہے اور نمبر مرتبہ بہی ۴ ہے۔ پس ۴ کو ۴ مین ضرب دینے سے ۱۶ حاصل ہوئے اور اس کے استنطاق سے حروف و ا۔ ہاتہ آئے۔

اب کل حروف مستنطقہ د۔و۔ا۔ک۔ ہ۔و۔ا۔ سے اعداد مجموعی ۴۳ حاصل ہوئے اور یہی اعداد لفظ حامد کے داخل حساب تاریخ ہو گئے
رند ناگپوری نے اسی صنعت مین ایک تاریخ لکہی ہے جس کو ہم ذیل مین

ہدیۂ ناظرین کرتے ہین ۔

اُدہر دل لگی مین اشارہ ہوا — اِدہر آنکھہ مین تیرگی چھا گئی
ارے ہاتہ لگنا بہانہ ہوا — فریسون کی یان عقل چکرا گئی
سدہاری وہ دنیا سے اک آن مین — کسی نے کہا کچھہ نہ کچھہ کھا گئی
کھلا کچھہ نہ اسکی حقیقت کا راز — غرض اپنے عاشق کو پٹوا گئی
جو کی فکر تاریخ ۔ ظاہر کے ساتہ — ہوئی ضرب باطن قضا آ گئی
۱۹۹۵ اسمت

(تشریح)

| حروف | ق | ض | ا | ا | گ | ی | ی | میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عدد حروف | ۱۰۰ | ۸۰۰ | ۱ | ۱ | ۳۰ | ۱۰ | ۱۰ | |
| نمبر مراتب | ۱۹ | ۲۶ | ۱ | ۱ | ۱۱ | ۱۰ | ۱۰ | |
| حاصل ضرب | ۱۹۰۰ | ۲۰۸۰۰ | ۱ | ۱ | ۲۲۰ | ۱۰۰ | ۱۰۰ | |
| استنطاق | ظ ـ ا | ض ک | ا | ا | ک ب | ق | ق | |
| اعداد | ۹۰۱ | ۸۲۰ | ۱ | ۱ | ۲۲ | ۱۰۰ | ۱۰۰ | ۱۹۴۵ |

(ظ) صنعت بسط کی ستائیسوین قسم (بسط تمازج) ہے ۔ صاحب معدن الجواہر نے اس کا ذکر نہایت اجمال کے ساتہ فرمایا ہے ۔ آپ فرماتے ہین کہ طالب کے حروف کو مطلوب کے حروف کے ساتہ امتزاج دینے کا نام بسط تمازج ہے ۔ ہم کہتے ہین کہ صرف اس قدر تعریف سے واضع کا مقصد مشتاقان فن کی سمجھہ مین نہین آسکتا

یہ صنعت دراصل دو حروف یا دو الفاظ یا دو نام یا دو فقرون یا دو مصرعون یا دو اشعار مین ہوسکتی ہے بشرطیکہ دونون کے حروف تعداداً مساوی ہون

ایک کا نام طالب ہوگا اور دوسرے کا نام مطلوب ۔
پس ہم کو چاہیئے کہ طالب کے پہلے حرف کے عدد کو مطلوب کے پہلے حرف کے عدد کے ساتھ بقاعدۂ ترتیب مقطّعات جمع کرین اور آخر پر اون اعداد مجموعہ کی میزان دیدین تو حاصل جمع سنۂ مطلوب ہوگا ۔
مثلاً ہم چاہتے ہین کہ ایک شادی کی تاریخ اس صنعت مین لکھین دولہا کا نام حامد ہے اسی کو اصطلاح جمل مین طالب کہین گے اور دلہن کا نام ہندہ جس کا اصطلاحی اسم مطلوب ہے ۔ پس طالب کے حرف اول ح کے ۸ عدد کو مطلوب کے حرف اول ہ کے ۵ عدد کے ساتھ ہم نے بقاعدہ ترتیب مقطعات جمع کیا تو ۵۸ ہوئے اسی طرح ہم ہر ایک حرف طالب و مطلوب کی نسبت عمل کرین گے اور میزان کل سے سنۂ مطلوب حاصل ہوگا ۔ ملاحظہ ہو نقشۂ ذیل جس مین حامد و ہندہ کا تمازج ہے ۔

| حروف و اعداد طالب | | حروف و اعداد مطلوب | | تمازج اعداد بترتیب مقطّعات |
|---|---|---|---|---|
| ح | ۸ | ہ | ۵ | ۸ ۵ |
| ا | ۱ | ن | ۵۰ | ۱ ۰ ۵ |
| م | ۴۰ | د | ۴ | ۴ ۰ ۴ ۴ |
| د | ۴ | ہ | ۵ | ۴ ۵ |
| میزان کل یعنی سنۂ مطلوب | | | | ۱ ۰ ۵ ۳ |

خانہ ۵ کے اعداد کا مجموعہ (۱۰۵۳) سنۂ مطلوب ہے جو صنعت بسط تمازج سے حاصل ہوا ۔

تاریخ ذیل جو اسی صنعت مین لکھی گئی ہے ہدیۂ ناظرین کی جاتی ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ہمارے دوست دیبی داس یکتا | | ہوئے جس دم گجا بائی سے منسوب |
| صفا سے کہدیا اہل جمل نے | | ہین راجہ طالب اور رانی ہین مطلوب |
| بحسن صنعت بسط تمایح | ۱۹۱۱ | کہا سمّت کا سنہ بندہ نے کیا خوب |

(تشریح)

| حروف و اعداد طالب | | حروف و اعداد مطلوب | | تمایح اعداد بترتیب مقطّعات |
|---|---|---|---|---|
| د | ۴ | گ | ۲۰ | ۴ ۰ ۲ |
| ی | ۱۰ | ج | ۳ | ۰ ۱ ۳ |
| ب | ۲ | ا | ۱ | ۲ ۱ |
| ی | ۱۰ | ب | ۲ | ۰ ۱ ۲ |
| د | ۴ | ا | ۱ | ۴ ۱ |
| ا | ۱ | ی | ۱۰ | ۱ ۰ ۱ |
| س | ۶۰ | ی | ۱۰ | ۰ ۶ ۰ ۱ |
| میزان کل | | | | ۱ ۱ ۹ ۱ سمّت |

(ع) بسط کی اٹھائیسوین قسم (بسط مداخل اربعہ) ہے۔

صاحب ملخص تسلیم نے بحوالہ مطلع العلوم و مجمع الفنون اس کا ذکر کیا ہے اور صاحب معدن الجواہر نے بھی اس کو لکھا ہے۔

اس صنعت کا طریقۂ عمل یہ ہے کہ مادّۂ تاریخ کے ہر ایک لفظ مین ادغامی عمل کرین۔ اس خاص غرض سے صاحبان جمل نے اعداد حروف کے چار قسم

قرار دیئے ہین۔ (۱) کبیر (۲) وسیط (۳) صغیر (۴) اصغر

(۱) عدد کبیر وہ عدد ہے جو حروف لفظ سے بقاعدہ جمل حاصل ہو۔

(۲) وسیط وہ عدد ہے جو کبیر کے ایک مرتبہ احاد کو دوسرے مرتبہ عشرات مین ادغام کرنے کے بعد باقی رہ جائے۔

(۳) صغیر وہ عدد ہے کہ وسیط سے بھی اس کا ایک مرتبہ بوجہ ادغام گھٹ جائے

(۴) اصغر وہ عدد ہے جو اوسی ادغام کے باعث وسیط سے بھی کم مرتبہ ہو

پس ان ہر چہار درجون مین بقاعدہ استنطاق حروف کو پیدا کرنا چاہیئے اور آخر پر اس مجموعہ حروف سے اعداد جمل حاصل کرنا چاہیئے۔

واضح ہو کہ اگر اعداد لفظ مطلوب کے مراتب چار یعنی آحاد و عشرات و مآت و الوف یا اس سے زائد ہون تو ۳ بار یکے بعد دیگرے عمل ادغام ہو سکے گا۔ اگر لفظ مطلوب کے اعدادی مراتب صرف ۳ ہون یعنی آحاد و عشرات و مآت تو عمل ادغام کبھی صرف دو بار ہوگا۔ اسیطرح اگر لفظ مطلوب کے اعدادی مراتب صرف دو ہون یعنی آحاد و عشرات تو اون مین عمل ادغام کبھی صرف ایک دفعہ ہوگا۔ لیکن کل حالتون مین یہ صنعت بسط مداخل اربعہ سے موسوم ہوگی اس لئے کہ بشرط گنجایش چار درجے تک اس مین استنطاق کا عمل کیا جاتا ہے۔

صاحب ملخص تسلیم نے اس صنعت کے قاعدہ کو تو بیان فرما دیا ہے لیکن غالباً خود اس کو سمجھا نہین یہی وجہ ہے کہ تمثیل کے عمل مین غلطی کی ہے اور صاحب معدن الجواہر نے مؤلف موصوف کے بیان کی نقل فرما دی ہے۔

اب ہم مشتاقان فن جمل کے سمجھانے کے لئے ۳ نظیرین پیش کرتے ہین

(۱) لفظ وزیراعظم جس کے اعداد مجموعی ۱۲۳۴ ہین۔ (۲) لفظ معدلت جس کے اعداد ۵۴۴ ہین اور (۳) لفظ حامد جس کے اعداد ۵۳ ہین

(**تمثیل اول**) وزیراعظم کے اعداد ۱۲۳۴ کا نام عدد کبیر ہے۔
ہم نے بقاعدۂ بالا اس عدد کا استنطاق کیا تو حروف د ج ب ا حاصل ہوئے پھر ہم نے ۱۲۳۴ مین مرتبۂ آحاد کے عدد ۴ کو عشرات مین ادغام کیا تو ۱۲۷ ہوگئے یہ عدد وسیط ہے جس سے بقاعدۂ استنطاق ز ب ا حاصل کیا۔ پھر ۱۲۷ کے پہلے مرتبہ کو دوسرے مین ادغام کیا تو ۱۹ ہوے اور یہ عدد صغیر ہے جس سے حروف مستنطقہ ط۔ ا حاصل کئے۔ پھر ۱۹ کے پہلے مرتبہ کو دوسرے مین ادغام کیا تو ۱۰ ہوگئے اور یہ عدد اصغر ہے اور اس کا استنطاق کیا تو ی حاصل ہوئی۔ پس لفظ وزیراعظم کے بسط مداخل اربعہ سے حروف د ج ب ا ز ب ا ط ا ی ۔ حاصل ہوئے جن کے اعداد کا مجموعہ ۵۰ ہے اور یہی عدد شامل حساب مادّۂ تاریخ ہوگا۔

(**تمثیل دوم**) لفظ معدلت کے اعداد ۵۴۴ ہین اور یہ عدد کبیر ہے۔
اب ہم نے اس کا استنطاق کیا تو حروف د د ہ حاصل ہوئے۔ پھر ہم نے آحاد کے ۴ کو عشرات مین ادغام کیا تو ۵۸ ہوئے اور یہی عدد وسیط ہے جس سے حروف مستنطقہ ح ہ حاصل ہوئے۔ پھر ہم نے ۵۸ کے آحاد کو عشرات مین ادغام کیا تو ۱۳ ہوئے اور یہ عدد صغیر ہے جس کے حروف مستنطقہ ج ا ہین۔ (واضح ہو کہ لفظ معدلت کے اعداد مرتبہ آت سے زائد نہین ہین) اس کا عدد اصغر ۴ ہے اور حرف د۔ اب ہم نے کل حروف مستنطقہ کو جمع کیا تو د د ہ ح

ہ ج اد حاصل ہوئے جن کے مجموعی اعداد ۴۳ ہین۔ اور یہی اعداد شامل حساب
مادۂ تاریخ ہون گے۔

(تمثیل سوم) لفظ حامد کا عدد کبیر ۵۳ ہے اور اس کے حروف مستنطقہ
ج ہ۔ جب ہم نے ۵۳ کے آحاد کو عشرات مین ادغام کیا تو (۸) حاصل ہوئے
اور یہی عدد وسیط ہے جس کا حرف مستنطقہ ح ہے۔ بدین وجہ کہ لفظ حامد کے
اعداد مراتب عشرات سے زیادہ نہ تھے لہذا ان سے عدد صغیر و اصغر حاصل
نہ ہوسکا۔ اب ہم نے کل حروف مستنطقہ کو جمع کیا تو ج ہ ح کے مجموعی اعداد
۱۶ ہوئے اور یہی داخل حساب مادۂ تاریخ ہون گے۔

اس صنعت سے یہ حاصل ہوا کہ وزیر اعظم کے اعداد ۱۲۳۴ کے عوض
مادۂ تاریخ مین صرف ۴۰ محسوب ہوئے۔ اور اسی طرح لفظ معدلت کے اعداد
۵۴۴ کی جگہ بوجہ صنعت صرف بقدر ۴۳ داخل حساب مادۂ تاریخ ہوئے اور
لفظ حامد کے ۵۴ عدد کے عوض حساب مادہ مین بوجہ صنعت صرف ۱۶ الٹی گئے

افسوس ہے کہ مطلع العلوم کا کوئی نسخہ ہم کو نہ ملا ورنہ ہم اوس سے معلوم
کرتے کہ اس صنعت کی تعریف اوس نے کس طریقہ پر کی ہے۔

ہم اس موقع پر صاحب ملخص تسلیم کی عبارت کو لفظ بلفظ نقل کردیتے ہین
تا کہ اگر ہم سے عملاً کچھہ غلطی ہوئی ہو تو ذی علم افراد اوس کی تصحیح فرما سکین ہم نے انکی
عبارت پر جدولی علامت کی ہے اور جا بجا فارسی زبان مین اوسپر جرح بھی۔

آپ فرماتے ہین کہ ہر لفظ یا عبارتے را کہ خواہند بحساب ابجد عدد برآرند
واز عدد حروف حاصل کنند۔ و عدد حروف بر چہار گونہ است کبیر۔

وسیط ـ صغیر ـ اصغر ـ کبیر آن که عدد اصلی الفاظ یا عبارت باشد ہر قدر که بود
و عدد وسیط آن ست که یک مرتبہ آن را از طرف آحاد کم کنند ـ و عدد صغیر آن ست
که از وسیط یک مرتبہ کم کنند ـ و عدد اصغر آن ست که از ان ہم یک مرتبہ
کم کنند ـ مثلاً لفظ سعید ـ یک صد و چہل و چہار عدد ست حروف آن ـ دم
ق ـ این کبیر باشد و درین عدد سہ مرتبہ واقع شده یکے آحاد که چارست و
دوم مرتبۂ عشرات که چہل ست ـ و سوم مرتبہ مآت که صد ست ـ چون این عدد
را وسیط کنیم یک مرتبۂ آحاد را در مرتبۂ عشرات ادغام نمائیم بدین صورت
یک صد و ہشت شد ـ بنده گوید که ہجده شد یا بر مرتبۂ آحاد اگر صفر را باقی
داریم یک صد و ہشتاد شد وحروف آن (ح ق) و چون خواہیم که این را
صغیر کنیم صفر را که حافظ مرتبۂ عشرات ست در آحاد که ہشت ست ادغام
نمودیم ہجده شد بنده عرض مے کنم که صفر را در ہشت ادغام باید کرد نه ہشت را
در صفر باقی حال ہجده چه طور شد ہمان یک صد و ہشتاد ماند و ہجده در آنصورت
باشد که حافظ مرتبہ را محو کنیم بر خلاف عمل ادغام اوّل بدین صورت حروف آن
ح ی ـ و چون خواہیم که این را اصغر کنیم آحاد را در عشرات ادغام نمودیم
پس نه شد بدین صورت (۹) وحرف آن ط ـ بنده گوید که در ادغام اوّل
صفر را به حفاظت مرتبہ قائم داشتن و در ادغامات ما بعد بر خلاف آن مراتب را
کم کردن چه معنی دارد ـ پس مجموع حروف که از بسط مداخل اربعۂ لفظ سعید حاصل
شد این ست د م ق ح ق ه ق د ی ط انتہیٰ کلامہ من میگویم
که نه چنین باشد بلکه د م ق ح ق ح ی ط باشد ـ بر اصول مصنف مذکور

واضح ہو کہ استنطاقِ حروف مین جو اختلاف کہ ہم کو صاحب ملخص تسلیم اور صاحب معدن الجواہر کے ساتہ ہے اوسکو ہم نے گزشتہ حصہ مین بضمن صنعت (الف) بیان کر دیا ہے۔ لائق مؤلف کی فارسی عبارت مذکورۂ بالا سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ آپ نے سمجھ کر نہین لکہا ہے۔ پس جو کچھ ہم نے سمجہا ہے وہ اوپر عرض کر چکے ہین اور بطور تمثیل ایک لطیف تاریخ ہدیۂ ناظرین کرتے ہین جو ہماری طبعزاد ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| از چار طاق یافت بنا خانۂ خدا | | کاندر دکن بمسجدِ عالی ملقّب ست |
| تاریخ از مداخل اربع شود عیان | | گر حاصلش بصنع تناصف مرتّب ست |

اس تاریخ مین دو صنعتون سے کام لیا گیا ہے (۱) صنعت مداخل اربعہ۔ (۲) صنعت تناصفِ مرتّب۔ اور بدین لحاظ اس کو مجمع الصّنائع بہی کہہ سکتے ہین

واضح ہو کہ مسجد عالی کے اعداد مجموعی ۲۱۸ ہین جن کے حروف مستنطقہ (ح ا ب) ہین۔

جب آحاد کو عشرات مین ادغام کیا تو ۲۹ ہوئے جس سے بقاعدۂ استنطاق حروف (ط ب) حاصل ہوئے۔

پہر ۹ کو ۲ مین ادغام کیا تو ۱۱ ہوئے جس کے حروف مستنطقہ (ا۔ا) ہین۔

پہر ا کو ا مین ادغام کیا تو ۲ ہوگئے جس کا حرف بقاعدۂ مذکور (ب) ہے

اب ہم نے کل حروف مستنطقہ (ح۔ا۔ب۔ط۔ب۔ا۔ا۔ب) کے اعداد کو جمع کیا تو (۲۶) ہوئے اور یہی صنعت مداخل اربعہ کا حاصل ہے۔ پہر اسکی تنصیف بقاعدہ ترتیب کی تو ۱۳۲۶ ہوئے اور یہی سنۂ مطلوب ہے۔

بحمد اللہ صنائع تاریخ کا بیان ختم ہو چکا۔ عجب اتفاق کی بات ہے کہ جس طرح ابجد کے ۲۸ حرف ہین۔ اسی طرح بسط کی ۲۸ صنعت ہین جن کی تعریف ہم نے حصۂ گزشتہ مین عرض کی۔

## دوسری فصل ترقیم کے متعلق

عجم اور ہند کا طریقہ جمل کی غایتِ دوم ترقیم ہے یعنی حروف کا کام اعداد سے لینا اور یہ تاریخ کا عکس ہے۔ اس لئے کہ تاریخ مین اعداد کا کام حروف سے لیتے ہین اور ترقیم مین حروف کا کام اعداد سے۔ سنسکرت نے اس سے بہت کچھہ کام لیا ہے اور اس خاص مقصد کے لئے اعداد حروف کے سوا اون کے پاس الفاظ خاص کے بہی اعداد ہین یعنی متعدد الفاظ ایسے ہین جن کا عدد صرف (۱) ہے اسی طرح بہت سے الفاظ خاص کا عدد صرف ۲ ہے۔ یہی سلسلہ (۱۰) تک چلا گیا ہے۔ عربون نے زمانۂ سلف مین اس طریقہ کو جاری رکھا ہو لیکن فی زماننا اس کا رواج خال خال ہے۔ عجم مین بہی اس کا رواج بہت کم ہے ایک قدیم شعر فارسی ہے جس کو عوام نے شیخ سعدی علیہ الرحمہ سے منسوب کیا ہے صرف اس قدر پتا چلتا ہے کہ عجم مین بزمانۂ سابق اس کا عمل تہا۔ یہی کیفیت ہندوستان کی ہے۔ ہم نے اپنی اوائل عمر مین تو ہندوون مین مراسلت ہوتی ہوئی دیکھی ہے لیکن اب یہ طرز قریب قریب متروک ہے۔ اور اسکا یادگار کسی قدر زبان سنسکرت مین باقی رہگیا ہے۔ اور کچھہ عجب نہین کہ اختصار و اخفا ہی کے لئے واضع جمل نے اس کو وضع کیا ہو۔

برہمنون کے ایک پنڈت جی (جگت پرشاد و دیا بہوشن ترکہ سرومنی) نے

ہم سے کہا کہ زبان سنسکرت مین متعدّد تصانیف اِسی طریقہ پر ہندسون مین ہین
اور بہ نسبت حروف کے بہت اختصار کے ساتہ کام لیا گیا ہے متعدد حروف کے
ایک لفظ کے لئے جب کہ ایک خاص عدد ہے تو عرض مطلب مین نہایت اختصار کے
ساتہ کام لیا جاتا ہے۔ اور عام نگاہون سے ایک حد تک اِخفا بہی ملحوظ رکہا گیا ہے
آپ ہی کا قول ہے کہ بزرگون کے قیمتی نصائح اور بعض خاص فنون کی کتابین صرف
ہندسون مین لکہی گئی ہین ۔ (انتہیٰ)

سردست ہندوستان مین اس طریقہ کتابت کی بوباس اوسی شعر سعدیؒ
کی بدولت رہ گئی ہے جس کا ذکر ہم نے اوپر کیا جس کے ذریعہ سے کتابت بذریعہ
اعداد مین ایک خاص خوبی یہ پیدا ہوئی ہے کہ ہر حرف کے ہندسہ کے بعد خط فاصل
کی ضرورت باقی نہین رہی ۔ اور وہ شعر یہ ہے (ﮧ) احد بخط نرسد لیک سر
عشرات ؛ مآت بگزرد از خط الوف کج سوِ راست ؛

یعنی ہر ایک سطر کی جگہ ایک خط جدولی کہینچا جاتا ہے اور اس خط پر ہندسون
مین عرض مطلب ہوتا ہے ۔ آحاد یعنی اکائیان تو خط سے کسی قدر بلند رہتی
ہین ۔ اور عشرات یعنی دہائیان خط سے ملجاتی ہین ۔ اور مآت یعنی سیکڑے خط
سے گزر جاتے ہین ۔ اور الف یعنی ہزار خط سے متجاوز ہوکر سیدہی جانب مائل
ہوتا ہے ۔ اس طریقہ سے جگہ بہت کم صرف ہوتی ہے اس لئے کہ عشرات اور
مآت اور الوف مین صفر حذف کر دیئے جاتے ہین ۔ اور ایک عدد سے دوسرے
عدد کے درمیان کسی حدّ فاصل کی ضرورت نہین ہوتی ہم نے ذیل مین الفاظ
غرائب الجمل کو جو اس کتاب کا نام ہے اسی طریقہ پر لکہا ہے تاکہ ناظرین کو مثال کا

کام دیوے (۱ ۲ ۱ ۱ ۲ ۱ ۳ ۳ ۴ ۳) بعض طبّاعان ہند نے اسی مقصد کو ایک دوسرے طریقہ پر حاصل کیا ہے یعنی وہ اعداد مطلوب کو بدون جدُول مسلسل لکھتے ہین اور عشرات و مآت و الوف مین صفر کو ترک کرکے زیر وزبر اور پیش سے کام لیتے ہین یعنی ہندسۂ آحاد تو بحال خود رہتا ہے لیکن عشرات پر بترک صفر ایک اشارہ زبر کا لکھدیا جاتا ہے۔ اسی طرح مآت پر اشارہ زیر کا اور الف پر اُلٹا پیش ۔ ملاحظہ ہو تمثیل ذیل جس مین غرائب الجمل کو اسی طریقہ پر لکھا گیا ہے ۔ اُ ۲ِ ا اَ ۲ ا ۳َ ۳ ۴َ ۳َ ۔ ہماری راے مین طریقۂ اوّل الّذکر اس سے بہتر اور آسان ہے اس لئے کہ اُس مین اعراب مفروضہ کی پابندی نہین ہے ۔

بعض نے عشرات کے نیچے ایک صفر ۔ اور مآت کے نیچے اور اوپر دو صفر اور الف کے نیچے اور اوپر اور سیدہی جانب تین صفر لکھنے کا طریقہ ایجاد کیا ہے ۔ اس طریقہ مین گویا عشرات و مآت و الف کی اصلی صفر قائم رکھی گئی ہین مگر اون کے اصلی مقام کو بدلا گیا ہے تاکہ جگہ کم صرف ہو اور ناواقفین قاعدہ کو دہوکا ہو ۔ تمثیل ذیل مین ہم نے غرائب الجمل کو اسی قاعدہ پر لکھا ہے ۔ ا۰ ۲ ا ا ۲ ا ۳ ۳ ۴ ۳ ۔ ہماری راے مین اس طریقہ مین بھی صفرون کا گورکھ دہندا ہے ۔ طریقۂ اوّل الّذکر ہی اس سے افضل ہے ۔

ہم کو بہت افسوس ہے کہ اِن ہر دو طریقہ ہاے مابعد الذکر کی نسبت بھی ہم کو یہ نہ معلوم ہو سکا کہ اِن کا موجد کون ہے ۔ بعض قدماء کا قول ہے کہ طریقۂ دوم امیر خسرو کی ایجاد ہے ۔ اس قول کی تصدیق قابل وثوق ذرائع سے نہ ہو سکی ۔

طریقۂ آخر الذکر کی نسبت تو کچھہ بھی پتا نہین چلا۔

سنسکرت کا عمل | سنسکرت کے ایک عالم نے کہا کہ ہم معمولی طور پر اعداد حروف کے ذریعہ سے جو مخفی تحریرات کرتے ہین اون مین آحاد کے سیدھی جانب ایک صفر دیتے ہین اور عشرات کو دو صفر نیچے اوپر۔ اور مآت کو بھی ایک صفر مگر دائین جانب۔ اور آلف کو بدون صفر لکھتے ہین یہ ایک استاد کی ایجاد ہے جو پانچہزار برس قبل گزرا ہے اور اہل تاریخ نے زبان سنسکرت مین اس کی صراحت کی ہے۔ افسوس ہے کہ وہ نہ کتاب کا نام بتا سکے اور نہ موجد کا نام۔ ہم نے ذیل مین غرائب الجمل کو اسی طریقہ سے بطور تمثیل لکھا ہے ۲۱۰۰ ا ۲۰ ا ۱۰ ا ۳۰ ۲ ۲۔ انہین بزرگ نے کہا کہ سنسکرت مین ہزار کے بعد لاکھہ کا عدد ایک خاص حرف کے لئے معیّن ہے۔ اور کروڑ کے لئے بھی ایک خاص حرف ہے اور یہ سلسلہ ختم حروف تہجّی تک بڑھتا چلا گیا ہے (جیسا کہ ہم نے اس کتاب کی فصل اول مین بضمن حروف جمل بیان کیا ہے) پس لاکہ کے لئے ہندسہ کے ذیل مین ایک زیر کی علامت لکھی جاتی ہے۔ اور کروڑ کے لئے زبر۔ اور اس سے بلند درجہ کے لئے زیر و زبر کے ساتہ پھر صفر دیا جاتا ہے۔ اور اس کا تفصیلی بیان سنسکرت کے متعدّد کتب مین ہے۔

ہماری اس قدر تحقیق سے یہ بات تو متحقّق ہوچکی کہ فنّ جمل زبان سنسکرت مین بہ نسبت زبان عربی کے زیادہ وسعت کے ساتہ ہے۔ اور غایت جمل یعنی "تاریخ و ترقیم دونون کے پاس متّحد ہے۔

پنڈت وشہلاچاری نے جو علم سنسکرت کے ایک بڑے عالم ہین ہم سے کہا کہ زبان سنسکرت مین بعض کتابین ایسی ہین جن کی کتابت اسی طریقۂ ترقیم مین ہے

لیکن ترقیم مین آحاد وعشرات ومآت والوف کے لئے کونسا خاص طریقہ اختیار کیا گیا ہے اوس سے مخلوق لاعلم ہے۔ اسی وجہ سے اون کے مطالب کو مالا ینحل سمجھا گیا ہے ان کی نسبت صرف یہ عقدہ چلا آتا ہے کہ یہ کتب علوم روحانیہ سے متعلق ہین۔ بعض پرانے کتب خانون اور خاص خاص خاندانون مین ان کے کچھہ کچھہ اوراق ہین اور اکثر تاڑ کے پتّون پر نہرنی سے کندہ ہین اور بطور تبرّک پوجا مین رکھے جاتے ہین اور بس ہم کہتے ہین کہ یہ ساری تباہی کہ جس کی وجہ سے علمی ذخیرے پوجا کے تبرّکات بن چکے ہین ہماری غفلتون کا نتیجہ ہے۔ اور اگر ہم اس کتاب کے ذریعہ سے اس فن کی اس قدر خدمت نہ کرتے تو آیندہ صدی تک فن جمل کے بہت سے مطالب صفحۂ روزگار سے غالباً مٹ جاتے۔ من اللّٰہ التوفیق۔

ہم نے طریقۂ ترقیم کو ایک خاص فصل مین صرف تکمیل مطالب کتاب کے لئے لکھدیا۔ آج کل تاریخ کا رواج بہ نسبت ترقیم کے زیادہ ہے۔ الحمد للّٰہ ہماری کتاب ختم ہو چکی۔ اب ہم خاتمہ کا آغاز کرتے ہین۔

# خاتمۂ کتاب

## خاتمہ کا پہلا حصّہ تاریخ سنین کے بیان مین

### بیان عام

ہندوستان مین بلحاظ اقوام مختلف جو سنین رائج ہین قریب قریب اون تمام سنین مین تاریخین لکھی جاتی ہین اور ممکن ہے کہ دوسرے ممالک اور اقالیم مین خاص

سنین کا رواج ہو - بنا ءً علیہ یہ بات دلچسپی سے خالی نہ ہوگی کہ ہم اس خاتمہ مین اون سنین مختلفہ کی مختصر سی تاریخ ہدیۂ ناظرین کرین - اسی موقع پر یہ بات قابل بیان ہے کہ مورّخ کو مادہ تاریخ کے بیان کرنے کے قبل خواہ وہ منظوم ہو یا منثور اس امر کا ظاہر کر دینا بہت ضروری ہے کہ ہمارا یہ مادّہ فلان سنہ کو ظاہر کرتا ہے - اگرچہ مادّۂ تاریخ کے اعداد کا مجموعہ بھی ایک حد تک سنہ کی خبر دیتا ہے لیکن زمانے کے گزر جانے کے بعد مجموعۂ اعداد سے اسکی اطلاع ناظرین کو صحّت کے ساتہ ملنا بغیر صراحت کے سخت دشوار ہے - فرض کرو کہ ایک مادّۂ تاریخ ہمارے روبرو ہے جس سے (۹۰۰) عدد حاصل ہوتے ہین تو ہم اس بات پر یقین نہین کر سکتے کہ یہ ۹۰۰ سنہ ہجری ہے یا محمدی یا عیسوی یا اور کوئی سنہ اگرچہ ہمکو نفس واقعہ کی مطابقت کسی تاریخی کتاب یا اور کسی ذریعہ سے ہونے کے بعد ہم اوس مطابقت کے ذریعہ سے اوس مادّہ کی نسبت یہ علم حاصل کر سکتے ہین کہ یہ سنہ ہجری یا محمدی یا عیسوی یا اور کوئی سنہ ہے لیکن اس دردسری کا متحمّل ہر شخص نہین ہوسکتا - پس ہر مورخ کو لئے مناسب یہی ہے کہ اپنے مادّۂ تاریخ کے ساتہ اس امر کی بھی صراحت کر دیا کرے کہ اس مادّہ سے فلان سنہ حاصل ہوتا ہے -

بعض اہل جمل کی یہ راے ہے کہ مادّۂ تاریخ سنہ ہجری کے لئے اس صراحت کی ضرورت نہین ہے - متقدمین چونکہ اکثر سنہ ہجری ہی مین تاریخ لکھنے کے پابند رہے ہین لہذا اونہون نے اپنے قطعات تاریخ مین اس صراحت کی پابندی نہین کی ہے - اور متاخرین سے جن محتاط مورّخین نے غیر ہجری

سنہ مین تاریخ لکھی ہے اونہون نے صراحت کو لازم گردانا ہے ۔ بہرحال ہماری
راے مین صراحت اولےٰ ہے ۔

ذیل مین ہم نے جن سنین کا ذکر کیا ہے اون کی صحّت مطابقت کے لئے
افسوس ہے کہ ہمارے پاس کوئی تقویمی ذخیرہ نہ تہا بناءً علیہ ہم نے صرف
حسابی عمل سے کام لیا ہے اور حتی الوسع کبیسہ کے فرق کو وضع کرتے گئے ہین
لیکن باوجود اس کے اگر کوئی غلطی رہ گئی ہو تو معزز ناظرین ہمکو معاف فرمائین
جس قدر سنین کا ذکر ذیل مین ہوا ہے اون سے بعض سنین ایسے بہی ہین جنکا
رواج ہند مین بہت کم ہے یا مطلق نہین ہے ہم نے اون کو ترک کر دینے سے
زیادہ مناسب سمجہا کہ اجمالاً اون کا بہی ذکر کر دین تاکہ طبّاع مورّخین کو اپنی
کسی تاریخ کے مرصّع کرنے مین اس خاتمہ سے مدد ملے ۔

## (۱) سنہ آدمی

سنہ آدمی سے ابتداے آفرینش آدم علیہ السلام کا سنہ مراد ہے ۔ صاحب غیاث
اللغات نے بحساب شمسی ۷۱۰۶ کو ۱۲۴۲ ہجری کا مطابق قرار دیا ہے پس اسی
حساب سے ۱۳۲۵ ہجری کے آخر پر بعد وضع تفاوت ہلالی و شمسی سنہ آدمی
۷۱۵۲ ہونا چاہیئے ۔

بادی النظر مین ناظرین کتاب خیال فرمائین گے کہ ہند کو اس سنہ سے
کیا غرض اس لئے کہ کسی قوم مین یہ سنہ رائج نہین ہے ۔ لیکن جب صنعت
ترصیع مین تاریخ لکھی جائے تو اور سنین کے ساتہ سنہ آدمی پیدا کرنا بہی خوبی
سے خالی نہین ہے ۔ یہی وجہ ہے کہ ہم نے اس کا ذکر کر دیا ۔ یا فرض کرو

کسی ایسے مادۂ تاریخ سے جو سنین مروّجہ مین سے کسی ایک سنہ مین لکھا گیا ہے صنائع کے ذریعہ سے سنہ آدمی بہی حاصل ہوا تو بے شک اوس تاریخ کی منزلت دوبالا ہوسکتی ہے ۔ یہ خیال ہرگز نہ کرنا چاہیئے کہ ایسے کثیرالاعداد سنہ مین مادۂ تاریخ حاصل ہونا مشکل ہے صنائع تاریخ کا میدان بہت وسیع ہے ۔ ایک روشن خیال مورّخ بہت کچھہ کرسکتا ہے ۔

## (۲) سنۂ براہیمی

سنۂ براہیمی وہ سنہ ہی جو ابراہیم علیہ السلام کی نبوّت سے قائم ہوا ہے ۔ صاحب غیاث اللغات نے اس کو ۱۲۴۲ہجری کا مقابل ۴۲۱۲ براہیمی قرار دیا ہے ۔ اور یہ شمسی حساب سے ہی ۔ پس کسرات دہ روزہ کے وضع کرنے کے بعد ۱۳۲۵ہجری مین یہ ۴۲۹۱ قائم ہوتا ہے ۔

برہمنون کی تقاریب مین اگر سنۂ مروّجہ کی تاریخ کے ساتہ سنۂ براہیمی کا بہی کوئی مصرع ہو یا اسی تاریخ مین کسی صنعت کے ذریعہ سے سنۂ براہیمی حاصل ہو تو یہ بات بہت پرمذاق ہوگی ۔ امّت ابراہیمی سے دنیا خالی نہین ہے پس برہمنون کا سنہ بکرماجیت اور سالباہن کے سنہ سی کام لینا اور براہیمی سنہ سے قطع نظر کرنا چہ معنی دارد ۔ ہم نے انہین تمام لحاظات سی سنۂ براہیمی کو بہی اس بیان مین جگہ دی ہے ۔

## (۳) سنۂ داؤدی

بقول صاحب غیاث اللغات ۱۲۴۲ہجری مین سنۂ داؤدی ۲۵۴۲ تہا اور اسی حساب سے ۱۳۲۵ہجری مین اس کی مطابقت ۲۶۲۳ ہوتی ہی ۔ ہم اس

سنہ کو خاص مواقع پر کام مین لا سکتے ہین اور اپنی تاریخ کا حسن دوبالا کر سکتے ہین
اس سنہ کی ابتدا داؤد علیہ السلام کی پیدایش سے شمسی سالون کے حساب پر ہوئی
دنیا کسی ایسی قوم سے خالی نہ ہوگی جس کو داؤد علیہ السلام سے خصوصیت کا دعویٰ ہو

## (۴) سنہ موسوی

سنۂ موسوی کی حرمت کرنے والی قوم ہندوستان مین موجود ہے یعنی یہود اپنے پیمبر موسیٰ علیہ السلام کی تاریخ ولادت کی بہت تعظیم کرتے ہین اور یہ سنہ اوسی کا یادگار ہے - بقول صاحب غیاث اللغات ۱۲۴۲ھ ہجری مین سنہ موسوی ۳۲۱۲ تہا - پس ۱۳۲۵ھ ہجری مین بعد وضع کسرات ۳۲۱۸ ہونا چاہیئے - لیکن یہودیون کے پاس ۳۰ ذی حجہ ۱۳۲۵ھ ہجری کو ۳۲۱۷ سنۂ موسوی ہے -

## (۵) سنہ عیسوی کا بیان

صاحب غیاث اللغات نے اسکو سنۂ انگریزی سے موسوم کیا ہی اور اسکے مہینے حسب ذیل بارہ ہین

(۱) جنوری (۳۱) یوم کا (۲) فبروری (۲۸) یوم کا (۳) مارچ (۳۱) یوم کا
(۴) اپریل (۳۰) یوم کا (۵) مئی (۳۱) یوم کا (۶) جون (۳۰) یوم کا
(۷) جولائی (۳۱) یوم کا (۸) اگسٹ (۳۱) یوم کا (۹) سپٹمبر (۳۰) یوم کا
(۱۰) اکٹوبر (۳۱) یوم کا (۱۱) نومبر (۳۰) یوم کا (۱۲) ڈسمبر (۳۱) یوم کا

فبروری کا مہینہ ۳ سال تک ۲۸ دن کا محسوب ہوتا ہے اور چوتہے سال ۲۹ یوم کا

اس سنہ کا مبدا حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی ولادت ہے - اسی وجہ سے اس کو عیسوی سنہ بہی کہتے ہین - اس کتاب کے سال تالیف مین ۲۹ ذی حجہ ۱۳۲۵ھ ہجری مطابق ہے ۳ فبروری ۱۹۰۸ء عیسوی کا -

سنہ عیسوی کے مہینون مین کبیسہ کا قاعدہ ایک مشہور نظم مین بیان ہوا ہے جس کو ہم ہدیہ ناظرین کرتے ہین - ۵

جنوری فیبروری و مارچ و اپریل و مئی
ہست اکٹوبر نومبر ہم ڈسمبر آخرین
پس بود اپریل و جون و نیز سپٹمبر دگر
فروری دو کم بود لیکن بسال چارمین
ہفت باقی سی و یک وزست گر قسمت کنی
بر نیاید کسر اگر سال کبیسہ شد ہمین
گر یکے ماند ز سال بے کبیسہ اول ست

جون و جولائی اگسٹ و نیز سپٹمبر بدان
از شہور سال انگریزی بسان رومیان
شد نومبر اینہمہ سی روزہ باشد درمیان
یک برین افزا کبیسہ بست و نہ گردد عیان
سالہای عیسوی بر چار تا ای مہربان
ور برآید پس بترک کسر کن تقسیم آن
در دو دوم در سہ سوم سالہا شد بیگمان

مؤرخین ہند نے اکثر تاریخین اس سنہ مین لکھی ہین اور کرسچینون مین عموماً یہی سنہ مروج ہے - بدین وجہ کہ ہندوستان مین انگریزی حکومت ہی عموماً سرکاری اور تجارتی کاروبار اسی سنہ مین ہوتا ہے -

## (۶) سنہ محمدی کا بیان

سنہ محمدی سے وہ سنہ مراد ہے جو رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کی نبوت باکرامت سے آغاز ہوا ہے اور وہ تالیف کتاب ہذا کے وقت سنہ ۱۳۲۵ ہجری کے مقابل ۱۱ سال کے تفاوت کے ساتھ ۱۳۳۶ھ ہے - مولوی نظام الدین حسن نیتنوی سابق رکن مجلس عالیہ عدالت حیدرآباد بن محمد حسن خان مغفور صدرالصدور اودہ نے اپنی تقویم مین لکھا ہے کہ سال محمدی کا آغاز ۲۰ مارچ ۶۱۱ء عیسوی روز جمعہ سے بعد ختم یوم ہے - کیونکہ اس سال پیمبر برحق علیہ الصلوٰۃ

والسلام کا روز پیدایش ۲۰ ماہ اپریل روز دوشنبہ بتاریخ ۱۲ ثور ہے اور تعدل النہار سے فصول کا حساب آسان ہوتا ہے۔ سال محمدی کے مہینے یعنی شہور محمدی منطقۃ البروج کے نامون سے موسوم ہین۔ معمولی سال ۳۶۵ روز کا۔ اور سال کبیسہ ۳۶۶ کا تقویم غریغوری سے مطابق ہے۔ معلوم ایسا ہوتا ہے کہ اس مین آپ سے تسامح ہوا ہے یعنی آپ نے اس سال کو ولادت محمدی کا سنہ خیال فرمایا اور یہ مانی ہوئی بات ہے کہ ہجرت کے وقت عمر شریف ۵۱ سال کی تھی۔ اور نبوت کے وقت چالیسوان سال تھا پس سنہ ہجری اور محمدی کا ۱۱ سالہ فرق خود اس بات کو ثابت کر رہا ہے کہ یہ سنہ نبوت باکرامت کا ہے نہ ولادت کا۔ اور اگر سال محمدی کو سال ولادت ہی تسلیم کرین تو آج وہ بمقابلہ ہجری ۵۱ سال کے تفاوت کے ساتھ ۱۳۷۶ھ ہوگا۔ پس یا تو ۱۳۳۶ھ کو سال نبوی کہا جائے یا سال محمدی کو ۱۳۷۶ھ مانا جاے۔

پس اس تحقیق کا یہ نتیجہ ہے کہ مسلمانون کے لئے ایک سنہ اور ہاتھ آگیا اللّٰہم زد فزد۔

مولانا نے سنہ محمدی کے ۱۲ مہینون کا نام حسب ذیل لکھا ہے۔

(۱) حمل (۲) ثور (۳) جوزا (۴) سرطان (۵) اسد (۶) سنبلہ
(۷) میزان (۸) عقرب (۹) قوس (۱۰) جدی (۱۱) دلو (۱۲) حوت

ہم یہ عرض کرتے ہین کہ وہ مہینے جو عربون مین زمانۂ جہالت یعنی قبل ولادت باسعادت آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے رائج ہین وہی ہین جن کا ذکر ہم نے سنہ ہجری کے ذیل مین کیا ہے۔ آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک زمانے مین بھی

انہین سے کام لیا گیا۔ پس ہمکو سنہ ولادت یا سنہ نبوّت کے لیئے انہین مہینون سے کام لینا چاہیئے۔

## (۷) سنہ ہجری کا بیان

صاحب غیاث اللغات فرماتے ہین کہ سنہ ہجری کے مشہور قمری مہینون کا نام یہ ہے
(۱) محرم (۲) صفر (۳) ربیع الاول (۴) ربیع آلآخر (۵) جمادی الاولےٰ (۶) جمادی الثانیہ (۷) رجب (۸) شعبان (۹) رمضان (۱۰) شوال (۱۱) ذیقعدہ (۱۲) ذی الحجہ
رویت ہلال کے دوسرے دن سے مہینہ کا آغاز ہوتا ہے اسی کو غرّہ کہتے ہین اور بروز رویت۔ ماہِ گزشتہ کا اختتام جس کو سلخ کہتے ہین۔ اور اوسطاً چھہ مہینے ۳۰ دن کے ہوتے ہین۔ اور چھہ مہینے ۲۹ دن کے۔ بلا لحاظ ترتیب یعنی کوئی مہینہ ۳۰ دن کا۔ اور کوئی ۲۹ دن کا۔ سنہ ہجری کے مجموعی ایام ۳۵۴ دن ہین۔

اس سنہ کی ابتدا زمانہ ہجرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وصحبہ وسلم سے ہوئی جب کہ آپ نے مکّہ معظمہ کی سکونت کو چھوڑ کر مدینۂ منوّرہ کا ارادہ فرمایا۔ اسی وجہ سے اس سنہ کو سنہ ہجریہ کہتے ہین اور یہ سنہ بروقت تالیف کتاب ہذا (۱۳۲۵) ہے۔

آپ ہی نے بحوالہ صاحب عجائب البلدان فرمایا ہے کہ زمانۂ خلافت حضرت عمر رضی اللہ تعالے عنہ مین ابی موسیٰ اشعری حاکم یمن نے آپ کو لکھا کہ دارالخلافت کے مکاتیب مین تاریخ نہین ہوا کرتی جس سے یہ معلوم ہوسکے کہ وہ کب لکھے گئے ہین مناسب یہ ہے کہ اونپر تاریخ لکھی جایا کرے۔ پس خلیفہ نے اصحاب سے استشارہ فرمایا۔ بعض کی راے یہ ہوئی کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات

مبارک سے تاریخ کی بنیاد قائم کی جائے اس لئے کہ یہ واقعۂ عظیم ہے بعضوں نے
یہ رائے دی کہ رسول مقبول کی بعثت سے اس کا آغاز ہو۔ جب آرا مین اختلاف
ہوا تو حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے رائے طلب ہوئی اور آپ نے فرمایا کہ ہجرت
مقدسہ سے اس کا آغاز ہونا مناسب ہے۔ کل صحابہ نے اس رائے کو پسند
فرمایا اور اتفاق اسی پر ہوا۔

محققین نے لکھا ہے کہ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ۲۷ صفر کو
مکۂ معظمہ سے ہجرت فرمائی اور ۱۲ ربیع الاول کو مدینۂ مطہرہ مین داخل ہوئے
اور سنہ ہجری کا قرار داد ۱۷ھ ہجری مین بزمانہ خلافت دوم ہوا۔ بدین وجہ کہ ہجرت
کا ارادہ آغاز محرم سے تھا۔ پہلا مہینہ محرم قرار پایا۔ یا اس مہینہ کی حرمت کی وجہ
سے۔ واللہ اعلم بحقیقۃ الحال۔

بعض اہل جمل نے ماہ اول سے محرم کا ارادہ کیا ہے۔ اور ماہ دوم سے صفر۔
ماہ سوم سے ربیع الاول۔ ماہ چہارم سے ربیع الآخر۔ ماہ پنجم سے جمادی الاولی
ماہ ششم یا نصف سال سے جمادی الاخری۔ ماہ ہفتم سے رجب ماہ ہشتم یا ماہ شب برات سے
شعبان ماہ نہم یا ماہ صیام سے رمضان۔ اور ماہ دہم سے شوال۔ اور ماہ یازدہم سے
ذی القعدہ۔ اور ماہ دوازدہم یا آخر سال سے ذی الحجّہ۔ یہ اشارات قسم صوری
ومعنوی مین کام دیتے ہین۔ جیساکہ کسی استاد نے صنعت ترفّع حرفی مین کسی واقعۂ
۱۰۲۸ھ سنہ ہجری کا مادّہ صوری ومعنوی لکھا ہے (ع) دوشنبہ سوّم ماہ چہارم

| حروف اصلی | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | ا | [illegible] | [illegible] |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ترفع حرفی | ہ | ز | ت | س | ج | و | ع | ز | ن | ن | ب | و | د | و | ب | ش | ن | |
| اعداد | ۵ | ۷ | ۴۰۰ | ۶۰ | ۳ | ۶ | ۷۰ | ۷ | ۵۰ | ۵۰ | ۲ | ۶ | ۴ | ۶ | ۲ | ۳۰۰ | ۵۰ | ۱۰۲۸ |

## (۸) سنہ مہدوی

جناب میرزا محمد جعفر اوج تخلّص خلف الصدق جناب دبیر مغفور نے اپنی بے بہا
تالیف ارمغان مین فرمایا ہے کہ سنہ مہدوی سے ولادت باسعادت حضرت
صاحب الزمان ادام اللہ ظلہ العالی کا زمانہ مراد ہے۔ فرماتے ہین کہ ولادت آنحضرت
کی ۲۵۵ سنہ مین مذکور ہے۔ اور بقول دیگر ۲۵۸ سنہ ہجری مین۔
چنانچہ روایت اولیٰ کے حساب سے فی الحال سنہ مہدوی ۱۰۳۷ ہے اور روایت
ثانی سے ۱۰۳۴۔ پھر آپ ارشاد فرماتے ہین کہ یا سنہ مہدوی سے مراد آنحضرت
کی ابتداے غیبت کا زمانہ ہے۔ اس مین بھی دو قول ہین۔ ایک ۲۶۲ سنہ ہجری
اور دوسری روایت سے ۲۶۵ سنہ ہجری پس بنا بر قول اول فی الحال (یعنی بروقت
تالیف کتاب ارمغان) سنہ مہدوی ۱۰۳۲ ہے اور بر بنا ے قول ثانی ۱۰۲۷
واضح ہو کہ سنہ ولادت ۱۵ شعبان المعظم روز یکشنبہ سے شروع ہوتا ہے اور
کہا گیا ہے کہ ولادت کے دس دن بعد سے یہ سنہ معیّن ہوا۔ (انتہی)
کتاب ارمغان کی تالیف ۱۲۹۲ سنہ ہجری مین ہے جس پر اس وقت یعنی
۱۳۲۵ سنہ ہجری مین ۳۳ سال گزر چکے ہین پس سنہ مہدوی ازروے ولادت بقول
اوّل اس وقت ۱۰۷۰ ہے۔ اور بقول ثانی ۱۰۶۷ اور سال آغاز زمانۂ غیاب
بقول اوّل ۱۰۶۵ ہے۔ اور بقول ثانی ۱۰۶۰ واللہ اعلم بحقیقۃ الحال۔
لائق مؤلف موصوف فرماتے ہین کہ سنہ ہجری مسلمانون کے لئے ہے اور
سنہ مہدوی مؤمنین کے لئے اور سنہ عیسوی عیسائیون کے لئے اور سنہ
بکرماجیت اہل ہنود کے لئے۔ ہم نے مسلمانون اور مومنون کا فرق اچھی طرح پر

نہیں سمجھا۔ لغت عرب میں مومن کے معنی دل سے تصدیق کرنے والے کے ہیں اور مسلم معنی اسلام قبول کرنے والا۔ پس مسلم کا اطلاق مومن اور منافق دونوں پر ہو سکتا ہے۔ اور جب مومنین کے لئے مہدوی سنہ مخصوص کر دیا گیا تو اس کا لازمی نتیجہ یہ ہے کہ سنہ ہجری منافقین اسلام کے لئے رہگیا۔ اور پھر یہ بھی ارشاد ہوا ہے کہ سنہ ہجری بقول صاحب غیاث اللغات حضرت امیر المومنین علی علیہ السلام کا مجوزہ ہے۔ اور اسکی صراحت نہیں کی کہ امیر المومنین نے اس سنہ کو مومنین کے لئے تجویز کیا یا غیر مومنین کے لئے۔ اس خلجان نے ہمکو غیاث اللغات کے دیکھنے پر مجبور کیا۔ صاحب غیاث اللغات فرماتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالی عنہ باصحاب پیغمبر علیہ الصلوۃ والسلام مشورہ نمودند بعضی گفتند کہ بناے تاریخ بر وفات سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم باید نہاد کہ واقعہ عظیم ست خلیفہ را (بوجوہ) پسند نیامد بعضے گفتند کہ بناے کار بر مبعث آن سرور موجودات باید ساخت۔ این معنی ہم (بوجوہ) نہ پسندیدند پس این عقدۂ لانیحل را بعلی مرتضی کرم اللہ وجہہ فرستادند آن حضرت اشارت بہ ہجرت فرمودند پس بنا بر اشارت آنحضرت مبدا تاریخ از ہجرت نمودند چہ ہجرت ابتداے ظفر و نصرت و قوّت اسلام بود الخ۔ معلوم ایسا ہوتا ہے کہ اسی لفظ آخرہ اسلام کی وجہ سے جو صاحب غیاث کی آخر عبارت میں ہے۔ مرزا صاحب نے سنہ ہجری کو مسلمین سے مخصوص فرمایا۔ یہاں تک پہونچ کر ہم نے خیال کیا کہ جناب مرزا صاحب کا مقصد مومنین سے غالباً امامیہ مذہب والے ہوں جیسا کہ صاحب فرہنگ آصفیہ نے لفظ مومن کے تیسرے معنی (اہل التشیع) لکھے ہیں بے شک یہ بات دل کو لگتی ہوئی ہے۔ لیکن خود غیاث اللغات یا اور کسی کتاب سے اس کا پتہ نہیں چلتا کہ حضرت

امیر المؤمنین علیہ السلام نے مؤمنین کے لئے سنہ مہدوی کی تخصیص کی بشارت دی ہے لیکن ہم برابر دیکھہ رہے ہین کہ تیسرے معنی کے مؤمنین بہی سنہ ہجری ہی سے کام لیتے ہین اس لئے کہ وہ اون کے نبیؐ برحق علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ہجری سنہ ہے اور نہ ہم نے کسی مؤمن مؤرخ کی تاریخ سنہ مہدوی مین لکھی ہوئی پائی جہان تک ہم نے غور کیا ہے معلوم ایسا ہوتا ہے کہ سنہ ہجری ہر ایک مسلم کا سنہ ہے خواہ وہ اہل تسنن سے ہو یا اہل تشیع سے کیون کہ دونون مسلمین مین داخل ہین اور کچھہ عجب نہین کہ خارجی اس سنہ کو نہ مانتے ہون۔ اگرچہ رسول برحقؐ کے تعلق کی وجہ سے کوئی وجہ ان کے نہ ماننے کی نہین ہے لیکن کیا عجب ہے کہ ہدایت سنہ کی تاریخ کے لحاظ سے اونہون نے اپنے لئے کوئی فرضی سنہ مقرر کر لیا ہو جیسا کہ سرتاج مؤمنین اوج لکھنوی نے مہدوی سنہ کی تخصیص فرمائی ہے مگر ہم نے خارجیون کے لئے کسی خاص سنہ کا نام اب تک نہین سنا اور نہ اہل تشیع کی تخصیص سنہ مہدوی سے اب تک ہمکو معلوم تہی۔ اسی کتاب کی برکت ہے کہ اس بیان مین ہماری بصیرت بڑہی۔

## (۹) سنہ ترکی کا بیان

بقول صاحب غیاث اللغات سنہ ترکی کو ایغوز اور غازلم کہتے ہین۔ اور اس کے مہینون کے نام حسب ذیل ہین۔ (۱) آرام آی۔ (۲) اے کندی آی (۳) اوچونخ آی۔ (۴) ترتنخ آی۔ (۵) آمیشنخ آی۔ (۶) التنخ آی۔ (۷) اپنخ آی۔ (۸) سکرنخ آی۔ (۹) توقرنخ آی۔ (۱۰) اوتونخ آی۔ (۱۱) اونیرنخ آی۔ (۱۲) اون ایکنخ آی۔

آپ فرماتے ہین کہ ترکون کا سال مثل ہندیون کے قمری ہے یعنی رویت ہلال پر

کبھی تیسا مہینہ اور کبھی اونتیسا ہر تیسرے برس پر کبیسہ کا ایک مہینہ بڑہا کر سال ۳۸۴ یوم
کو ۱۳ مہینہ کا کردیتے ہین اور اوس تیرہوین مہینہ کا نام سوا آی رکھدیتے ہین
اور ابتداے سال شمس و قمر کے اجتماع سے (برج دلو مین) محسوب ہوتا ہے۔

آپ ہی کا قول ہے کہ اس سنہ کا آغاز بادشاہ غازلم کی سلطنت سے ہے
سنہ ۱۲۴۳ ہجری مین یہ سنہ ۱۲۰۱ کے مطابق تہا اوسی حساب سے اس وقت آخر ذی حجہ سنہ ۱۳۲۵
ہجری مین سنہ ترکی کی مطابقت ۲۰۲۴ ہی۔ اسوقت ممالک کی ہین سنہ ہجری نبوی رائج ہی

## (۱۰) سنہ فصلی کا بیان

جس سنہ کا عنوان ہم نے سنہ فصلی رکھا ہے اہل ہند اسی کو سنہ فارسی کہتے ہین یا
دکن مین سال تالیف کتاب ہذا کا فصلی سنہ ۱۳۱۷ ہے جو مطابق ہے سنہ ۱۳۲۵ ہجری کا۔
اور یہی سنہ ۱۳۱۷ فصلی ہندوستان مین سنہ فارسی کے نام سے رائج ہے مہینون کے
نام دونون جگہ متحد ہین۔ یعنی (۱) آذر ۲۹ یوم (۲) دی ۲۹ یوم۔
(۳) بہمن ۳۰ یوم (۴) اسفندار ۳۰ یوم (۵) فروردی ۳۱ یوم (۶) اردی بہشت ۳۱ یوم
(۷) خورداد ۳۲ یوم (۸) تیر ۳۱ یوم (۹) امرداد ۳۱ یوم (۱۰) شہریور ۳۱ یوم
(۱۱) مہر ۳۰ یوم (۱۲) آبان ۳۰ یوم۔ کسی استاد نے انکی شمار ایام کر لئی ایک شعر نظم کیا ہے

| لل کط و کط لل شہور رکوتہ است | | لا و لا لب لا و لا لا شش مہ است |
|---|---|---|

آغاز سال دونون جگہ ماہ آذر سے ہوتا ہے اور اختتام ماہ آبان پر۔ لیکن
تاریخون مین کچھہ خفیف سا اختلاف ہے یعنی دکن مین تاریخ ۲۹ ذی حجہ سنہ ۱۳۲۵ ہجری
روز دوشنبہ مطابق ۳ فروری سنہ ۱۹۰۸ عیسوی موافق ہے یکم فروردی سنہ ۱۳۱۷ فصلی کے
اور اہل ہند نے اپنی جنتریون مین آخر سنہ ۱۳۲۵ ہجری کی مطابقت ۳ فروردی سنہ ۱۳۱۷

فارسی سے کی ہے۔

الحاصل خواہ اس کو سنہ فصلی کہو یا فارسی دونون کا نتیجہ ایک ہے۔

صاحب غیاث اللغات نے اسی کو سنہ فارسی اور نیز یزدجردی لکھا ہے اور اس کا آغاز ماہ فروردین سے اور اختتام ماہ اسفندار پر قرار دیا ہے اور یہ بھی صراحت فرمائی ہے کہ یہ سال تعداد ایام مین سنہ رومی کے ساتھ مساوی ہے۔ آپ ہی کا قول ہے کہ اس سنہ کا آغاز یزدجرد کی بادشاہی سے ہے۔ آپ فرماتے ہین کہ یہ سنہ تالیف غیاث اللغات کے وقت یعنی سنہ ۱۲۴۲ ہجری مین مطابق ہے سنہ ۱۱۹۶ فصلی کا یعنی سنہ ہجری اور فارسی مین ۴۶ سال کا تفاوت ہے حالانکہ اس وقت ہجری و فصلی یا ہجری و فارسی مین صرف ۸ سال کا فرق ہے یعنی فصلی یا فارسی کا سنہ ۱۳۱۷ ہے اور ہجری سنہ ۱۳۲۵۔ اس سے یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ دکھنیون اور ہندیون نے سلطنت یزدجرد سے اس کی ابتدا نہین مانی ہے اور نہ معلوم اون کا مبدا ار کیا ہے۔ صاحب غیاث یہ بھی فرماتے ہین کہ اہل فارس سال فارسی کو نوروز سے شروع کرتے ہین پس ہماری رای مین سنہ ۱۳۱۷ کو فصلی ہی سے موسوم رہنے دینا چاہیئے اور سنہ فارسی سے اس کو نہ ملانا چاہیئے۔ واضح ہو کہ دکن مین ماہ ہاے متذکرہ بالا کو جو اسی سنہ فصلی کے مہینے ہین ماہ الٰہی کہتے ہین۔

اہل ہند نے فصلی کے نام سے اپنی جنتریون مین ایک جدا سنہ قائم کیا ہے جو دکن کے مروجہ سنہ فصلی سے دو سال کم ہے اور اس کے ساتھ ہندی مہینون کا استعمال کیا ہے۔ ہم اس کی حقیقت سے واقف نہین ہین اور اس موقع پر صرف اس قدر صراحت کر دیتے ہین کہ اگر حیدرآباد مین اس وقت سنہ ۱۳۱۷ فصلی رائج ہے تو

ہندوستان مین فصلی ہی کے نام سے ۱۳۱۵ فصلی کا رواج ہے۔

صاحب ملخص تسلیم نے سنہ فصلی کی نسبت لکھا ہے۔ کہ فصلی ایجاد جلال الدین اکبر بادشاہ است دران وقت شمار ہجری نہ صد وہفتاد و یک بود تفاوتی کہ شد و آیندہ خواہد شد وجہش این کہ سال قمری کوتاہ باشد از سال شمسی یدہ روز و پنجاہ گھڑی و نہ پل و سال شمسی دراز باشد از سال قمری ہفت گھڑی کم از یازدہ روز۔ ہمین زیادت یک ماہ راہندیان (لوند) گویند بعد انقضاے مدت صد سال شمسی زیادت ۳ سال وچند روز بر صد سال ہجری یعنی قمری بظہور آید وابتدائیش از چیت۔

اس بیان سے لائق مؤلف کا غالباً یہ مقصد ہوگا کہ وہ اوس وقت یعنی اپنی کتاب کی تالیف کے وقت اس سنہ کے اعداد کو بیان کرنا نہین چاہتے تھے اس لئے کہ وہ حسابی مشکلات اس کے مانع تھے جن کا ذکر اوپر ہوا۔ ہم عرض کرتے ہین کہ جب اس سنہ کا آغاز ۹۷۱ھ ہجری سے ہی تو پھر ۱۳۲۵ ہجری مین از روے حساب اس کی مطابقت ۳۵۴ قرار پاتی ہے فی سال ۱۰ روز (مع کسرات متذکرہ بالا) وضع کرین تو (۳۵۴) سال کے لئے (۱۱۸) مہینے یعنی (۹ سال ۱۰ مہینے) قابل وضعات قرار پاتے ہین اور اس وضعات کے بعد اس وقت فصلی ۳۴۴ ہوجاتے درحالے کہ اس وقت ہندوستان کا سنہ فصلی ۱۳۱۵ ہے اور دکن کا فصلی سنہ ۱۳۱۷۔ ہمارا فہم اس سنہ فصلی کے سمجھنے سے قاصر ہے جس کا ذکر آپ نے فرمایا ہے اگر آپ کا مقصد الٰہی سنہ سے ہی جس کو صاحب غیاث نے اکبر سے منسوب کیا ہی تو اس کے لئے ملاحظہ ہو بیان مابعد۔

## (۱۱) سنۂ الٰہی کا بیان

صاحب غیاث فرماتے ہین کہ سنۂ الٰہی کی ابتدا جلوس جلال الدین اکبر بادشاہ سے ہے جو ۲۳ ربیع الآخر ۹۶۳ھ مین واقع ہوا۔ اس سنہ کے مہینے وہی ہین جنکو سنہ فصلی کے ذیل مین ہم نے بیان کیا۔ آپ فرماتے ہین کہ تالیف غیاث اللغات کے وقت سنہ ہجری ۱۲۴۲ ہے اور سنۂ الٰہی ۲۷۱۔ اس حساب سے تالیف کتاب ہذا یعنی ۱۳۲۵ ہجری مین سنۂ الٰہی بعد وضع کسرات دہ روزہ ۳۵۲ ہونا چاہیئے۔

## (۱۲) سنۂ جلالی کا بیان

صاحب غیاث اللغات فرماتے ہین کہ اس سنۂ کا آغاز جلال الدین ملک شاہ سلجوقی کے عہد سلطنت سے ہے اسی لئے اس کو سنۂ ملک شاہی بہی کہتے ہین۔ اس کے مہینے وہی ہین جو فصلی سنہ کے ذیل مین بیان ہوئے۔ فرق صرف اس قدر ہے کہ ہر مہینہ کو ۳۰ روز کا مہینہ قرار دیتے ہین اور خمسۂ مسترقہ کو ماہ اسفندار پر بڑہا دیتے ہین اور ہر سال چارم مین کسرات کا ایک دن اسی اسفندار پر بڑہا کر ۳۶ دن کا حساب شمار کرتے ہین۔ اس سنہ کے مجموعی ایام ۳۶۵ ہین۔

آپ نے فرمایا ہے کہ سال تالیف غیاث اللغات یعنی ۱۲۴۲ ہجری مین سنۂ جلالی ۷۴۹ تہا۔ اس حساب سے ۲۹ ذی حجہ ۱۳۲۵ ہجری مین بعد وضع کسرات پنج روزہ تقریباً سنۂ جلالی ۸۳۱ ہونا چاہیئے۔

## (۱۳) سنۂ بنگلہ کا بیان

سنۂ بنگلہ بنگالیون مین مروّج ہے۔ صاحب ملخص تسلیم نے اس کے متعلق صرف اس قدر لکہا ہے کہ در بعضی کتب چون آئین اکبری وغیرہ بشرح وبسط مدوّن ست

باید دید ۔ ہم عرض کرتے ہین کہ ہم نے تاریخگویون کی امداد اور مشتاقان فن جمل کی بصیرت بڑہانے کے لیٔ جب کہ سنین مختلفہ کے بیان کا ایک خاص حصّہ رکہا ہی تو ایسا اجمال کبہی جائز نہین ہے جس سے کم سے کم اس قدر بہی معلوم نہ ہو کہ تالیف کتاب کے وقت اس سنہ کے اعداد کس قدر ہین ۔

سنۂ بنگلہ بنگالیون کا سنہ ہی اور اس وقت یعنی ۱۳۲۵ ہجری کا مطابق ۱۳۱۴ بنگالی ہے ۔ بعض تواریخ بنگال سے اس کی حقیقت صرف اسی قدر معلوم ہوتی ہے کہ شہنشاہ اکبر کے زمانے مین جب توڈرمل نے بنگال کا بندوبست کیا تو اوسوقت سنہ ہجری کو جو قمری مہینون پر مبنی تہا فصلی کر دیا اور زمانۂ آیندہ مین اس کو شہور قمری سے غیر متعلق کر کے ہندی مہینون سے اس کا حساب رکہا تاکہ کاشتکارونکو مالگزاری کے اغراض مین سہولت حاصل ہو ۔ اس سنہ کی بنیاد اسی قدر معلوم ہوتی ہے اور یہ درحقیقت توڈرملی سنہ ہے جو صرف بنگال مین رائج ہی اور اس وقت سنۂ ہجری کے ساتہ سنۂ بنگلہ مین ۱۱ سال کا جو تفاوت ہے وہ زمانہ مابعد کے قمری مہینون کی وجہ سے سالانہ کسرات دہ روزہ کا نتیجہ ہے ۔

حیدرآباد کے سنۂ فصلی کے ساتہ اس مین دو برس کا فرق بہی اعتباری ہے اور درحقیقت دونون کا مقصد ایک ہے یعنی ممکن ہے کہ حیدرآباد مین بہی کسی نہ کسی سنہ مین ایسا ہی عمل ہوا ہو ۔

بنگال کے سوا ممالک مغربی و شمالی وغیرہ مین سنۂ فصلی ۱۳۱۵ مروج ہی اس کی بنیاد بہی غالبًا ایسی ہی ہو ۔ بنگالی اور ہندوستانی دکن کے سنۂ فصلی کو سنہ فارسی کہتے ہین ۔ اور سنۂ فارسی درحقیقت سنۂ یزدجردی ہے جس کا بیان

اس کے بعد آتا ہے ۔

## (۱۴) سنۂ فارسی و یزدجردی کا بیان

صاحب غیاث اللغات نے سنۂ فارسی کی تاریخ جس قدر لکھی ہے ہم نے اسکا ترجمہ سنۂ فصلی کے ذیل مین ہدیۂ ناظرین کیا ہے ۔ مگر اس وجہ سے کہ ہماری راے مین دکن اور ہند کے رواج کے لحاظ سے ہمنے اس کو سنۂ فصلی ہی سے موسوم رکھا ہے لہذا ہم سنۂ فارسی کی نسبت اس موقع پر صرف اس قدر عرض کرتے ہین کہ بقول صاحب غیاث سنۂ فارسی یا سنہ یزدجردی سنہ ۱۲۴۲ ہجری مین ۱۱۹۶ تہا تو اس حساب سے اسوقت بعد وضع کسرات دہ روزہ یہ سنہ ۱۲۷۷ ہونا چاہیئے ۔ فی زمانناپارسیون کے پاس مروّج ہے اور سنہ ۱۳۲۵ ہجری سنہ ۱۲۷۷ کا مطابق ۔ اس کے مہینے وہی ہین جو سنۂ فصلی کے ذیل مین بیان ہوئے ۔

## (۱۵) سنۂ ساکہا و سنبت کا بیان

صاحب غیاث اللغات نے فرمایا ہے کہ سال ہندی جس کا نام سنبت ہے ۱۲ مہینونکا سال ہے جن کے نام یہ ہین (۱) چیت (۲) بیساکہہ (۳) جیٹھہ (۴) اساڑہ (۵) ساون (۶) بہادون (۷) کنوار (۸) کاتک (۹) اگہن (۱۰) پوس (۱۱) ماگہہ (۱۲) پہاگن ۔ یہ سنہ منسوب ہے راجہ بکرما جیت سے ۔ منقول ہے کہ جب راجہ سالباہن کو بکرما جیت پر غلبہ ہوا تو وسنی اپنے غلبہ کا سنہ رائج کیا ۔ اور اس کا نام ساکہار کہا ۔ پس ان دونون سنون کے لئے وہی مہینے رائج ہین جو اوپر بیان ہوئے ۔ پس اس وقت یعنی ختم تالیف کتاب ہذا کے وقت ۔ ۲۹ ذی حجہ سنہ ۱۳۲۵ ہجری مطابق ہے سنہ ۱۸۲۹ ساکہا کے جس کو اہل ہند و دکن

ساکی اور شاکہی بھی کہتے ہین۔ اور اوسی تاریخ ہجری کا سنہ سمت ۱۹۶۴ جس کو بکرمی کہتے ہین۔

ہندوستان مین پروسٹہ کے نام سے اسی سنہ کا رواج ہی جو سمت کے سوا ہے

## (۱۶) سنہ رومی کا بیان

بقول صاحب غیاث اللغات رومیون کے مہینون کے نام حسب ذیل ہین اور انہین کو شمسی مہینے بھی کہتے ہین۔ (۱) تشرین اول سی ویک روزہ (۲) تشرین آخر سی روزہ (۳) کانون اول سی ویک روزہ (۴) کانون آخر سی ویک روزہ (۵) شباط ۲۸ روزہ (۶) اذار سی ویک روزہ (۷) نیسان سی روزہ (۸) ایار سی ویک روزہ (۹) حزیران سی روزہ (۱۰) تموز سی ویک روزہ (۱۱) آب سی ویک روزہ (۱۲) ایلول سی روزہ ۔ ان بارہ مہینون کے مجموعی ایام ۳۶۵ ¼ ہین۔ ماہ شباط ہر چوتھے سال ۲۹ دن کا محسوب ہوتا ہے۔

اس سنہ کی ابتدا عہد سکندر سے بیان ہوئی ہے اور ۱۳۲۴ ہجری کا مطابق ۲۲۱۳ رومی کہا گیا ہے۔ اس حساب سے ۲۹ ذی حجہ ۱۳۲۵ ہجری مین بعد وضع کسر ۲۲۱۹ شمسی یا رومی سال ہونا چاہیئے۔

## (۱۷) سنہ نوروز کا بیان

بقول صاحب مخزن الحکمت ۔ نوروز سے مراد ہر نئے شمسی سال کا پہلا دن ہے ایک محقق کا قول ہے کہ نوروز کا آغاز اوس وقت ہوتا ہے جب کہ بقول عالمان علم ہیئت آفتاب عالمتاب جو جہان کو اپنی روشنی سے روشن رکھتا ہے برج حوت سے گزر کر برج حمل مین جو اس کی خوشحالی اور شادمانی کا مقام ہے داخل ہوتا ہے اور دنیا کو ایک ہی

رونق دیتا ہے اور سردی کے لٹے ہوے اور موسم خزان کے ستم رسیدونکو خلعہاے نوروز و قباہاے سبز و فیروزی پہنا کر تلافی مافات کرتا ہے ۔

نوروز فصل بہار کا روز اول ہے اور ایسا مبارک دن ہے کہ اس دن لیل و نہار کے زنگی و فرنگی بالکل مساوات پر باہم ملتے ہین یعنی شب و روز برابر ہو جاتے ہین اور نئے سال شمسی کا دورہ شروع ہوتا ہے ۔

یون تو دنیا کے مختلف ممالک اور مختلف اقوام مین ہر نئے شمسی یا قمری سال کو اول روز کم و بیش خوشی منائی جانے کی رسم کے لحاظ سے بہت سے نوروزون کا ذکر کرنا پڑے گا مگر ان سب کو نظر انداز کر کے صرف نوروز مشرقی اور نوروز مغربی کا ہی حال ہدیۂ ناظرین کیا جاتا ہے ۔

سنۂ عیسوی کے مطابق نوروز مشرقی ۲۱ مارچ کو واقع ہوتا ہے اور نوروز مغربی یکم جنوری کو لیکن علم ہیئت کی رو سے نوروز مشرقی ہی حقیقی نوروز ہے کیونکہ یہ فصل بہار کی ابتدا اور شب و روز کا اعتدال قائم کرتا ہے ۔

نوروز مشرقی کا بانی بادشاہ جمشید ہے جس نے ملک ایران مین شمسی سال کو رواج دیا ۔ اسنے ایک نہایت عالیشان شہر کی بنیا ڈالی جسکا نام تخت جمشید رکھا اور جس دن خورشید خاور پہلے خانۂ بہار یعنی برج حمل مین داخل ہوا جمشید نے اس شہر کی شاہی محل خاص مین بیٹھکر جشن نوروز منایا اور رعایا کو زر و سیم کی بخشش سے خوشحال بنایا اور حکم دیا کہ تمام رعایا ہر سال اسی دن نوروز منایا کرے ۔

ہندوستان کی تقویم مین آخر ذی حجہ ۱۳۲۵ ہجری کو ماہ دلو ۱۸۲۹ نوروز کی ۱۵ تاریخ ہے ۔

# خاتمہ کا دوسرا حصہ

## متقدمین و متاخرین و معاصرین کے کلام کے متعلق

## بیان عام

معزز ناظرین کتاب اس بیان کو خوگیر کی بھرتی نہ خیال کریں ۔ جن حضرات کو فن جمل سے دلچسپی ہے اون کو اس کتاب کی سیر کرنے کے بعد اس بیان کا ملاحظہ کرنا نہایت فائدہ بخش ہوگا ۔ ہر ایک تاریخ نئے اسلوب اور نئے ڈھنگ پر ہوتی ہے ۔ صرف میلا وہی کی تاریخوں میں ملاحظہ فرمائیے کہ مؤرخین نے ولادت کے مضمون کو کس قدر مختلف پہلوؤں سے ادا کیا ہے یہی کیفیت تواریخ وفات و تعمیر و تالیف وغیرہ کی ہے جن کے ملاحظہ سے شائقین جمل کو ایک خاص قسم کی بصیرت حاصل ہوگی ۔ وہ مادۂ تاریخ کے مختلف رنگوں سے اچھی طرح پر واقف ہو جائینگے ۔ ہم نے اس حصۂ کتاب میں بقدر امکان متقدمین اور متاخرین کا تاریخی کلام بھی جمع کیا ہے اور بالآخر معاصرین کے نتیجۂ فکر سے اوس کی تکمیل کی ہے اور بلحاظ نوعیت ۲۰ حروف پر اس کو تقسیم کیا ہے ۔

(الف) قصائد نعتیۂ تاریخی ۔ (ب) تواریخ ولادت ۔
(ج) تواریخ بسم اللہ خوانی (د) تواریخ ختنان ۔
(ہ) تواریخ شادی عروسی (و) تواریخ سالگرہ و جوبلی ۔
(ز) تواریخ غسل صحت (ح) تواریخ جلوس و فرمانروائی ۔
(ط) تواریخ فتوح (ی) تواریخ وزارت ۔
(ک) تواریخ خطابات (ل) تواریخ تقرر خدمات و جانشینی ۔
(م) تواریخ خیر مقدم (ن) تواریخ شکار ۔

(س) تواریخ تالیف و تصنیف و طبع کتب (ع) تواریخ بنا و تعمیر۔
(ف) تواریخ سزا (ص) تواریخ فراغ حج۔
(ق) تواریخ رہائی (ر) تواریخ وفات۔

معاصرین مین ہم نے اپنے استادان جمل قدر بلگرامی۔ کامل لکھنوی۔ داغ دہلوی۔ راقم مدراسی۔ ذکا نیلوری۔ معنی حیدرآبادی کے سوا بعض مشاہیر ہند کا تاریخی کلام بہی اسی حصہ مین داخل کیا ہے۔ جیسے امیر مینائی۔ عبدالجلیل بلگرامی۔ آزاد بلگرامی۔ غالب دہلوی۔ ذکی مرادآبادی۔ ان بزرگون کے سوا بعض غیر مشاہیر کے عمدہ کلام کو بہی جن کی تاریخین قابل تعریف تہین۔ اور بندۂ ہیچمدان کا تاریخی کلام بہی اہی حصۂ آخر مین داخل ہے۔

افسوس ہے کہ استادان فن سے زمانہ خالی ہے اور بہت بڑا ستم یہ ہے کہ اس فن مین اون کے جانشینون کے خانہ مین صفر ہے۔ محققین نے باقر گیلانی۔ اور محتشم کاشی۔ اور سنجر طہرانی کو امام الجمل فی المتاخرین کہا ہے اور انصاف اس کا متقاضی ہے کہ ہم اپنے زمانہ کے بزرگون سے قدر بلگرامی اور ذکی مرادآبادی اور معنی حیدرآبادی کو اس لقب سے یاد کرین۔

متقدمین کے تاریخی کلام کا نقش صفحۂ روزگار پر بہت کم ہے اور جسقدر ہے اوس کے بڑے حصہ کو ہم نے جا بجا۔ موقع موقع سے اس کتاب مین بطریق استناد عرض کیا ہے۔ ایمان کی بات یہ ہے کہ ہم متقدمین کے کلام مین وہ لطف اور خوبیان نہین پاتے جن سے متاخرین کا کلام لبریز ہے۔ معلوم ایسا ہوتا ہے کہ فی نفسہ اونکو اس کا مذاق نہ تہا یا اون کا قابل قدر کلام ہمکو دستیاب نہین ہوا۔ ہمارا خیال یہ ہے

کہ متقدمین کو اس فن کی جانب بہت کم رغبت تھی اور محاسن تاریخ کے وہ مطلق پابند نہ تھے جس طرح وہ لوگ غزل۔ قصیدے۔ مثنوی وغیرہ مین استاد مانے گئے ہین۔ اسی طرح اس فن کے استاد کہلانے کے مستحق بعض متأخرین اور معاصرین کے وہ افراد ہین جن کا تذکرہ اوپر ہوا۔ پس کوئی وجہ نہین ہے کہ ہم بعض متاخرین اور معاصرین کو اس خاص فن مین متقدمین پر ترجیح نہ دین۔ علم کسی کی میراث نہین ہے مَن جَدَّ وَجَدَ۔

جن متقدمین و متأخرین کے کلام پر ہمنے کہین کہین بطور (افادہ) اعتراض کیا ہے اور شائقین فن کو اس لغزش سے بچنے کی نصیحت کی ہے وہ بے محل نہین ہے انوری اگرچہ استاد سخن بلکہ پیمبر سخن گزرا ہے لیکن فن جمل مین اوس کی لغزش یا اُسکا تسامح کبھی ہمارے لئے سند کا کام نہین دے سکتا اور نہ کبھی وہ اپنے خطاب یا لقب کی وجہ سے معاف نہین کیا جا سکتا۔ اس باب مین جس قدر تاریخی کلام ہے اوسپر بھی ہمنے تنقیدی نگاہ ڈالی ہے اور جابجا مختلف نوٹس کیے ہین جن سے ہمکو نکتہ چینی اور حرف گیری مقصد نہین ہے بلکہ طالبین فن کو غلطی سے بچانا مقصود ہے۔ ہم امید کرتے ہین کہ انصاف پسند اہل تحقیق ہمارے اس عمل کو نیک نیتی پر محمول کرین گے۔

بعض تاریخی قصیدون اور مرثیون اور نوحون مین ہم نے اشعار بالائی کو اس لئے نقل کیا ہے کہ مادۂ تاریخ کا لطف بغیر اون اشعار کے ظاہر نہین ہو سکتا اگر ہم اختصار کو مدنظر رکھتے اور اشعار بالائی کو ترک کرتے یا اون کے انتخاب سے کام لیتے تو اس کتاب کی ضخامت سے دس بیس ورق تو بے شک گھٹ جاتے

لیکن یہ بچپت اوس نقصان کی تلافی نہ کرسکتی جو مذاق مین پیدا ہوجاتا۔

## (الف) قصائد نعتیہ تاریخی

قصیدۂ نعتیہ طبعزاد جناب باقر گیلانی مغفور بہ صنعت ترصیع و ازدواج و مجمع الصنائع۔ جس کا ہر ہر مصرع حامل تاریخ ہے اور اشعار نمبر ۹ تا ۱۷ مین یہ لطف زائد ہے کہ ہر مصرع مین حروف مہملہ و منقوطہ عدداً و تعداداً مساوی ہین۔ اور کسی ایک مصرع کے حروف معجمہ اور کسی ایک مصرع کے حروف مہملہ کو جمع کرنے سے سنہ مطلوب حاصل ہوتا ہے۔ اور اس طرز عمل سے بہت سے مادّے حاصل ہوتے ہین۔

### وہو ہذا

| مصرع اول | نمبر | مصرع ثانی |
|---|---|---|
| اساس عالم مجد آفتاب ہر دو جہان | ۱ | ملاک پناہ و رسل تاج انبیا سلطان |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |
| شفیع کون و مکان احمد رسول اللہ | ۲ | پناہ ناموران اشفع زمین و زمان |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |
| سواد عین ہدایت امیر ملک و ملل | ۳ | بزرگ کلّ رسل رہنماے کون و مکان |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |
| خلاصۂ دو جہان ماہ ساطع لولاک | ۴ | شہ مہان و فلک قدر و صاحب احسان |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |
| سماے حلم و سخا و مہ جلال و کمال | ۵ | پناہ تاجوران کاسمان ندیدہ جہان |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |
| پناہ اہل نبوت بہار علو | ۶ | گل مراد ملل آبروے گلشن جان |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |

| مصرع اول | | | نمبر | مصرع دوم | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مطاع دین و جہان تاج صاحب معراج | | | ۷ | سپہر مجد - محمد شفیع عالمیان | | |
| ۱۰۶۸ | | | | ۱۰۶۸ | | |
| کمال زہد و ورع آبروے موجودات | | | ۸ | جہان جود و حیا مصطفیٰ رفیع الشان | | |
| ۱۰۶۸ | | | | ۱۰۶۸ | | |
| امام کل رسل تکیۂ زمین و زمان | | | ۹ | نبی تاج امم زیب عصر ماہ مہان | | |
| ۵۳۴ منقوطہ | ۱۰۶۸ ہجری | ۵۳۴ معطلہ | | ۵۳۴ منقوطہ | ۱۰۶۸ ہجری | ۵۳۴ معطلہ |
| معز زین رسل ماہ و کام وحی توان | | | ۱۰ | قوی و زین ہمہ تکیۂ عز و عرش مکان | | |
| ۵۳۴ | ۱۰۶۸ | ۵۳۴ | | ۵۳۴ | ۱۰۶۸ | ۵۳۴ |
| نبی و تاج ملک مہر علم و زیب مہان | | | ۱۱ | بزرگ عالمیان عز کعبہ تاج جہان | | |
| ۵۳۴ | ۱۰۶۸ | ۵۳۴ | | ۵۳۴ | ۱۰۶۸ | ۵۳۴ |
| پناہ ملک رسالت کمال فہم و ادب | | | ۱۲ | نصیر ملک بقا اوج علم زیب شہان | | |
| ۵۳۴ | ۱۰۶۸ | ۵۳۴ | | ۵۳۴ | ۱۰۶۸ | ۵۳۴ |
| سحاب طبع محمد قوام امن و شرف | | | ۱۳ | سراج اہل عطا عزت زمین و زمان | | |
| ۵۳۴ | ۱۰۶۸ | ۵۳۴ | | ۵۳۴ | ۱۰۶۸ | ۵۳۴ |
| مطاع کل عرب تاج دین گزیدہ نسب | | | ۱۴ | مہ سحاب کرم و آفتاب عدل و امان | | |
| ۵۳۴ | ۱۰۶۸ | ۵۳۴ | | ۵۳۴ | ۱۰۶۸ | ۵۳۴ |
| پناہ فتح و ورع ماہ و صاحب لولاک | | | ۱۵ | حیات و عز رسل ماہ زہد دین سلطان | | |
| ۵۳۴ | ۱۰۶۸ | ۵۳۴ | | ۵۳۴ | ۱۰۶۸ | ۵۳۴ |
| سحاب لطف ابد مہر عدل و شوق کن ماہ | | | ۱۶ | علو جاہ و عمل زیب دین سپہر توان | | |
| ۵۳۴ | ۱۰۶۸ | ۵۳۴ | | ۵۳۴ | ۱۰۶۸ | ۵۳۴ |

| مصرع اول | نمبر | مصرع ثانی |
|---|---|---|
| پناہ حلم و شرف کام ملک مطلب حق | ۱۷ | حبیب زین امم کوہ علم و تاج سران |
| ۴۳۴ منقوطہ \| ۱۰۶۸ \| ۶۳۴ معطلہ | | ۴۳۴ منقوطہ \| ۱۰۶۸ \| ۶۳۴ معطلہ |

## مطلع ثانی

| مصرع اول | نمبر | مصرع ثانی |
|---|---|---|
| سحاب داد و کرم آفتاب علم و امان | ۱۸ | شہاب عدل و امل کام و مطلب قرآن |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |
| عزیز کون و مکان ماہ کل و سدرہ نشین | ۱۹ | اساس عز و عطا زین دین مہر نشان |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |
| نبی زیب رسل مجد رشد طٰہٰ لقب | ۲۰ | شہاب عدل و یقین بدر حلم معجزہ کان |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |
| مہے زبرج عطا یوح مکہ منبع کنت | ۲۱ | سحاب دین ہدی مجد علم و راست زبان |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |
| امین اہل زمین بدر جاہ شاہ براق | ۲۲ | مآب داور یکتا ئے نائب رحمان |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |
| پناہ تاجوران کوہ داد کرسی زیب | ۲۳ | رسول داد دہ و بدر آفتاب آوان |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |
| ملیک زیب و ملک ملک مجد پر تو حق | ۲۴ | نبی زین بشر سہ لوا و مہر جہان |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |
| مآب عز نبیین مطاع و تاج رسل | ۲۵ | سحاب دین و کرم زیب مجلد ملک ستان |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سحاب داد و یقین بحر علم عالی شان | ۲۶ | مہ و امام رسل بوستان لطف ابد |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |
| شہاب عدل و امان عہد کن ازل فرمان | ۲۷ | نبی ماہ شرف مصطفیٰ سحاب عطا |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |
| عزیز جملہ شہان ابر علم و قبلۂ جان | ۲۸ | حیات ندی و ہنر باب حکم وصلی علیہ |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |
| سحاب داد و کرم آفتاب علم و امان | ۲۹ | بہار جاہ و نبیؐ شفیع روے زمین |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |
| مدار و ماہ ادب آفتاب داد گران | ۳۰ | بزرگ کون و مکان مجتبیٰ سماے عطا |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |
| نبیؐ ماہ زمین ابر علم و شمس جنان | ۳۱ | مآب کلؐ رسل گلستان انس و ادب |
| ۱۰۶۸ | | ۱۰۶۸ |

(لوٹ) الف ممدودہ اس قصیدہ مین متعدد مقامات پر مستعمل ہوا اور اس کا عدد صرف ایک محسوب ہوا ہے اور قاعدہ سند رجۂ کتاب ہذا کی سند ہے۔

شعر پنجم مین لفظ سما کے بعد بقاعدۂ فارسی (یا) حساب مین محسوب ہوئی ہے اور ہمزہ بعد الف کے قاعدہ مین جو اصول بیان ہوئے ہین اون کی سند ہے۔

## (ب) تواریخ ولادت

تاریخ ولادت نصیر الدین محمد ہمایون بادشاہ طبعزاد جناب خواجہ جلال طہرانی مغفور

| | |
|---|---|
| سال تاریخ ہمایونش نوشت | زاد ک الله تعالےٰ قدرگا<br>۹۱۳ھ |

| | |
|---|---|
| من برم یک الفش از تاریخ | تا کشم میل بچشم بدرا |

(نوٹ) مصرع تاریخی کے اعداد (۹۱۴) ہین مؤرخ نے الف کے ایک عدد کا تخرجہ کیا ہے

تاریخ ولادت شہاب الدین محمد شاہ جہان بادشاہ طبع زاد یکے از استادان نجم ـ از مخلص تسلیم

| | |
|---|---|
| شاہ روے زمین شاہ جہان | لمعۂ آفتاب عالم گیر |
| ۱۰۰۰ھ | ۱۰۰۰ھ |

(نوٹ) اس تاریخ مین بھی الف ممدودہ کا عدد (۱) محسوب ہوا ہے مطابق قاعدہ ہے

ایضاً از جناب کلیم ہمدانی

| | |
|---|---|
| بحمد اللہ کہ از پر تو خورشید عدم | سایۂ مرحمتے بر سر عالم آمد |
| نیرّے از فلک بادشہی کرد طلوع | شاہ شاہان جہان قبلۂ عالم آمد |

(نوٹ) مادّۂ تاریخ مین لفظ آمد شریک نہین ہے ـ مضمون مصرع اسکا متقاضی ہے کہ سالم مصرع مین تاریخ ہو ـ نیز تاریخی اشارہ بھی نہین ہے ـ

قصیدۂ جناب سنجر طہرانی مغفور بتقریب تولّد صاحب قران ثانی شاہ جہان بادشاہ بصنعت ترصیع

| | |
|---|---|
| خدا وجود وبقا دادہ عالم امکان | براے شاہ جہان بادشاہ کلّ جہان |
| ۱۰۰۰ھ | ۱۰۰۰ھ |
| زلطف یزدان زعدل وجود ہفت اقلیم | بود با فسرو با گاہ زاین سلیمان شان |
| ۱۰۰۰ھ | ۱۰۰۰ھ |
| زجود شاہ جہان بادشاہ ملک آراے | پدید آر در شاہوار صد عمّان |
| ۱۰۰۰ھ | ۱۰۰۰ھ |

| | |
|---|---|
| زجام قوتّ او باد باحیات ابد | مدام بادۂ الطاف و قدرتِ یزدان |
| ۱۰۰۰ھ | ۱۰۰۰ھ |
| نشاط و شادی کام طرب بداد آلہ | بباد شاہ جہان مہرجاہ کام رسان |
| ۱۰۰۰ھ | ۱۰۰۰ھ |
| بداد و جود و باحسان شہنشہِ آفاق | علیم و عالی و دانا نواز و ملک ستان |
| ۱۰۰۰ھ | ۱۰۰۰ھ |
| بود چو گوہر ازان صاحب قران کہ بود | نبودہ چون آن صاحبقران ہیچ قران |
| ۱۰۰۰ھ | ۱۰۰۰ھ |
| بدہر ثانی او این پناہ ملک بود | کہ صد قران زید این ہمال از اقران |
| ۱۰۰۰ھ | ۱۰۰۰ھ |
| ہزار سال چو از ہجرت آمدہ بوجود | شہنشہے کہ بود زندگیؔ عالمیان |
| ۱۰۰۰ھ | ۱۰۰۰ھ |
| ہزار قرن بماناد آن کہ مردہ ازو | بود بدور جہان صد ہزار جان شادان |
| ۱۰۰۰ھ | ۱۰۰۰ھ |
| بمدح شاہ جہان طبع این دوازدہ بیت | زقسمت ازل آورد از دلم بزبان |
| ۱۰۰۰ھ | ۱۰۰۰ھ |
| ازان دوازدہ ہر مصرعے بکار نگاہ | کند تولد شاہ جہان پناہ بیان |
| ۱۰۰۰ھ | ۱۰۰۰ھ |

(نوٹ) اس قصیدہ مین جہان کہین الف ممدودہ مستعمل ہے اُس کا عدد ایک لیا گیا ہے اور قاعدہ متذکرہ کتاب کی سند ہے۔

اور جہان کہین کاف منفصلہ لکہا گیاہے اوس کے عدد ہاے مختفی کے ساتہ ۲۵ محسوب ہوئے ہین اور قاعدہ متذکرہ کتاب کی سند ہے -

اور جہان کہین باے عربی کا استعمال ہے وہ متصل لکہی گئی ہے اور اوس کے عدد ۲ لئے گئے ہین اور یہ بہی قاعدہ متذکرہ کتاب کی سند ہے -

تاریخ جشن تولد سپہر شکوہ پسر دارا شکوہ طبعزاد جناب آقا طہماسپ قلی مغفور بصنعت ترصیع

| زین جشن زمانہ کامرانی دارد | تا در عنوان زشادمانی دارد |
|---|---|
| ۱۰۵۴ھ | ۱۰۵۴ھ |
| افزود گل نشاط واکنون دہر | زینہا ہرسوے گلفشانی دارد |
| ۱۰۵۴ھ | ۱۰۵۴ھ |

(نوٹ) اس رباعی کے ہر ایک مصرع مین تاریخ ہے مصرع اوّل کے حروف معجمہ کو مصرع ثانی کے حروف معجمہ کے ساتہ جمع کرین تو اون کے مجموعی اعداد مین بہی تاریخ ہے اگر مصرع اول شعر اول کے حروف مہملہ کے اعداد مصرع دوم کے اعداد حروف مہملہ کے ساتہ جمع ہون تو تاریخ نکلتی ہے - اور یہی صنعت بیت دوم مین بہی ہے -

تاریخ میلاد میر غلام نبی بن سید محمد باقر طبعزاد جناب میر عبد الجلیل بلگرامی مغفور

| نورچشم میر باقر گفت بامن | چون گل خورشید در عالم دمیدم |
|---|---|
| سال تاریخ تولد خود بگفتم | نورچشم باقر عبد الحمیدم |
| | ۱۱۱۱ھ |

(نوٹ) میر غلام علی آزاد بلگرامی نے سرو آزاد مین لکہا ہے کہ یہ مادّہ خود مولود نے عالم رویا مین مورّخ سے کہا یجوز للشاعر مالا یجوز لغیرہ کا مصداق پورا

ہوا - (مؤلف)

تاریخ ولادت دختر طبعزاد جناب مومن مغفور -

| | |
|---|---|
| دخت روشن وان ہوئی پیدا | کیا ہی چمکا ہے اختر مومن |
| نال کٹنے کے ساتھ ہاتف نے | کہی تاریخ دختر مومن ۱۲۵۹ھ |

(نوٹ) (دختر مومن) کے عدد (۱۳۴۰) ہین جن مین سے لفظ (نال) کے عدد (۸۱) کا تخرجہ ہوا ہے - اور سنہ (۱۲۵۹) حاصل کیا گیا ہے -

تاریخ میلاد فرزند سید محمدؐ رضا بلگرامی طبعزاد جناب قدر بلگرامی مغفور

| | |
|---|---|
| بسید محمدؐ رضا خان من | خدا داد پورے با قبال جفت |
| نشاندم زہے نخل تاریخ او | گل نور سید از نہال شگفت ۱۲۷۴ |

تاریخ میلاد صاحبزادہ مرزا عباس بیگ دہلوی طبعزاد جناب قدر بلگرامی مغفور

| | |
|---|---|
| خان ذی رتبہ وذی حوصلہ مرزا عباس | پسرے نام خدا یافتہ عالی نسبی |
| نازکی ناز فروشی صنمی عشوہ گری | گلرخی گلبدنی سرو قدی غنچہ لبی |
| لب لعلین مینی خال سیاہش حبشی | موی مشکین ختنی چہرۂ صافش حلبی |
| بشگفان غنچۂ تاریخ ولادت ای قدر | بر دمید این گل ہے عباس ز نخل عجبی ۱۲۷۶ |

تاریخ میلاد سید مصطفےٰ بن ابن علی برادر مؤرخ طبعزاد جناب قدر بلگرامی مغفور - بصنعت ترصیع

| | |
|---|---|
| گردیدہ ولادت سعادت آمیز | از عیش پسر شدہ جہانے لبریز |
| ۱۲۷۷ھ | ۱۲۷۷ھ |
| از قدر شود مادۂ ہر مصرع | این نجم جمالست صباحت انگیز |
| ۱۲۷۷ھ | ۱۲۷۷ھ |

تاریخ ولادت اطفال توام بخانۂ ڈپٹی مرزا خداداد بیگ طبعزاد جناب قدر بلگرامی مغفور

| | |
|---|---|
| ساتھ دو طفل خدا داد ندنون پیدا ہوئے | ایک لڑکی ایک لڑکا حور وش رضوان شیم |
| اک صدف سے نکلے دو گوہر وہ دونون آبدار | اک کلی سے نکلے دو نفحے وہ دونون تازہ دم |
| عیسوی سال ولادت قدر یُون لکھدئے | مشتری و ماہ نکلے برج سے توام بہم |

تاریخ میلاد صاحبزادۂ نواب سر آسمان جاہ مغفور طبعزاد جناب داغ دہلوی مغفور

| | |
|---|---|
| دیا آسمان جاہ کو حق نے بیٹا | یہ عالی نسب فخر ہے خاندان کا |
| اس اختر سے ہے برج اقبال روشن | یہ ہے روشنی بخش کون و مکان کا |
| یہ بحر کرم کا دُرِ بے بہا ہے | یہ ہے پہول امّید کے گلستان کا |
| کِھلا غنچۂ آرزوے خلائق | کُھلا عقدۂ بخت پیر و جوان کا |
| ملے اس کو عمرِ ابد یا الٰہی | یہ لوٹے مزا عشرتِ جاودان کا |
| پہلے پہولے یہ نونہال امارت | ترو تازہ جبتک ہے گلشن جہان کا |
| جب اے داغ ہاتف سے تاریخ پوچھی | ندا آئی خورشید ہے آسمان کا |

تاریخ ولادت شاہزادۂ بلند اقبال سرکار نظام دام ظلہم طبعزاد جناب داغ دہلوی مغفور

| | |
|---|---|
| شاہزادی کی ولادت کا ہمایون سال ہے | یا فروغ دیدہ لکھون یا چراغ دودمان |
| مجھ سے ہاتف نے کہا اے داغ یہ تاریخ لکھ | چاند سا بیٹا مبارک اے شہ کیوان مکان |

تاریخ ولادت فرزند ڈپٹی علی حسن خان طبعزاد جناب امیر مینائی مغفور مرحوم

| | |
|---|---|
| ہر دم ہون ترقیان خدا دن وہ دکھائے | مان باپ کا دل بڑھ کے یہ فرزند بڑھائے |
| اس طفل جوان بخت کا ہے سال امیر | اقبال کے ساتھ عمر روز افزون پائے |

تاریخ ولادت فرزند آنریبل راجے پرکاش لال بہادر مدار المہام ریاست ٹمراون طبعزاد ایضاً

| | |
|---|---|
| ہوا فرزند پیدا خانۂ فرزندی شان مین | مبارک ہو کہ دین و دولت کی مورت راج جوگ آیا |
| امیر اچھی ولادت کی ہے یہ تاریخ سمّت مین | بکرماجیت کے گھر نیک صورت راج جوگ آیا |
| | ۱۹۵۲ سمت |

تاریخ ولادت فرزند نواب مزمل اللہ خان بہادر رئیس بھیکم پور طبعزاد ایضاً

| | |
|---|---|
| ہو مبارک ولادت فرزند | جس سے روشن ہوا یہ گھر سارا |
| نور کی ہے امیر یہ تاریخ | دل کی ٹھنڈک ہے آنکھون کا تارا ۱۳۱۲ |

تاریخ ولادت صاحبزادی مرزا محمود علی طبعزاد مؤلف حقیر کتاب ہذا بصنعت ترصیع

| | |
|---|---|
| در سراے آن محبّ مہر دوست | نو گلے از باغ لطف کبریاست |
| ۱۲۹۱ فصلی | ۱۹۳۹ سمت |
| خامۂ ما اے ولا سالش نوشت | بنت محمود علی میرزا است |
| ۱۸۸۲ عیسوی | ۱۲۹۹ ہجری |

تاریخ ولادت برخوردار غازی الدین احمد فرزند مؤلف کتاب طبعزاد مؤلف

| | |
|---|---|
| خداوندا بشکر نعمتت نتوان سخن گفتن | بکام خود رسد از لطف عامت آرزومندے |
| بجوش اعتراف مرحمت گوید ولا سالش | خداے بے نیازم داد طالعمند فرزندے ۱۲۹۹ |

تاریخ میلاد نظام النساء بیگم صاحبہ صاحبزادی بلند اقبال حضور نظام دام دولتہ طبعزاد مؤلف

| | |
|---|---|
| خوشا صبحے کہ در عہد بہار از فضل یزدانی | شود دستانسرا بلبل بجوش تہنیت خوانی |
| ہمایون روزگارے کاختر برج مراد ما | بگردون حصول مدّعا دارد درخشانی |
| زہے فصلے کہ محبوب علیخان بہادر را | رسید از مین طالع وقت جشن مملکت رانی |
| تعالی اللہ چہ ہنگامے کہ در مشکوے شاہ ما | مہ تابان تولد گشتہ با سیماے نورانی |
| رخش چون نیر انور قدا از شمشاد زیباتر | دہانش حقّۂ گوہر لبش لعل بدخشانی |

به پیشِ فرِّ اقبالش چه دارا و چه اسکندر | بجنب طالعش شرمنده شد بخت سلیمانی
ز میلادش بهر سو غلغل شادیست در عالم | بهر یک کوچه می‌بینیم رنگ جشن قاآنی
بشکل مهر زر بخشی کند شاهِ جوان دولت | ز ابر دستِ جودِ او شود پیهم درافشانی
به یغمای بساط خوان نعمتهای الوانش | رعایا راست در درگاهِ آصف حکم مهمانی
دعاگویان دولت را رسد منت سر منت | ز رحمِ شه رها گشتند محبوسان زندانی
صدای تهنیت از هر در و دیواری آید | وزد باد طرب در گلشن سرکار دیوانی
ولا ای شهسوار ساحت مدح شهِ والا | بده شدیز طبع خویشتن را رنگ جولانی
بآب زر رقم کن مصرع سال ولادت را | همایون بادشه را نو برِ گلزار سلطانی
۱۳۱۰ھ

تاریخ میلاد صاحبزادگان بلند اقبال سرکار نظام ادام اللہ اقبالہم طبعزاد مؤلف کتاب

نظام الملک آصف جاہ محبوب علیخان کو | کئے حق نے عطا دو دُرّۃ التاج شہنشاہی
سرور و راحتِ جان نورِ عینینِ شہِ ذیشان | یہ وہ نعمت ہے جس سے بامراد انکو ہے آگاہی
ملی ہے نعمت عظمیٰ مرے آقائے نعمت کو | غلامونکی خوشی ہے اپنی دولت کی بہی خواہی
ولی عہد خلافت کے ہین دونون قوت بازو | ہمیشہ انکی قسمت مین ہو تائید الٰہی
ولا گلدستۂ سالِ ولادت نذر دو شہ کو | گرامی ہین یہ دونون نونہال گلشن شاہی
۱۳۲۵ھ

تاریخ میلاد نبیرۂ باوقار سرکار عالی تبار حضرت بندگانعالی مدظلہ العالی طبعزاد مؤلف کتاب

حق نے جب بیٹا ولی عہد ریاست کو دیا | ہوگئی مسرور اعلیٰ حضرت ظل اللٰہی
عیسوی تاریخ اسکی عرض کی مین نے ولا | آپ کو پوتا مبارک ہو حضورِ آصفی
۱۳۲۵ھ

ایضاً ولہ

سپہر تمکنت شاہ دکن آقائے نعمت کو | دیا اللہ نے اپنے کرم سے چاند سا پوتا

اسی سے جان مین جان آگئی ار با دولت کی
بڑا ہنسکمہ ہی چہرہ حسن صورت اسکو کہتے ہین
ولا سال ولادت بارگاہ شاہ آصف مین
برِ الفت مین جب شہ نے لیا ہاتف نے فرمایا
ادب سے عیسوی تاریخ اسکی عرض کی مین نے

کہین گر خضر اسے آب بقا کا پہوٹتا سوتا
کبھی بہولی سی بہی ننہا سا شہزادہ نہین روتا
کہو سرکار کو ہووی مبارک چاند سا پوتا ۱۳۲۵ھ
مبارک شاہ آصف جاہ کو ہو گود مین پوتا ۱۳۲۵ھ
جہان پرور مبارک ہو مری سرکار کو پوتا ۱۹۰۷ء

## (ج) تواریخ بسم اللہ خوانی

تاریخ تسمیہ خوانی فرمانروائے دکن دام اقبالہم طبعزاد جناب مولوی محمد عبد القادر طاہر

در تقریب بسم اللہ
سال ہمایون گفت خرد

عالم شاد و خرم ماند
اقرار باسم ربک خواند ۱۲۸۸

تاریخ تسمیہ خوانی میر ابرار حسین طبعزاد جناب تسلیم سہسوانی

خواند بسم اللہ چو ابرار حسین
کرد تسلیم بتاریخ رقم

سرو قد خواست دل بسم اللہ
شادی شستہ بسم اللہ ۱۲۹۳

تاریخ تسمیہ خوانی شہزادہ والاتبار ولی عہد ریاست دکن دام اقبالہم طبعزاد جناب داغ دہلوی مغفور

شہزادہ ہوا ہے زیب مکتب
سورۂ اقرا کی آج سن لی
اللہ کرے کہ شاہ دیکھے
اس رسم کی داغ تو بہی تاریخ

سحبان نہ ہو ثانی ولی عہد
سلطان نے زبانی ولی عہد
پیری و جوانی ولی عہد
لکھ تسمیہ خوانی ولی عہد ۱۳۰۱

تاریخ تسمیہ خوانی نور الحق ابن لطف حسن طبعزاد مؤلف کتاب ہذا

| | |
|---|---|
| نورالحق ابن لطف حسن چار ساله شد | الشکر والثنا لرب الذی خلق |
| سال سعید تسمیه اش زد رقم ولاؔ | اقرأ باسم ربک فرمود نور حق ۱۳۲۱ھ |

# (د) تواریخ تقریب ختان

تاریخ ختان سید مصطفیٰ برادر زادۂ مورخ طبعزاد جناب قدر بلگرامی مغفور

| | |
|---|---|
| چون ختنهٔ مصطفیٰ شد از چالاکی | گلچین شده حجام بفرخ ناکی |
| ما سال ختان او نوشتیم ای قدر | شد سنت مصطفیٰ ادا در پاکی ۱۲۸۶ھ |

تاریخ ختان صاحبزادۂ یکے از اعزاے لکھنو طبعزاد جناب مرزا محمد جعفر اوج تخلص

| | |
|---|---|
| منت خدای را که درین ختنه ہاے سعد | گل گل حدیقهٔ دل تلمیذ ما شگفت |
| تاریخ طبع اوؔج سخنور بقلب صاف | حجام گل گرفت ز شمع ہلال گفت ۱۲۸۵ھ |

تاریخ ختان میاں الطاف احمد ابن مولوی نعمت اللہ طبعزاد مؤلف کتاب ہذا

| | |
|---|---|
| لو مبارک ہو میاں الطاف کی ختنہ کی رسم | جس کی خاطر دھوم سے کنبہ کی مہمانی ہوئی |
| رسم گلپوشی کا جلسہ ہم بھی لینگے عنقریب | خاطر احباب یہ تقریب ہر مانی ہوئی |
| عرض کردو اے ولاؔ سالِ بیانِ واقعی | نور عین نعمت اللہ کی مسلمانی ہوئی ۱۳۰۴ھ |

# (ہ) تواریخ شادی کدخدائی

قصیدۂ تاریخی طویل شاہزادہ داراشکوہ بصنائع مختلفہ طبعزاد جناب آقا طہماسپ قلی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱) | بحمدلله که شد دیگر زسعی نائبِ سلطان | رواج التیام افزون حدِ وصل آبادان | ۱ |
| | ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ | |

| | |
|---|---|
| صلای امن دادند بهر طوی شاهزاده | قبول یکدلی یابی ازین جشن عماد ارکان |
| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ |
| درین دولت که باز جاودان باد از وجود او | مزین شد دلم گل گل ز لطف داور سبحان |
| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ |
| تعالی الله زهی گردون مآب هادی کامل | دلیل موبد و دانا بعهد دانش و عرفان |
| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ |
| زهی شاهان نکو آیین که مانده پای اقبالش | یمین عهد را بازو یسار جود را سامان |
| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ |
| یم از صیت عطای او کند از مفلسی ناله | در از قید تو امام او هیم اندر صدف نالان |
| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ |
| یقین دانم که قصد او کند حل همه مشکل | مدیح جود او دارد دلا هر مشکلی آسان |
| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ |
| نوید جشن شهزاده وصل آمد بحمد الله | قرین فر که ایزد باد عهد حاجب دوران |
| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ |
| برو در سایه شاه جهان طالب لقای او | رهین شاه دین جهان جاوید عدل امین محیط ایمان |
| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ |
| لوای جود و سر جا بمقصد سایه افگن شد | امل آنجا رسد کامل کشاده دل بکف دامان |
| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ |
| وجود جاه او باد اصفای حکم رقم قسمت | نوید بزم او ساز دل پژمرده را شادان |
| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ |

| مصرع اول | مصرع دوم |
|---|---|
| حسود بدگوی او را نحوست مائل طالع | مرید کلک و باد اسعادت ازین دندان |
| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ |
| مراد و مقصد مادح شهاب الدین و الدنیا | همه زیب و همه برنا همه همت همه احسان |
| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ |
| حصول سروی قائم بآن طوبی لقا ایدون | رواج عدل باقی باذرین جشن نکوبنیان |
| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ |
| محبت بین که دارد بر دوام جود کدّ او | بود پیش کف نامی وی سنگ و گهر یکسان |
| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ |
| لوا را جیشِ و قائد جهان را داد او انجم | ابد با جود او همدم ستم را عدل او زندان |
| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ |
| شهی کز ناز لطف وی کند چون شاه هدی دائم | مسیح آید چو بیماران بعطّار ازپی درمان |
| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ |
| الٰہی تا ابد باد الوای جیش وی برپا | قیام ملک وی هم رنگ باد الطف را سامان |
| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ |
| همیشه فرِّ اقبال او با وقع و با آئین | همیشه حاسد احوال او بیچار و سرگردان |
| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ |
| بصد تزئین بلوحِ محملِ شاه | رقم دیدم قرانِ مهر با ماه |
| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۳ |

(نوٹ) اس قصیدۂ تاریخی کو باعتبار صنائع مختلفہ مجمع الصنائع کہنا چاہیے
(۱) ہر ایک مصرع سے مادۂ تاریخ حاصل ہوتا ہے ۔ اور یہ صنعت ترصیع ہے ۔

(۲) ہر ایک مصرع کے اعداد حروف مہملہ کو دوسرے مصرع کے اعداد معجمہ کے ساتھ جمع کرنے سے بصنعت اعجام تاریخ نکلتی ہے۔

(۳) اسی طرح ایک شعر کے دونون مصرعون سے حروف مہملہ کے اعداد کی میزان دین تو سنۂ مطلوب حاصل ہوتا ہے۔

(۴) ہر ایک مصرع کے حرف اول کو بصنعت توشیح جمع کرین تو ایک تاریخی شعر حاصل ہوتا ہے جو آخر قصیدہ پر لکھا گیا ہے۔ اس شعر مین بہی صنائع ترصیع و اعجام و اہمال موجود ہین۔

**(افادہ)** (۱) شعر سوم کے پہلے مصرع مین (کہ) کے عدد ۲۰ محسوب ہوے ہین حسب مذہب دوم۔ اسی طرح شعر پنجم کے پہلے مصرع مین۔ اور باقی تمام قصیدہ مین (کہ) کے عدد حسب مذہب اول ۲۵ محسوب ہوئے ہین۔ ایک قصیدہ مین ایک ہی مؤرخ کی دو عملی قابل غور ہے۔ ہماری راے مین مؤرخ کا تسامح ہے۔

(۲) شعر ہشتم کے دوسرے مصرع مین (کہ) کے عدد ۲۰ محسوب ہوئے ہین حسب مذہب دوم۔

سہرا تاریخی بتقریب عروسی صاحبزادہ ڈپٹی مرزا عباس بیگ طبعزاد جناب قدر بلگرامی مغفور

| | |
|---|---|
| رشک شاہانہ دکہاتا ہے چمک کر سہرا | آئینہ مُنہ سے سند بخت سکندر سہرا |
| ۱۸۷۷ء | ۱۸۷۷ء |
| حلقۂ شوق ہے یہ ہاتہ مین کنگنا دلخواہ | دامن حسن ہے فیاض کے سر پر سہرا |
| ۱۸۷۷ء | ۱۸۷۷ء |
| جس نے دیکہا نہ ہو خورشید زمین کر تو نمین | دیکہے اِن کا رخ نایاب ہٹا کر سہرا |
| ۱۸۷۷ء | ۱۸۷۷ء |

| | |
|---|---|
| مثل تار نگہ شوق ہوا جو صدقے | کیا ہی حیران ہے گرد رخ انور سہرا |
| ۱۸۷۷ع | ۱۸۷۷ع |
| سرخ جوڑا ہے شفق وہ قد طناز فلک | سب جبین صبح ہے منہہ چاند ہی اختر سہرا |
| ۱۸۷۷ع | ۱۸۷۷ع |
| تازہ الفت کا بہت دام تو پھیلایا ہے | صید اخلاص کرے سر کے پچھاور سہرا |
| ۱۸۷۷ع | ۱۸۷۷ع |
| سب کے تار نگہ شوق ہیں الٹے معکوس | ہے سجا رخ پہ یہ سہرے کے برابر سہرا |
| ۱۸۷۷ع | ۱۸۷۷ع |
| تاج ہے روشنی الفت مرزا عباس | دامن ظل علمدار دلاور سہرا |
| ۱۸۷۷ع | ۱۸۷۷ع |
| ایک اک مصرع تاریخ مسیحی ہے ملا | کہیں اس زور کا اے قدر سخنور سہرا |
| ۱۸۷۷ع | ۱۸۷۷ع |

تاریخ کدخدائی نواب اصغر علیخان لکھنوی طبعزاد ایضاً

| | |
|---|---|
| سنو نواب اصغر خانصاحب | تمہارا گھر بسا شادی مبارک |
| کہا یہ قدر نے مصراع تاریخ | نشاط خانہ آبادی مبارک ۱۲۹۷ھ |

ایضاً وله

| | |
|---|---|
| ننّن صاحب بعقد مہد آرا شد | وین عقدہ بشہر فتحپور شش واشد |
| اے قدر نوشتیم مسیحی تاریخ | با زہرہ قران مشتری آنجا شد ۱۸۸۰ع |

تاریخ کدخدائی دختر و پسر نواب شرف الدولہ بہادر وزیر سلطنت اودہ طبعزاد جناب امیر مینائی مغفور

| | |
|---|---|
| نواب با حشم شرف الدولہ ذی ہمم | جنگی بہادری پہ ہی شمشیر تک گواہ |

اچھے کے اچھے ہوتے ہین سچ ہے جہا مین — وہ آسمان جاہ تو اولاد مہر و ماہ

ہین رنگ و بوے باغ شرف دختر و پسر — دونون دُر یگانہ دریاے عزّ و جاہ

دونون کی شادیان ہوئین ایوان فزا ئی زیب — گلشن کا رنگ جشن سے محفل پراشتباہ

تاریخ خامۂ دو زبان نے لکھی امیر — یہ مہ قرین بزہرہ و زہرہ قرین ماہ

١٢٧٣

## ایضاً

زمین و آسمان دونون ہین نازان — گہر دو پاے ہین درج شرف لے

یہ سال عقد ہے نورٌ علیٰ نور — قمر دو آیے ہین برج شرف مین

١٣١١

(نوٹ) لفظ آئے مین مورخ نے ایک یا محسوب فرمائی ہے جس سے ہمکو اختلاف ہے (مؤلف)

## تاریخ رسم عروسی صاحبزادہ مولوی عبد القادر طاہر۔ طبعزاد مؤلف کتاب ہذا

خجستہ عہدی خجستہ فصلی خجستہ سالی خجستہ ماہے — خجستہ روزی خجستہ صبحی خجستہ شامی خجستہ آوان

چہ عہد عہدی کہ شد مکرم زیمنت مہدیش بعالم — چہ فصل فصلیکہ شد مسلّم بہار او جلوۂ گلستان

چہ سال سالیکہ ماہ و روزش مثال نور روز لفروزش — چہ ماہ ماہیکہ شمع روشن چراغ روی کند فروزان

چہ روز روزیکہ شاخ او ریشہ پیش نو شنہ شود برائے — بعارضش سہرۂ منوّر چو پنجۂ آفتاب تابان

چہ صبح صبحے کہ در جوانی نسیم گلزار کامرانی — غلام محمود را تو دانی زعقد او کردہ گل بدامان

چہ شام شامیکہ خوان نعمت بدشمن و دوست شد بقسمت — چہ شام گاہیکہ زیب و زینت کند شب وصل بر ہجران

خجستہ جشنی بود قران اعروس و نوشاہ جسم و جانرا — خجستہ آنیکہ این و آنرا قرین کند در حضور قرآن

چہ عہد محبوب و فصل مرغوب و سال میمون و مہ ہمایون — چہ روز محمود و صبح مسعود و شام امید آن از ان

خجستہ تاریخ حسب حالش ز روز تاریخ و ماہ و سالش — ذلا رقم زد کہ روز آدینہ بست و پنجم ز ماہ شعبان

١٣٢٢

تاریخ رسم عروسی صاحبزادی مولوی احمد حسین چیف سکرٹری معتمد پیشی سرکار نظام دام اقبالہ طبعزاد مولف

| | |
|---|---|
| الی ابشر للذی ترک المناہی خاشعا | لاشک من تبع الہدی بالطوع فہو مہذب |
| وقع النکاح بجلسۃ شرعیۃ ارخ الولا | فلقد تزوج ابنت احمد حسین مطیب ۱۳۲۵ھ |

ایضاً وله

| | |
|---|---|
| جشن دامادی مہر کرم است | بزم شادی شد از وجلوہ فروز |
| ہاتف سال عروسی است ولا | نوشہ الطاف حسین ست امروز ۱۳۲۵ھ |

ایضاً وله

| | |
|---|---|
| لو میاں آج چڑھی بیل منڈھے | آرزو پوری ہوئی کیجیو حسین |
| عقد ہوتے ہی کہا ہاتف نے | کتخدا ہو گئے الطاف حسین ۱۳۲۵ |

سہرہ تاریخی بتقریب عروسی صاحبزادی مہاراجہ سرکشن پرشاد بہادر مدار المہام سلطنت آصفیہ طبعزاد مولف

| | |
|---|---|
| ندیدستی مگر در رسم ایران سہرہ بر عارض | نقاب پیش نہو دای سخنداں سہرہ بر عارض |
| بسفتم گوہر مضمون بتار فکرت نازک | دہد تا جلوۂ لولوے غلطان سہرہ بر عارض |
| اگر داری ہوای موشگافیہای مضمونش | توان دریافت از زلف پریشان سہرہ بر عارض |
| سحرگاہان شود صد عندلیب دل فدای او | کہ سرتاپا بدارد گل بداماں سہرہ بر عارض |
| برخ دارد عروس نہ فلک زرین نقابے را | کشد از پنجہ خورشید تاباں سہرہ بر عارض |
| رگ گل سلک گوہر میکشد از قطرۂ شبنم | عروس باغ دارد در گلستان سہرہ بر عارض |
| ز تار نغمہ بلبل زگل گشتہ زربفتی | بوصلت کتخدائی راست سامان سہرہ بر عارض |
| عروسی خانۂ فانوس دارد شمع محفل را | کہ دامادی پروانہ پنہاں سہرہ بر عارض |
| بآب زر بود بر مصحف رو صد خط روشن | غلاف تارکش بر جلد قرآن سہرہ بر عارض |

بچشم آنکه خار آرزوئی نشکند در دل
پسند د مردم چشمش ز مژگان سهره بر عارض

چکد صد قطرهٔ شرم از رخش در رونمایبها
ز سلک گوهرین کرد ابر نیسان سهره بر عارض

برحل خط فروزد مصحف رو جلوهٔ روشن
غلافی میکشد بالای فرقان سهره بر عارض

بتقریبی که باشد از رگ جان ساز و سامانش
سزد تا زنگه با صد دل و جان سهره بر عارض

ولا از ماخذ این رسم هندستان خبر دارم
که دعوای تفوق میکند زان سهره بر عارض

بمشکوی مهاراجه یمین السلطنه جشنی
که شد رونق فزا داماد دیوان سهره بر عارض

بیان واقعی هم صنعت اعجام شد سالش
ز هر دو مصرعم نوشاه ذیشان سهره بر عارض

مبارک عقد صاحبزادی شادیست تاریخ
۱۳۲۶

همایون باد یارب دست سلطان سهره بر عارض
۱۳۲۶

## ایضاً قصیدهٔ تاریخی وله

شاد شد دلها که تابان گوهر برج مراد
شد بآب و تاب او زیور کش دلبند شاد

چشم ما روشن که رخشان کوکب برج امل
در شبستان طرب بر اوج شادی جلوه داد

چند از روز یکه خورشید درخشان امید
بر سپهر خاطر عالم بر آمد بامداد

ای خوشا فصلیکه اشک شادی اهل طرب
صبح عشرت در چمن زار تمنا آب داد

گل بدامن های عالم ریخت رنگ انبساط
تا نسیم جانفزائی غنچهٔ دلها کشاد

شادی دامادی دخت یمین السلطنه
یافت از افضال خلاق دو عالم انعقاد

آن مهاراجه وزیر اعظم ملک دکن
آیهٔ رحمت لقب دارد بلطف و عدل و داد

اعتبارش همسر بخت سکندر طالعان
انکسارش حلقه در گوش شه آصف نژاد

جان نثار شاه شاگرد رشیدش در سخن
تابع هر لفظ و معنی پرور حسن رشاد

آنکه ذات او بقصر مملکت رکن رکین
وانکه رای مستقیم اوست دولت را عماد

| | |
|---|---|
| آنکه صلح کل بود وابستهٔ حسن معاش | وانکه از حسن عمل وارستهٔ فکر معاد |
| فطرت دشمن نوازش دوستدار خاص و عام | نیّت اعدا گدازش قامع اصل عناد |
| دشمن از لطف عمیمش غرقهٔ آبِ حیا | دوست از دست کریمش میکشد جام مراد |
| اوست کز طرز عمل بهر رعایا معتمد | اوست کز حسن عمل شه را بذاتش اعتماد |
| این بود مردی که با خویشان ندارد اختلاف | وین بود شخصی که با بیگانگانش اتحاد |
| باشد او را با امامانِ شریعت اعتراف | باشد او را با بزرگانِ طریقت اعتقاد |
| در طریقت مسلک او جادہ پیماے صفا | در شریعت رہنماے او طریق اجتہاد |
| اقتدارش قدردان پایهٔ ارباب فضل | قدرتش جوہر شناس مایهٔ اہل سواد |
| دارد او ذوق سخن آن مایه در نطق عجم | کز کلامش میکند فکر نظامی استناد |
| مدحتش از حیطهٔ فکر ست بیرون اے ولا | حرف وصفش را بود صد معنیِ نو مستزاد |
| بر دعا ختم سخن اولے که پایانش مشکل ست | قول (خاموشی بود حدِّ ثنا) دارم بیاد |
| زانکه در فن جمل نازد ید طولاے من | در دعا ہر مصرع من طرح تاریخے نہاد |
| حق نگاہش دارد از ہول حوادث دائما | کو نگہدارد بوضع عافیت حقّ العباد |
| ۱۳۱۷ فصلی | ۱۹۶۵ سمت |
| باد عمر او بظلّ سدرهٔ آصف دراز | عسکر اقبال روزافزون بود دولت زیاد |
| ۱۹۰۸ ع | ۱۳۱۵ بنگله |
| دوستانش را میسّر باد گنج بے شمار | خاک در چشم رفاه دشمنان بدنهاد |
| ۱۹۶۵ سمت | ۱۹۶۵ سمت |
| یارب این جشن ہمایونش شود رنگ طرب | چشم او روشن بود دائم دل او شاد باد |
| ۱۸۳۰ شالیوان | ۱۳۲۶ ہجری |

## (و) تواریخ سالگرہ وجوبلی

تاریخ سالگرہ ولیعہد حضور نظام دکن خلد اللہ ملکہ طبعزاد جناب داغ دہلوی مغفور

| | |
|---|---|
| ہوئی ہے سال گرہ آج شاہزادے کی | رہے ہمیشہ الٰہی بہار سال گرہ |
| برائے نذر شہنشاہ داغ لکھہ تاریخ | زیادہ تا با بد ہو شمار سال گرہ |

۱۳۰۵ھ

تاریخ سال گرہ حضور نظام دکن ادام اللہ دولتہ طبعزاد ایضاً

| | |
|---|---|
| ہوئی ہے سال گرہ آج شاہ والا کی | خجستہ فال ہے یہ اور نیک فال گرہ |
| یہ جشن وہ ہے کہ کہتی ہے ساری خلق اللہ | کہلے نصیبون کی یارب ذوالجلال گرہ |
| ہزار دانہ یاقوت کی بنے تسبیح | بڑہے کلاوہ مین ہر سال ایک لال گرہ |
| لکھا ہے داغ نے یہ اس کا مصرع تاریخ | ہزارون سال مبارک یہ جشن سالگرہ |

۱۳۰۷ھ

تاریخ سال گرہ چہل سالہ سرکار نظام دکن حضور بندگانعالی متعالی مدظلہ العالی طبعزاد مؤلف کتاب

| | |
|---|---|
| خوشا جشنے کہ در عہد بہار از فضل یزدانی | گرہ بندان چہل سال ست در ایوان سلطانی |
| رعایا راست در درگاہ آصف حکم یہانی | نواسنجان باغ مدح محو تہنیت خوانی |

مہ و ناہید شد شمع شب افروز گلستانش
زمین تا آسمان محو تماشائے چراغانش

| | |
|---|---|
| ہوا جویان دولت در ہوای سیر گلزارش | نواسنجان مدحت چشم بر دست گہر بارش |
| تمنائے مراتب در دل ارباب دربارش | بقدر ہمت خود فکر ہر کس در پئے کارش |

دل یک عالمے شوق حصول مدعا دارد
دعا گویش سر نوک زبان ذوق دعا دارد

| | |
|---|---|
| الٰہی تا بود دست و قلم از آستین پیدا | شود تا حرف مشکین بر بیاض کاغذین پیدا |

خط تقدیر عالم را بود تا بر جبین پیدا ‌‌ ‌ ‌ کند تا صنعت حکاک نقشے بر نگین پیدا

کتاب این چہرۂ محبوب ما با خال و خط باشد
طراز نکتہ چین محکوک چون حرف غلط باشد

مداد این حرف بر کاغذ کند تا عنبر افشانی ‌ ‌ زشنجرفین رقم آتش خورد تا لعل رمانی
بود تا حلیۂ بین السطور صبح نورانی ‌ ‌ کشد تا پنجۂ خورشید از جدول پشیمانی

الہی تا بر اوراق جہان نقشیست از صولت
بود شیرازہ بند مملکت شاہ جوان دولت

الہی تا بود نوک زبان را لذت گفتن ‌ ‌ ہمی تا در نقاب لفظ معنی راست بنہفتن
سخن گفتن بود تا در مثال یکبر جان سفتن ‌ ‌ الہی تا مضامین است تنگ و بوز بشگفتن

نگار لفظ را تا جان معنی در بدن باشد
نظام الملک آصف جاہ محبوب دکن باشد

الہی تا بود مضمون نگین در تہ فکرت ‌ ‌ بتابد تا بر اوج طبع نورانی مہ فکرت
عروس نظم تا پنہانست در خلوتگہ فطرت ‌ ‌ الہی تا بود اقلیم معنی را شہ فکرت

زبان خسرو ما طوطی شکر شکن باشد
کلام آصف ما آصف ملک سخن باشد

بسطح ارض تا نظم ممالک است آئینے ‌ ‌ ضوابط را بود تا در جہان ترتیب و تدوینے
نواسنجان مدحت راست تا مضمون رنگینے ‌ ‌ زمین و آسمان را تا بود تحریک و تسکینے

الہی شاہ معنی پرور ما در جہان باشد
زمین نظم را فکر بلندش آسمان باشد

| | | |
|---|---|---|
| بظلّ ایزدی طوبای ذاتت پر ثمر بادا | | ولی عهد تو برخوردار در ظلّ پدر بادا |
| بزیر سایهٔ ات نخل مرادش بارور بادا | | زابر قدرت سیرابیش از آب زر بادا |

زمژگان آب و جاروی کشم بر سطح بستانت
ضیای چشم عالم باد قندیل گلستانت

| | | |
|---|---|---|
| گره برگوش بدخواهان زند سیر فلک پیهم | | بگو تا هی گراید رشتهٔ عمر عدو هر دم |
| گره افتد بکار بد سگالان جفا توام | | گره از کار یارانش کشاید خالق عالم |

ولا سال گره بندان بود دلخواه آصف را
همایون باد این جشن همایون شاه آصف را
۱۳۲۳ھ

## (ز) تواریخ غسل صحت

تاریخ غسل صحت مہاراجہ دگبجے سنگھ والی ریاست بلرام پور طبعزاد جناب قدر بلگرامی مغفور

| | | |
|---|---|---|
| دگبجے سنگھ آنریبل کے سی اس آئی خطاب | | آنکہ اندر رزم بر شیران زند صد ور باش |
| چشمہا برداشت اندر صید شیران در کنام | | شد زبون چون مردان چشم تن سرتا بپاش |
| هر یکے نخل دعا بنشاندش از بهر اثر | | هر یکے دست و زبان برداشت از بهر عاش |
| غسل صحت کرد و آب رفته در جو آمدش | | عمر علیسی مژده گوی آمد زلب های شفاش |
| قدر از دست دعا بنوشت سال عیسوی | | بهر پاس جسم باد آب غسل آب بقاش |
| | | ۱۸۸۰ع |

تاریخ صحت نواب اعظم الدینخان مدار المهام ریاست رام پور طبعزاد جناب داغ دہلوی

| | | |
|---|---|---|
| کرم گستر داغ جنرل بہادر | | ترا منصب و جاه و ثروت مبارک |
| شنیدم چو این مژده تاریخ گفتم | | مبارک بهر آئینه صحت مبارک |
| | | ۱۳۰۵ھ |

قطعۂ تاریخ صحت اعلیحضرت بندگانعالیمتعالی حضور پرنور دکن دام اقبالہ طبعزاد جناب داغ دہلوی مغفور

| | |
|---|---|
| رہے شاہ دکن یارب سلامت | ضیا حاصل ہے جب تک مہر ومہ کو |
| لکھی یہ داغ نے تاریخ صحت | مبارک دورِ صحت بادشہ کو ۱۳۰۹ھ |

ایضاً ولہ

| | |
|---|---|
| مرے حضور الٰہی جئیں ہزار برس | شفا سے جن کے سکون ہر دل زمانہ کو |
| لکھا ہے داغ نے یہ سال صحت سلطان | خدا نے دی ہے شفا عادل زمانہ کو ۱۳۰۹ھ |

تاریخ جشن صحت نواب یوسف علیخان بہادر والی رام پور بروز عید طبعزاد جناب امیر مینائی مغفور

| | |
|---|---|
| مژدہ ای طالبان شاہد عیش | کہ ہوئی صبح عید شام امید |
| یوسف عہد کو ہوئی جو شفا | مرتبے مین ہوئی دوبالا عید |
| دہوم ہے ہر طرف مبارکہو | وصل مین وصل اور دید مین دید |
| فکر تاریخ کی جو مین نے امیر | کیا ہی روح القدس نے کی تائید |
| ہوئی تاریخ جشن وعید بہم | جشن مین جشن اور عید مین عید ۱۲۸۱ھ |

ایضاً ولہ

| | |
|---|---|
| شرف وان مہر کو ہے یان عروج ماہ دولت ہے | عجب صحبت عجب جلسہ عجب شادی کی ساعت ہے |
| کسے سال ہمایون ہاتہ آتا ہے امیر ایسا | مہینا عید کا نوروز کا دن روز صحت ہے ۱۲۸۱ھ |

تاریخ غسل صحت منشی امتیاز علیخان وزیر ریاست بہوپال طبعزاد جناب امیر مینائی مغفور

| | |
|---|---|
| عمر خضر نصیب مرے دستگیر کو | چین آگیا ہر ایک صغیر وکبیر کو |
| لب پر امیر مصرع تاریخ آگیا | اقبال شاہ سے ہوئی صحت وزیر کو ۱۳۰۳ھ |

تاریخ غسل صحت جناب مولوی حسن الزمان محمد دام فیوضہم طبعزاد مولوی محمد ابراہیم سعد تخلص حیدرآبادی

| | |
|---|---|
| شکر حق بازہ یافت بینائی | چشم حق بین شیخ پاک نہاد |
| سال آن فی البدیہہ سعد بگفت | چشم ما روشن و دل ما شاد ۱۳۲۶ھ |

تاریخ غسل صحت حضرت اقدس و اعلیٰ حضور پر نور نظام دکن مدظلہ العالی طبعزاد مؤلف کتاب ہذا

| | |
|---|---|
| کل تیرے دشمنون کی ناساز تھی طبیعت | حامی ترا خدا ہے ملک دکن کے والی |
| شکوے تھے کوہ تن ہین اور مصلح بدن ہین | حکمت سے کب جدا ہے تقدیر لایزالی |
| منت منا رہے ہین صدقے بھی آ رہے ہین | اور مرکز دعا ہے درگاہ ذوالجلالی |
| خیراتیون کی کثرت داد و دہش کی شہرت | سب کچھ تری عطا ہے وجہ فراغبالی |
| تیرے کرم کے صدقے تیری عطا کے قربان | جیبین وہ بھر رہا ہی تہا جس کا ہاتہ خالی |
| خوشیون کے ہین ترانے صحت کے شادیانے | موجود جا بجا ہے رنگ خجستہ حالی |
| تاریخ غسل صحت لکھو ولا بہ عجلت | رد تیری ہر بلا ہے ای بندگا نعالی ۱۳۲۶ھ |

## (ح) تواریخ جلوس و فرمانروائی

تاریخ جلوس شاہ جہان بادشاہ طبعزاد جناب آقا امیر شوقی مغفور

| | |
|---|---|
| بادشاہ جہان و شاہ جہان | خرم و شاد و کامران باشد |
| حکم او بر خلائق عالم | تا جہان باد در جہان باشد ۱۰۳۷ھ |

(نوٹ) اس قطعۂ تاریخ کے مصرع سوم مین کوئی اشارہ تاریخ کا نہین ہے۔

یہ طرز متاخرین کے پاس جائز۔　　ہماری راے مین اشارہ تاریخی ضرور ہے۔

انتخاب از قصیدۂ تاریخی دوازدہ شعری مرزا قدر کی مراد آبادی بتقریب جلوس نواب ناصر الدولہ والی حیدرآباد

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| جوہر ناطق منم مشہور از حسن بیان | | | وجہ اشعارم ز دل بینید کنون کو قدردان | | |
| ۶۲۲ | ۱۲۴۴ھ | ۶۲۲ | ۶۲۲ | ۱۲۴۴ھ | ۶۲۲ |

| | |
|---|---|
| نیستمنداز جوہر اہل دول گہ بام قدر | یاد دارم از دل اعجب نکتہ ہا کو قدردان |
| ۶۲۲ ھ ۱۲۴۴ ۶۲۲ | ۶۲۲ ھ ۱۲۴۴ ۶۲۲ |
| دیدہ ام من در جہان وقت بداز راہ املال | ہر کہ می دارد سند سازد یاد قات جہان |
| ۶۲۲ ھ ۱۲۴۴ ۶۲۲ | ۶۲۲ ھ ۱۲۴۴ ۶۲۲ |
| قلب او راکم شناسد از مدار جہاے نطق | درک عاقل مید ہد از جوہر قابل نشان |
| ۶۲۲ ھ ۱۲۴۴ ۶۲۲ | ۶۲۲ ھ ۱۲۴۴ ۶۲۲ |

(نوٹ) ہر ایک مصرع مین حروف معجمہ کے اعداد ۶۲۲ ہین۔ اور حروف مہملہ کے اعداد ۶۲۲ اور دونون کا مجموعہ ۱۲۴۴۔ اور یہی سنہ مطلوب ہے۔
اسمین صنعت ترصیع کے ساتھ صنعت ازدواج۔ اور مجمع الصنائع بھی ہے۔
ہمارے ایک مہربان نے براہ مہربانی اس قصیدہ کی نقل مرادآباد سے بھیجی تھی مگر اوس کے اکثر اشعار مین لفظی غلطیان بہت سی تھین اعداد پورے نہین ہوتے تھے لہذا ہم نے اون سے صرف ۴ اشعار کو منتخب کر لیا جن کے عدد صحیح تھے۔

تاریخ جلوس مسند نشینی نواب محمد مشتاق علیخان بہادر والی ریاست رامپور طبع زاد جناب داغ دہلوی مغفور

| | |
|---|---|
| زہے نشاط زہے خرمی زہے عشرت | بنا ہے غیرت فردوس مصطفے آباد |
| جہان جہان ہے خوشی عیش انبساط سرور | زبان زبان ہے ادا نغمۂ مبارکباد |
| نگہ نگہ سے ٹپکتا ہے بادۂ عشرت | نفس نفس سے یہ آواز ہے کہ آئی مراد |
| دہن دہن سے دعاے بقاے دولت و عمر | سخن سخن مین ہے شکر و سپاس حد سے زیاد |
| عروج و دولت و اقبال و شان و شوکت نئے | بنا ہے عالم بالا یہ عالم ایجاد |
| ہوا و سادہ نشین روز جمعہ کو نواب | نمازیون نے دعا دیکے دی مبارکباد |

زہے طراوت آب و ہوائے گلشن دہر ۔ قدم جما کے سنبہلتا ہے باغ مین شمشاد
وہ جوش رنگ ہے ہو آب نیشتر بہی شہاب ۔ جو فصد لے رگ شاخ نہال کی فصّاد
مثال خاطر بشگفتہ ہر گل امید ۔ برنگ غنچۂ نشگفتہ ہر لب فریاد
سب اعتدال سے ہین اب عناصر اربع ۔ سب اتفاق سے ہین آب و خاک و آتش و باد
مزاج اہل زمانہ مین ہے وہ یکسوئی ۔ مریض کے بہی مرض مین نہ جمع ہون اضداد
چڑہا کے ساغر صہبائے عشق کو صوفی ۔ پکار اُٹہتے ہین نشئے مین ہرچہ باداباد
قضا قضا کرے لے لیکے ہچکیان پیہم ۔ کسی مریض کو بہولے سے بہی جو آئے یاد
شرار برق بہی دانتون مین ڈر سے لے تنکا ۔ ہوائے عدل سے ہو صرصر خزان برباد
ترے سکون طبیعت قیام دولت سے ۔ کہے نہ اب سے زمانے کو کوئی بے بنیاد
فروغ نیّر اقبال سے عجب کیا ہے ۔ پڑہے اگر خط تقدیر کور مادرزاد
ترے زمانے مین دل ہو گئے ہین آئینہ ۔ ہوا تہا صاف سکندر کے عہد مین فولاد
گدا کو بہی وہ تجمّل ہے عہد دولت مین ۔ جو اس زمانے مین ہو خسروی کرے فرہاد
ترا اشارۂ ابرو کلید فتح امید ۔ تری نگاہ دل آرزو ہے جان مراد
ڈلی ڈلی کو نمک کی ترستے ہین اعدا ۔ مٹا ہے عہد مین تیرے وہ نام شور و فساد
اب اسکو سہو کہین ہم کہ حافظہ ٹہرائین ۔ ہمیشہ تجہکو رہا دیکہے بہول جانا یاد
بہت قدیم نمکخوار معتمد ممتاز ۔ یہ داغ مدح سرا ساکن جہان آباد
جگر فگار و دل افگار و مضطر و غمناک ۔ قتیل خنجر اعدا و کشتۂ حسّاد
اِسے خدا نے باعزاز و آبرو رکہا ۔ مدام شاد رہا یہ بفضل ربّ عباد
امیدوار ترحّم ہے خواستگار کرم ۔ نگاہ لطف رہے خلد آشیان سے یاد

| | |
|---|---|
| دعائیں دیکھئے لکھتا ہے مصرع تاریخ | جلوس خسرو عالم پناہ نیک نہاد ۱۳۰۴ھ |

تاریخ فرمانفرمائی و سلطنت اعلیٰ حضور پرنور والی دکن دام اللہ اقبالہ طبعزاد مؤلف کتاب ہذا

| | |
|---|---|
| میر محبوب علیخان شاہ والامنزلت | حکمران شد شاد از احسان خلاق زمن |
| ۱۹۴۰ سمت | ۱۸۸۴ عیسوی |
| چار تا سالش نویسد پنجۂ کلک ولا | مملکت رانی ہمایون باد ای شاہ دکن |
| ۱۲۹۳ فصلی | ۱۳۰۱ ہجری |

تاریخ دربار دہلی بتقریب تاجپوشی ملک معظم قیصر ہند طبعزاد مؤلف کتاب ہذا

| | |
|---|---|
| آباد بود تا بقیامت سر ہند | شاہ انگلینڈ و قیصر کشور ہند |
| ہاتف چو نقیب زند اسال جلوس | جشن دربار نامے قیصر ہند ۱۳۳۰ھ |

تاریخ مسند نشینی مہاراجۂ میسور طبعزاد مؤلف کتاب ہذا

| | |
|---|---|
| زہے جشنے کہ اندر ملک میسور | سرور افزائے ہر پیر و جوان شد |
| خہے رسمے کہ در ایوان شاہی | مسرت بخش قلب راجگان شد |
| گورنر جنرل ہند از برایش | بکر و فر شاہی میہمان شد |
| مہاراجہ سریر آرائے راج است | بحمد اللہ کہ این دولت جوان شد |
| ولا سال ہمایونش چہ خوش گفت | مہاراجہ بدولت حکمران شد ۱۳۲۰ |

## (ط) تواریخ فتوح

تاریخ فتح دہلی بدست بابر شاہ طبعزاد جناب مولانا حسامی مغفور

| | |
|---|---|
| گشت در پانی پت ابراہیم شاہ | شاہ غازی بابر عالی نسب |
| وقت و روز و سال و تاریخ ظفر | صبح بود و جمعہ و ہفت رجب ۹۳۲ |

| تاریخ فتح ستارہ گڑھ بصنعت مقطعۂ ترتیبی طبع زاد جناب مولوی عبد الجلیل بلگرامی مغفور | | |
|---|---|---|
| چو سیوا و سنبھا و رانا بہ گیتی | | ز تیغ شہنشاہ گشتند پارہ |
| الف ہائے این ہر سہ را تا بیکجا | | نوشتیم تاریخ فتح ستارہ ۱۱۱۱ھ |
| ایضاً ولہ | | |
| چو محی الدین محمد شاہ غازی | | ستارہ فتح فرمود از اشارہ |
| رقم کردم بکلک فکر بیتے | | کز و شد چار تاریخ آشکارہ |
| بود ہر مصرعش تاریخ منقوط | | ہمان عاطل بہم شد در شمارہ |
| محمد شہ اساس شطح را کند | | برآمد باطل از حصن ستارہ |
| ۱۱۱۱ھ | | ۱۱۱۱ھ |

(نوٹ) شعر چہارم کے دونون مصرعے حامل تاریخ ہین۔ اور یہ صنعت ترصیع ہے اور انہین دونون مصرعون کے حروف معجمہ سے تاریخ نکلتی ہے جس کا نام صنعت اعجام ہے۔ اور علی ہذا دونون مصرعون کے حروف مہملہ مین بھی تاریخ ہے بصنعت اہمال۔

## (ی) تواریخ وزارت

| قصیدۂ تاریخی وزارت نواب مختار الملک وزیر اعظم حیدرآباد دکن طبع زاد جناب معنی مغفور حیدرآبادی | | |
|---|---|---|
| بحمد اللہ از افضال عزیز واہب سبحان | ۱ | بشد سالار والا شان باقبال عجب دیوان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| خہے سالار کز منسوبی اسم جبرئیل وی | ۲ | مباہاتے بیک عالم کند سالاری دوران |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |

| | | |
|---|---|---|
| زگوہرباری دست عطاے با مراد وے | ۳ | بجوش دل شدہ گریان بس از بی مائگی نیسان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| زبرق دانش عالم فروز لمعہ زیب او | ۴ | بگردد در حجاب ابر مہر نوردہ پنہان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| مدارا کردہ با حجّاب عالی منزلت الحق | ۵ | بشد دارا بآن درگاہ اقصیٰ جاہ او دربان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| فداے وجہ او جانم کہ در عزّ نثار او | ۶ | لآلی را حصول آب و جانی یافتہ مرجان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| ز برّ او فزودہ دیگر آبے جوہر منّت | ۷ | ز جود او گرفتہ حسن دیگر ہیکل احسان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| ہدایت مید ہد بس مفسدان جبر کاسب را | ۸ | شود در عہد او چون پیر صاحب سلسلہ زندان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| بگنج جود او چون لعلے از زنگ ہوا رفتہ | ۹ | بحال بذل او گوہر بیامد از بن دندان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| جہان آزاد گشت از بند رنجی بس بعہد او | ۱۰ | بطوق قمریان بس سرو از برگی زند سوہان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| درین قحط الرجال از قدر افزائی او قصداً | ۱۱ | بود ہر حال اہل علم با قدر گران ارزان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| ز جود وے معیّن شد برات رزق عالم را | ۱۲ | باو گردید دیوانی باین رو در مہ شعبان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| رمہ در سر چراگہ میچرد چالاک بے بیمے | ۱۳ | دہان گرگ بربستہ ز عدل عام وے چوپان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |

| | | |
|---|---|---|
| سجود آستان او ز دشواری حصول آید | ۱۴ | بپاے رفعت ایوان سراز جہدے نہد کیوان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| ریاست اوّلاً بوده بدید مرگ بیمارے | ۱۵ | کہ در درمان وے درماند دعوئی ہمہ دانان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| کنون از طبّ تدبیر بسیط آن فلاطون عقل | ۱۶ | بیک دارو ز صحّت آمده جسم وی صد جان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| چہ دارد آبرو یابی ہوس از آتش دلہا | ۱۷ | ببادا ز خاکپاے موکب وی کحل چار ارکان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| بود زین بوم نیکو بوم حیوانخانہ ویرانی | ۱۸ | کہ بس این مملکت از سعی او شد جملہ آبادان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| ز حیرانی دیدا و دہر پشتی بدیوارے | ۱۹ | بہ پیش لمعہ نور روے او آئینہ حیران |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| بنزد عقل او سہل آمده دشوار از ہر فن | ۲۰ | بہ پیش طبع او از علم ہر مشکل بود آسان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| سر اعدا بپاے وے بہر سو می فتد چون گوے | ۲۱ | میان جنگ آن شمشیر وی گویا زند چوگان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| بر ایوان بلند وے کہ بعد لاتناہی شد | ۲۲ | زاہل حکمت الحق نامسلّم سلّمی برہان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| عجب نبود اگر معنی ہم از دولت برد زلّہ | ۲۳ | جہانے آمده بر خوان جود وی کنون مہمان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |
| الٰہی تا بود ساکن چو مرکز این زمین بکره | ۲۴ | بگرد او بود مانند پرکار آن فلک گردان |
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |

| سکون این ریاست از وجود او ہمیشہ باد | ۲۵ | بباد دولت وجاہ ابد در گردوی قربان |
|---|---|---|
| ۱۲۶۹ھ | | ۱۲۶۹ھ |

(نوٹ) استادی معنی مغفور نے (کہ) کے اعداد ۲۰ محسوب فرمائے ہیں اور شعر (۱۹) میں لفظ آئینہ میں یاے اول کو ہمزہ قرار دیکر اس کا عدد (۱) لیا ہے۔ ہماری رائے میں یہ تسامح ہے۔ اور خلاف قاعدہ۔

تاریخ وزارت ایضاً طبعزاد جناب معنی مغفور حیدرآبادی

| صد شکر ز تائید عمیم یزدان | دیوان دکن چو گشتہ سالار زمان |
|---|---|
| ۱۲۶۹ھ | ۱۲۶۹ھ |
| زان سال نکوچنین نوشتہ معنی | سالار زمان بگشت نیکو دیوان |
| ۱۲۶۹ھ | ۱۲۶۹ھ |

(نوٹ) اس رباعی کے مصرع اول میں حضرت معنی نے لفظ تائید میں ہمزہ کا ایک عدد محسوب فرمایا ہے۔ یہ تسامح اور خلاف قاعدہ ہے۔

ولہ

| چون بآن نواب والا منزلت سالار جنگ | طرفہ دیوانی نصیب از لطف رحمانی بشد |
|---|---|
| ۱۲۶۹ھ | ۱۲۶۹ھ |
| معنی از سال جلوس انبساط او نگاشت | جلوۂ سالار کل بر صدر دیوانی بشد |
| ۱۲۶۹ھ | ۱۲۶۹ھ |

ولہ

| ہزار شکر کہ سالار جنگ نیک مآل | چو شد وزیر بے انباز از مکارم شان |
|---|---|
| ۱۲۶۹ھ | ۱۲۶۹ھ |

| | |
|---|---|
| نمودہ فکر باین سال میمنت معنی | نوشت قاعدہ از منطق محیط جہان |
| ۱۲۶۹ھ | ۱۲۶۹ھ |
| چہ از خطاب کلام عرب و نطق عجم | چہ از محاورۂ ترک و کرج و جملہ زبان |
| ۱۲۶۹ھ | ۱۲۶۹ھ |
| بگوے ہر چہ بخواہی ز حرف ہائے جمیل | شمار کن عدد لاحقش و بعد از آن |
| ۱۲۶۹ھ | ۱۲۶۹ھ |
| میان دہ بزن و ہشت ہم دران افزا | شدہ چو جمع بتقسیم تیج نہ ہمگان |
| ۱۲۶۹ھ | ۱۲۶۹ھ |
| بہ پنجگانہ چو کل منقسم تمام بشد | ببین کہ چیست باقی عدد بفاش عیان |
| ۱۲۶۹ھ | ۱۲۶۹ھ |
| دگر بچار صد و بست و سہ بزن زعمل | کہ تا عیان بشود سال او ز قصد نہان |
| ۱۲۶۹ھ | ۱۲۶۹ھ |

(نوٹ) واجب الاحترام مؤرخ نے اس قطعۂ تاریخ مین بھی کاف کے عدد ۲۰ محسوب فرمائے ہین۔ اور یہ یا تو تسامح ہے یا مذہب دوم کی پیروی۔

واضح ہو کہ اس تاریخ مین صنعت ترصیع کے سوا عامۃ الورود سے بھی کام لیا گیا ہے۔

تاریخ وزارت نواب معتمد الدولہ وزیر غازی الدین حیدر بادشاہ لکھنو از جناب ناسخ مرحوم

| | |
|---|---|
| تاریخ سعید کرد ناسخ تحریر | شد اسکندر وزیر ارسطاطالیس ۱۲۴۳ |

تاریخ مدار المہامی جنرل اعظم الدین خان بہادر طبعزاد جناب داغ دہلوی مغفور

| | |
|---|---|
| اعظم الدین خان بہادر کو | جاہ و منصب ملا بآسانی |

| | |
|---|---|
| یہ مدار المہام عالی جاہ | مستقل ہے بحکم سلطانی |
| کیون نہ ہوتا یہ فوج کا جنرل | ہے شجاعت مین رستم ثانی |
| عدل وانصاف وداد وفیض وکرم | عہد دولت مین بافراوانی |
| داغ آشفتہ ہوگیا مجبور | ہے یہ آزار دشمن جانی |
| تن ہے آلودۂ ہزار امراض | دل ہے مجموعۂ پریشانی |
| مانگتا ہے دعائین صحت کی | پہلو پہلو بفضل ربانی |
| اپنے جرنیل کو دیا عہدہ | ہے یہ نواب کی ہنر دانی |
| اس نیابت کی یہ کہی تاریخ | آصف اعظم جہانبانی ۱۳۰۴ھ |

**تاریخ وزارت نواب سر آسمانجاہ مغفور وزیر اعظم حیدرآباد طبعزاد جناب داغ دہلوی مغفور**

| | |
|---|---|
| پہلے سلطان ابن سلطان خسرو ملک دکن | پھر بشیر الدولہ عادل امیر ابن امیر |
| قابل مدح و دعا ہین لائق وصف وثنا | بادشاہت بے بدل ہے تو وزارت بے نظیر |
| یہ دلاور ہے سکندر وہ بہادر تہمتن | شاہ عالمگیر دستور معظم شیرگیر |
| حبذا خاقان دوران مرحبا نواب عہد | اس سے جان آرام مین ہے اس سے دل راحت پذیر |
| یہ ہے شمع سلطنت تو وہ چراغ ابہت | مالک اقبال روشن صاحب رائے منیر |
| یہ اگر ابر کرم ہے وہ ہے دریای نوال | کیون رہے ملک دکن مین نام کو بھی اب فقیر |
| داغ تاریخ وزارت اتفاق سنہ سے لکھ | مہر و ماہ آسمان نور ہین شاہ و وزیر ۱۳۰۵ھ |

**ایضاً وله**

| | |
|---|---|
| ملا آج نواب کو خاص خلعت | ہوئی دھوم سے دھوم ماہی سے تا ماہ |
| کہی داغ نے خوب تاریخ اس کی | وزیر شہنشاہ سر آسمان جاہ ۱۳۰۵ھ |

تاریخ سرفرازی خلعت وزارت بہ سالار جنگ ثانی طبعزاد جناب طاہر نائطی

| | |
|---|---|
| وزیر داور مختار دوران | بہ گیتی تا ابد باشد با قبال |
| ۱۹۴۰ سمت | ۱۲۹۳ ف |
| چنان خامہ مبارک سنہ نوشتہ | جوان بختی جوان با پہ جوان سال |
| ۱۸۸۴ ع | ۱۳۰۱ ہجری |

تاریخ وزارت نواب عماد السلطنة سر سالار جنگ ثانی وزیر سرکار نظام خلد اللہ ملکہ طبعزاد مؤلف

| | |
|---|---|
| رفیق باوفا کو شہ نے تشریف وزارت دی | ہوئی حاصل بلندی پایۂ عزّو تفاخر کو |
| وِلاؔ جوش مسرت میں پئے تاریخ بول اوٹھا | کہ دیوانی ملی لائق علی خان بہادر کو |

۱۳۰۱

تاریخ وزارت نواب سر وقار الامرا مغفور وزیر سلطنت آصفیہ طبعزاد مؤلف کتاب ہٰذا

| | |
|---|---|
| چون مہر کرم خلعت دستوری خود را | بخشید ببالائے مہ برج امارت |
| برجستہ رقم زد سنہ اش معتمد او | زیبد بوقار الامرا لبس وزارت |

۱۳۱۱

تاریخ وزارت مہاراجہ یمین السلطنة سر کشن پرشاد بہادر شاد تخلص وزیر سلطنت آصفیہ طبعزاد مؤلف

| | |
|---|---|
| پیشکار دکن کشن پرشاد | شد وزیر حضور شاہ دکن |
| ای وِلاؔ سال سرفرازی اوست | دل ما شاد چشم یار روشن |

۱۳۱۹

## (ک) تواریخ خطابات

تاریخ خطاب ہیجری بہ نواب افسر الملک بہادر طبعزاد جناب داغ دہلوی مغفور

| | |
|---|---|
| قدر داں ہے قیصر ہندوستان | کر دیا ہیجر نراہِ معدلت |
| ہو مبارک یہ خطاب ہیجری | تجھکو اے نوّاب والا منزلت |
| اے بہادر پاک دل پاکیزہ خوی | مدح کے قابل ہے تیری ہر صفت |

قدردان نیرا رہے شاہِ دکن — شاہ کیسا شاہ فخر سلطنت

مصرع تاریخ لکھا داغ نے — میجر افسر جنگ عالی منزلت ۱۳۰۵

تاریخ خطاب بہ معتمد صرف خاص حضور نظام طبعزاد جناب داغ دہلوی مغفور

اک خطاب آصف نواز الدولہ آج — شاہ نے بخشا نہایت انتخاب

دوسرا آصف نواز الملک ہے — جس کی قدر و منزلت ہے بیحساب

ان خطابون کے تھے شایان آپ ہی — سیّد والا حسب عالی جناب

داغ نے تاریخ اس کی یہ کہی — معتمد صاحب ہوے زیبا خطاب ۱۳۰۸

(نوٹ) استاد نے لفظ ہوئے مین ایک یا محسوب فرمائی ہے۔

تاریخ خطاب شمس العلمائی بہ مؤلف کتاب ہذا طبعزاد جناب مولوی صبغۃ اللہ مدراسی افت تخلص

نواب فلک جناب شمس العلما — سب ذرّے ہین آفتاب شمس العلما

رافت لکھی ہے مین نے اسکی تاریخ — اعلے ہے یہ خطاب شمس العلما ۱۳۲۵

ایضاً طبعزاد جناب میر دلاور علی حیدرآبادی دانش تخلص

گردید عزیز جنگ والا ایدون — شمس العلما بفضل رب بیچون

دانش برخواند مصرع سال خطاب — شمس العلما عزیز جنگست کنون ۱۳۲۵

ایضاً طبعزاد جناب سید سجاد علی سوم تعلقہ دار حیدرآباد (اثر) تخلص

شمس العلما خطاب دادہ بولا — شاہ بر طرش — با یوسف مصر با منزو مجد علا — دار دار آتش

در مصرعہ مستنزاد فصلی سنہ اش — نبوشت اثر — نواب عزیز جنگ شمس العلما ۱۳۱۷ فصلی — یوسف بنیش

تاریخ سرفرازی خطاب کے سی آئی ای بہ نواب کرنل افسر الملک بہادر طبعزاد مؤلف کتاب ہذا

افسر فوج دکن آج ہین کے سی آئی ای — جن کے اعزاز سے مسرور ہے سارا لشکر

| | |
|---|---|
| کہہ یامین نے ولا مصرع تاریخ خطاب | افسر الملک کو قیصر نے کیا کیوان سر ۱۳۰۶ھ |

ایضاً ولہ

| | |
|---|---|
| افسر الملک کو برٹش نے دیا سر کا خطاب | یا الٰہی ہو مبارک یہ خطاب افسر کو |
| پئے تاریخ یہ کہتے ہین ولا رتبہ شناس | افسر الملک سے زینت ہو خطاب سر کو ۱۸۹۰ع |

## (ل) تواریخ جانشینی و تقرر خدمت

تاریخ جانشینی چودھری طالب علی بجاے پدر طبعزاد جناب قدر بلگرامی مغفور

| | |
|---|---|
| طالب علی ای قدر ولی بود بحق | برجاے پدر جلوس فرمود بحق |
| بر کرسی سال نقش تاریخ نشست | حق بر مرکز قرار بنمود بحق ۱۲۹۰ |

تاریخ تقرر نواب وقار الملک وقار الدولہ انتصار جنگ مولوی مشتاق حسین خان بہادر طبعزاد مولف کتاب

| | |
|---|---|
| باحسن البشارۃ العظیمہ | ابشر الفریق کان لمشتاق |
| وقار ملکنا لصار معتمد | بکالج فتم منہ احقاق |
| ولم یکن سواہ مستحقہ | فعند ذاک نطمئن آفاق |
| فاحسن تلافیا لما فات | اتی لنا بحسن البدل رزاق |
| سمعت عامہ من الولا کذا | باصلح المقام قام مشتاق ۱۳۲۵ھ |

ایضاً ولہ

| | |
|---|---|
| بہر کالج معتمد گردید مرد با وقار | آن وقار الدولہ ما افتخار الملک شد |
| سال تاریخش ولا بر صفحہ گیتی نوشت | جانشین جائز محسن وقار الملک شد ۱۳۲۵ھ |

ایضاً ولہ

| | |
|---|---|
| وقار الملک سے دنیا مین ناواقف نہین کوئی | فقیرانہ روش رکھتے ہین آگاہ حقائق ہین |

| | |
|---|---|
| پسند انکو ہمیشہ سی رہی مذہب کی پابندی | جفاکش ہین بڑی محتاط ہین چہون فائق ہین |
| لیاقت قابلیت تجربہ ہے انکا لاثانی | غرض ہر طرح سے مشتاق ممدوح خلائق ہین |
| کرینگے وہ بہت کچھہ آنریری معتمد ہوکر | سنا ہے قوم کی خدمت کردہ پہلی سی شائق ہین |
| بیان واقعی تاریخ ہے ان کے تقرر کی | وقار الملک حق جو یا اسی خدمت کی لائق ہین ۱۳۲۵ھ |

## (م) تواریخ خیر مقدم

تاریخ خیر مقدم نواب مختار الملک مغفور وزیر اعظم حیدرآباد طبعزاد جناب قدر بلگرامی مغفور

| | |
|---|---|
| کیا مقدم نواب کی بس شہرت ہے | حقاً نازل یہ آیۂ رحمت ہے |
| ۱۲۸۶ھ | ۱۲۸۶ھ |
| ذی حجہ مین ہے نزول اوّل ای قدر | جب تو حج اکبر مین نہین حجت ہے |
| ۱۲۸۶ھ | ۱۲۸۶ھ |

تاریخ مراجعت اعلیحضرت حضور پر نور دام اللہ اقبالہم از ہنمکنڈہ طبعزاد جناب داغ دہلوی مغفور

| | |
|---|---|
| ہوئے زیب بلدہ جو شاہِ دکن | ملا دیدہ و دل کو نور و سرور |
| کہو خیر مقدم کی تاریخ داغ | ہنمکنڈہ سے آگئے اب حضور ۱۳۰۲ھ |

تاریخ خیر مقدم سرکار نظام ادام اللہ اقبالہم از کلکتہ طبعزاد مؤلف کتاب ہذا

| | |
|---|---|
| ہنیئاً ہنیئاً لکل البرایا | کہ از مقدم شہ دکن شد منوّر |
| ولا سال تاریخ او عرضہ دارد | ز کلکتہ آمد شہ بندہ پرور ۱۳۰۱ھ |

خمسۂ تاریخی متعلق بہ خیر مقدم پرنس آف ویلس بحیدرآباد طبعزاد مؤلف کتاب ہذا

| | |
|---|---|
| ای نگین خاتم و کشور یا خوش آمدی | وی جلا افزای تخت انڈیا خوش آمدی |
| ای درِ رخشندۂ بحر عطا خوش آمدی | ای سہیلِ آسمانِ اعتلا خوش آمدی |

ای فروغ مطلع فکر رسا خوش آمدی

ای ارسطوی زمان لقمان و افلاطون شیم / وی تهمتن تن نریمان نیرو گشتاسپ دم
ای سکندر بخت و دارا منزلت جمشید جم / وی مظفّر فر سلیمان تخت و افریدون حشم

ای باکلیلت پر و بال هما خوش آمدی

دیدهٔ گیتی بخیر مقدمت چشم ره است / گرد راهت سرمه بخش چشم هر شاهنشه است
غلغل قطع رهت از پشت ماهی تا مه است / خانهٔ دلهای یک عالم ترا منزل گه است

ای تسلی بخش هر شاه و گدا خوش آمدی

در چمن با صد زبان سوسن ثنایت گفته است / شبنم اندر رشتهٔ جان دُرِّ مدحت سفته است
در نقاب برگ گل مضمونِ نو بنهفته است / غنچهٔ دل در هوایت همچو گل بشگفته است

در بهار دولت ای بادِ صبا خوش آمدی

ای بهندستان ورودت چون صبا اندر چمن / نکهتِ فیضت چو بوی نافهٔ مشکِ ختن
تا قدم بنهادهٔ بر تارکِ ملکِ دکن / تا چراغ افروختی در خانهٔ چشمِ زمن

از در و دیوار می آید صدا خوش آمدی

سایه پروردانِ تو ظلِّ الٰهت گفته اند / آستان بوسانِ تو گردون پناهت گفته اند
حکمرانان خسروِ اقلیم جاهت گفته اند / دوربینانِ جهان نورِ نگاهت گفته اند

ای فروغ دیدهٔ اهل صفا خوش آمدی

از شهنشاهانِ پیشین گوی سبقت بردهٔ / از حکیمانِ سلف حکمت بدست آوردهٔ
بر طریق حاتم طائی قدم افشردهٔ / تا بهندوستان ز نخلِ جودِ خود بر خوردهٔ

ای چمن آرای گلزار سخا خوش آمدی

| | |
|---|---|
| شیر با آہو خورد از چشمۂ عدل تو آب | پشّہ از پیل دمان ہرگز نہ میگیرد حساب |
| باز و شاہین از شکار کبک دارد اجتناب | جور و بیداد و جفا را کس نمی بیند بخواب |
| ای توانائی دہِ ہر بینوا خوش آمدی | |
| چشم عالم طالب روے پر انوارِ تو بود | دیدۂ اہل دکن مشتاق دیدارِ تو بود |
| در دلم سوداے جنس قدر بازار تو بود | ای مہِ کنعان دلِ مسکین خریدار تو بود |
| ای متاع نیک۔ لعل بے بہا خوش آمدی | |
| بینوایان چشم بر دست گہربارِ تواند | جان نثاران دکن جانباز سرکارِ تواند |
| حکمرانان جہان با جان و دل یارِ تواند | خسروان دہر سر تا سر وفادارِ تواند |
| ای نگہدارِ دلِ اہلِ وفا خوش آمدی | |
| با تو ہر اہل پرنسس در دکن مہمانِ ماست | جلوہ افروزیش رونق بخش ہندستانِ ماست |
| از قدومِ او بہار تازہ در بستانِ ماست | نغمہ سنج بارگاہش عندلیبِ جانِ ماست |
| مرحبا ای بانوِ گلگون قبا خوش آمدی | |
| یا الٰہی خسروِ مادر جہان پایندہ باد | قیصر ہندوستان بر فرقِ عالم زندہ باد |
| آفتاب خاندانش دائما رخشندہ باد | مہر ذاتش بر سپہر دولتش تابندہ باد |
| ای ولیّ عہد در وقتِ دعا خوش آمدی | |
| خدمتِ ہندوستانت را بجا آوردہ ام | تا ز تالیفاتِ خود این تحفہ آوردہ ام |
| من بدرگاہِ عصمت التجا آوردہ ام | عمر و اقبال ترا دستِ دعا آوردہ ام |
| ای پذیراے مقالِ مدعا خوش آمدی | |
| بر عذارِ نازکِ مہتاب عکسِ خالِ تست | در دلِ آیینۂ مہرِ فلک تمثالِ تست |

مطلع ہفت آسمان ششخانۂ اقبال تست — خمسۂ فکر و آلا رونق پذیر سال تست

ای سوہرج شہنشاہی بیا خوش آمدی

## (ن) تواریخ شکار

تاریخ صید افگنی حضرت بندگانعالی متعالی مدظلہ العالی طبعزاد جناب داغ دہلوی مغفور

میر محبوب علیخان خسرو آفاق کو — بخت اسکندر دل رستم دیا اللہ نے
داغ اس شیر افگنی کا سال اگر پوچھے کوئی — کہدے اچھا شیر مارا شاہ آصف جاہ نے ۱۳ھ

ایضاً ولہ

ایک ہفتہ کا ہے حساب شکار — داغ کی تم زبان سے سن لو
کہی گنتی کی ایک ہی تاریخ — شاہ آصف نے شیر مارے دو ۱۳۰۸ھ

ایضاً ولہ

سلطان دکن رستم دوران و دلیر — ایسا ہے زبردست کرے شیر کو زیر
لکھا سر آغاز سے یہ داغ نے سال — بالفضل جہاندار نے مارے دو شیر ۱۳۰۸ھ

## (س) تواریخ تالیف و تصنیف کتب وغیرہ

تاریخ اجرائے اخبار شعلۂ طور کانپور طبعزاد جناب قدر بلگرامی مغفور

غش ہیں بشر بیان پہ ہی ارنی زبان پر — شعلۂ طور کانپور نور فشاں ہے ورد کو
قدر شروع سال ہے مصرع عیسوی لکھو — سرمۂ چشم فکر ہے شعلۂ طور کانپور ۱۸۷۲ع

تاریخ طبع دیوان مولوی سلامت اللہ کشفی طبعزاد جناب قدر بلگرامی مغفور

کلام کشفی جادو کلام را نازم — بگوش طبع خواص و عوام شد مطبوع
چو طبع گشت کلامش قبول طبع افتاد — تمام گشت چو دیوان تمام شد مطبوع

یکے بیاض سطور و دگر سواد خطش | چو عارض سحر و زلف شام شد مطبوع
زہے ترانہ و فرد و قصیدہ و غزلش | ہمہ کلام بلاغت نظام شد مطبوع
نوشت قدر پے طبع مصرع تاریخ | کلام کشفی یاد در کلام شد مطبوع ۱۲۸۷ھ

تاریخ کتاب مفتاح الہند مؤلفہ غلام محمد خان واصل طبعزاد جناب قدر بلگرامی مغفور

اسے قدر نوشت واصل این طرفہ کتاب | نام پاکش نہاد مفتاح الہند
مفتاح قلم کشود قفل ابجد | صد قفل دل کشاد مفتاح الہند ۱۲۸۲ھ

(نوٹ) وزن رباعی مین پہلا مصرع بدون التزام ردیف و قافیہ مکروہ ہے۔ (مؤلف)

تاریخ مثنوی لوح محفوظ طبعزاد جناب قدر بلگرامے مغفور

چھوٹے ماموں مرے فیروز علی | فکر سے کر گئے امداد قلم
شعر سے لکھنے کو لگا یا جو شگاف | کھل گئی خاطر ناشاد قلم
لوح محفوظ لکھی صل علیٰ | اس قلمرو مین ملی داد قلم
کیا حدیثوں کو بنایا تصویر | حبذا صنعت بہزاد قلم
مثنوی ہے کہ خدا کی قدرت | دیکھیے زور خداداد قلم
نغمۂ بلبل معنی سے معنی | لفظ ہین قمری شمشاد قلم
نہ ہوئی خلق کبھی ایسی کتاب | جب سے قائم ہوئی بنیاد قلم
یاد کر کے انہین سر دھنتا ہے | یہ صریر ین ہین کہ فریاد قلم
جم گیا سال کا نقشہ اے قدر | لوح محفوظ ہے ایجاد قلم ۱۲۸۲ھ

تاریخ آغاز مخزن الاخبار طبعزاد جناب امیر مینائی مغفور

مخزن الاخبار کو پایا جو مالا مال حسن | لوٹنے کا ذکر غلطان کو بہانہ مل گیا

| | |
|---|---|
| سال سے ہوا وج نجم مشتری وشن امیر | جس کو پرچہ ملگیا سمجھا خزانہ ملگیا |

**تاریخ رسالہ اردوی منشی قادر علی بہوپالی طبعزاد جناب امیر مینائی مغفور**

| | |
|---|---|
| اس رسالہ کی قدر ہو گی ضرور | رائگان جائیگی نہ یہ محنت |
| فال ہے نیک امیر کی تاریخ | پائے گا یہ قبول کا خلعت |

**تاریخ طبع دیوان اوّل نواب کلب علیخان بہادر والی ریاست رامپور طبعزاد ایضاً**

| | |
|---|---|
| جب اہل فہم سنتے ہین ایسے کلام کو | آتی ہے چار سمت سے آواز مرحبا |
| تاریخ ہے یہ خاتمۂ طبع کی امیر | دیوان شاہ ملک سخن طبع ہو چکا |

**تاریخ ناول تصویر مؤلفہ ریاض طبعزاد جناب امیر مینائی مغفور**

| | |
|---|---|
| نطق تو مخصوص الشان ہی امیر | ہے اسی کا خاصّہ تصویر بھی |
| لیکن اس ناول نے ثابت کر دیا | بولتی تصویر ہے تصویر بھی |

**تاریخ رسالہ سلوک مؤلفہ حضرت شاہ معصوم نقشبندی طبعزاد جناب امیر مینائی مغفور**

| | |
|---|---|
| ہدایت مین اس کے مضامین عالی | خضر ہین پے کاروان طریقت |
| امیر اس کی تاریخ مین نے یہ لکھی | زہے رہبر سالکان طریقت |

**تاریخ دیوان نواب عبدالعزیز خان دہلوی طبعزاد جناب امیر مینائی مغفور**

| | |
|---|---|
| یکتا ہے فصاحت مین بلاغت مین یہ دیوان | تعریف کرے اس کی یہ کیا منہ ہی دہن کا |
| زیبا ہے امیر اس کے لئے مصرع تاریخ | ہر صفحہ نیا آئینہ ہے بزم سخن کا |

**تاریخ دیوان فارسی نواب کلب علیخان بہادر والی ریاست رامپور طبعزاد جناب امیر مینائی مغفور**

| | |
|---|---|
| در انجمن معنی سلطان سخن آرا | شمعے عجبے افروخت از شعلہ زبانہا |
| آن شمع بود دیوان آن شعلہ بود مضمون | پیداست ز لمعاتش رنگ ہمہ دانہا |

| | |
|---|---|
| از ہند بایران شد وز پارس بہند آمد | ہر ملک معطر گشت از عطر فشانیہا |
| در پارس ہمی بالد زین نظم زباندانی | در ہند ہمی جوشد زین بحر روانیہا |
| مطبوع شد و گفتم تاریخ امیر آنرا | چون ہند عجم نازید از شوخ زبانیہا |

تاریخ دیوان نایاب مرحوم طبعزاد جناب امیر مینائی مغفور

| | |
|---|---|
| نایاب نے کیا کہلائے ہین پہول | اللہ رے یہ باغ شاداب |
| تاریخ بہی ہے امیر نادر | کس حسن کی ہے یہ نظم نایاب |

تاریخ طبع کلیات میان منیر طبعزاد جناب داغ دہلوی مغفور

| | |
|---|---|
| جب یہ دیوان ہوچکا مطبوع | ہو گئی نظم و نثر عالم گیر |
| داغ نے اس کی یہ کہی تاریخ | آفتاب منیر و بدر منیر |

تاریخ ناول منشی ریاض احمد خیرآبادی طبعزاد جناب داغ دہلوی مغفور

| | |
|---|---|
| یہ فسانہ کس قدر رنگین ہوا | ہو سکے کیا ہم سے تعریف ریاض |
| داغ لکھدو اس کا سال عیسوی | ناول نادر ہے تالیف ریاض |

تاریخ اشاعت اخبار ہزار داستان طبعزاد جناب مولوی سید علی کامل لکھنوی مغفور

| | |
|---|---|
| در مجلس ما بیا کہ اینجا | خوش انجمنی ز داستان است |
| بشنو نغمات نغز اخبار | این بزم ہزار داستان است |

تاریخ طبع رسالہ معین الشعرا مؤلفہ میر محمد علیخان طبعزاد جناب مولوی محمد یحیی عالم وفاضل ناصر تخلص نائطی حیدرآبادی

| | |
|---|---|
| آپ نے حضرت ناظم اکثر | قاعدے جمع کئے بے تخفیف |
| عام لوگون کی سہولت کے لئے | آپ نے اس کی اوٹہائی تکلیف |

جب ہوئی ختم کہا قاصد نے — ہے معین الشعرا یہ تالیف

۱۳۲۳

**تاریخ تالیف کتاب قانون فارسی مؤلفهٔ میرزا کمال الدین سنجر طبعزاد مؤلف کتاب ہذا**

چه سنجر آن چمن آرائے بوستان کمال — درین زمانه که شیرین مقال گردیده

کتاب نیافته چون وے بروی صفحهٔ دہر — اگرچه در طلبش ماه و سال گردیده

ببین به نسخهٔ قانون رقم نمودهٔ او — میان خلق عدیم المثال گردیده

بدین صراحت وخوبی واختصار بیان — وجود نسخهٔ دیگر محال گردیده

ولائے ماسنهٔ طبع او نموده رقم — پسند خاطر اہل کمال گردیده

۱۲۹۶ ہجری

**رباعی تاریخی بر کتاب صحیفهٔ زرین مرتبهٔ رائے پراگ نارائن بہار گو طبعزاد مؤلف این کتاب**

نولکشور که مرد خجسته طالع بود — محبتش بدل خلق نقش بر حجر است

بہار باغ وجودش پراگ نارائن — خوشا بہار کز و نخل علم پرثمر است

ضیائے چشم مروت امیر روشن رائے — حدیقهٔ چمنستان دانش و ہنر است

روان طبع سخن مالک اوده اخبار — شه قلمرو انشا لئیق ناموراست

به رائے صائب خود گرچه آن تفوق داشت — دلے بعقل جوان گویم این به از پدراست

پدر اگر نتواند پسر تمام کند — مقولهٔ عجمی حسب حال این پسراست

ببین صحیفهٔ زرین ز حسن تالیفش — که در تسلسل احوال رشتهٔ گہراست

صحیفهٔ بمثل یادگار دربار است — بنام نامے قیصر چه مایه مفتخراست

صحیفهٔ که مشاہیر ہند را تاریخ — صحیفهٔ که جلابخش معنی سیراست

زہے وضاحت مضمون باختصار بیان — عجوبه ایست که دریا مگر بکوزه دراست

سواد نخش معانی بود سواد خطش — بیاض بین سطورش تجلی نظراست

پسند خاطر اہل کمال چون نه شود — که از کمال مؤلف زمانه باخبر است

ہنروران جہان قدر و قیمتش دانند — که کوه نور با کلیل فرق تاجور است

ہمای اوج سعادت بدام او افتد — اگر توجه شه را بجانبش گذر است

بعید نیست که قیصر کند برو نظری — که این خزینه ازان بارگه قریب تر است

طلا کند مس بی مایه را نگاه کرم — شگرف نیست اگر کیمیا ز خاک در است

مؤلفش ہمه تن درخور خطاب پدر — که یک اشاره سلطان وسیلة الظفر است

سزد که نائب قیصر شود محرک او — بعندلیب چمن احتیاج بال و پر است

ز دست من نرسد ہیچ جز بصدق دعا — که ارمغان سخن گوسه حرف مختصر است

دلا بلوح کتابش رقم نما تاریخ — نشان ہستی نام آوران ز آب زر است

## قطعهٔ تاریخ آغاز پیسه اخبار روزانه طبعزاد مؤلف این کتاب

بجان و دل ستایم مولوی محبوب عالم را — بزور بازوش بنیاد این اخبار محکم شد

بحمد الله که حسن صورت اخبار روزانه — جلا افزای چشم قدر دانان مکرم شد

طراز معنیش تسکین ده دلہاست عالم را — سواد خط بیاض کاغذش حسن مجسم شد

قلم بشکست در دست خرد مضمون نگاریہا — گروه خرده گیران را سواد دیده پرنم شد

چه تصویریکه از خال و خطش بر صفحهٔ گیتی — تجلای نگار صورت معنی مسلم شد

ز روز افزونی قدرش ہمین یک نکته تصدیقی — که نقد قیمت سالانه از وہم و گمان کم شد

زبان معترض اندر دہن کیفیتی دارد — بتحریک نہان پہلونشین حرف مدغم شد

پی سالش ہمی گوید دلا برجسته تشبیہی — که حسن شاہد رنگین بیان محبوب عالم شد

## تاریخ تالیف کتاب حیوة الحمام مؤلفهٔ مؤلف طبعزاد مؤلف کتاب ہذا

